فقہ یہ نہیں کہ کسی جزیہ سے متعلق کتاب سے عبارت نکال کر اس کا لفظی ترجمہ سمجھ لیا جائے یوں ہر عربی بدوی فقیہ ہوتا کہ اس کی مادری زبان عربی ہے بلکہ فقہ بعدِ ملاحظہ اصول مقررہ، ضوابط محررہ، ووجوہ تکلم، طرق تفاہم، وتنقیح مناط ولحاظ انضباط، ومواضع سیر احتیاط، وتجنب تفریط وافراط، فرق روایت ظاہرہ ونادرہ، وتمیز درایات غامضہ وظاہرہ، ومنطوق ومفہوم صریح محتمل، وقول بعض وجمہور ومرسل ومعلل، ووزن الفاظ مفتیین، وشر مراتب ناقلین، عرف عام وخاص، وعادات بلاد واشخاص، وحال زمان ومکان، واحوال رعایا وسلطان، وحفظ مصالح دین، ودفع مفاسد مفسدین، علم وجوہ تجریح، واسباب ترجیح، ومناہج توفیق، مدارک تطبیق ومسالک تخصیص، ومناسک تقیید، ومشارع قیود، وشوارع مقصود، وجمع کلام، نقد مرام وفہم مراد کا نام ہے کہ تطلع تام واطلاع عام ونظر دقیق وفکر عمیق وطول خدمت علم وممارست فن، وتیقظ وافی، وذہن صافی، معتاد تحقیق مقید بتوفیق کا کام ہے"

فقہ کی یہی باریکیاں، نزاکتیں اور تقاضے تھے کہ اسلاف نے اہلیت اور کمال فن رکھنے کے باوجود عموماً اس سے اجتناب برتا۔ بھلا صحابہ سے زیادہ مقاصد شریعت اور مراد شارع جاننے والا کون ہو سکتا ہے مگر اس کے باوصف افتاء کے معاملہ میں صحابہ کا حال یہ تھا کہ وہ اس سے عموماً اجتناب برتتے تھے چنانچہ "اعلام الموقعین" میں قاضی عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے منقول ہے مامنھم رجل یسئل عن شی الا ودان اخاہ کفاہ (جلد 1 ص 24) یعنی صحابہ سے جب کوئی مسئلہ دریافت کیا جاتا تو ان میں کا ہر فرد چاہتا کہ ان کا دوسرا کوئی بھائی اس کا جواب دے دے۔ اسی لئے سن ۱۰ ہجری سے ۱۴۰ ہجری تک صحابہ کرام کی باکمال جماعت میں صرف چند افراد ایسے تھے جنہوں نے اس ذمہ داری کو قبول کرنا گوارا کیا اور جنہیں ان کاموں کے سبب شہرت دوام حاصل ہوئی۔ بشمول خلفائے راشدین جن کے اسماء ہیں:

- حضرت عبداللہ ابن مسعود (م ۳۲ھ)
- حضرت ابوموسیٰ اشعری (م ۵۲ھ)
- حضرت معاذ ابن جبل (م ۱۸ھ)
- حضرت ابی ابن کعب
- حضرت زید بن ثابت
- ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ (م ۵۷ھ)

مگر اس نزاکت کے باوجود کار افتاء کا باقی رکھنا فرض کفایہ ہے بلکہ کسی مقام پر اگر تنہا کوئی شخص اس کی اہلیت رکھتا ہو دوسرا کوئی اس کا اہل نہ ہو تو اسے کار افتاء کو انجام دینا فرض عین ہے۔ چنانچہ بحر الرائق میں ہے فان لم یکن غیرہ تعین علیہ وان کان غیرہ فھو فرض کفایہ یہی وجہ ہے کہ ہر دور میں مفتیان کرام کی ایک جماعت اس کام پر مامور رہی اور

اسے اپنا فرض منصبی سمجھ کر اسے ادا کرتی رہی۔ ان کے مجموعہ فتاویٰ آج ہمارے درمیان موجود ہیں جنہیں فقہیات کے باب میں درجہ استناد حاصل ہے ان مجموعوں میں خانیہ، خزانۃ المفتین، خلاصہ، ذخیرہ، واقعات ناطفی، واقعات صدر الشہید، جواہر الفتاویٰ، محیطات، بزازیہ، مجمع النوازل، نوازل فقیہ، ولوالجیہ، ظہیریہ، عمدہ، کبریٰ، صغریٰ، ، تاتارخانیہ، تتمۃ الفتاویٰ، صیرفیہ، فصول عمادی، فصول استروشنی، جامع صغائر، تاتارخانیہ، فتاویٰ عالمگیری، الاشباہ والنظائر کی جو اہمیت ہے وہ اہل فقہ وافتاء سے مخفی نہیں ہے۔

ان کتب فتاویٰ کے علاوہ بھی ہر صدی میں مختلف فقہا اور سلاطین کے متعدد فتاویٰ مرتب ہوئے۔ کشف الظنون میں اس کی مکمل صراحت موجود ہے۔ چند کے اسماء دیکھیں:

- تیسری صدی ہجری ——— فتاویٰ ابی القاسم، فتاویٰ ابی بکر
- چوتھی صدی ہجری ——— فتاویٰ ابی اللیث، فتاویٰ ابن قطان، فتاویٰ ابن الحداد۔
- پانچویں صدی ہجری ——— فتاویٰ ابن الصباغ، فتاویٰ اسبیجابی، فتاویٰ خواہر زادہ، فتاویٰ خجندی،
- چھٹی صدی ہجری ——— فتاویٰ تمرتاشی، فتاویٰ حسام الدین، فتاویٰ، سراجیہ، فتاویٰ ظہیریہ، فتاویٰ قاضی خاں، کبریٰ، صغریٰ۔
- ساتویں صدی ہجری ——— فتاویٰ ابن رزین، فتاویٰ صوفیہ، فتاویٰ ولوالجیہ۔
- آٹھویں صدی ہجری ——— فتاویٰ ابن عقیل، فتاویٰ زرکشی، فتاویٰ سبکی
- نویں صدی ہجری ——— فتاویٰ اشرفیہ/سید شاہ اشرف سمنانی
- دسویں صدی ہجری ——— فتاویٰ قاری الہدایہ، فتاویٰ حمادیہ، فتاویٰ ابن شلبی، فتاویٰ ابی السعود، فتاویٰ زینیہ۔
- گیارہویں صدی ہجری ———
- بارہویں صدی ہجری ——— الفتاوی الخیریہ، العقود الدریہ [۲]

ہندوستان میں فقہ وافتا کا ارتقا:

ہندوستان میں اسلام کا ورود حضرت عمر فاروق کے دور میں ہی تجارتی تعلقات کے سبب ہو چکا تھا۔ محمد بن قاسم کے فاتحانہ داخلہ کے سبب یہاں اسلام اور بھی مستحکم ہوا، پھر اس کے بعد مختلف مسلم فرمارواؤں کا دور آیا جس سے اس ملک میں اسلامی فضا ہموار ہونے کے مواقع پیدا ہوئے اور اس کے ساتھ ہی مسلمانوں کے مذہبی ملی عائلی اور سماجی معاملات کے حل کے لئے عربی، فارسی اور مقامی زبان میں فقہ اسلامی کی ترتیب وتدوین کی ضرورت محسوس کی جانے لگی، اسی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے فقہائے ہند نے فقہ وافتاء اور اصول فقہ وافتاء پر متعدد کتابیں تصنیف کیں، خاص افتاء سے متعلق مختلف زبانوں میں جو مجموعے شائع ہوئے وہ بھی معیار واقدار اور تعداد کے اعتبار سے بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔ اس سلسلہ میں سلاطین سے

منسوب مجموعہ فتاویٰ مثلاً

| | |
|---|---|
| ● فتاویٰ فیروز شاہی | فتاویٰ ابراہیم شاہی |
| ● فتاویٰ اکبر شاہی | فتاویٰ عادل شاہی |
| ● فتاویٰ تاتارخانی | فتاویٰ عالمگیری |

کو بھی فراموش نہیں کیا جا سکتا جس نے فقہ کی ترویج و اشاعت اور مقبولیت میں اہم رول ادا کیا۔ ہندوستان میں فقہ حنفی پر مشتمل جو فتاویٰ شائع ہوئے ان کی ایک جھلک دیکھیں:

● فتاویٰ حمادیہ/ابوالفتح مفتی محمد رکن الدین ناگوری۔ ● فتاویٰ ضیائیہ/قاضی ضیاء الدین بن عوض۔ ● فتاویٰ برہنہ/شیخ نصیر الدین بنالی۔ ● فتاویٰ مورانیہ/میرک محمد سندھی بن محمود بن محمد سعید۔ ● فتاویٰ نقشبندیہ/شیخ معین الدین کشمیری۔ ● فتاویٰ فقیہیہ/میر محمد جون پوری۔ ● فتاویٰ فقیہہ/ملا غفران رامپوری۔ ● فتاویٰ عزیزیہ/شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، (م ۱۲۳۹ھ) ● فتاویٰ شرفیہ/مفتی شرف الدین رام پوری ● فتاویٰ اختیار/مولانا سلامت اللہ خان بنارسی۔ ● فتاویٰ فقہیہ [فارسی] مرزا احسن علی لکھنوی۔ ● فتاویٰ ناصریہ/شیخ محمد غوث مدراسی۔ ● فتاویٰ فقہیہ/مولانا رحمت اللہ لکھنوی بن نور اللہ۔ ● فتاویٰ فقہیہ/مولانا رضا علی بنارسی۔ ● جامع الفتاویٰ/سید عبدالفتاح گلشن آبادی۔ ● فتاویٰ محمدیہ/شیخ محمد حنفی سندھی بن اسمٰعیل۔ ● مجموعہ فتاویٰ/مولانا محمد نعیم الدین لکھنوی۔ ● فتاویٰ ارتضائیہ/قاضی ارتضیٰ علی خاں فاروقی۔ ● منتخب الفتاویٰ/مولانا عبدالکافی مرشدآبادی۔ ● فتاویٰ رضویہ/امام احمد رضا محدث بریلوی (م-۱۳۴۰ھ) ● فتاویٰ افریقہ/امام احمد رضا (مط ۱۹۹۴ئ) ● احکام شریعت/امام احمد رضا (مطبوعہ مختلف ایڈیشن) ● فتاویٰ الحرمین/امام احمد رضا (مطبوعہ لاہور۔ترکی) ● فتاویٰ ممبئی/امام احمد رضا (مط ۲۰۰۵) ● فتاویٰ ارشادیہ/مولانا ارشاد حسین رامپوری (مطبوعہ ۱۹۵۵) ● فتاویٰ محبوبیہ/مولانا احمد حسین خان، (مطبوعہ ۱۳۱۶ھ) ● فتاویٰ حامدیہ/حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں (مطبوعہ ۱۴۲۴ھ) ● فتاویٰ مصطفویہ/مفتی اعظم ہند مولانا مصطفیٰ رضا بریلوی (مطبوعہ ۱۴۲۱ھ) ● فتاویٰ امجدیہ/صدر الشریعہ مولانا امجد علی اعظمی (بار اول مطبوعہ ۱۳۹۹ھ) ● فتاویٰ مولانا عبدالحی فرنگی محلی (مطبوعہ) ● فتاویٰ قیام الملت والدین/مولانا عبدالباری فرنگی (مطبوعہ) ● فتاویٰ صدر الافاضل/مفتی سید محمد نعیم الدین مرادآبادی (مط ۲۰۰۷) ● فتاویٰ نعیمیہ/مفتی احمد یار خاں نعیمی، (مطبوعہ) ● فتاویٰ فقیہ ملت/مفتی جلال الدین امجدی (مطبوعہ) ● فتاویٰ فیض الرسول/مفتیان مدرسہ فیض الرسول براؤں شریف (م ۱۴۱۱ھ) ● فتاویٰ نظامیہ/مفتی رکن الدین احمد (م---) ● فتاویٰ واحدی/علامہ عبد الواحد سیتاپی (مطبوعہ لاہور ۱۳۴۶ھ) ● فتاویٰ مسعودی/مولانا مسعود شاہ نقشبندی۔ ● فتاویٰ صدارت عالیہ (مطبوعہ حیدرآباد دکن) ● فتاویٰ دامن مصطفیٰ (م) ● مجموعہ فتاویٰ/علامہ مہر علی شاہ گولڑوی۔ ● فتاویٰ ملک العلماء/علامہ ظفر الدین بہاری (مطبوعہ) فتاویٰ شرعیہ/مفتی قاضی فضل کریم رضوی ● فتاویٰ برکاتیہ/مفتی جلال الدین امجدی (مطبوعہ) فتاویٰ بحر العلوم/بحر العلوم مفتی عبدالمنان اعظمی ● حبیب الفتاویٰ/مفتی حبیب ● مجموعہ فتاویٰ مرکزی دارالافتاء/مرتب مولانا یونس رضا

،مولانا نشتر فاروقی (مط ۱۴۳۲ھ/ ۲۰۰۲) ● فتاویٰ مرکز تربیت افتا رشعبہ تربیت افتا ادارہ شرعیہ بہار۔

ان تمام فتاویٰ میں ہندوستان کے صرف دو مجموعہ فتاویٰ ایسے ہیں جنہیں استناد و اعتماد اور مصدر و ماخذ ہونے کے اعتبار سے امتیازی مقام حاصل ہے۔ جن میں ایک فتاویٰ عالم گیری ہے اور دوسرا فتاویٰ رضویہ مگر دونوں میں کئی اعتبار سے فرق ہے۔

- ایک تو یہ کہ فتاویٰ عالم گیری میں سوال و جواب کا انداز نہیں ہے بلکہ اسے مفتیٰ بہ اور راجح اقوال پر عربی زبان میں مرتب کیا گیا ہے۔ جب کہ فتاویٰ رضویہ سوال و جواب کی شکل پر مرتب ہے۔ یعنی اس میں یک گونہ اس عہد کے حالات ،فکری رجحانات، سماجی تبدیلیوں کے اثرات، سیاسی افکار و نظریات، اقتصادی مشکلات اور اعتقادی ارتدادات اور ان سب کے ساتھ عقائد اہل سنت پہ ثابت قدم رہنے کے پاکیزہ جذبات پورے طور پہ منعکس نظر آتے ہیں۔ پھر یہ کہ اس میں جواب کے لئے صرف نقل عبارات کے بجائے ورق ورق پہ اجتہاد، تحقیق، تنقیح اور تنقید سے کام لیا گیا ہے۔
- دوسرا فرق یہ ہے کہ فتاویٰ عالم گیری کو اس وقت کے ۱۰۰ ر معتبر علماء نے مل کر مرتب فرمایا ہے۔ جب کہ فتاویٰ رضویہ تنہا ایک شخصیت کا کارنامہ ہے جو یقینا فتاویٰ کی تاریخ میں تفرد و امتیاز کا حامل ہے۔ پھر یہ کہ فتاویٰ عالم گیری ایک زبان میں ہے اور صرف نثر میں۔ جب کہ فتاویٰ رضویہ عربی فارسی اردو تینوں زبانوں میں ہے اور نثر و نظم دونوں میں۔ اس تقابل سے مقصود صرف یہ ہے کہ امام احمد رضا کو خدائے پاک نے جو صلاحیتیں ودیعت فرمائیں تھیں وہ غیر معمولی تھیں اور اس کی نظیر حال و ماضی قریب میں نہیں ملتی۔

فتاویٰ رضویہ فقہ حنفی کا عظیم انسائیکلو پیڈیا ہے۔ جو متن کے اعتبار سے ۱۲ ر جلدوں میں ہے عربی عبارات کے ترجمہ اور تخریج کے ساتھ ۳۰ ر جلدوں میں ہے اور اگر اس کی شرح کی جائے تو شاید اس کی جلدیں ۱۰۰ سے متجاوز ہو جائیں۔ خدائے تعالیٰ ان بزرگوں پہ اپنی رحمتیں نازل فرمائے جنھوں نے فتاویٰ رضویہ کی اشاعت میں اپنا خون جگر جلایا اور ان پر بھی جنھوں نے اس کے ترجمے اور تخریج کا اہتمام کیا۔ اب تک فتاویٰ رضویہ اور اعلیٰ حضرت کی فقہی مہارت و حضارت، جامعیت و معنوی وسعت، اور اس کے معیار تحقیق و طریقۂ استدلال پہ سینکڑوں تحقیقی مقالات لکھے جا چکے ہیں مگر اس کے باوجود فتاویٰ رضویہ میں پوشیدہ علوم و فنون اور اس سے وابستہ دیگر علمی موضوعات پہ کام بہت کچھ باقی ہے۔

فتاویٰ کے علاوہ متنوع علوم و فنون پہ جو کتابیں ہیں وہ الگ تقاضے کی حامل ہیں ان میں مذہبیات کے ساتھ مختلف فنون کے بہت سے خزانے پوشیدہ ہیں جسے جدید تحقیقی انداز میں مرتب کر کے منظر عام پہ لانا ہماری ذمہ داری ہے۔ خدا کرے اہل علم اور اہل درد اس کام کے لئے کمر بستہ ہوں اور یہ کام پایۂ تکمیل کو پہنچے۔

اعلیٰ حضرت اور ان کی فکر سے وابستہ علما و مشائخ ، کی خدمات کو منظر عام پہ لانے کے لئے باضابطہ ایک لائحۂ عمل کی ضرورت ہے میں نے بھی رضویات کے فروغ کے لئے ایک ۲۵ ر نکاتی منصوبہ بنایا تھا جسے پیش کرنا یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے۔ شاید دل کے یہ جذبات دل دردمند تک پہنچ جائیں اور فکر رضا کے فروغ کا کارواں پھر سے تازہ دم ہو جائے:

## تجاویز:

(۱) مرکزی سطح کا ایک تحقیقی ادارہ کا قیام عمل میں لایا جائے جہاں امام احمد رضا کی تمام مطبوعہ رغیر مطبوعہ اور مترجم کتابیں موجود ہوں۔

(۲) جو کتابیں امام احمد رضا کے خلاف لکھی گئیں یا جن کتابوں میں ضمناً آپ کا تذکرہ آیا ہے انہیں بھی جمع کیا جائے۔

(۳) جن انسائیکلو پیڈیا میں آپ کا تذکرہ آیا ہے انہیں بھی جمع کیا جائے۔

(۴) جن رسائل کے نمبرات یا جو مجموعہ مقالات شائع ہوئے یا جو رسائل آپ کے عہد میں آپ کے مشن کے فروغ کے حوالے سے شائع ہوئے جیسے ''تحفہ حنفیہ'' پٹنہ۔ ''الرضا'' بریلی۔ ''یادگار رضا'' بریلی۔ ''السواد اعظم'' مرادآباد۔ ''دبدبہ سکندری'' رام پور ''الفقیہ'' امرت سر۔ ان تمام کے عکوس جمع کئے جائیں۔

(۵) پروفیسر مسعود احمد قدس سرہ کے مجوزہ ''دائرہ معارف امام احمد رضا'' پر غور وخوض کے بعد ترجیحی طور پر اس کام کو انجام دیا جائے۔

(۶) امام احمد رضا کی عارفانہ وصوفیانہ زندگی کو سامنے رکھتے ہوئے صرف اسی نہج پر ایک متوسط سوانح ترتیب دی جائے اور مختلف زبانوں میں اسے شائع کیا جائے۔

(۷) جن موضوعات پر پی ایچ ،ڈی ابھی تک نہیں ہو پائی ہے ان کی فہرست سازی کی جائے ،اس کا تفصیلی خاکہ بنایا جائے اور اس خاکہ سے متعلق سارا مواد مرکز میں جمع رکھا جائے تاکہ کام کرنے والوں کو دقت بھی نہ ہو اور موضوع کے حوالہ سے علمی اور معیاری مقالہ سامنے آسکے۔

(۸) کام میں انضباط اور معیار واقدار کی بحالی کے لئے ضروری ہے کہ ملکی سطح پر علماء اور دانشوروں کا ایک مرکزی بورڈ بنایا جائے ،ہر سال ان کی ایک میٹنگ ہو، اہداف کا تعین ہو، سالانہ کارکردگی کا جائزہ لیا جائے اور رضویات پر عام افراد کا مقالہ ان کی نظر ثانی کے بعد شائع کیا جائے۔

(۹) مرکز تحقیقات کے ذریعہ ہر سال رضویات پر اس سال کی بہترین کتاب پر انعام کا اعلان کیا جائے۔ اور اسے عمل میں لایا جائے۔

(۱۰) ہر سال مرکز کی طرف سے رضویات کے کسی ایک موضوع مثلاً فقہ، تصوف، ادب سائنس، پر سیمینار کرایا جائے۔

(۱۱) امام رضا کی کتابوں کی تسہیل کی طرف توجہ دی جائے۔

(۱۲) تراجم کتب کا ایک شعبہ الگ سے قائم کیا جائے، فتاویٰ رضویہ کی تعریب پر خصوصی توجہ دی جائے۔

(۱۳) حدائق بخشش کی علمی فنی شرح ابھی تک نہیں ہو پائی ہے اس طرف توجہ دی جائے۔

(۱۴) تصانیف رضا کے تعلق سے ابھی تک مکمل اور معتمد فہرست شائع نہیں ہو پائی ہے۔ ضرورت ہے کہ ایک توضیحی فہرست شائع کی جائے۔

(۱۵) امام رضا کے عہد میں خانقاہیں ان سے مربوط تھیں، آج فاصلے پیدا ہو رہے ہیں ضرورت ہے کہ ماضی کو سامنے رکھ کر اس موضوع پر کتب ومقالات شائع ہوں اور حساس جگہوں پر سیمینار کا انعقاد کرایا جائے۔ تاکہ یہ فاصلے سمٹ جائیں اور متحدہ قوت کا مظاہرہ ہو۔

(۱۶) آج کسی بھی موضوع پر کام کرنے والے افراد موجود ہیں انہیں بیش از بیش تنخواہیں دے کر ان تمام موضوعات پر کام لیا جائے۔

(۱۷) رضویات سے متعلق کتابوں کی نمائش بھی فروغ رضویات میں مثبت کردار ادا کرسکتی ہے، اس کام کو بھی ترجیحی طور پر شروع ہونا چاہئے۔

(۱۸) مختلف یونیورسیٹی کے وائس چانسلر اور پروفیسر حضرات سے رابطہ کے لئے ایک بورڈ بنایا جائے جو ان کے ساتھ باضابطہ میٹنگ کریں اور انہیں امام رضا کی کتابوں کا سیٹ پیش کرکے یونیورسیٹی کے نصاب میں اقبالیات وغالبیات کی طرح رضویات کو بھی شامل کرنے پر آمادہ کریں۔

(۱۹) ہندوستان کی ہر بڑی لائبریری میں رضویات پر سیکشن قائم کرنے پر خصوصی توجہ دی جائے، یہ کام بھی ہوسکتا ہے اگر اس پر سنجیدہ توجہ دی جائے۔

(۲۰) رضویات پر ہوئی پی ایچ، ڈی کے مقالے کی اشاعت پر توجہ کی ضرورت ہے۔ مقالہ نگاروں سے رابطہ کر کے عدم اشاعت کی دشواریوں کا پتہ لگایا جائے ممکن ہو تو انہیں تعاون دیا جائے تاکہ وہ نظر ثانی کرکے حذف واضافہ کے بعد اسے اشاعت کے لئے مرکز کے حوالے کردیں۔

(۲۱) رضویات کے فروغ کے لئے عربی فارسی انگریزی ہندی زبانوں میں کتابوں کا ایک سیٹ تیار جائے اور ایک مشن کے طور پر اسے مطلوبہ افراد تک پہنچایا جائے۔

(۲۲) امام رضا پر Ph.D کرنے والے افراد کے نگراں پروفیسروں کی ایک کانفرنس منعقد کی جائے اور ان سے ان کے تاثرات تحریری یا تقریری لئے جائیں اور انہیں خصوصی ایوارڈ دئے جائیں تاکہ دیگر پروفیسر حضرات کے اندر بھی اس موضوع پر کام کرنے یا ان کی نگرانی کرنے کا جذبہ پیدا ہو۔

(۲۳) اسی طرح رضویات کے محققین کو بھی ایوارڈز دئے جائیں تاکہ دوسرے افراد بھی اس طرف مائل ہوسکیں۔

(۲۴) دنیا بھر میں رضویات پر ہونے والے کاموں کا باضابطہ خبرنامہ شائع ہونا بھی ضروری ہے۔ یہ کام رضویات پر کام کرنے والے رسائل انجام دے رہے ہیں مگر اسے اور جامع بنانے کی ضرورت ہے۔

(۲۵) آج بعض حضرات دبے دبے لہجے میں ہی سہی مگر وہ امام رضا سے اختلاف کی بات کر جاتے ہیں یہ صورت حال غیر معقولی بھی ہے اور امت میں انتشار کا باعث بھی۔ ہمارے اسلاف نے امام احمد رضا کی ہر بات کو حرف آخر اور ہر قول کو قول فیصل سمجھا۔ ہم امام رضا سے اختلاف کی بات کر کے کہیں ایسا تو نہیں کہ اپنے اسلاف کے اعتماد واخلاص

اور ان کے عقائد کی نفی کر رہے ہیں۔ امام احمد رضا اتحاد ملی کی ضمانت ہیں اس پونجی کو سنبھال کر رکھنے کے لئے موثر اقدامات کئے جائیں۔

## منتخب مسائل فتاویٰ رضویہ

**منتخب مسائل فتاویٰ رضویہ** رضویات پہ ہی کام ایک کڑی ہے۔ فتاویٰ رضویہ زبان و بیان، اسلوب واستدلال اور محققانہ بحث کے سبب عوام تو عوام بعض علماء کے لئے بھی ناقابل فہم ہے، گویا فتاویٰ رضویہ متن ہے جو شرح کا متقاضی ہے اور یہ اتنا بڑا کام ہے جو فرد کے بجائے جماعت کے کرنے کا ہے۔ اسی سے وابستہ ایک کام اس کے سہل کا بھی ہے مگر یہ کام بھی ایرے غیرے کا نہیں بلکہ اس کا ہے جو فتاویٰ رضویہ کے سمجھنے کی صلاحیت رکھتا ہو۔ اس کے بعد شاید اسے عربی اور انگریزی زبان میں منتقل کرنا بھی آسان ہو جائے جو وقت کا جبری تقاضا ہے۔

یہ انتخاب اس ضرورت کے پیش نظر کیا گیا ہے کہ عوام بھی کسی مسئلہ کی صحت کے لئے یہ ضرور جاننا چاہتی ہے کہ اس مسئلہ میں اعلیٰ حضرت نے کیا فرمایا ہے۔ عوام کا یہ جذبہ قابل قدر ہے ان کی اس پاکیزہ خلش کا احترام نہیں کرنا ان پہ ظلم کے مترادف ہے، بس ان کے اسی جذبے اور پاکیزہ فکر نے مجھے اس تحریک پر آمادہ کیا کہ میں عوامی ضروریات کو سامنے رکھ کر فتاویٰ رضویہ کا انتخاب ایک جلد میں مرتب کروں تاکہ ان کی اپنی ضروریات، کے مسائل ایک جگہ دست یاب ہو جائیں۔

بہر حال فتاویٰ رضویہ پر ہماری یہ کوشش آپ کے ہاتھوں میں ہے اسے میں نے صرف اسی مقصد سے مرتب کیا ہے کہ جو فتاویٰ رضویہ عوام کی دسترس اور اس کی فہم سے بالاتر ہے وہ اس انداز میں ان کے ہاتھ میں پہنچ جائے، ان کی علمی تسکین کا سبب بن جائے اور وہ براہ راست فتاویٰ رضویہ سے استفادہ کر سکیں۔ اسی غرض سے میں نے اس انتخابی مجموعے کو آسان سے آسان تر کرنے کی کوشش کی ہے اور اس کا طریقہ کار یہ اختیار کیا ہے:

۱) جن ماخوذ فتاویٰ میں مباحث تھے۔ ان کے نفس جواب کو لے لیا گیا ہے اور مباحث چھوڑ دئے گئے ہیں کہ عوام کو ان ابحاث علمیہ کی نہ ضرورت ہے اور نہ انہیں اس کے سمجھنے کی لیاقت۔

۲) اکثر مقامات سے عربی عبارتیں حذف کر دی گئی ہیں کہ یہ عربی عبارتیں عوام کے لئے نفس مسئلہ کے سمجھنے میں حارج ہوں گی بعض جگہ جہاں ضرورۃً عبارتیں چھوڑ دی گئی ہیں وہاں ان کا ترجمہ دے دیا گیا ہے۔

۳) سوال کے اوپر ایک سرخی لگا دی گئی ہے تاکہ سوال بآسانی سمجھ میں آجائے اور متعلقہ مسئلہ تلاش کرنے میں آسانی ہو۔

۴) سوال و جواب میں جو مفرد و مرکب مشکل الفاظ ہیں، حاشیہ میں ان کے معنیٰ دے دئے گئے ہیں۔ معنیٰ لکھنے میں یہ خیال رکھا گیا ہے کہ لفظ کا وہ معنیٰ دیا جائے جو یہاں متعین ہو یا پھر لغوی معنیٰ دینے کے بجائے اس کا مفہوم لکھ دیا گیا ہے تاکہ جواب سمجھنے میں آسانی ہو۔

۵) ضرورت کے سبب احکام شریعت اور الملفوظ کے بھی بعض مسائل لئے گئے اور انہیں مختلف ابواب کے آخر میں رکھ

دیا گیا ہے۔ تاکہ حتی الامکان باب سے متعلق مسائل قاری کو یکجا مل جائیں۔

۶) متن اور حاشیہ میں نمایاں فرق رکھنے کی کوشش کی گئی ہے، اس کے لیے اِسے باضابطہ انیچ پر قناعت کرنے کے بجائے کورل ڈرا میں مکمل کتاب کی ڈیزائننگ کرائی گئی ہے۔

۷) اس کی ترتیب فتاویٰ رضویہ کی ترتیب ہی پر رکھی گئی ہے۔ ہاں بعض ابواب مثلاً نکاح وطلاق وغیرہ بالقصد چھوڑ دیے گئے ہیں، کہ یہ ابواب ان کے لئے گرانی فہم کا سبب ہوتے۔

اس نسخہ میں بعض کمی بھی رہ گئی ہے جس کا خود مجھے احساس ہے۔ میں نے اس انتخابی عمل کے لئے جو خاکہ بنایا تھا اس کے مطابق اس انتخابی مجموعہ کو پیش نہیں کر سکا جیسے:

۱) بعض ابواب کے ضروری مسائل اس میں شامل ہونے سے رہ گئے۔

۲) مسئلہ نمبر کے اعتبار سے باب کے آخر میں کتابوں کے حوالہ جات کی فہرست دی گئی تھی جو شامل ہونے سے رہ گئی۔

۳) حاشیہ میں جن الفاظ کے معانی دیے گئے ہیں ان میں اشاراتی نمبرات قلت وقت کے سبب چھوٹ گئے ہیں۔

انشاءاللہ دوسرے ایڈیشن میں یہ ساری کمیاں پوری کر لی جائیں گی۔ کہ اس کے بغیر یقیناً کتاب کی افادیت متاثر ہوگی۔

اس انتخاب کی ترتیب حواشی کمپوزنگ اور تزئین میں جن علم دوست اور اخلاص واخلاق سے بہرہ مند افراد نے ہماری مدد فرمائی ان تمام کا تہہ دل سے شکرگزار ہوں، خاص کر:

- مفتی محمد حسن رضا نوری کا کہ انہوں نے کمپوز شدہ مسودہ پر نظر ثانی فرمائی اور دعائیہ کلمات سے نوازا۔
- مفتی خورشید انور شمسی کا جنہوں نے پروف ریڈنگ بھی کی اور اس خاکسار کے تعلق سے ایک تعارفی مضمون بھی لکھ کر ممنون کیا، یہ انہیں کی تحریک تھی جس سے میں انکار نہ کر سکا۔
- مولانا ڈاکٹر عبدالعلیم رضوی کا جنہوں نے کمپوز شدہ میٹر کا پرنٹ نکال کر پروف پڑھا اور خود فون کر کے باضابطہ تصحیح کروائی۔ کچھ ابواب باقی رہ گئے جس کا مجھے افسوس ہے۔
- مولانا مجاہد مصباحی اور مولانا وسیم رضا ثقافی اور شمس آغاز کا جنہوں نے کمپوزنگ کے فرائض انجام دیے۔
- عزیزم مولانا شمیم احمد مصباحی تربیت افتاادارہ شرعیہ کا جنہوں نے اخیر کے مرحلہ میں شبانہ روز ہمارے ساتھ محنت کی اور اپنے تعلیمی ذوق کی بیداری کا ثبوت دیا۔
- جناب احمد رضا صابری، مالک احمد گرافکس، سبزی باغ پٹنہ کا جنہوں نے اس کتاب کو سجانے، سنوارنے اور خوب سے خوب تر بنانے میں اپنے فن اور ایثار کا بھرپور مظاہرہ کیا اور
- ادارہ شرعیہ کے مہتمم مولانا غلام رسول بلیاوی اور ناظم اعلیٰ جناب الحاج سید شاہ اللہ رضوی صاحبان کا جنہوں نے اپنی مخصوص دعاؤں سے نوازا اور اس کام کی تکمیل میں مجھے تمام طرح کی بندشوں سے آزاد رکھا اور
- جناب مولانا فیضان الرحمن سبحانی ازہری، شاکر رضا نوری، جنہوں نے اس کی کتاب کی تکمیل میں معاونت فرمائی۔

□ آل انڈیا جماعت رضائے مصطفیٰ ناگپور کے ارباب حل وعقد بالخصوص مولانا الحاج مستقیم احمد رضوی، الحاج عبد المصطفیٰ رضوی کا جنہوں نے اس کتاب کی اشاعت کے لئے اپنی خواہش کا اظہار کیا، پل پل رابطہ میں رہے اور بالآخر یہ کتاب طباعت سے آراستہ ہوگئی۔

افادیت کے پیش نظر اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کی سوانح حیات شامل کر دیا ہے۔ یہ تحریر حضرت پروفیسر مسعود احمد مظہری کی ہے۔ اور اپنے موضوع پہ نہایت مدلل ہے۔ ساتھ ہی مولانا خادم حسین کی بنائی ہوئی فہرست جو مرجع علمائ سے متعلق ہے اور حافظ عبد الستار سعیدی صاحب کی مرتبہ فتاویٰ رضویہ کے مراجع ومصادر کو بھی شامل کر دیا ہے۔ تاکہ قاری کو اعلیٰ حضرت اور فتاویٰ رضویہ کے حوالے سے ایک حد تک معلومات فراہم ہو سکے۔

یہ کتاب عرس رضوی ۲۰۱۲ میں منظر عام پہ آنی تھی مگر عرس سرکار مفتی اعظم (۱۴ر محرم ۱۴۳۳ھ) میں اس کی اشاعت کے سبب کم وقتوں میں اس کام کو سمیٹنا پڑا، اس لئے بہت ممکن ہے کہ اس میں خامیاں راہ پا گئی ہوں۔ اگر واقعی ایسا ہے تو نفس مسئلہ کی صحت میں اصل فتاویٰ رضویہ کا اعتبار ہوگا۔ قارئین سے گزارش ہے کہ مطالعہ کے بعد اپنے تحریری تاثرات اور اخلاص کے ساتھ خامیوں کی نشاندہی فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ اس کا دوسرا ایڈیشن جلد ہی منظر عام پہ آئے گا، جس میں تصحیح کر لی جائے گی۔

قافلۂ محققین رضا کی دھول
امجد رضا امجد
بانی القلم فاؤنڈیشن، سلطان گنج پٹنہ ۶
موبائل:9835423434/8544092773

□□□

# ڈاکٹر امجد رضا امجد تعارف اور خدمات

مفتی سید شاہ خورشید انور شمسی
قاضی شریعت ادارہ شرعیہ بہار پٹنہ

ڈاکٹر امجد رضا امجد کی تازہ کاوش اور ان کی شب و روز کی محنتوں کا حسین گل دستہ ہمارے سامنے ہے۔ بظاہر یہ کوئی بہت بڑا کام نہیں ہے مگر بڑا کام وہی ہے جو دیکھنے میں آسان ہو اور کرنے میں مشکل ترین —— جیسے سہل ممتنع کے اشعار، کہ پڑھنے سننے میں آسان مگر کہنا مشکل۔ ڈاکٹر امجد رضا امجد کی اس پیش کش سے ان کی صلاحیتوں کا بھی اندازہ ہوتا ہے اور رضویات کے حوالہ سے ان کے پر خلوص جذبات کا بھی۔ کتاب کے حوالہ سے مجھے یہاں اس کے سوا اور کچھ کہنا نہیں ہے کہ یہ کتاب اکابر علماء کے علاوہ بقیہ تمام افراد کے لئے ایک گراں قدر تحفہ ہے۔ جس کی ضرورت برسوں سے تھی۔ یہ ضرورت ڈاکٹر صاحب نے پوری کی۔ خدائے تعالیٰ اس کا انہیں بھرپور صلہ عطا فرمائے۔

یہ کتاب جب پروف کے مرحلہ سے گزر رہی تھی اس وقت مجھے معلوم ہوا کہ اس میں ڈاکٹر صاحب کا تعارف اور ان کی قلمی کاوشوں کا کوئی تذکرہ نہیں ہے۔ لہٰذا اسے ضروری سمجھتے ہوئے یہ کام میں نے اپنے ذمہ لیا کہ ان کی مصروفیات کا کچھ تو خاکہ منظر عام پہ آئے۔ اسی غرض سے چند سطور لکھ رہا ہوں۔ ان میں بعض باتیں وہ ہیں جو انہوں نے پوچھنے پر بتائیں، بعض وہ ہیں جو خود میرے مشاہدہ کی ہیں اور بعض وہ ہیں جو قرطاس و قلم کے حوالہ سے اہل علم و ادب تک پہنچ چکی ہیں، میں نے صرف انہیں مرتب کر دیا ہے۔

ڈاکٹر امجد رضا کی پیدائش ۶ / جون ۱۹۷۲ء میں ان کے آبائی گاؤں رضا باغ گنگٹی واقع سیتامڑھی بہار میں ہوئی۔ یہ گاؤں سیدنا اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے علاوہ شہر محبت بریلی کے تقریباً تمام بزرگوں کی جلوہ گاہ رہا ہے۔ خود ڈاکٹر صاحب کے والد جناب گماشتہ عبد الغفور خاں مرحوم حضور حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خاں علیہ الرحمہ والرضوان کے چہیتے مرید تھے۔ اور اپنی بے پناہ مصروفیات کے بعد بھی جہاں آپ دس اور پندرہ دن تک قیام فرماتے تھے۔ آپ کے بعد حضور مفسر اعظم

ہند مولانا شاہ ابراہیم رضا خاں جیلانی میاں علیہ الرحمہ کا زمانہ آیا تو مہینہ بھر تک آپ کا قیام اس گاؤں میں ہوتا اور یہی گھرانہ ان کا مہمان نواز ہوتا۔ ڈاکٹر صاحب کی والدہ مرحومہ حضور جیلانی میاں سے ہی بیعت تھیں۔ جنہیں حضور حجۃ الاسلام اور حضور جیلانی میں علیہما الرحمہ کی دعائیں سمیٹنے کا بھر موقع ملا۔ امین شریعت بہار حضرت مفتی عبد الواجد قادری مدظلہ نے اپنی کتاب ''سرکار مفسر اعظم ہند'' عرب کے دو شیخ کے گنگٹی آنے، اور گماشتہ عبد الغفور خاں کے مہمان بننے کا تذکرہ فرمایا ہے۔ یہ دونوں بزرگ وہ تھے جنہیں خواب میں حضور اکرم ﷺ نے حضرت مفسر اعظم ہند سے مرید ہونے کا اشارہ فرمایا تھا۔ سوچنے کی بات ہے کہ جب سرکار ﷺ نے مرید ہونے کا اشارہ فرمایا تو آپ کی نگاہ غیب داں نے مرید ہونے کا منظر بھی ملاحظہ فرمایا اور جب مرید ہونے کا منظر آپ کی نگاہوں میں آیا تو وہ جگہ، وہ مہمان نواز، اور اس عربی مہمان کی خدمت کرنے والے بھی نگاہوں میں آئے ہوں گے اور جب ایسا ہے اور یقیناً ایسا ہی ہے تو کیا کہنا ان خوش نصیبوں کا جنہیں سرکار ﷺ اپنی نگاہوں سے اک نگاہ دیکھ لیں۔ مجھے اس واقعہ نے بہت متاثر کیا اور اس دن سے ڈاکٹر صاحب کی قدر میرے دل میں اور بڑھ گئی۔ حضور جیلانی میاں کی آمد کے درمیان ہی حضرت تاج الشریعہ علامہ مولانا شاہ اختر رضا خاں کی آمد کا بھی سلسلہ شروع ہوا اور یہ سلسلہ فیض رسانی آج بھی جاری ہے۔

ظاہر ہے ایسے دیندار اور محبت رضا سے سرشار گھرانہ میں جس کی پیدائش ہوگی وہ ایمان وعقیدہ کی خوشبو سے معطر ہوگا اس کی فکر پاکیزہ ہوگی، وہ بزرگوں کی بارگاہ کا ادب شناس، بڑوں کے احترام کے جذبے سے آشنا، علم وادب سے مزین اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ کی فکر کا مبلغ و ترجمان ہوگا۔ اور ڈاکٹر امجد رضا امجدؔ اس میزان پہ پورا اترتے ہیں۔

ان کا تعلیمی سفر اپنے گاؤں ہی سے شروع ہوا۔ جہاں انہوں نے مولانا سلطان رضا قادری مدظلہ اور مولانا حافظ وقاری عبد الجبار اشرفی مدظلہ سے ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ پھر ۱۹۸۲ء میں پاسبان ملت حضرت علامہ مشتاق احمد نظامی علیہ الرحمہ کے قائم کردہ دار العلوم غریب نواز الہ آباد تشریف لے گئے۔ ایک سال وہاں رہنے کے بعد گھر سے دوری کے سبب انہیں قریب ہی کے مدرسہ جامعہ قادریہ مقصود پور اورائی ضلع مظفر پور میں داخل کرایا گیا۔ یہاں شیر بہار حضرت مفتی اسلم صاحب قبلہ نے تعلیم اور عقائد کی پختگی کا بہت اچھا ماحول بنایا تھا۔ یہیں پہلی بار مولانا غلام مصطفیٰ رضوی، مولانا حاجی نسیم رضوی، مولانا فیاض احمد رضوی سے پڑھنے کا موقع ملا۔ ڈاکٹر صاحب کے بقول ان کی تعلیم کا سب سے مصروف ترین دور یہی تھا اور ان کے استاذ مولانا غلام مصطفیٰ صاحب رضوی (جو ابھی اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ پر ph,d کرنے کے سبب ڈاکٹر اور شاعری سے ذوق رکھنے کے سبب نجم القادری کے نام سے متعارف ہیں) نے انہیں خصوصی توجہ سے پڑھایا انہیں کے ساتھ وہ دار العلوم قادریہ غوثیہ، سیتامڑھی بھی گئے۔ اور صرف ونحو وادب کی بنیادی کتابیں بڑی محنت سے پڑھیں۔ گویا ۱۹۸۳ سے ۱۹۸۴ء تک کا عرصہ ان ہی خدمت میں گزرا۔ یہاں کے بعد آپ بعض دوستوں کی تحریک پہ دار العلوم خیریہ نظامیہ سہسرام چلے گئے جہاں حضرت مولانا ظل الرحمٰن رضوی، مولانا عبد العزیز رضوی، مولانا فضیل احمد، مولانا خورشید احمد صاحب سے آپ نے سال بھر تک تعلیم حاصل کی۔

ڈاکٹر صاحب کی تعلیم کا آخری پڑاؤ دار العلوم امجدیہ ناگپور تھا۔ یہاں آپ حضرت مفتی عبد الحلیم صاحب رضوی کے

توسط سے ۱۹۸۶ء میں داخل ہوئے اور ۱۹۹۰ء میں فراغت پائی۔ آپ نے یہاں حضرت علامہ مفتی غلام محمد خاں صاحب قبلہ ،حضرت مفتی مجیب اشرف صاحب قبلہ، حضرت علامہ سید محمد حسینی صاحب قبلہ، حضرت مولانا نسیم احمد صاحب، حضرت مفتی منصور احمد صاحب، حضرت مفتی محمد ابو القیس صاحب، حضرت مولانا محمد اقبال، حضرت قاری مطلوب احمد سے درجہ بدرجہ دورۂ حدیث تک صرف نحو منطق فلسفہ ادب، فقہ، حدیث، تفسیر وغیرہ کی کتابیں پڑھیں۔ تدریس کے بعد کے اوقات میں آپ نے یہیں جناب ایوب انصاری کے مرکز کتابت میں فن کتابت بھی سیکھی۔ اورنا گپور ہی کے تعلیمی سال کے درمیان تاج الشریعہ علامہ اختر رضا خاں ازہری میاں قبلہ سے آپ نے شرف بیعت حاصل کیا۔

فراغت کے بعد آپ بہار کی راجدھانی پٹنہ آئے اور پھر یہیں کے ہو رہے۔ پٹنہ میں آپ کی زندگی کا آغاز الجامعۃ الرضویہ کی تدریسی خدمات سے ہوا۔ پھر آپ کے ذوق طلب نے آپ کا رخ کالج کی طرف کیا تو آپ نے جین کالج آرہ سے ۱۹۹۴ء میں ایم اے کیا اور پھر ایم اے کے بعد پروفیسر سید شاہ طلحہ رضوی برق صاحب کی نگرانی میں اعلیٰ حضرت کی تنقید نگاری پہ ph,d کی۔ جب پہلے پہل مرکزی ادارہ شرعیہ میں شعبہ تربیت افتا قائم ہوا اور فقیہ النفس حضرت مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی صاحب ادارہ شرعیہ میں صدر شعبہ ہو کر تشریف لائے تو آپ اس شعبہ میں داخل ہوئے اور حضرت مفتی صاحب قبلہ کی صحبت میں آپ نے افتا کا کورس مکمل کیا اور ممتاز قرار دئے گئے۔ آپ کی زندگی کا یہ انتہائی قیمتی دور تھا اس میں آپ کو حضرت مفتی صاحب قبلہ سے بہت کچھ سیکھنے کا موقع ملا۔ مفتی صاحب قبلہ نے بھی آپ کو بڑی شفقت سے سنوارا۔ اسی لئے مفتی صاحب قبلہ ڈاکٹر صاحب کو اپنے قابل ذکر تلامذہ میں شمار کرتے ہیں۔ یہ ڈاکٹر صاحب کے لئے یقیناً فخر کی بات ہے۔

ڈاکٹر امجد رضا نے ناگپور میں تعلیمی سفر کے دوران ہی مضمون لکھنے کی شروعات کی تھی پھر ان کا شہوار قلم چلتا رہا اور دیکھتے ہی دیکھتے ہندو پاک اور امریکہ تک اس کی گونج سنائی دینے لگی۔ آپ کی اسی صلاحیت کے سبب ادارہ شرعیہ کے علمی فکری ترجمان ''سہ ماہی رفاقت'' کا انہیں ایڈیٹر بنایا گیا پھر رضویات کے موضوع پر آپ نے رضا اکیڈمی کے تعاون سے خود اپنا رسالہ ''رضا بک ریویو'' جاری کیا جس نے علمی ادبی اور رضویاتی محققین کے درمیان آپ کی نئی پہچان بنائی۔ یہ مقبولیت اس وقت اور مستند ہوئی جب علامہ ڈاکٹر غلام زرقانی صاحب نے امریکہ سے رسالہ نکالنے کا ارداہ کیا تو آپ ہی کو اس کا ایڈیٹر بنایا جس نے پوری دنیا میں آپ کو متعارف کرایا۔ اسی درمیان ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی سے نکلنے والے انٹرنیشنل انگریزی میگزین (معارف رضا، انگلش) کا باضابطہ اجازت لے کر مدیر اعزازی بنایا گیا۔ ان حقائق سے ڈاکٹر امجد رضا کی مقبولیت اور ان کی تحریروں پر اعتماد کی جھلک محسوس کی جاسکتی ہے۔

ڈاکٹر صاحب اپنی تحریروں پہ کسی سے لکھوانے کے عادی نہیں اور نہ چھپنے کے بعد تبصرہ لکھوانے کے لئے بے چین نظر آتے ہیں۔ پھر بھی ہم یہ دیکھتے ہیں کہ رسائل کے قاری نے ان کی صلاحیتوں کا بھرپور اعتراف کیا ہے اور انہیں خراج پیش

کیا ہے۔رفاقت سے لے کر رضا بک ریویو اور سہ ماہی آیات امریکہ تک ان کی ادارتی خدمات،ان کے تحقیقی مقالات وتنقیدات پہ قارئین نے جو تاثرات لکھے ہیں اس کا بڑا ذخیرہ ان رسائل میں محفوظ ہیں میں یہاں صرف رضا بک ریویو میں شامل تاثرات کے تین چار اقتباسات پیش کرتا ہوں جس سے یہ اندازہ ہوگا کہ وہ اہل علم وادب کے درمیان کتنے مقبول ہیں:

**علامہ خواجہ مظفر صاحب قبلہ:**

"آپ کی تحریروں میں سنجیدگی،متانت،تحقیق اور تنقید کی خوبیاں نظر آتی ہیں۔کلیات مکاتب رضا اور تصانیف امام احمد رضا پر آپ کے ناقدانہ تبصرے اس کے غماز ہیں۔"

**علامہ سید وجاہت رسول قادری کراچی:**

"آپ سے ٹیلی فون پر بات چیت ہوتی رہتی ہے،انٹرنیٹ پر بھی آدھی ملاقات رہتی ہے لیکن آج "رضا بک ریویو" کے پہلے شمارہ کا مطالعہ کیا تو دل چاہا کہ آپ سے قلم وقرطاس کے ذریعہ گفتگو کی جائے اور "رضا بک ریویو" کے شمارے کی صورت میں آپ کی صحافتی صلاحیتوں،قلمی وعلمی کاوشوں،رضا شناسی اور "رضویات" کے مطالعہ پر آپ کی عالمانہ اور ناقدانہ نظر کو خراج تحسین پیش کیا جائے۔

راقم کو یہ اندازہ ہو چلا ہے کہ ماشاء اللہ آپ کے اندر اللہ تبارک وتعالیٰ فیاض ازل نے تحریر وتصنیف ، تحقیق وتدقیق اور تعمیری تنقید کی بہترین صلاحیتیں ودیعت فرمائی ہیں۔مزید برآں "رضویات" پر بھی آپ کی گہری نظر ہے۔

راقم علی وجہ البصیرت،جو اسے اٹھائیس سال ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کی تصنیفی اور تحقیقی کاموں کی نگرانی کی خدمات انجام دینے کی بناء پر فیض رضا اور فیضان مرشد کریم حضور مفتی اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے حاصل ہے،یہ بات عرض کر رہا ہے کہ:

مشرق سے ابھرتے ہوئے سورج کو ذرا دیکھ!

بحمد اللہ برصغیر کے مشرقی شہر پٹنہ کے افق سے آپ کی صورت میں ایک نیا "ماہر رضویات" آفتاب بن کر ابھر رہا ہے۔جبکہ ابھی ابھی برصغیر کے مغربی افق (کراچی) کے کناروں پر ایک عظیم "آفتاب رضویات" نصف النہار تک پہنچنے کے بعد ڈوب چکا ہے۔"ادھر ڈوبے ادھر نکلے" کا منظر ہے۔یہ من حیث الجماعت اہل سنت کے لیے ایک نیک فال ہے۔اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت باکرامت رکھے آمین۔"

## حضرت مفتی ناظر اشرف صاحب ناگپور:

''ڈاکٹر صاحب جب کسی عنوان پر اپنے قلم کو جنبش دیتے ہیں تو بحر ذخار کے غواص کی طرح گوہر ہائے آبدار حاصل کرنے کے لیے اپنی توانائی وقف کر دیتے ہیں۔ اور جب کسی غیر کا تعاقب کرتے ہیں تو برق خاطف کی طرح ان پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ یا پھر یوں کہا جائے کہ ان کی قوت دراکہ شے کی حقیقت وماہیت تک وصول کے لیے مضطرب رہتی ہے۔ اور جب وہ حقیقت کا سراغ لگا لیتے ہیں تو پھر ان کی جودت طبع صحیح وغلط میں خط امتیاز کھینچ کر ہی دم لیتی ہے۔

یہ مبالغہ آرائی نہیں۔ بلکہ اظہار حقیقت ہے کہ ڈاکٹر امجد رضا امجد اپنے اندر عقابی روح رکھتے ہیں اور جب ان کی عقابی روح کسی شے کی متلاشی اور جویاں ہوتی ہے تو بس پھر کیا ہے! ان کا قلم پہاڑ سے گرتے آبشار کی طرح سیال ہو جاتا ہے، مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ان کو واردات قلبی ہونے لگتی ہیں اور وہی لوح وقلم کی زینت بن جاتی ہے۔

## پروفیسر صفدر امام قادری، پٹنہ:

''مولانا امجد رضا امجدؔ نے اس سفرنامے (وادی نور کا سفر) میں لحظہ بہ لحظہ اپنے جذبوں کی ترسیل کے مواقع تلاش کر لئے ہیں، یہ سفرنامہ انجام تک پہنچ کر شاید واقعات اور تجربات کی ایک ایسی کہکشاں بن جائے جہاں روشنی ہی روشنی ہو اور خوشبو ہی خوشبو ہو، ہماری یہی توقع ہے۔

ایک صحیفہ ادب کے طور پر جب اس ہم داستان شوق کا مطالعہ کرتے ہیں تو مصنف کی متنوع صلاحیتوں کا پتا چلتا ہے۔ سولہ صفحات میں زبان کے تخلیقی جلال پر غور کریں تو مولانا امجد رضا امجد ایک پرشور دریا کی طرح جوش میں بسر وچشم نظر آتے ہیں لیکن سفر کا رخ دلوں کی آخری منزل کی طرف ہے اس لئے لفظوں میں جمال کا کون سا عنصر ہے جو لکھنے والے سے بچ رہا ہو اس لئے اسے ادبی شہ پارے کے طور پر قبول کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہونا چاہئے''

## مفتی شبیر احمد صابر القادری، سیتامڑھی:

آپ کی بے باک اور ادبی چاشنی سے لبریز تحریروں میں علامہ مشتاق احمد نظامی کا پرتو صاف اور واضح نظر آیا اور دل شاد ہوا کہ ہم اپنے بیچ مشتاق ثانی بھی رکھتے ہیں۔ رضویات کو ایک مستقل موضوع اور فن کے طور پر برتنے کے لیے تہ دل سے مبارکباد قبول فرمائیں۔ مجھے یقین ہے کہ آپ اس میدان میں نئے آفاق فتح کریں گے۔ ایک اور مبارکباد کے آپ مستحق

ہیں۔ فتاویٰ رضویہ کی تلخیص کا جو اعلان آپ نے میگزین میں شائع کیا ہے وہ یقیناً ایک عظیم اور نا قابل فراموش سرمایہ ہوگا۔

## قاسم خورشید SCERT بہار پٹنہ:

''سفرنامہ حج کے مطالعہ کے بعد تو عجیب سی کیفیت طاری ہوگئی۔ اتنا خوبصورت اور جامع سفرنامہ کم ہی مطالعہ کے حصار میں رہا ہے، ایسا معلوم ہو رہا تھا گویا ڈاکٹر امجد رضا کے ساتھ ان کا قاری بھی سفر کر رہا ہو۔ حالانکہ ڈاکٹر امجد رضا کا سفرنامہ تمام نہیں ہوا ہے لیکن اب تک وہ جس مقام تک پہنچے ہیں یقیناً اگلے سفر کے لئے ایک خوبصورت تجسس قائم کرنے میں کامیاب ہیں۔''

ڈاکٹر امجد رضا امجد شاعر بھی ہیں اور خوش گلو بھی۔ پٹنہ کی ''بزم ثاقب'' سے باضابطہ اپنی شاعری کا سلسلہ شروع کرنے والے امجدؔ پختہ گو شاعر ہیں۔ غزل کہنے کا سلسلہ اگر چہ آپ نے ترک کر دیا ہے اور نعت پاک کو توشۂ آخرت سمجھ کر اسی سے وابستہ ہیں مگر ابتدائی دور کی غزلیں ان کے اچھے شاعر ہونے کی دلیل ضرور فراہم کرتی ہیں۔ اب انہوں نے نعت پاک سے اپنا رشتہ قائم کر رکھا ہے، وہ نعتیں کہتے ہیں اور بہت عمدہ کہتے ہیں اور جتنا عمدہ کہتے ہیں اتنا ہی عمدہ پڑھتے بھی ہیں۔ مثلاً ان کے یہ نعتیہ اشعار ملاحظہ کریں:

مرے جذب شوق جنون کو کہوں کیا کہاں کی تلاش ہے
جہاں سرنگوں ہیں بلندیاں اسی آستاں کی تلاش ہے

غم عشق میری اساس ہے یہی اک عمل ہے جو پاس ہے
جسے نذر کر سکوں نقد جاں اسی جان جاں کی تلاش ہے

مدینہ میں ذرا رکھنا بھرم اے آگہی میری
ہوا جاتا ہوں خود سے بے خبر آہستہ آہستہ
منقش پتلیوں میں ہے شبیہ گنبد خضریٰ
ملی مجھ کو یہ معراج نظر آہستہ آہستہ

دل چاہتا ہے نعت حبیب خدا لکھوں
لیکن یہ سوچتا ہوں کہ بندہ ہوں کیا لکھوں

عکس جمال حق لکھوں یا آئینہ لکھوں
یا کچھ بھی لکھ نہ پاؤں تو سر خدا لکھوں
اچھا یہی ہے رب کا ہی لکھا ہوا لکھوں
اپنی کہاں بساط کہ ان کی ثنا لکھوں

کام آخر مرا اضطراب آگیا
آنکھ جھپکی مدینے کا خواب آگیا
پرسش غم کو آئی جو یاد نبی
ٹوٹتے حوصلوں میں شباب آگیا

ڈاکٹر امجد رضا امجد کی تازہ اور شاید تاحیات مصروفیات رضویات سے وابستہ ہیں۔ میں انہیں ہر دم مصروف دیکھتا ہوں وہ کچھ نہ کچھ کرتے رہتے ہیں یا اوروں سے رضویات پہ کچھ کرانے خاکے بناتے رہتے ہیں۔ انہوں نے اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ پہ تحقیقی کاموں کا جو منصوبہ بنا رکھا ہے اس کے لئے انہیں افراد کی بھی ضرورت ہے اور وسائل کی بھی۔ خدا کرے کہ وہ دن آئے اور وہ اپنے منصوبے کے مطابق رضویات پہ کام کرنے کا خواب پورا کر سکیں۔

انہوں نے اب تک مختلف موضوعات بالخصوص رضویات پہ جو کام کئے ہیں ان میں بعض مطبوعہ ہیں بعض غیر مطبوعہ، بعض کی کمپوزنگ ہو چکی ہے۔ بعض تکمیل کے مرحلہ میں ہے اور بعض کا مسودہ تیار رکھا ہے۔ اس طرح کے کاموں کا بڑا ذخیرہ ان کے دفتر القلم فاؤنڈیشن میں بکھرا پڑا ہے۔ خدا کرے وہ بھی منضبط ہو جائے۔

یہ کتاب ''منتخب مسائل فتاویٰ رضویہ'' ان کی کاوشوں کا حسین گل دستہ ہے۔ اس کے لئے ڈاکٹر صاحب نے خود کو جس طرح جلایا ہے وہ بھلانے کا نہیں ہے خود میرا روم ان کی محنتوں کا مسکن تھا۔ مسلسل ۱۲ ردن قید رہ کر انہوں نے جس طرح اس کام کو مکمل کیا ہے مجھے کسی اور سے اس کی توقع نہیں۔ اور ان کے ساتھ ان کے رفیق کار جناب احمد رضا صابری نے بھی جس طرح اس کتاب کی تزئین میں اپنی ہنر مندی اور فنکاری کا رنگ بھرا ہے وہ بھی ان کے ایثار، جذبے اور لگن کا ناقابل فراموش حصہ ہے۔ خدائے تعالیٰ انہیں بھی اس کا بھرپور صلہ عطا فرمائے۔

مجھے اعتراف ہے میں ان کی خدمات کا بھرپور تعارف نہیں کرا سکا۔ میں چوں کہ دس سال سے ان کے ساتھ ہوں انہیں دیکھنے سننے اور جذبات کے پڑھنے کا مجھے خوب موقع ملا ہے۔ میں یہ پورے اعتماد سے کہہ سکتا ہوں کہ امجد رضا وقت کی ضرورت ہیں، قوم کی ضرورت ہیں بالخصوص رضویات کی ضرورت ہیں۔ خدائے تعالیٰ انہیں صحت وسلامتی کے ساتھ لمبی عمر عطا فرمائے اور ان سے دین وسنت کی بھرپور خدمت لے۔ میں چوں کہ ڈاکٹر صاحب کے تعلق سے مکمل بات نہیں کہہ سکا اس لئے تقویم کی شکل میں اک خاکہ آخر میں ملاحظہ فرمالیں۔ اور ڈاکٹر صاحب کے ساتھ مجھے بھی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# ڈاکٹر امجد رضا امجد: اک نظر میں

| | | |
|---|---|---|
| نام | : | محمد امجد رضا خاں |
| قلمی نام | : | محمد امجد رضا امجدؔ |
| ولدیت | : | عبد الغفور خاں |
| پیدائش | : | ۲۶؍جون ۱۹۷۲ء |
| مقام پیدائش | : | رضا باغ گنگٹی ضلع سیتامڑھی بہار |
| تعلیم | : | فاضل دار العلوم امجدیہ ناگپور (۱۹۹۰) |
| | | فاضل فارسی، مدرسہ ایجوکیشن بورڈ بہار (۲۰۰۲) |
| | : | فاضل دینیات اتر پردیش مدرسہ بورڈ (۲۰۱۲) |
| | | ایم اے، (اردو) (۱۹۹۴) |
| | | Ph,d جین کالج آرا، .v.k یونیورسیٹی آرا (۱۹۹۸) |
| عنوان Ph,d | : | امام احمد رضا کی فکری تنقیدیں |
| نگراں | : | ڈاکٹر پروفیسر سید شاہ طلحہ رضوی برقؔ، داناپور، بہار |
| | | افتائی، شعبہ تربیت افتاء مرکزی ادارہ شرعیہ بہار (زیر تربیت مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی) |
| سماجی خدمات | : | پٹنہ ضلع اوقاف کمیٹی کی صدارت |
| | | حج کمیٹی بہار کی رکنیت |
| نکاح | : | ۱۹۹۶ء |
| اولاد | : | ۴؍لڑکے، حماد رضا، عفان رضا، خطاب رضا، فہام رضا |
| | | ۱؍لڑکی، حُمیرا رضا |
| ارادت | : | تاج الشریعہ حضرت علامہ شاہ محمد اختر رضا خاں مدظلہ الاقدس |
| تدریسی خدمات | : | الجامعۃ الرضویہ پٹنہ (درس نظامیہ) |
| | | ادارہ شرعیہ بہار (شعبہ تربیت افتاء) |
| | | اسلامیہ ڈگری کالج مظفر پور (دینیات) |

# قلمی خدمات:

## تصانیف وتالیف:

امام احمد رضا کی فکری تنقیدیں

امام احمد رضا اور بہار

امام احمد رضا اور عظیم آباد

امام احمد رضا اور سلسلہ فردوسیہ

امام احمد رضا اور بہار کی خانقاہیں

## ترتیب:

| | |
|---|---|
| منتخب مسائل فتاویٰ رضویہ | (فتاویٰ رضویہ کے بعض مسائل کا انتخاب) |
| کلیات رضا | (عربی فارسی اردو، مکمل مجموعہ کلام) |
| ارمغان رضا | امام احمد رضا کے فارسی کلام کا انتخاب وترجمہ |
| لفظیات رضا | حدائق بخشش کی موضوعاتی ترتیب |
| بیاض رضا | کتب رضا میں شامل اشعار کی ترتیب |
| غزلیات رضا | مع تقدیم وترتیب |
| قصائد رضا، | مع تقدیم وترتیب |
| رباعیات رضا | مع تقدیم وترتیب |

سیمائی فارسی (برائے درجہ ششم) تیار کردہ SCERT بہار پٹنہ

## تحقیقات:

ماہنامہ "تحفہ حنفیہ" تحقیقی جائزہ واشاریہ

قصیدہ آمال لابرار، تحقیق وتقدیم

دربار حق وہدایت، تحقیق وتجزیہ

تحریک ندوہ، تاریخی وتنقیدی جائزہ

"نعتیہ شاعری کے آداب" کا تنقیدی مطالعہ

## مجموعہ مقالات ومضامین:

مطالعہ رضویات   رضویات پر علمی، تنقیدی مقالات

| | |
|---|---|
| عرفان ادب | علمی وادبی مقالات |
| میزان ادب | تبصراتی مضامین |
| لمعان ادب | مذہبی مضامین |
| وادی نور کا سفر | تاثراتی سفر نامہ حج |
| پیمانہ حجاز | نعتیہ مجموعہ |
| درد ہے ہم سفر | غزلوں کا مجموعہ |
| جلوہ شان حق | شیر بہار حضرت مفتی اسلم صاحب پر مضامین کا مجموعہ |
| تحائف بخشش | حضور حجۃ الاسلام کے منتخب کلام کا مجموعہ |
| محبوب الاکابر | حضرت الحاج غلام رضا عرف منے میاں کے حالات زندگی پر تاثرات کا مجموعہ |
| وقار ملت | حضرت مولانا جمال احمد خاں قادری کے حالات وتاثرات کا مجموعہ |
| فرہنگ کلیات رضا | (عربی فارسی اردو مکمل کلام رضا کی فرہنگ) |

**تقدیم وتقریظ:**

فتاویٰ شرعیہ — ادارہ شرعیہ کے فتاویٰ کی پہلی دو جلدیں

امام احمد رضا حقائق کے اجالے میں/مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی

'سلام رضا تضمین وتفہیم اور تجزیہ'' کا تنقیدی جائزہ/مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی

''نقش دوام''/مفتی عبدالواجد قادری (شعری مجموعہ)

امام احمد رضا بحیثیت مفسر/مقالہ ph,d۔مولانا ڈاکٹر عبدالعلیم رضوی اندور

''اربعین''/پروفیسر سید شاہ طلحہ رضوی برق (نعتیہ شعری مجموعہ)

''خدا نہ خدا سے جدا''/مولانا سید اولاد رسول قدسی امریکہ (نعتیہ شعری مجموعہ)

''خطوط مشاہیر بنام امام احمد رضا''/ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی

''چند لمحے ام المومنین کی آغوش میں''/مولانا افروز قادری، افریقہ

''شیر بہار''/مولانا کیف الحسن قادری (حضرت مفتی اسلم صاحب کی حیات وخدمات)

فکر رضا کے جلوے/مولانا توفیق احسن برکاتی

**صحافت:**

| | |
|---|---|
| ایڈیٹر | سہ ماہی ''رفاقت'' ادارہ شرعیہ بہار |
| ایڈیٹر | سہ ماہی ''آیات'' امریکہ |

| | |
|---|---|
| چیف ایڈیٹر | سہ ماہی ''رضا بک ریویو'' پٹنہ |
| چیف ایڈیٹر | پندرہ روزہ ''ندائے بہار'' (اردو ہندی اخبار) |
| مدیر اعزازی | معارف رضا، کراچی (انگلش میگزین) |

**مقالات ومضامین کی اشاعت:**

ماہنامہ استقامت، دہلی،

ماہنامہ جام نور دہلی

ماہنامہ تاج الفحول بدایوں، یوپی

معارف رضا، پاکستان

جہان رضا، لاہور

نعت رنگ، کراچی

ماہنامہ نور مصطفیٰ پٹنہ،

سہ ماہی رفاقت پٹنہ

ماہنامہ زبان وادب پٹنہ

ماہنامہ اشرفیہ مبارک پور

**فاؤنڈیشن:**

القلم فاؤنڈیشن، پٹنہ

پندروزہ اردو ہندی اخبار ''ندائے بہار'' پٹنہ

رضا بک ریویو، پٹنہ

مدینہ مسجد، (رضا کمپلیکس) پوپری، سیتامڑھی بہار

قادری مسافر خانہ، (رضا کمپلیکس) پوپری، سیتامڑھی بہار (نزد پوپری اسٹیشن)

امام احمد رضا لائبریری (رضا کمپلیکس) پوپری، سیتامڑھی بہار

صفہ اکیڈمی (رضا کمپلیکس) پوپری، سیتامڑھی بہار

**ایوارڈ:**

اعلیٰ حضرت Ph.d ایوارڈ خانقاہ رضویہ بریلی شریف

امام احمد رضا گولڈ میڈل ایوارڈ، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی

غلام سرور ادبی اور صحافتی ایوارڈ، علمی مجلس بہار پٹنہ

**مصروفیات:**

دار القضا ادارہ شرعیہ بہار پٹنہ کی خدمات

سہ ماہی رضا بک ریویو' اور سہ ماہی ''آیات'' امریکہ کی ادارت

علمی ادبی ملی اور مذہبی سیمیناروں اور مشاعروں میں شرکت

افکار رضا کی تبلیغ و اشاعت کے لئے متنوع جہات پر کوششیں

رضویات پر کام کرنے والے افراد کی فکری رہنمائی اور ان کا علمی تعاون

**رابطہ کا پتہ:**

القلم فاؤنڈیشن، پتھر کی مسجد، سلطان گنج پٹنہ ٦

مرکزی ادارہ شرعیہ بہار، سلطان گنج پٹنہ ٦

طالب دعا

**سید خورشید انور شمسی**

ولی عہد

خانقاہ شمسیہ ارول، جہان آباد بہار

# اجمالی فہرست

## منتخب مسائل فتاویٰ رضویہ



## کتاب الطہارہ:

### باب الوضو:

## باب الغسل:



## باب المیاہ: [پانی کا باب]



## باب الحیض:

## باب المعذور:



## باب الانجاس:



## باب الاستنجا:

## باب التیمّم:



# کتاب الصلوٰۃ

## نماز کے اوقات:



## باب اماکن الصلوٰۃ:



## باب الاذان والاقامہ:

## باب صفۃ الصلوٰۃ:

## باب القرأت:



## باب الامامت:



## باب الجماعت:

## مفسدات صلوٰۃ:



## مکروہات الصلوٰۃ:



## باب الوتر والنوافل:



## باب احکام المسجد:

## باب قضاء الفوائت:



## باب سجود السہو:



## باب سجود التلاوۃ:

## باب صلوٰۃ المسافر:



## باب الجمعۃ والعیدین:

# کتاب الجنائز

# کتاب الزکوٰۃ

# کتاب الصوم



## مفسدات روزہ:



## مکروہات روزہ:



## قضا و کفارہ:

## سحر و افطار:



# کتاب الحج والزیارہ

# ذبائح و قربانی



# حظر و اباحہ

# اشربہ



# کتاب الرہن

# وصایا



# باب الکلام

# متفرقات

# وضو کرنے کا مسنون طریقہ!

سوال: وضو کرنے کا مسنون طریقہ کیا ہے؟

جواب: جب وضو کرنے، بیٹھے پہلے بسم اللہ العظیم والحمد للہ علی دین الاسلام پڑھ لے۔ جو وضو بسم اللہ سے شروع کیا جاتا ہے، تمام بدن کو پاک کر دیتا ہے، ورنہ جتنے اعضا پر پانی گزرے گا، اتنا ہی پاک ہوگا۔ پھر دونوں ہاتھ پہنچوں تک تین تین بار اس طرح دھوئے، کہ پہلے سیدھے ہاتھ کو الٹے ہاتھ سے پانی ڈال کر تین بار، پھر الٹے کو سیدھے ہاتھ سے پانی ڈال کر تین بار دھوئے ——— اور اس کا خیال رہے کہ انگلیوں کی گھائیاں پانی بہنے سے نہ رہ جائیں۔ پھر تین بار کلی ایسی کرے کہ منھ کی تمام جڑوں اور دانتوں کی سب کھڑکیوں میں پانی پہنچ جائے کہ وضو میں اسی طرح کلی کرنا سنت مؤکدہ اور غسل میں فرض ہے۔ اکثر لوگوں کو دیکھا کہ انہوں نے جلدی جلدی تین بار بیچ بیچ کر لیا یا ناک کی نوک پر تین بار پانی لگا لیا ایسا کرنے سے وضو میں سنت ادا نہیں ہوتی۔ ایک آدھ بار ایسا کرنے سے تارک سنت اور عادت ڈالنے سے گنہگار و فاسق ہوتا ہے اور غسل میں فرض رہ جاتا ہے، تو غسل تو ہوتا ہی نہیں کہ نرم بانسے تک پانی چڑھانا وضو میں سنت مؤکدہ اور غسل میں فرض ہے۔

داڑھی اگر ہے، تو خوب تر کر لے کہ اگر ایک بال کی جڑ بھی خشک رہی اور پانی اس پر نہ بہا، تو وضو نہ ہوگا۔ اور منھ پر پانی لمبائی میں پیشانی کے بالوں کی جڑوں سے ٹھوڑی کے نیچے تک اور چوڑائی میں کان کی ایک لو سے دوسری لو تک پانی بہائیں، پھر دونوں ہاتھ کہنیوں تک اس طرح دھوئیں کہ پانی کی دھار کہنی تک برابر پڑتی چلی جائے یہ نہ ہو کہ پہنچے سے تین بار پانی چھوڑ دیا اور وہ کہنی تک بہتا چلا گیا اس طرح کہنی بلکہ کلائی کی کروٹوں پر پانی نہ بہنے کا احتمال ہے۔ اس کا لحاظ ضروری ہے کہ ایک رونگٹا بھی خشک نہ رہے، اگر پانی کسی بال کی جڑ کو تر کرتا ہوا بہہ گیا اور بالائی حصہ خشک رہ گیا، تو وضو نہ ہوگا۔ پھر سر کے بالوں کا مسح کرے۔ چہارم سر کا مسح کرنا فرض ہے اور پورے سر کا سنت ہے۔ دونوں ہاتھوں کا انگوٹھا اور کلمہ کی انگلی چھوڑ کر تین تین انگلیوں اور انہیں کے مقابل ہتھیلی کے حصوں سے پیشانی کی جانب سے گدی تک کھینچتا ہوا لے جائے، پھر ہتھیلیوں کا باقی حصہ گدی سے پیشانی تک لائے اور کلمہ کی انگلیوں کے پیٹ سے کانوں کے پیٹ کا مسح کرے اور انگوٹھوں کے پیٹ سے کانوں کی پشت کا اور پشت دست سے گردن



- احتمال: شک، گمان
- بالائی حصہ: اوپری حصہ
- کانوں کی پشت: کانوں کا باہری/اوپری حصہ
- پشت دست: ہتھیلی کا اوپری حصہ

کے پچھلے حصہ کا، گلے پر ہاتھ نہ لائے کہ بدعت ہے۔ پھر دونوں پاؤں ٹخنوں کے اوپر تک دھوئے ــــــ اور ہر عضو پہلے دایاں پھر بایاں دھوئے۔

کلی کرتے وقت کہے:

اللھم اعنی علی تلاوۃ القرآن و ذکرك و شکرك و حسن عبادتك۔

الٰہی! میری مدد فرما قرآن عظیم کی تلاوت اور اپنے ذکر و شکر اور اچھی عبادت پر۔

ناک میں پانی ڈالتے وقت کے:

اللھم ارحنی رائحۃ الجنۃ ولا ترحنی رائحۃ النار۔

الٰہی! مجھے جنت کی خوشبو سنگھا اور دوزخ کی بدبو نہ سنگھا،

منہ دھوتے وقت کہے:

اللھم بیض وجھی یوم تبیض وجوہ و تسود وجوہ۔

الٰہی! میرا منہ اجالا کر جس دن کچھ منہ اجالے ہوں گے اور کچھ کالے،

داہنا ہاتھ دھاتے وقت کہے:

اللھم اعطنی کتابی بیمینی و حاسبنی حسابا یسیرا۔ الٰہی میرا نامہ اعمال میرے سیدھے ہاتھ میں دے اور مجھ سے آسان حساب لے،

بایاں ہاتھ دھوتے وقت کہے:

اللھم لا تعطنی کتابی بشمالی ولا من وراء ظھری۔ الٰہی میرے نامہ اعمال الٹے ہاتھ میں نہ دینا نہ میری پیٹھ کے پیچھے سے،

سر کا مسح کرتے وقت کہے:

اللھم اظلنی تحت ظل عرشك یوم لا ظل الا ظل عرشك۔ الٰہی مجھے اپنے عرش کے نیچے سایہ دے جس دن سایہ نہیں مگر تیرے عرش کا۔

کانوں کا مسح کرتے وقت کہے:



اللهم اجعلنی من الذین یستمعون القول فیتبعون احسنه۔

الٰہی مجھے ان میں کر جو کان لگا کر بات سنتے ہیں پھر اس میں بہتر کی پیروی کرتے ہیں،

گردن کے مسح میں کہے:

اللهم اعتق رقبتی من النار ۔الٰہی میری گردن دوزخ سے آزاد فرما،

سیدھا پاؤں دھوتے وقت کہے:

اللهم ثبت قدمی علی الصراط یوم تزل الاقدام ۔

الٰہی میرے پاؤں صراط پر جما، جس دن قدم پھسلیں،

الٹا دھوتے وقت کہے:

اللهم اجعل ذنبی مغفورا وسعیی مشکورا و تجارتی لن تبور۔

الٰہی میرا گناہ معاف کر اور میری کوشش ٹھکانے لگا اور میری سوداگری ضائع نہ کر،

اور ہر عضو دھونے کے بعد درود شریف پڑھے۔ ختم وضو کے بعد آسمان کی طرف منھ اٹھا کر کلمہ شہادت پڑھے پھر کہے اللهم اجعلنی من التوابین واجعلنی من المتطهرین ۔ الٰہی مجھے بہت توبہ کرنے والوں میں سے کر اور مجھے ستھرا ہونے والوں میں سے کر، (اس کی برکت سے سے) جنت کے آٹھوں دروازے اس کے لئے کھول دیے جائیں گے۔

ایک مرتبہ مجھے گاؤں جانے کا اتفاق ہوا، ایک عالم صاحب میرے ساتھ تھے، فجر کی نماز کے لئے انہوں نے وضو کیا بھوؤں سے چہرہ پر پانی ڈالا، جب ان سے کہا گیا، تو فرمایا "جلدی کی وجہ سے کہ وقت نہ جائے" میں نے کہا "تو بلا وضو ہی پڑھئے گا" مجھے خیال رہا، ظہر کے وقت دیکھا، انہوں نے اس وقت بھی ایسا ہی کیا۔ میں نے کہا "اب تو وقت نہ جاتا تھا" (ماخوذ، الملفوظ)

## تانبے کے برتن میں وضو جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس صورت میں کہ تانبے کے برتن سے اگر وضو کرے تو کیا وضو



ناقص رہے گا جب کہ آج کل بہت سے لوگ تانبے کے لوٹے سے وضو کرتے ہیں۔کیا ان سب کا وضو ناقص ہے۔**بینوا توجروا**

الجواب:

تانبے کے برتن سے وضو کرنا اس میں کھانا پینا سب بلا کراہت جائز ہے۔وضو میں کچھ نقصان نہیں آتا۔ہاں قلعی کے بعد چاہئے۔بے قلعی کے برتن میں کھانا پینا مکروہ ہے کہ جسمانی ضرر کا باعث ہے۔اور مٹی کا برتن تانبے سے افضل ہے۔علما نے وضو کے آداب و مستحبات سے شمار فرمایا کہ مٹی کے برتن سے ہو اور اس میں کھانا پینا بھی تواضع سے قریب تر ہے۔

## درمیان وضو ہوا خارج ہو تو کیا کرے

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر درمیان وضو کرنے کے ریح خارج ہو جائے یعنی دو عضو یا تین عضو دھو لئے ہیں اور ایک یا دو باقی ہیں تو اس شخص کو از سر نو وضو کرنا چاہئے یا جو عضو باقی رہا ہے صرف اسی کو دھو لینا کافی ہے۔**بینوا توجرا**

الجواب: از سر نو وضو کرے۔اتنے اعضا کا غسل باطل ہو گیا۔مسئلہ بدیہہ ہے] ناقضِ کامل، ناقض ناقص بدرجۂ اولی ہے۔مع ہذا جزئیہ کی بھی تصریح ہے۔درمختار میں (صدور الطهر من اهله فی محله مع فقد ما لغد ای الطهارة)

## زکام سے وضو جاتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زکام جاری ہونے سے وضو جاتا ہے یا نہیں۔**بینوا توجروا**

الجواب: زکام کتنا ہی جاری ہو، اس سے وضو نہیں جاتا، کہ محض بلغمی رطوبات طاہرہ ہیں۔جن میں آمیزش خون یا ریم کا اصلا احتمال نہیں۔

## خون سے ناپاکی کا مسئلہ!

- قلعی: رانگا، ظاہری چمک دمک
- ضرر: نقصان
- تواضع: عجز، انکساری
- قریب تر: زیادہ قریب
- مسئلہ بدیہہ ہے: بہت واضح ہے
- مع ہذا: اس کے باوجود
- ناقض کامل ناقض ناقص بدرجہ اولی: یعنی ہوا کا خارج ہونا جب وضو توڑ دیتا ہے تو ابھی تو یہ وضو مکمل بھی نہیں ہے، یہ کیوں نہیں ٹوٹے گا
- بلغمی رطوبات: جس رطوبت میں بلغم ہو
- طاہرہ: پاک
- آمیزش خون: خون ملا ہوا



سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر خون چھینکا اور باہر نہ آیا تو وضو جائے گا یا نہیں۔ اور اگر کپڑا اس خون پر بار بار مختلف جگہ سے لگ کر آلودہ ہوا کہ قدر درم سے زائد ہوگیا، تو ناپاک ہوگا یا نہیں۔ اور اگر خارش وغیرہ کے دانوں پر جو چپک پیدا ہوتی ہے اس سے کپڑا اس طرح بھرا، تو کیا حکم ہے۔

الجواب: الحمد للہ وحدہ شھد بھا لحمی و دمی والصلاۃ والسلام علی الطیب الطاھر النبی الامی والہ وصحبہ وسائر حزبہ و من فی سبیلہ آدمی او دمی۔ یہاں تین صورتیں ہیں

**اول:** چھینکنا یعنی خون ریم وغیرہ نے اپنی جگہ سے اصلاً تجاویز نہ کیا بلکہ اس پر جو کھال کا پردہ تھا وہ ہٹ گیا، جس کے سبب وہ شی اپنی جگہ پر نظر آنے لگی پھر اگر وہ کسی چیز سے مس ہوکر اس میں لگ آئی مثلاً خون چھنکا۔ اسے انگلی سے چھوا انگلی پر اس کا داغ آ گیا۔

- یا خلال کیا
- یا مسواک کی
- یا انگلی سے دانت مانجھے
- یا دانت سے کوئی چیز کاٹی

ان اشیاء پر خون کی رنگت محسوس ہوئی یا ناک انگلی سے صاف کیا اس پر سرخی لگ آئی اور ان سب صورتوں میں اس ملنے والی شے پر اثر آ جانے سے زیادہ خود اس خون کو حرکت نہ ہوئی، تو یہ بھی جگہ سے تجاوز کرنا نہ ٹھہرے گا، کہ اس میں آپ تجاوز کی صلاحیت نہ تھی۔ اور اسی حکم میں داخل ہے یہ کہ دانہ آبلہ بدن کی سطح سے ابھار رکھتا ہو۔ خون وریم اس کے باطن سے تجاوز کر کے اس کے منہ پر رہ جائے۔ منہ سے اصلاً تجاوز نہ کرے کہ وہ جب تک دانوں یا آبلوں کے دائرے میں ہیں، اپنی ہی جگہ پر گنے جائیں گے۔ اگرچہ آپ کے جرم میں حرکت کریں یہ صورت بالاجماع ناقض وضو نہیں نہ اس خون وریم کے لئے حکم ناپاکی ہے کہ مذہب صحیح ومعتمد میں جو حدث نہیں وہ نجس بھی نہیں۔ ولہذا اگر خارش کے دانوں پر کپڑا مختلف جگہ سے بار بار لگا اور دانوں کے منہ پر چپک پیدا ہوتی ہے جس میں خود باہر آنے اور بہنے کی قوت نہیں ہوتی۔ اگر دیر گزرے تو وہ وہاں کی وہیں رہے گی۔ اس چپک سے سارا کپڑا ابھر گیا ناپاک نہ ہوگا۔ یہی حالت خون کی ہے جب کہ اس میں قوت سیلان نہ ہو۔ یعنی ظن غالب سے معلوم ہو کہ اگر کپڑا نہ لگتا اور اس کا



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● آلودہ | ناپاک | ● قدر درم | :سکے کے برابر |
| ● خارش | کھجلی | ● تجاوز | : اپنی جگہ سے آگے بڑھنا |
| ● آبلہ بدن | :بدن کا آبلہ ، زخم | ● حدث | :وضو توڑنے والی چیز |
| ● نجس | :ناپاک | ● خارش | :کھجلی |

راستہ کھلا رہتا، جب بھی وہ باہر نہ آتا۔ اپنی جگہ ہی پر رہتا ہاں اگر حالت یہ ہو کہ خون بہنا چاہتا اور کپڑا لگ لگ کر اس سے اپنے میں لے لیتا ہے تجاوز نہیں کرنے دیتا، یہاں تک کہ جتنا خون قاصد سیلان تھا، وہ اس کپڑے ہی میں لگ لگ کر بجھ گیا اور بہنے نہ پایا تو ضرور وضو جاتا رہے گا۔ اور قدر درم سے زائد ہوا تو کپڑا بھی ناپاک ہو جائے گا کہ یہ صورت واقع میں بہنے کی تھی۔ کپڑے کے لگنے نے اسے ظاہر نہ ہونے دیا۔

**دوم:** ابھرنا کہ خون وریم اپنی جگہ سے بڑھ کر جسم کی سطح یا دانے کے منہ سے اوپر ایک ہولے کی صورت ہو کر رہ گیا کہ اس کا جرم، سطح جسم وآبلہ سے اوپر ہے۔ مگر نہ وہاں سے ڈھلکا، نہ ڈھلکنے کی قوت رکھتا تھا، جیسے سوئی چبھونے میں ہوتا ہے کہ خون کی خفیف بوند نکلی اور نقطے یا دانے کی شکل پر ہو کر رہ گئی۔ آگے نہ ڈھلکی۔ اور اسی قسم کی اور صورتیں۔ ان میں بھی ہمارے علماء کے مذہب اصح میں وضو نہیں جاتا۔ یہی صحیح ہے۔ اور اسی پر فتویٰ——اور اسی حکم میں داخل ہے یہ کہ خون یا ریم ابھرا۔ اور فی الحال اس میں سیلان نہیں۔ اسے کپڑے سے پوچھ ڈالا، دوسرے جلسے میں پھر ابھرا اور صاف کر دیا۔ یوہیں مختلف جلسوں میں اتنا نکلا کہ اگر ایک بار آتا، ضرور بہہ جاتا، تو اب بھی نہ وضو جائے نہ کپڑا ناپاک ہو کہ ہر بار اتنا نکلا ہے جس میں بہنے کی قوت نہ تھی۔ ہاں جلسہ واحدہ میں ایسا ہوا تو وضو جاتا رہے گا کہ مجلس واحد کا نکلا وہاں گویا ایک بار کا نکلا ہوا ہے۔ یوہیں اگر خون ابھرا اور اس پر مٹی وغیرہ ڈال دی پھر ابھرا پھر ڈالی اس طرح کیا تو وضو نہ رہے گا، جب کہ ایک جلسے میں بقدر سیلان جمع ہو جاتا کہ یہ بہنے ہی کی صورت ہے۔ اگرچہ عارض کے سبب صرف ابھرنا ظاہر ہوا۔ اور ایک جلسے میں اتنا ہوتا یا نہ ہوتا، اس کا مدار ٹھیک اندازے اور غلبہ ظن پر ہے۔

**سوم:** بہنا کہ ابھر کر ڈھلک بھی جائے یا کسی مانع کے باعث نہ ڈھلکے تو فی نفسہ اتنا ہو کہ مانع نہ ہوتا تو ڈھلک جاتا، جس کی صورتیں اوپر گزریں۔ یہ شکل ہمارے ائمہ کے اجماع سے ناقض وضو ہے۔ اور کپڑا قدر درم سے زائد بھرے، تو ناپاک۔ ہاں وہ بہنا کہ صرف باطن بدن میں ہو، ناقض نہیں کہ باطن انسان میں تو خون ہر وقت دورہ کرتا ہے۔ آنکھوں کے ڈھیلے بھی شرعاً باطن بدن میں داخل ہیں۔ ولہذا وضو وغسل کسی میں یہاں تک کہ حقیقی نجاست سے بھی ان کے دھونے کا حکم نہ ہو۔ اور اگر آنکھ کے بالائی حصے میں کوئی دانہ پھوٹا۔ اور خون وریم اس کے زیریں حصے تک بہہ کر آیا، مگر آنکھ سے باہر نہ ہوا وضو نہ جائے گا اور حسب قاعدہ معلومہ جب وہ حدث نہیں تو نجس بھی نہیں۔ پس اگر کپڑے سے اسے پوچھ لیا اور وہ کپڑا پانی میں گرا، پانی ناپاک نہ ہوگا۔



- قاصد سیلان: بہنے والا،
- جرم، سطح جسم وآبلہ
- مذہب اصح: یعنی مستند قول
- جلسہ واحدہ: ایک ہی مجلس
- بقدر سیلان: بہنے کے قابل
- مانع: روکنے والا
- حسب قاعدہ معلومہ: معلوم قاعدے کے مطابق
- خفیف بو: ہلکی مہک
- سیلان: بہنے والا
- انسب: زیادہ مناسب
- غلبہ ظن: گمان غالب
- زیریں حصے: نچلا حصہ
- حدث: وضو توڑنے والی چیز

اور ناک کے سخت بانسے میں اختلاف ہے کہ اگر خون دماغ سے اتر کر اس میں بہا اور نرم بانسے تک نہ پہنچا تو ناقض وضو ہوگا یا نہیں ——— مشہور تر یہ ہے کہ وضو نہ جائے گا کہ ناک کا سخت حصہ بھی اندر سے یقیناً باطن بدن میں داخل ہے۔ ولہذا وضو غسل کسی میں اس کا دھونا واجب نہیں۔ اور انسب یہ ہے کہ وضو کرے کہ اس موضع وضو کا دھونا اگرچہ واجب نہیں، وضو وغسل دونوں میں سنت تو ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## گھٹنا کھل جانے، اپنا یا پرایا ستر دیکھنے سے وضو ٹوٹتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اپنے گھٹنے کھل جانے یا اپنا یا پرایا ستر بلا قصد یا باقصد یا دوڑنے یا بلندی پر سے کودنے یا گرنے سے وضو جاتا ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: ان میں کسی بات سے وضو نہیں جاتا۔ ستر کھلنے یا دیکھنے سے وضو جانا کہ عوام کی زبان زد ہے محض بے اصل ہے۔ علماء نے سترِ عورت کو آدابِ وضو سے گنا، کہ کشف سے وضو جاتا، تو فرائضِ وضو سے ہوتا۔ **منیه و غنیه** میں ہے آدابِ **الوضوء ان یستر عورته حین فرغ من الاستنجاء اه ملتقطا** اور تصریح فرماتے ہیں کہ اگر صرف ایک جبہ پہن کر نماز پڑھی، جس سے گھٹنوں تک رکوع سجود وغیرھما ہر حال میں ستر حاصل ہے اور اس کا گریبان اتنا کشادہ ہے کہ گریبان سے اپنے ستر تک نظر جاسکتی ہے اور اس نے دیکھا تو کراہت ہے، مگر نماز ہوگئی۔ اگر وضو جاتا رہتا، نماز کیوں کر ہوتی۔ درمختار میں ہے الشرط سترها عن غیره لا نفسه به یفتی فلو راها من لم تفسد زیقه وان کره اور تصریح فرماتے ہیں کہ اگر عورت کو طلاق رجعی دی تھی، ہنوز عدت نہ گزری تھی، یہ نماز میں تھا کہ عورت کی فرج داخل پر نظر پڑ گئی اور شہوت پیدا ہوئی، رجعت ہوگئی۔ اور نماز میں فساد نہ آیا۔ اور اگر قصداً بھی ایسا کرے، تو مکروہ ضرور ہے مگر نماز فاسد نہیں۔۔

اور منکوحہ کی بھی تخصیص نہیں۔ زن بیگانہ کا بھی یہی حکم۔ یہاں بجائے رجعت، حرمت مصاہرت ثابت ہوگی۔ **مراقی الفلاح** میں ہے

لا تبطل صلاته بنظره الی فرج المطلقته او الاجنبیة عینی فرجها الداخل قال فی حاشیتها و ثبت به حرمة المصاهرة فی الاجنبیة دوڑنے کودنے گرنے میں بھی کوئی وجہ نقضِ وضو نہیں، جب تک گرنے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ستر : چھپانا | ● زبان زد : مشہور | | |
| ● سترِ عورت : جس کا چھپانا ضروری ہے | ● کشف : کھولنا | | |
| ● فرج داخل : عورت کی داخلی شرم گاہ | ● رجعت : لوٹنا، لوٹانا | | |
| ● منکوحہ : جس کا نکاح ہو گیا ہو | ● زنِ بیگانہ : دوسرے کی عورت | | |
| ● بجائے رجعت، لوٹانے کے بجائے | ● نقضِ وضو : وضو کا ٹوٹنا | | |
| ● بحال بقائے ہوش: ہوش باقی رہنے کی حالت میں | ● مراقبہ یادِ الٰہی : اللہ کی یاد میں ڈوب جانا | | |

سے بیہوشی نہ ہو، یا خون نہ نکلے بحال بقائے ہوش فقط یہ خیال کہ طبیعت دوسری طرف متوجہ اور اپنے حال سے غافل ہوتی ہے کافی نہیں، ورنہ مطالعۂ کتب بلکہ مراقبۂ یادالٰہی بھی ناقض وضو ہو۔

## کس طرح سونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کس طرح کے سونے سے وضو جاتا ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: الحمد لله الذی لا تاخذہ سنة ولا نوم وافضل الصلاة والسلام بعد دأناب کل یوم علی من لا ینام قلبه فماکان وضووہ لینتقض بالنوم وعلی اله وصحبه الذین نبھو فنبھوا امن نوم الغفلة غفلة القوم۔

نیند دو شرطوں سے ناقض وضو ہوتی ہے:

اول: یہ کہ دونوں سرین وقت خوب جمے نہ ہوں۔ دوسرے یہ کہ ایسی ہیئت پر سویا ہو جو غافل ہو کر نیند آنے کو مانع نہ ہو۔ جب یہ دونوں شرطیں جمع ہوں گی تو سونے سے وضو جائے گا اور ایک بھی کم ہے تو نہیں مثلاً:

(۱) دونوں سرین زمین پر ہیں اور دونوں پاؤں ایک طرف پھیلے ہوئے کرسی کی نشست۔ اور ریل کی تپائی بھی اس میں داخل ہے۔

**اقول** مگر یورپین ساخت کی کرسی، جس کے وسط میں ایک بڑا سوراخ اسی مہمل غرض سے رکھا جاتا ہے، اس سے مستثنیٰ ہے۔ اس کی نشست مانع حدث نہیں ہوسکتی۔

(۲) دونوں سریں پر بیٹھا ہے اور گھٹنے کھڑے ہیں اور ہاتھ ساقوں پر محیط ہیں، جسے عربی میں احتبا کہتے ہیں۔ خواہ ہاتھ زمین وغیرہ پر ہوں اگرچہ سر گھٹنوں پر رکھا ہو۔

(۳) دوزانو سیدھا بیٹھا ہو۔

(۴) چارزانو پالتی مارے۔ یہ صورتیں خواہ زمین پر ہوں یا تخت یا چارپائی پر یا کشتی یا گاڑی کے کھٹولے میں۔

(۵) گھوڑے یا خچر وغیرہ پر زین رکھ کر سوار ہے

(۶۔۷) ننگی پیٹھ پر سوار ہے مگر جانور چڑھائی پر چڑھ رہا ہے۔ یا راستہ ہموار ہے۔ ظاہر ہے کہ ان سب صورتوں

---

- یورپین ساخت: یورپ کے طرز کی بنی ہوئی
- وسط: بیچ
- ساق: پنڈلی
- محیط: گھیرے ہوئے
- احتبا: یعنی پیٹھ اور پنڈلیوں کو گھیر لینا



میں دونوں سرین جے رہیں گے۔ لہٰذا وضو نہ جائے گا۔ اگر چہ کتنا ہی غافل ہو جائے۔ اگر چہ سر بھی قدرے جھک گیا ہو، نہ اتنا کہ سرین نہ جمے رہیں اگر چہ دیوار وغیرہ کسی چیز پر ایسا تکیہ لگائے ہو کہ وہ شے ہٹالی جائے تو یہ گر پڑے۔ یہی ہمارے امام (امام اعظم رضی اللہ عنہ) کا اصل مذہب وظاہر الروایہ و مفتیٰ بہ و صحیح و معتمد ہے۔ اگر چہ ھدایہ و شرح وقایہ میں حالت تکیہ کو ناقض وضو لکھا ہے۔

(۸) کھڑے کھڑے سو گیا۔

(۹) رکوع کی صورت پر

(۱۰) سجدۂ مسنونہ مرد، ان کی شکل پر کہ پیٹ رانوں اور رانیں ساقوں اور کلائیاں زمین سے جدا ہوں اگر چہ یہ قیام سائت رکوع و سجود غیر نماز میں ہو اگر چہ سجدہ کی اصلاً نیت بھی نہ ہو، ظاہر ہے کہ یہ تینوں صورتیں غافل ہو کر سونے کی مانع ہیں تو ان میں بھی وضو نہ جائے گا۔

(۱۱) اکڑوں بیٹھے سویا۔

(۱۲، ۱۳، ۱۴) چت یا پٹ یا کروٹ پر لیٹ کر

(۱۵) ایک کہنی پر تکیہ لگا کر

(۱۶) بیٹھ کر سویا، مگر ایک کروٹ کو جھکا ہوا کہ ایک یا دونوں سرین اٹھے ہوئے ہیں

(۱۷) ننگی پیٹھ پر سوار ہے اور جانور ڈھال میں اتر رہا ہے۔

اقول: فقیر گمان کرتا ہے کہ کاٹھی بھی ننگی پیٹھ کے مثل ہے اور وہ یورپین وضع کی کاٹھیاں، جن کے وسط میں اسی لئے خلا رکھتے ہیں مانع حدث نہیں ہو سکتیں اگر چہ راہ ہموار ہو۔ واللہ تعالیٰ علم۔

(۱۸) دو زانوں بیٹھا اور پیٹ رانوں پر رکھا ہے کہ دونوں سرین جمے نہ رہے ہوں۔

(۱۹) اسی طرح اگر چار زانوں ہے اور سر رانوں یا ساقوں پر ہے۔

(۲۰) سجدۂ غیر مسنون کی طور پر جس طرح عورتیں گٹھری بن کر سجدہ کرتی ہیں اگر چہ خود نماز یا اور کسی سجدہ مشروعہ یعنی سجدۂ تلاوت یا سجدۂ شکر میں ہوں۔ ان دس صورتوں میں دونوں شرطیں جمع ہونے کے سبب وضو جاتا رہیگا اور جب اصل مناط بتادیا گیا تو زیادہ تفصیل صور کی حاجت نہیں ان دونوں شرطوں کو غور کرلیں جہاں مجتمع ہیں وضو نہ رہے

● ظاہر الروایہ : فقہ حنفی کی



گا ورنہ ہے۔ البتہ فتاویٰ امام قاضی خان میں فرمایا کہ تنور کے کنارے اس میں پاؤں لٹکائے بیٹھ کر سونے سے بھی وضو جاتا رہتا ہے کہ اس کی گرمی سے مفاصل ڈھیل ہوجاتے ہیں۔

**اقول:** مگر یہ اس ضابطہ منقحہ کے خلاف ہے کہ سرین دونوں جمے ہیں لیکن یہ صورت بہت نادرہ ہے تو احتیاطاً عمل کر لینے میں حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

اور صورت بستم میں اگر چہ خاص در بارۂ سجدۂ نماز یا سجدہ مشروعہ مطلقاً نزاع طویل وہجوم اقاویل ہے۔

مگر تحقیق احق یہی ہے کہ جملہ صور مذکورہ بستگانہ میں نماز وغیر نماز سب کا حکم یکساں ہے۔ نماز میں بھی سونے سے وضو نہ جانے کے لئے دونوں سرین کا جما ہونا یا ہیئات کا مانع استغراق نوم ہونا ضروری ہے۔ ولہذا ایسی اکابر تصریح فرماتے ہیں کہ اگر نماز میں لیٹ کر سویا وضو نہ رہیگا۔ عام ازیں کہ چت ہو یا پٹ یا کروٹ پر، ایک کہنی پر تکیہ دیے، عام ازیں کہ قصداً لیٹا ہو یا سوتے میں لیٹ گیا اور فوراً فوراً جاگ نہ اٹھا۔ حتی کہ اگر کوئی شخص بیماری کے سبب بیٹھ کر نماز نہ پڑھ سکتا ہو اسے بھی اگر لیٹے لیٹے پڑھنے میں نیند آ گئی وضو جاتا رہے گا۔---------غرض پہلی دس صورتیں جن میں وضو نہیں جاتا، اگر نماز میں واقع ہوں جب بھی نہ جائیگا۔ نہ نماز فاسد ہوا اگر چہ قصداً سوئے ہاں جو رکن بالکل سوتے میں ادا کیا اس کا اعتبار نہ ہوگا اس کا اعادہ ضرور ہے، اگر چہ بلا قصد سو جائے اور جو جاگتے میں شروع کیا اور اس رکن میں نیند آ گئی اس کا جاگتے کا حصہ معتبر رہے گا۔ اور پچھلی دس صورتیں جن میں وضو جاتا رہتا ہے اگر نماز میں واقع ہوں جب بھی جاتا رہے گا پھر اگر ان صورتوں میں قصداً سویا تو نماز بھی گئی وضو کر کے سرے سے نیت باندھے اور بلا قصدہ سویا تو وضو گیا نماز باقی ہے۔ بعد وضو پھر اس جگہ سے پڑھ سکتا ہے جہاں نیند آ گئی تھی پھر سب صورتوں میں سونے کی تخصیص اس لئے ہے کہ اونگھ ناقض وضو نہیں جب کہ ایسا ہوشیار رہے کہ پاس کے لوگ جو باتیں کرتے ہوں اکثر پر مطلع ہو اگر چہ بعض سے غفلت بھی ہو جاتی ہو، یوہیں اگر بیٹھے بیٹھے جھوم رہا ہے وضو نہ جائے گا اگر چہ جھومنے میں کبھی کبھی ایک سرین اٹھ بھی جاتا ہو بلکہ اگر چہ جھوم کر گر پڑے جبکہ فوراً ہی آنکھ کھلجائے ہاں اگر گرنے کے ایک ہی لمحہ بعد آنکھ کھلی تو وضو نہ رہیگا۔

**اقول** یہ قید ان سب صورتوں میں ہیں جن میں وضو جانا بیان ہوا کہ انہیں صورتوں پر سونا پایا جائے۔ اور اگر سویا اس مشکل پر جس میں وضو نہ جاتا اور جسم بھاری ہو کر یہ شکل پیدا ہوئی جس سے جاتا رہتا مگر پیدا ہوتے ہی فوراً بلا وقفہ جاگ اٹھا



وضو نہ جائے گا۔ جیسے سجدۂ مسنونہ میں سویا اور کلائیاں زمین سے لگتے ہی آنکھ کھل گئی اور یہ بھی یاد رہے کہ آدمی جب کسی کام مثلاً نماز وغیرہ کے انتظا میں جاگتا ہو دل اس طرف متوجہ ہے اور سونے کا قصد نہیں نیند جو آتی ہے اسے دفع کرنا چاہتا ہے تو بعض وقت ایسا ہوتا ہے کہ غافل ہو گیا جو باتیں اس وقت ہوئیں ان کی خبر نہیں بلکہ دو دو تین آوازوں میں آنکھ کھلی اور وہ اپنے خیال میں یہ سمجھتا ہے کہ میں نہ سویا تھا اس لئے کہ اس کے ذہن میں وہی مدافعت خواب کا خیال جما ہوا ہے یہاں تک کہ لوگ اس سے کہتے ہیں تو سو گیا تھا وہ کہتا ہے ہرگز نہیں ایسے خیال کا اعتبار نہیں جب معتمد شخص کہے کہ تو غافل تھا پکارا جواب نہ دیا یا باتیں پوچھی جائیں اور یہ نہ بتا سکے تو وضو لازم ہے۔

## اگر ایک جگہ زخم ہے تو اس کی وجہ سے تیمم جائز ہے نہیں؟

سوال: زید کی ران میں پھوڑا یا اور کوئی بیماری ہے۔ ڈاکٹر کہتا ہے پانی یہاں نقصان کرے گا۔ مگر صرف اسی جگہ مضر ہے اور بدن پر ڈال سکتا ہے۔ اس حالت میں وضو یا غسل کے لئے تیمم درست ہے یا نہیں۔ اگر درست ہے تو غسل کا تیمم ویسا ہی ہے جیسا وضو کا، یا کیا حکم ہے۔

الجواب: صورت مسئولہ میں غسل یا وضو کسی کے لئے تیمم جائز نہیں۔ وضو کے لئے نہ جائز ہونا تو ظاہر ہے کہ ران کو وضو سے کوئی علاقہ نہیں۔ اور غسل کے لئے یوں نا روا کہ اکثر بدن پر پانی ڈال سکتا ہے۔ لہذا وضو تو بلا شبہ تمام وکمال کر لے اور غسل کی حاجت ہو تو اگر مضرت صرف ٹھنڈا پانی کرتا ہے گرم (پانی نقصان) نہ کرے گا اور اسے گرم پانی پر قدرت ہے، تو بیشک پورا غسل کرے۔ اتنی جگہ گرم پانی سے دھوئے۔ باقی بدن گرم یا سرد جیسے سے چاہئے اور اگر ہر طرح کا پانی مضر ہے یا گرم مضر تو نہ ہوگا، مگر اسے اس پر قدرت نہیں، تو ضرر کی جگہ بچا کر باقی بدن دھوئے۔ اور اس موضع پر مسح کر لے اور اگر وہاں مسح بھی نقصان دے مگر دوا یا پٹی کے حائل سے پانی کی ایک دھار مضر نہ ہوگی ت وہاں اس حائل ہی پر بہا دے، باقی بدن بدستور دھوئے۔ اور اگر حائل پر بھی پانی بہانا مضر ہو تو دوا یا پٹی پر مسح ہی کرے۔ اگر اس سے بھی مضرت ہو تو اتنی جگہ خالی چھوڑ دے۔ جب وہ ضرر دفع ہو تو جتنی بات پر قدرت ملتی جائے بجا لاتا جائے۔ مثلاً ابھی پٹی پر سے مسح بھی مضر تھا لہذا جگہ بالکل خشک بچا دی۔ چند روز بعد اتنا آرام ہو گیا کہ یہ مسح نقصان نہ دے گا تو فوراً پٹی پر مسح کر لے اسی قدر کافی ہوگا باقی بدن تو پہلے کا دھویا ہی ہوا ہے جب اتنا آرام ہو جائے کہ اب بندش پرسے

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| نا روا: | نا جائز | مضرت: | نقصان |
| موضع | جگہ | بندش | : یعنی زخم پر باندھی ہوئی پٹی |
| موضع مسح | : مسح کی جگہ | اس تک تنزل کر آئے۔ | یعنی اب اسے قبول کرے |
| مقدور | : طاقت بھر | | |

پانی بہانا بھی ضرر نہ کرے گا فوراً اس پر پانی کی دھار ڈال دے۔ صرف مسح پر، جو پہلے کر چکا تھا، قناعت نہ کرے۔ جب اتنا آرام ہو جائے کہ اب خاص موضع کا مسح بھی ضرر نہ دے گا۔ فوراً وہاں مسح کرے۔ پٹی کے مسح پر قانع نہ رہے۔ جب اتنا آرام ہو کہ اب خود وہاں پانی بہانا مضر نہ ہو گا فوراً اس بدن کو پانی سے دھو لے۔ غرض رخصت کے درجے بتا دیے گئے ہیں۔ جب تک کم درجہ کی رخصت میں کام نکلے، اعلیٰ درجہ کی (رخصت) اختیار نہ کرے اور جب کوئی نیچے کا درجہ، قدرت میں آئے۔ فوراً اس تک تنزل کر آئے۔

اسی طرح اگر یہ حالت ہو کہ اس جسم پر پانی تو نقصان نہ دے گا مگر بندھا ہوا ہے۔ کھولنے سے نقصان پہنچے گا یا کھول کر پھر باندھ نہ سکے گا، تو بھی اجازت ہے کہ بندش پر سے دھونے یا مسح کرنے جس بات کی قدرت ہو، عمل میں لائے ۔ جب وہ عذر جاتا رہے کھول کر جسم کو مسح یا غسل جو مقدور ہو کرے۔ یہی سب حکم وضو میں ہیں اگر اعضائے وضو میں کسی جگہ کوئی مرض ہو۔

الحاصل یہاں اکثر کے لئے حکم، کل کا ہے۔ جب اکثر بدن پر اپنی ڈال سکتا ہو تو ہرگز تیمم کی جازت نہیں بلکہ یہی طریقے جو اوپر گذرے، بجالائے۔ ہاں اگر اکثر بدن پر پانی ڈالنے کی قدرت نہ ہو (خواہ یوں کہ خود مرض ہی اکثر بدن میں ہے یا مرض تو کم جگہ ہے، مگر واقع ایسا ہوا کہ اس کے سبب اور صحیح جگہ کو بھی نہیں دھو سکتا کہ اس کا پانی اس تک پہنچے گا اور کوئی صورت بچا کر دھونے کی نہیں، یوں اکثر بدن دھونے کی قدرت نہیں (مثلاً رانوں، پنڈلیوں، بازوؤں، کلائیوں، پیٹھ پر جا بجا دو دو چار چار انگل کے فاصلہ سے دانے ہیں کہ صرف دانوں کی جگہ جمع کی جائے تو سارے بدن کے نصف حصہ سے کم ہو، مگر وہ پھیلے ہوئے اس طرح ہیں کہ ان کے بیچ بیچ کی خالی جگہ پر بھی پانی نہیں بہا سکتے۔) تو ایسی حالت میں بے شک تیمم کی اجازت ہو گی۔ اب یہ نہ ہو گا کہ صرف تھوڑا سا بدن دھو کر باقی سارے جسم پر مسح کرے۔

ہاں یہ بات کہ فلاں امر ضرر دے گا، کسی کافر یا کھلے فاسق یا ناقص طبیب کے بتائے سے ثابت نہیں ہو سکتی۔ یا تو خود اپنا تجربہ ہو کہ نقصان ہوتا ہے یا کوئی صاف علامت ایسی موجود ہو جس سے واقعی ظن غالب نقصان کا ہو یا طبیب حاذق مسلم مستور بتائے جس کا کوئی فسق ظاہر نہ ہو۔

---

قانع : پٹی پر ہی مسح کرتا نہ رہ جائے     مستور : جس کا حال چھپا ہو ملئکہ رحمت: رحمت کے فرشتے

ظن غالب : یقین کی حد گمان ہو



اور تیمم، غسل و وضو کا ایک ہی سا ہے بلکہ ایک ہی تیمم دونوں کے لئے کافی ہوسکتا ہے۔ خصوصاً جبکہ نیت دونوں کو شامل ہو۔ **واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب**

## حالت جنابت میں ہاتھ دھو کر کلی کر کے کھانا مکروہ ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ کہ حالت جنابت میں ہاتھ دھو کر کلی کر کے کھانا کھانا کراہت رکھتا ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: نہ اور بغیر اس کے مکروہ۔ اور افضل تو یہ ہے کہ غسل ہی کر لے، ورنہ وضو کہ جہاں جنب ہوتا ہے ملئکہ رحمت اس مکان میں نہیں آتے۔ **کما نطقت به الاحادیث۔** (جیسا کہ حدیثیں شاہد ہیں) درمختار میں ہے **لا باس بالکل و شرب بعد مضمضة و غسل ید و اما قبلها فیکره للجنب اه** ملخصا ردالمحتار میں حاشیہ علامہ حلبی سے ہے **وضوء الجنب لهذه الاشیاء مستحب کوضوء المحدث** امام طحاوی شرح معانی الآثار میں مالک بن عبادہ غافقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روای کہ انہوں نے حضور پر نور علیہ السلام کو دیکھا کہ حاجت غسل میں کھانا تناول فرمایا۔ انہوں نے فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے اس کا ذکر کیا، فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو اعتبار نہ آیا انہیں کھینچتے ہوئے بارگاہ انور علیہ السلام میں حاضر لائے اور عرض کی یارسول اللہ! علیہ السلام یہ کہتے ہیں کہ ”حضور نے بحالِ جنابت کھانا تناول کیا“ فرمایا **نعم اذا توضأت اکلت و شربت ولکنی لا اصلی و لا اقرء حتی اغتسل** ہاں جب میں وضو فرما لوں تو کھاتا پیتا ہوں، مگر نماز و قرآن بے نہائے نہیں پڑھتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## حالت ناپاکی میں مسجد میں جانا

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ حالت ناپاکی میں مسجد میں جانا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: حرام ہے۔ مگر بضرورت شدیدہ کہ

(۱) نہانے کی ضرورت ہے اور ڈول رسی اندر رکھا ہے اور یہ اس کے سوا کوئی سامان کر نہیں سکتا۔ نہ کوئی اندر سے لا دینے والا ہے۔



(۲) یا کسی دشمن سے خائف ہے اور مسجد کے سوا جائے پناہ نہیں اور نہانے کی مہلت نہیں۔ ایسی حالتوں میں تیمم کرکے جاسکتا ہے۔ صورت اولیٰ میں صرف اتنی دیر کے لئے کہ ڈول رسی لے آئے اور صورت ثانیہ میں جب تک وہ خوف باقی رہے۔

**اقول** بلکہ صورت ثانیہ میں دشمن سر پر آگیا، تیمم کی بھی مہلت نہیں، تو بے تیمم چلا جائے اور کواڑ بند کرنے کے بعد تیمم کرلے۔ صرف اس ضرورت کے لئے کہ گرم پانی سقائے میں ہے۔ اور سقایہ مسجد کے اندر ہے۔ باہر تازہ پانی موجود ہے۔ گرم پانی لینے کو بے غسل مسجد میں جانا جائز نہیں۔ مگر وہی ضرورت کی حالت میں کہ اگر تازہ پانی سے نہائے گا تو صحیح تجربے یا طبیب حاذق مسلم غیر فاسق کے بتانے سے معلوم ہے کہ بیمار ہوجائے گا یا مرض بڑھ جائے گا اور باہر کہیں گرم پانی کا سامان نہیں کرسکتا، نہ اندر سے کوئی لادینے والا ہے۔ تو تیمم کرکے اندر جاکر لاسکتا ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## ناپاکی کی حالت میں مسجد کے لوٹے وغیرہ کو چھونا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسلمان کو نہانے کی حاجت ہو تو اس حالت میں مسجد کے لوٹے وغیرہ کو ناپاک ہاتھ سے چھونا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: ہاتھ پر اگر کوئی نجاست لگی ہے کہ ہاتھ سے چھوٹ کر لگ جائے گی، تو چھونا جائز نہیں۔ اگرچہ لوٹا نہ مسجد کا ہو نہ کسی دوسرے شخص کا بلکہ خود اپنی ملک ہو کہ بلا ضرورت پاک شے کو ناپاک کرنا ناجائز و گناہ ہے۔ بحر الرائق بحث ماء مستعمل میں بدائع سے ہے **تنجیس الطاهر حرام** (یعنی پاک شے کو ناپاک کرنا حرام ہے) اور اگر کوئی نجاست نہیں صرف نہانے کی حاجت ہے، تو جائز ہے۔ اگرچہ ہاتھ یا لوٹا تر ہو۔

## وضو کے بچے ہوئے پانی سے وضو جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بقیہ آب وضو سے کہ برتن میں رہ جائے اس سے وضو جائز ہے یا نہیں اور اگر پہلا وضو کرنے میں کچھ پانی ہاتھ سے اس میں گر پڑا تو کیا حکم ہے۔ **بینوا توجرا**

الجواب: بقیہ آب وضو کہ برتن میں رہ جاتا ہے، مائے مستعمل نہیں، بلکہ وہ پانی ہے جو استعمال سے بچ رہا ہے۔ اس لئے وضو



میں کوئی حرج نہیں۔ اور مائے مستعمل اگر غیر مستعمل میں مل جائے تو مذہب صحیح میں اس سے وضو جائز ہے، جب تک کہ مائے مستعمل غیر مستعمل سے زائد نہ ہو جائے۔ اگر چہ مستعمل پانی دھار بندھ کر گرا ہو۔

## استنجا کے بچے ہوئے پانی سے وضو جائز ہی یا نہیں؟

سوال: استنجا یعنی پیشاب پاخانے کے بچے ہوئے پانی سے وضو جائز ہے یا نہیں اور وضو کی حرمت میں اس وجہ سے کچھ فرق تو نہیں آتا؟ **بینوا توجروا**

الجواب: جائز ہے۔ اور اس میں حرمت وضو کا کچھ خلاف نہیں کہ یہ پانی استعمال میں نہ آیا۔ **واللہ تعالیٰ بالصواب**

## بارش کا بہتا ہوا پانی پاک یا ناپاک!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ پانی بارش کا جو خاص شہر میں برستا ہے اور نالی وغیرہ کو دھو کر باہر چلا جاتا ہے پاک ہے یا نہیں؟ اس سے وضو درست ہے یا نہیں۔ اس پانی کو جاری کہیں گے یا نہیں۔

الجواب: جس وقت بارش ہو رہی ہے اور وہ پانی بہہ رہا ہے ضرور ماء جاری ہے اور وہ ہرگز ناپاک نہیں ہو سکتا ہے، جب تک نجاست کی کوئی صفت مثلاً بو یا رنگت اس میں ظاہر نہ ہو۔ صرف نجاستوں پر اس کا گزرتا ہوا جانا اس کی نجاست کو موجب نہیں۔ **فان الماء الجاری یطھر بعضه بعضا** (اس لئے کہ بہتا ہوا پانی بہت سی چیزوں کو پاک کر دیتا ہے)
رہا اس سے وضو اگر کسی نجاست مرئیہ کے اجزا اس میں ایسے بہتے جا رہے ہیں کہ جو حصہ پانی کا اس سے لیا جائے ایک آدھ ذرہ اس میں بھی آئے گا جب تو یقیناً حرام و ناجائز ہے۔ وضو نہ ہوگا۔ اور بدن پاک ہو جائے گا کہ حکم طہارت بوجہ جریان تھا۔ جب پانی برتن یا چلو میں لیا جریان منقطع ہوا۔ اور نجاست کا ذرہ موجود ہے۔ اب پانی نجس ہو گیا۔ اور اگر ایسا نہیں جب بھی بلا ضرورت اس سے احتراز چاہئے کہ نالیوں کا پانی غالباً اجزائے نجاست سے خالی نہیں ہوتا۔ اور عام طبائع میں اس کا استقذار یعنی اس سے تنفر اس سے گھن کرتا اسے ناپسند رکھتا ہے۔ اور ایسے امر سے شرعاً احتراز مطلوب۔ احادیث میں ہے **ایاک و مایسوء الاذن۔ ایاک و مایعتذر منه۔ بشروا و لا تنفروا۔**
اور اگر بارش ہو چکی اور پانی ٹھہر گیا اور اب اس میں بعض اجزائے نجاست ظاہر ہیں۔ یا نالی کے پیٹ میں نجاست کی رنگت یا بو تھی اور بارش اتنی نہ ہوئی کہ اسے بالکل صاف کر دیتی۔ انقطاع کے بعد وہ رنگ یا بو ہنوز باقی ہے، تو اب



پانی ناپاک ہے۔اور اگر نالی صاف تھی، یا مینھ نے بالکل صاف کردی اور پانی میں بھی کوئی جزء نجاست محسوس نہیں، تو پاک ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## آب مستعمل کی تعریف کیا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں آب مستعمل کی کیا تعریف ہے۔ **بینوا توجرا**

الجواب: اقول وباللہ التوفیق: مائے مستعمل وہ قلیل پانی ہے جس نے یا تو تطہیر حکمیہ سے کسی واجب کو ساقط کیا یعنی انسان کے کسی ایسے پارۂ جسم کو مس کیا جس کی تطہیر وضو یا غسل کے بالعمل لازم تھی۔ یا ظاہر بدن پر اس کا استعمال خود کار ثواب تھا اور استعمال کرنے والے نے اپنے بدن پر اسی امر ثواب کی نیت سے استعمال کیا اور یوں اسقاط واجب تطہیر یا اقامت قربت کر کے عضو سے جدا ہوا، اگرچہ ہنوز کسی جگہ مستقر نہ ہوا بلکہ روانی میں ہے۔ اور بعض نے رواں حرکت و حصول استقراء کی بھی شرط لگائی۔ یہ بعونہ تعالیٰ دونوں مذہب پر حد جامع مانع ہے کہ ان سطرون کے سوا کہیں نہ ملے گی۔

## حوض میں اگر کوئی شخص تھوک دے تو کیا حکم ہے؟

سوال: حوض دہ دردہ میں اگر کوئی شخص تھوک یا رینٹھ ڈالے یا پاؤں اس کے اندر ڈال کر دھوئے یا وضو اس طرح کرے کہ تمام غسالہ اس میں گرتا جائے، آیا ان سب صورتوں میں حوض پاک رہے گا یا نہیں بر تقدیر ثانی اگر کوئی نجس سمجھے تو اس کا کیا حکم ہے۔

الجواب: ان سب صورتوں میں وہ حوض پاک ہے اور اسے نجس سمجھنا جہالت ــــــ اور اگر کوئی شخص مسئلہ بتانے کے بعد بھی اصرار کرے، تو سخت گنہگار ہوا۔ مگر حوض میں تھوکنے یا ناک صاف کرنے سے احتراز لازم ہے کہ یہ افعال باعث نفرت ہیں اور بلا وجہ شرعی نفرت دلانا جائز نہیں۔ قال ﷺ **بشروو لا تنفرو۔ اللہ تعالیٰ اعلم۔**

## جس تالاب میں ناپاک پانی گرتا ہو اس کا کیا حکم ہے؟

سوال: ایک تالاب دہ دردہ میں تمام محلہ کے چوبچوں پاخانوں نالیوں وغیرہ کا نجس پانی آکر جمع ہوتا ہے بلکہ بھنگی اس میلے کی ڈھلیاں بھی ایام برسات میں ڈالا کرتے ہیں اور بعض اوقات لوگ اس کے کنارے یا پاخانہ پیشاب بھی پھرتے



ہیں کہ اس میں بہ کر جاتا ہے۔ تو آیا ایسے تالاب میں کپڑے نجس دھونے سے پاک ہوں گے یا نہیں؟ اس تالاب کو حکم پاکی کا دیا جائے گا یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: اگر ان نجاستوں کے گرنے سے پہلے اس میں دہ در دہ پانی تھا، اس کے بعد گریں اور ان کے گرنے سے اس کا رنگ یا مزہ یا بو متغیر نہ ہوا اور کپڑا دھونے میں عین نجاست کپڑے پر نہ لگ آئی، تو کپڑا پاک ہو گیا ورنہ نہیں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## جوش دئے ہوئے پانی سے استنجا و وضو کرنا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مریض کو دوا ایسے پانی سے وضو یا استنجا کرنا جس میں کوئی شی جوش دی گئی ہو جس سے پانی کا نام پانی نہ رہے، جائز ہے یا نہیں۔ یعنی اس سے طہارت حاصل ہوگی بوجہ اس ضرورت کے یا ضرورت پر لحاظ نہ ہوگا۔ **بینوا توجروا**

الجواب: استنجا تو یقینا جائز ہے کہ اس میں مائے مطلق بلکہ پانی ہی شرط نہیں۔ ہر طاہر پر قالع مزیل سے ہو جاتا ہے مگر وضو جائز نہ ہوگا۔ **لکمال الامتزاج بالطبخ کالمرق ولزوال اسم الماء کالنبیذ** وضو کر لحاظ ضرورت کی کیا حاجت اگر مائے مطلوب سے وضو ہو تیمم کرے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**



## ناپاکی کے بعد اگر دانتوں پر چونا کتھا جم گیا تو غسل کیسے؟

سوال: زید برس یا چھ ماہ سے حالت جنابت میں ہے۔ اسے غسل کی ضرورت ہوئی۔ اس نے غسل نہ کیا، اور کوئی وجہ اسے غسل سے روکنے والی بھی نہیں ہے اور اسی حالت جنابت میں وہ پان کھاتا رہا، تو چونا کتھا حالت ناپاکی میں زید کے دانتوں پر جم گیا۔ اب زید نے غسل کیا اور غرغرہ کیا، مگر پانی زید کے دانتوں پر اور دانتوں کی جڑوں میں نہ پہنچا۔ کیوں کہ دانتوں پر اور دانتوں کی جڑوں میں تو چونا کتھا جما ہوا ہے۔ ایسی حالت میں زید کا غسل جائز ہوا یا ناجائز۔ اور اگر ناجائز ہوا تو کیا تدبیر کرنی چاہئے۔ بینوا توجروا!

الجواب: اگر وہ جگہ جہاں چونا جم گیا ہے، جنابت کے بعد کسی طرح کلی کرنے، پانی پینے سے دھل گئی تھی۔ اور چونا ایسا جم گیا ہے کہ اس کا چھڑانا باعث ضرر وایذا ہے تو معاف ہے۔ غرغرہ کافی ہوگا۔ اور اگر بے ضرر چھڑا سکتا ہے۔ تو چھڑانا واجب ہے۔ بغیر چھڑائے غسل نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## کیا غسل کے لئے نیت ضروری ہے، بند جگہ پر برہنہ غسل کا حکم!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ:

(۱) غسل کی نیت کرنی چاہئے یا نہیں؟ اور اس کی کیا نیت ہے۔ غسل جنابت یا احتلام کا ہو۔ اگر اس نے نیت نہیں کی غسل ہوا کہ نہیں

(۲) غسل کرنے والا بند مکان میں غسل کر رہا ہے اور زیادہ تر اس مکان میں تاریکی نہیں ہے، اور اپنی شرم گاہ دیکھ رہا ہے، اور کپڑا نہیں باندھا ہے غسل ہوا یا نہیں؟ **بینوا توجروا۔**

الجواب:

(۱) غسل میں نیت سنت ہے۔ اگر نہ کی غسل جب بھی ہوجائے گا۔ اور اس کی نیت یہ کہ ناپاکی دور ہونے اور نماز جائز ہونے کی نیت کرتا ہوں۔



● حالت جنابت: ناپاکی حالت ● باعث ضرر وایذا: نقصان وتکلیف کا سبب

● غرغرہ: کلی

(۲) برہنہ غسل کرنے سے بھی غسل ہو جاتا ہے۔ اور اس میں کچھ حرج نہیں۔ اگر مکان پر دے کا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بغیر شہوت اگر احتلام ہو تو کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، اگر کسی شخص کو احتلام بغیر شہوت دفق کے ہو، یا کسی مرض کی وجہ سے جیسے جریان وغیرہ، کیوں کہ اس میں بھی بلا شہوت دفق کے ہوتا ہے۔ ان دو صورتوں میں محتلم پر غسل واجب ہوگا یا نہیں۔ یا یہ بھی وہی حکم رکھتا ہے جو کہ ذی دفق وشہوت سے خارج ہوتا ہے۔

الجواب: جاگتے میں جو منی بغیر شہوت و دفق کے نکلے اس سے وضو واجب ہوتا ہے، غسل نہیں۔ مگر احتلام کی نسبت اس کو کیا خبر کہ بغیر دفق و شہوت ہے؟ احتیاطاً غسل کرے گا۔ واللہ تعالیٰ بالصواب

## غسل کا وضو کرنے کے بعد بغیر کپڑا غسل کرنا؟

سوال: اگر زید غسل خانہ میں غسل جنابت یا احتلام کرتا ہے اور وضو کر کے تہبند نکال کر غسل کرتا ہے۔ تو غسل اترتا یا نہیں۔ غسل خانہ اوپر سے کھلا ہو یا بند دونوں صورت میں کیا حکم ہے؟

الجواب: سارے بدن پر پانی بہنے سے غسل اترتا ہے۔ جس میں حلق تک منہ اور ہڈی کے کناروں تک اندر سے ناک کا بانسا بھی داخل ہے۔ اس کے بعد جیسے بھی ہو غسل اتر جائے گا۔ ہاں کھلے غسل خانہ میں ننگا نہ ہونا بہتر ہے۔ اور اگر وہاں قریب بلند مکان ہوں، جس سے احتمال ہے کہ کسی کی نظر پڑے گی تو وہاں تہبند رکھنے کی تاکید ہے۔ وہ احتمال نظر جتنا قوی ہوگا اتنی ہی یہ تاکید بڑھتی جائے گی۔ یہاں



- دفق: یعنی مشت زنی، ہاتھ سے منی گرانا
- احتلام بغیر شہوت دفق: یعنی بغیر شہوت اور مشت زنی کے منی کا نکلنا
- جریان: دھات کا گرنا
- محتلم: جسے احتلام ہو گیا ہو
- بلا شہوت دفق: بغیر شہوت ومشت زنی کے
- ذی دفق وشہوت: شہوت اور ہاتھ سے منی نکالنے والا
- غسل جنابت: ناپاکی دور کرنے والا غسل

تک کہ اگر نظر پڑنے کا ظن غالب ہوگا، تہبند رکھنا واجب ہوگا۔ اور وہاں برہنہ نہانا گناہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## ہنود کے جوٹھے پانی سے وضو کا حکم؟

سوال: ان اطراف کے مولوی کہتے ہیں کہ ہندوؤں کے جوٹھے پانی سے وضو درست ہے۔ اس پر ہم کو شک ہے۔ اس شک کو رفع کیجئے۔

الجواب: ہندو تو ہندو بے وضو مسلمان بھی مثلاً جس کٹورے یا بادیے سے منہ لگا کر پیے، اس پانی سے وضو جائز نہ رہے گا، مگر یہ کہ وہ پانی تھوڑا ہو اور اچھے پانی میں کہ اس سے زائد ہے، ملا دیا جائے۔ پھر بھی کافر کے جھوٹے سے احتراز چاہیے۔ حدیث میں ہے نبی ﷺ ارشاد فرماتے ہیں ایاك وما یسوء الاذن (یعنی جس بات کا سننا شرعاً ناگوار ہو اس سے بچو) ہاں اگر اس کے سوا اور پانی نہ ملے اور اس کا نجس یا مستعمل ہونا ثابت نہ ہو، تو بضرورت آپ ہی اس سے وضو کرنا ہوگا۔ ایسے مسائل یوں اطلاق کے طور پر بیان کرنا مسلمانوں کی خیر خواہی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## وضو کے قطرے کا کپڑے یا مسجد میں گرنا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے: وضو کے پانی کے قطرے کپڑے یا کسی چیز پر گریں گے تو وہ ناپاک ہوجائے گا۔ اور اگر جماعت ختم ہونے پر ہے اس صورت میں وہ بلا ہاتھ پاؤں پونچھے، شریک جماعت ہوگیا تو جو قطرے اس کی ریش وغیرہ سے گریں گے، اس سے رحمت کے فرشتے پیدا ہوں گے۔ حضور کا اس بارے میں کیا ارشاد ہے۔

الجواب: ان قطروں سے کپڑا ناپاک نہیں ہوتا، مگر مسجد میں ان کا گرانا جائز نہیں۔ بدن اتنا پونچھ کر، کہ قطرے نہ گریں، مسجد میں داخل ہو اور ان قطروں سے رحمت کے



| | |
|---|---|
| ● احتمال نظر | :نظر کا گمان |
| ● ظن غالب | :یقین کی حد تک گمان |
| ● رفع | :دور کرنا |
| ● بادیہ | :بڑا پیالہ |
| ● مستعمل | :استعمال کیا ہوا |
| ● اطلاق | :یعنی فرضی سوال کرنا، یا نام چھپا کر سوال کرنا |

فرشتے بننا مجھے معلوم نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

## حقہ کے پانی سے وضو کا حکم!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حقہ کے پانی سے وضو جائز رکھا گیا ہے۔ وہ کون حالت اور کس وقت پر؟

الجواب: جب آبِ مطلق اصلاً نہ ملے، تو یہ پانی بھی آبِ مطلق ہے۔ اس کے ہوتے ہوئے تیمم ہرگز صحیح نہیں۔ اور اس تیمم سے نماز باطل۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بغیر غسل کے صحبت جائز یا ناجائز؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ ایک عورت کو آٹھ دن سے کم حیض آتا ہے۔ سپیدی آجانے کے بعد بے نہائے اس سے صحبت کرنا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا!

الجواب: جو حیض اپنی پوری مدت یعنی دس دن کامل سے کم میں ختم ہوجائے، اس میں دو صورتیں ہیں

(۱) یا تو عورت کی عادت سے بھی کم میں ختم ہوا یعنی اس سے پہلے مہینے میں جتنے دنوں آیا تھا اتنے دن بھی ابھی نہ گذرے اور خون بند ہوگیا جب تو اس سے ابھی صحبت جائز نہیں۔ اگرچہ نہالے۔

(۲) اور اگر عادت سے کم نہیں مثلاً پہلے مہینے میں سات دن آیا تھا، اب بھی سات یا آٹھ روز آکر ختم ہوا۔ یا پہلا ہی حیض ہے، جو اس عورت کو آیا۔ اور دس دن سے کم میں ختم ہوا تو اس سے صحبت جائز ہونے کے لئے ان دو باتوں سے ایک بات ضرور ہے۔

- یا تو عورت نہالے اور اگر بوجہ مرض یا پانی نہ رہنے کے سبب تیمم کرنا ہو، تو تیمم کرکے نماز پڑھ لے۔ خالی تیمم کافی نہیں۔



- ریش : داڑھی
- آبِ مطلق : جس میں کسی طرح کی کوئی ملاوٹ نہ ہو
- اصلاً نہ ملے : بالکل ہی نہ ملے، کہیں نہ ملے

- یاطہارت نہ کرے تو اتنا ہو کہ اس پر کوئی نماز فرض ہو جائے یعنی نماز پنجگانہ سے کسی نماز کا وقت گزر جائے۔ جس میں کم سے کم اس نے اتنا وقت پایا ہو جس میں نہا کر سر سے پاؤں تک ایک چادر اوڑھ کر تکبیر تحریمہ کہہ سکتی۔ اس صورت میں بے طہارت کے بھی اس سے صحبت جائز ہو جائے گی، ورنہ نہیں۔ مگر یہ کہ عورت کتابیہ، یہودیہ یا نصرانیہ ہو تو اس سے بے غیر نہائے صحبت جائز ہے جب کہ انقطاع حیض ایام عادت سے کم میں نہ ہوا ہو۔

## نفاس کی عدت کے درمیان خون بند ہو کر اگر دوبارہ شروع ہو جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نفاس کی اکثر مدت چالیس روز ہے کمتر کی حد نہیں، اگر نفاس کا پانی ہشت روز (۸/دن) میں بند ہوا اور نماز روزہ اور وطی کے بعد پانی پھر آیا اس میں کیا حکم ہے۔

الجواب: پانی کوئی چیز نہیں وہ تو رطوبت ہے۔ نفاس میں خون ہوتا ہے۔ چالیس دن کے اندر جب خون عود کرے، شروع ولادت سے ختم خون تک سب دن نفاس ہی گنے جائیں گے۔ جو دن بیچ میں خالی گئے وہ بھی نفاس ہی میں شمار ہوں گے۔ مثلاً ولادت کے بعد دو منٹ تک خون اگر بند ہو گیا بگمان طہارت غسل کرکے نماز روزہ وغیرہ کرتی رہے۔ چالیس دن پورے ہونے میں ابھی دو منٹ باقی تھے پھر خون آگیا تو یہ سارا چلہ نفاس میں ٹھہرے گا۔ نمازیں بیکار گئیں، فرض یا واجب روزے یا اگلی قضا نمازیں جتنی پڑھیں ہوں، انہیں پڑھے۔

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● کتابیہ | : آسمانی کتابوں پر ایمان رکھنے والی | ● یہودیہ | : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ماننے والی |
| ● نصرانیہ | : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ماننے والی | ● انقطاع حیض | : حیض کا ختم ہو جانا |
| ● رطوبت | : تری | ● عود | : لوٹنا |
| ● بگمان طہارت | : پاکی گمان کرکے | ● سارا چلہ | : چالیس دن مکمل |

## حیض والی عورتوں کا کھانا بنانا اور اسے ساتھ کھلانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حیض والی عورت کی پکائی ہوئی روٹی جائز ہے یا نہیں، اور اپنے ساتھ اس کو کھلانا جائز ہے یا نہیں۔ اور اس عرصہ میں اگر مر جائے تو اس کا کیا حکم ہے کہ حیض کے دن ہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: اس کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانا جائز۔ اسے اپنے ساتھ کھلانا بھی جائز۔ ان باتوں سے احتراز، یہود و مجوس کا مسئلہ ہے۔ سرکار ﷺ نے اپنا سر مبارک دھلوانے کے لئے ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے قریب کرتے تھے۔ اس وقت آپ گھر میں ہوتیں اور نبی کریم ﷺ مسجد میں معتکف ہوتے۔ ام المؤمنین عرض کرتیں "میں حائضہ ہوں" آپ ﷺ فرماتے حیض تمہارے ہاتھ میں تو نہیں ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## اگر نفاس والی عورت آٹھ دن ہی میں پاک ہو جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت کو ولادت ہوئی اور وہ نفاس سے آٹھ دن میں فارغ ہوگئی۔ اب اس کے واسطے روزے نماز کا کیا حکم ہے؟ اور چوڑی وغیرہ چاندی یا کانچ کی یا وہ چارپائی یا مکان پاک رہا یا ناپاک۔ یا چالیس دن کی میعاد لگائی جائے گی۔

الجواب: یہ جو عوام جاہلوں عورتوں میں مشہور ہے کہ جب تک چلہ نہ ہو جائے زچہ پاک نہیں ہوتی، محض غلط ہے۔ خون بند ہونے کے بعد ناحق ناپاک رہ کر نماز روزے چھوڑ کر سخت کبیرہ گناہ میں گرفتار ہوتی ہیں۔ مردوں پر فرض ہے کہ انہیں اس سے باز رکھیں۔

---



- احتراز: پرہیز کرنا
- یہود و مجوس کا مسئلہ ہے: یعنی ایسا یہودی اور مجوسی کرتے ہیں
- نفاس: وہ خون جو عورت کو ولادت کے بعد آئے
- میعاد: مدت
- چلہ: چالیس دن
- زچہ: وہ عورت جسے ولادت ہوئی ہو (چالیس دن تک وہ زچہ کہلاتی ہے)

نفاس کی زیادہ حد کے لئے چالیس دن رکھے گئے ہیں۔ نہ یہ کہ چالیس دن سے کم کا ہوتا ہی نہ ہو۔ اس کے کم کے لئے کوئی حد نہیں۔ اگر بچہ جننے کے بعد صرف ایک منٹ خون آیا اور پھر بند ہوگیا۔ عورت اسی وقت پاک ہوگئی۔ نہائے اور نماز پڑھے اور روزے رکھے۔ اگر چالیس دن کے اندر اسے خون عود نہ کرے گا، تو نماز روزے سب صحیح رہیں گے۔ چوڑیاں، چارپائی، مکان سب پاک ہے۔ فقط وہی چیز ناپاک ہوگی جسے خون لگ جائے گا۔ بغیر اس کے ان چیزوں کو ناپاک سمجھ لینا ہندوؤں کا مسئلہ ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

# حیض ونفاس کی حالت میں صحبت کا کفارہ

سوال: کوئی شخص اپنی بیوی سے حیض یا نفاس کی حالت میں صحبت کرلے تو اس کا کفارہ کیا ہے؟

الجواب: اگر ابتدائے حیض میں ہے، تو ایک دینار۔ اور ختم پر ہے، تو نصف دینار ـــــ اور دینار دس درہم کا ہوتا ہے اور دس درہم دو روپے تیرہ آنے کچھ کوڑیاں کم۔ **سنن دارمی و ترمذی و ابن ماجہ** میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں "**اذ وقع الرجل بأهله و هي حائض فليتصدق بنصف دينار**"۔ جب آدمی اپنی عورت سے حالت میں حیض میں صحبت کرلے تو چاہئے کہ نصف دینار صدقہ دے۔ **سنن نسائی و ابن ماجہ** میں انہیں سے ہے نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے "**يتصدق بدينار او نصف دينار**" ایک یا نصف دینار تصدق کرے رواہ "**الدارمي فجعل الترديد من شك الراوي حيث قال يتصدق بدينار او نصف دينار شك الحكم**"

**سند و دارمی و ترمذی** میں انہیں سے ہے، نبی ﷺ وسلم نے فرمایا "**اذا كان دما احمر فدينار و اذا كان دما اصفر فنصف دينار**" جب سرخ خون ہو تو ایک دینار اور زرد ہو تو آدھا دینار۔ طبرانی نے معجم کبیر اور حاکم نے بافادۂ صحیح انہیں سے یوں

● خون عود نہ کرے :یعنی دوبارہ نہ آئے



روایت کی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا من اتی امراتہ فی حیضھا فلیتصدق بدینار و من اتاھا وقد ادبر الدم عنھا ولم تغتسل فنصف دینار۔ جس نے اپنی عورت سے حیض میں صحبت کی وہ ایک اشرفی تصدق کرلے۔ اور اگر خون بند ہوچکا ہو اور ابھی نہائی نہ تھی تو آدھی۔

بالجملہ حاصل جمع احادیث یہ ٹھہرا کہ جس سے نادانستہ ایسا واقع ہوا، اگر آخر حیض میں تھا (اور اسی میں حکماً وہ صورت داخل کہ خون دس دن سے کم میں منقطع ہوا اور عورت نے ابھی غسل نہ کیا نہ کوئی نماز اس پر دین ہوئی) وہ ایک خمس دینار کفارہ دے۔ اور اگر شباب حیض میں تھا تو دو خمس ——— اور جس نے دانستہ ایسا کیا، اگر آخر حیض میں تھا تو نصف دینار اور اول میں، تو ایک دینار۔ ہاں ایک کی طاقت نہ ہو تو نصف ہی دے۔۔ یہ سب حکم استحبابی ہے واجب نہیں، مگر استغفار۔

یہ سب دربارۂ حیض تھا اور اس پر نفاس واضح القیاس، مرقات میں زیر روایت ثالثہ (تیسری روایت کے تحت) **اذاکان دما احمر ای الحیض و قیس به النفاس** اھ (جب حیض کا خون سرخ ہو اور اسی پر نفاس کا قیاس کیا جائے) **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## ولادت کے بعد عورت کتنے دنوں میں پاک ہوتی ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بچہ پیدا ہونے کے بعد کب تک عورت ناپاک رہتی ہے کتنے دن کے بعد عورت غسل کرکے نماز پڑھے۔

الجواب: بچہ پیدا ہونے کے بعد جب تک خون آئے ناپاک رہے گی۔ جس کی زیادہ سے زیادہ مدت چالیس روز کامل ہے۔ اور کم کی کوئی حد نہیں۔ اگر پاؤ منٹ تک آکر بند

● حاصل جمع احادیث: یعنی ان تمام احادیث کا خلاصہ ● ایک خمس دینار: دینار کا وزن 4.25 گرام ہوتا ہے اور یہ 22 قیراط یعنی 91.7% سونے کا ہوتا ہے۔ ایک خمس، یعنی دینار کا پانچواں حصہ
● شباب حیض: مراد، حیض ابھی جاری ہی تھا ● واضح القیاس: یعنی نفاس کو اسی پر قیاس کرو
● درہم شرعی: درہم خالص چاندی کا بنا ہوا سکہ ہوتا ہے جسکا وزن 2.975 گرام ہوتا ہے۔ وزن کے اعتبار سے سات دینار کا وزن دس درہم کے برابر ہوتا ہے۔
● انسب: زیادہ مناسب ہے ● دربارۂ حیض: حیض کے بارے میں



ہوگیا، پھر چالیس روز تک نہ آیا، تو اسی پاؤ منٹ کے بعد پاک ہوگئی۔نہا کر نماز پڑھے۔اور اگر چالیس روز کامل تک آیا، یا اس سے کم، تو جس وقت بند ہوا اسی وقت پاک ہوئی۔ بیس، تیس، چالیس جتنے دن ہوں۔اور اگر چالیس دن سے زیادہ آیا تو اس سے پہلے ولادت میں جتنے دن آیا تھا، اتنا نفاس تھا۔اس کے بعد پاک ہوگئی۔باقی استحاضہ ہے۔اس کی نمازیں کہ قضاء ہوئی ہوں ادا کرے۔ اور اگر یہ پہلی ہی ولادت ہے۔تو چالیس دن کامل تک نفاس تھا۔باقی جو آگے بڑھا استحاضہ ہے۔اس میں نہا کر نمازیں پڑھے روزے رکھے۔

خون اگر پورے چالیس دن پر بند ہو، تو نہالے اور نماز پڑھے۔اور اس سے کم پر بند ہو، تو اس سے پہلی ولادت پر جتنے دن آیا تھا اتنے دن پورے کر کے بند ہوا تو ابھی نہا کر نماز پڑھ سکتی ہے، مگر بہتر یہ ہے کہ نماز کے آخر وقت مستحب تک انتظار کرلے اور اگر عادت سابقہ سے کم پر بند ہوگیا، تو واجب ہے اخیر وقت مستحب تک انتظار کر کے نہائے اور نماز پڑھے۔اگر چالیس دن کے اندر آگیا تو پھر چھوڑ دے۔پھر بند ہوجائے۔تو اسی طرح کرے۔یہاں تک کہ چالیس دن پورے ہوں۔واللہ تعالیٰ اعلم

## حیض کی حالت میں عورتیں کلمہ پڑھ سکتی ہیں یا نہیں؟

سوال: نکاح کے وقت عورت کو پانچ کلمے پڑھاتے ہیں۔اب وہ عورت حیض کی حالت میں ہے۔تو وہ پانچ کلمے اپنی زبان سے پڑھے یا نہیں؟

الجواب: حالت حیض میں صرف قرآن عظیم کی تلاوت ممنوع ہے۔کلمے پانچوں پڑھ سکتی ہے کہ اگرچہ ان میں بعض کلماتِ قرآن ہیں، مگر ذکر و ثناء ہیں اور کلمہ پڑھنے میں نیت ذکر ہی ہے، نہ نیتِ تلاوت۔تو جواز یقینی ہے۔۔واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب



| | |
|---|---|
| ● استحاضہ | :وہ خون جو عورت کو حیض ونفاس کے علاوہ کسی بیماری کے سبب آئے |
| ● عادت سابقہ | :اس سے پہلے جتنے دنوں خون آیا |
| ● ممنوع | :ناجائز |
| ● نہ نیت تلاوت | :تلاوت کی نیت سے نہیں |
| ● جواز یقینی | :یقیناً جائز ہے |

## اخبار یا کتاب میں آیات قرآن ہو تو اس کا بلا وضو چھونا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں اگر کسی اردو کتاب یا اخبار میں چند آیات قرآن بھی شامل ہوں، تو اس کو بلا وضو پڑھنا یا چھونا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: کتاب یا اخبار میں جس جگہ آیت لکھی ہے، خاص اس جگہ کو بلا وضو ہاتھ لگانا جائز نہیں ہے۔ اسی طرف ہاتھ لگایا جائے جس طرف آیت لکھی ہے، خواہ اس کی پشت پر، دونوں ناجائز ہیں۔ باقی ورق کے چھونے میں حرج نہیں۔ پڑھنا بے وضو جائز ہے، نہانے کی حاجت ہو تو حرام ہے۔ **واللہ تعالیٰ بالصواب**

## بواسیر کے مرض میں مبتلا شخص کی طہارت اور نماز کا حکم؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص بواسیر کے مرض میں مبتلا ہے اور اس کی یہ حالت ہے کہ شب وروز تمام مسے مقعد سے باہر نکلے ہوئے رہتے ہیں اور ان میں سے ہر وقت رطوبت جاری رہتی ہے۔ اور پاجامہ یا تہبند کو لگتی رہتی ہے۔ اس سے بچاؤ اس شخص کو غیر ممکن ہے۔ کسی صورت سے وہ اپنا کپڑا نہیں بچا سکتا۔ اگر نیچے لنگوٹا رکھتا ہے تو وہ بھی زیادہ دیر میں تر ہو کر تہبند یا پاجامہ کو ناپاک کر دیتا ہے۔ ہاں بعد فراغ اجابت طہارت تو وہ بخوبی باقاعدہ کر لیتا ہے، رطوبت مسوں سے کپڑا اس کا کسی صورت سے پاک نہیں رہ سکتا۔ پس ایسا شخص بغیر کپڑا پاک کئے ویسی حالت میں نماز ادا کر لے، تو یہ نماز اس کی جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: مسوں سے اگر رطوبت بہہ کر نہ نکلے، بلکہ ان کی سطح بالا پر تری ہو کہ کپڑا لگ کر چھڑا لائے، جب تو اس سے کپڑا ناپاک نہ ہوگا۔ بے تکلف نماز پڑھے اور اس تقدیر پر

---

- پشت :یعنی اس کاغذ کے الٹے طرف
- مقعد :پاخانہ کا مقام
- رطوبت :تری
- سطح بالا :اوپری حصہ
- حکم معذور :معذور شخص کے حکم میں



اس کے نکلنے سے وضو بھی نہ جائے گا۔ لان مالیس بحدث لیس بنجس۔ ہاں جب کہ بہہ کر نکلتی ہو تو وضو کی بھی ناقض ہے اور درم بھر سے زائد جگہ میں ہو تو کپڑا بھی نجس کرے گی جب کہ وہ ہر وقت نکلتی ہے۔ تو اسے حکم معذور ہے۔ پانچ وقت تازہ وضو کرے۔ رہا کپڑا، اگر سمجھتا ہے کہ پاک کپڑا بدل کر فرض پڑھے گا، تو اس کے ایک درم سے زائد بھرنے سے پیشتر فرض ادا کرلے گا، جب تو اس پر لازم ہے، ہر وقت پاک کپڑا بدلے۔ اور اگر جانتا ہے کہ فرض پڑھنے کی مہلت نہ ملے گی۔ اور کپڑا پھر اتنا ہی ناپاک ہوجائے گا، تو اسے معافی ہے۔ اسی کپڑے سے پڑھے۔ لایکلف اللہ نفساً الا وسعہا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## جس پر غسل فرض ہے اس کے پسینہ کا کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حالت جنابت میں اگر پسینہ آئے، اور کپڑے تر ہوجائیں، تو کپڑے نجس ہوجائیں گے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب: نہیں کہ جب کا پسینہ مثل اس کے لعاب دہن کے پاک ہے۔

## ناپاک چیز ایک بار پاک کرنے سے پاک ہوگی یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نجس چیز بغیر مبالغہ کے ایک مرتبہ میں پاک ہوگی یا نہیں۔ بینوا توجروا

الجواب: نجاست اگر مرئیہ ہو یعنی خشک ہونے کے بعد بھی نظر آئے تو اس کی تطہیر میں عدد اصلاً شرط نہیں، بلکہ زوال عین درکار ہے۔ خواہ ایک بار میں ہوجائے یا دس بار میں مگر بقائے اثر، بقائے عین پر دلیل، تو زوال اثر مثل رنگ و بو ضرور لیکن وہ اثر جس کا زوال دشوار ہو معاف کیا جائے گا۔ صابون یا گرم پانی



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● جب | :جس پر غسل فرض ہو | ● مرئیہ | :نظر آنے والی |
| ● تطہیر | :پاک کرنا | ● زوال عین | :یعنی اس نجاست کا دور کرنا |
| ● بقائے اثر | :نجاست کا اثر باقی رہنا | ● بقائے عین پر دلیل | :نجاست باقی رہنے پر دلیل |
| ● زوال اثر | :نجاست کے اثر کا دور کرنا | ● غیر مرئیہ | :نظر نہ آنے والی نجاست |

وغیرہ سے چھڑانے کی ضرورت نہیں۔ درمختار میں ہے: یطھر محل نجاستة مرئیة بعد جفاف بزوال عینھا و اثرھا و لو بمرة او بما فوق ثلاث فی الاصح ولا یضر بقاء اثر کلون وریح لازم فلا یکلف فی ازالته الی ماء حار او صابون و بنحوه اھ ملخصا۔ اور غیر مرئیہ کہ سوکھنے کے بعد دکھائی نہ دے اس میں علما کے دو قول ہیں۔

ایک قول پر غلبۂ ظن کا اعتبار ہے یعنی جب گمان غالب ہو جائے کہ اب نجاست نکل گئی پاک ہو گیا، اگرچہ ظن ایک ہی بار میں حاصل ہو یا زائد میں۔

اور دوسرے قول پر تثلیث یعنی تین بار دھونا شرط ہے۔ اور ہر بار اتنا نچوڑیں کہ بوند نہ ٹپکے۔ اور نچوڑنے کی چیز نہ ہو تو ہر بار خشک ہونے کے بعد دوبارہ دھوئیں۔ اس قول پر اگر یوں تثلیث نہ کرے گا تو طہارت نہ ہوگی۔

ایک جماعت نے فرمایا کہ یہ طریقہ خاص اہل وسواس کے لئے ہے۔ جسے وسوسہ نہ ہو وہ اسی غلبۂ ظن پر عمل کرے۔ ان علما کا قصد یہ ہے کہ دونوں قولوں کو ہر دو حالت، وسوسہ و عدم وسوسہ پر منقسم کر کے نزاع اٹھا دیں۔

## اگر کھانے کے سامان میں چوہے کی مینگنی نکلے تو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر پکی ہوئی کھچڑی یا چاول یا چونے میں چوہے کی مینگنی نکلے تو کیا حکم ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: چوہے کی مینگنی اگر چاول، کھچڑی، روٹی وغیرہ کھانے کی چیزوں میں نکلے تو اسے پھینک کر وہ اشیاء کھائی جائیں، بشرطیکہ اس کا رنگ بو یا مزا ان میں نہ آگیا ہو۔ اور اگر چونے میں نکلے اور وہ چونا جما ہوا ہے، تو اس کے قریب کا پھینک کر باقی کھالیں اور بہتا ہوا ہے تو اس سب سے احتراز کریں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب**



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● غلبۂ ظن | :غالب گمان | ● تثلیث | :تین بار |
| ● اہل وسواس | :جسے وسوسہ کا مرض ہو | ● عدم وسوسہ | :جسے وسوسہ نہ ہو |
| ● نزاع اٹھا دیں | :یعنی مسئلہ واضح کر دیں | | |

# گرم گھی میں مرغی کا بچہ مر گیا کیسے پاک ہو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ گھی گرم تھا اس میں مرغی کا بچہ گرا اور فوراً مر گیا۔ یہ گھی کھانا جائز ہے یا نہیں؟ **بینوا توجروا**

الجواب: گھی ناپاک ہوگیا ہے۔ پاک کئے اس کھانا حرام ہے۔ پاک کرنے کے تین طریقے ہیں۔

(۱) ایک یہ کہ اتنا ہی پانی اس میں ملاکر جنبش دیتے رہیں۔ یہاں تک کہ سب گھی اوپر آجائے۔ اسے اتارلیں اور دوسرا پانی اسی قدر ملاکر یوہیں کریں۔ پھر اتار کر تیسرے پانی میں اسی طرح دھوئیں۔ اور اگر گھی سرد ہوکر جم گیا ہو تو تینوں بار اس کے برابر پانی ملاکر جوش دیں۔ یہاں تک کہ گھی اوپر آجائے، اتارلیں۔ بلکہ جوش دینے کی، پہلے ہی بار حاجت ہے، پھر تو گھی رقیق ہوجائے گا۔ اور پانی ملاکر جنبش دینا کفایت کرے گا۔

دوم: ناپاک گھی جس برتن میں ہے، اگر جمنے کی طرف مائل ہوگیا ہو، آگ پر پگھلالیں۔ اور ویسا ہی پگھلا ہوا پاک گھی اس برتن میں ڈالتے جائیں، یہاں تک کہ گھی سے بھر کر ابل جائے۔ سب گھی پاک ہوجائے گا۔

سوم: دوسرا گھی پاک لیں اور مثلاً تخت پر بیٹھ کر نیچے ایک خالی برتن رکھیں اور پرنالے کے مثل کسی چیز میں وہ پاک گھی ڈالیں اور اس کے بعد یہ ناپاک گھی اس پرنالے میں ڈالیں، یوں کہ دونوں کی دھاریں ایک ہوکر پرنالے سے برتن میں گریں۔ اسی طرح پاک و ناپاک دونوں گھی ملاکر ڈالیں یہاں تک کہ سب ناپاک گھی پاک گھی سے ایک دھار ہوکر برتن میں پہنچ جائے۔ سب پاک ہوگیا۔

پہلے طریقہ میں پانی سے گھی کو تین بار دھونے میں گھی خراب ہونے کا اندیشہ ہے اور دوسرے طریقہ میں ابل کر تھوڑا گھی ضائع ہوجائے گا۔ تیسرا طریقہ بالکل



● جنبش: ہلانا
● رقیق: پتلا
● بقدر درم: ایک درم کے مقدار
● اثرِ پلیدی: ناپاکی کا اثر

صاف ہے مگر اس میں احتیاط بہت درکار ہے کہ برتن میں ناپاک گھی کی کوئی بوند ناپاک سے پہلے پہنچ نہ بعد کو گرے، نہ پرنالے میں بہاتے وقت اس کی کوئی چھینٹ اڑ کر پاک گھی سے جدا برتن میں گرے۔ ورنہ برتن میں جتنا پہنچا یا اب پہنچے گا، سب ناپاک ہوجائے گا۔ **واللہ تعالی اعلم**

(احکام شریعت)

## اگر پیشاب کا اثر کپڑے کے متعدد تہہ تک پہنچ جائے؟

سوال: اگر کپڑا بقدر درم کے یا اس سے کم پیشاب سے پلید ہوگیا اور پھر وہ کپڑا تہہ توڑ کر سب میں اثرِ پلیدی سرایت کر گیا تو وہ کپڑا پاک رہے گا یا نہیں۔

الجواب: جب کپڑے کو نجاست پہنچے اور ایک تہہ سے دوسری تہہ تک سرایت کر جائے تو ہر تہہ کی نجاست جدا شمار کی جائے گی۔ اگر سب مل کر قدر درم سے زائد ہو، نماز فاسد ہوگی۔ خواہ وہ تہیں ایک ہی کپڑے کی ہوں جیسے دوہرے لباس یا چند کپڑے تہہ بہ تہہ بدن پر ہوں۔

## بچہ کا پیشاب پاک ہے یا ناپاک؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیر خوار بچہ کا پیشاب پاک ہے یا ناپاک؟

الجواب: آدمی کا بچہ اگرچہ ایک دن کا ہو، اس کا پیشاب ناپاک ہے، اگرچہ لڑکا ہو۔ **واللہ تعالی اعلم**

(احکام شریعت)

## وہ ناپاک زمین جو دھوپ سے پاک ہوجائے اس پر گیلا پاؤں رکھنا

سوال: جو زمین ناپاک، دھوپ کی وجہ سے پاک ہوگئی، اب اس زمین پر اگر کوئی



● دوہرے لباس :جس کپڑے کی دو تہہ ہو
● زوال اثر :اثر کا زائل ہونا

گیلا پیر رکھ دے، اور مٹی لگ جائے تو کیا پیر ناپاک ہوگا۔

الجواب: جب زمین کو زوال اثر کے بعد طہارت کا حکم دے دیا گیا۔ اب وہ پانی پڑنے سے ناپاک نہ ہوگی، تر پاؤں اس پر رکھ دینے سے ناپاک نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## اگر کھانے کے سامان میں کتے کے منھ ڈالنے کا شک ہو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، کہ کھانا پلنگ پر کسی برتن میں رکھا تھا اور قریب ہی ایک کتے کو کھڑا دیکھا، کسی نے منہ ڈالتے نہیں دیکھا، البتہ کچھ نشانات کھانے کے گرنے کے اور برتن میں بھی اس طرف جس طرف کتا کھڑا تھا، کچھ جگہ خالی دیکھی، اس صورت میں کیا حکم ہے۔

الجواب: جب کہ اس طرف برتن خالی ہونے، اور کھانا گرنے کی کوئی اور وجہ ظاہر نہ ہو اور کتا موجود ہے، تو ضرور اس نے کھایا اور کھانا ناپاک ہوگیا۔ اگر تر مثل شیر و شوربا ہے، تو سب اور خشک، مثل برنج ہے، تو جہاں منہ لگا ہے، وہاں سے اتار کر پھینک دیں، باقی پاک ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## جس نطفہ سے آدمی کی پیدائش ہو وہ پاک ہے یا ناپاک؟

سوال: کیا فرماتے ہیں دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں جو کہ نطفہ آدمی کی پیدائش کا قرار پاتا ہے وہ پاک ہے یا ناپاک۔ بینوا و توا جروا

الجواب: منی مطلق ناپاک ہی ہے، سوا ان پاک نطفوں کے جن سے تخلیق حضرات انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام ہوئی، اور خود انبیائے کرام علیہم الصلوۃ والسلام کے نطفے، کہ ان کا پیشاب بھی پاک ہے۔ یونہی تمام فضلات۔ واللہ تعالیٰ اعلم

---

- وجہ ظاہر: ظاہری وجہ
- مثل برنج: جیسے چاول
- تر مثل شیر و شوربا: دودھ اور شوربا کی طرح تر
- منی: دھات، نطفہ
- تخلیق حضرات انبیائے کرام: حضرات انبیائے کرام کی پیدائش



## بازار کے خریدے ہوئے کپڑے پاک یا ناپاک؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کہتا ہے کہ کورا کپڑا بازار کا خرید ہوا، دیسی ہو یا انگریزی، جبکہ قیمت دے کر خرید اگیا ہو، وہ بلا دھوئے ہوئے پہننا جائز ہے اور نماز اس پر درست ہے۔ دوسرا کہتا ہے بغیر دھوئے نماز جائز نہیں کہ اس کے طاہر ہونے کا یقین نہیں کس کا قول صحیح ہے **بینوا توجروا۔**

الجواب: طاہر ہونے پر یقین کی اصلاً حاجت نہیں۔ آدمی جو کپڑے پہنے سوتا ہے، جاگنے پر کیا یقین ہے کہ انہیں کوئی نجاست نہیں پہنچی۔ کپڑے کے استعمال اور اس سے نماز پڑھنے کے لئے صرف اتنا درکار ہے کہ اس کا نجس ہونا معلوم نہ ہو۔ دیسی یا انگریزی جتنے کپڑے خریدے جائیں یا بے خریدے ممکنا جب تک ان کی نجاست معلوم نہ ہو، پاک ہیں۔ یہ خیال بے اصل ہے کہ قیمت دینے سے پاک ہوں گے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## کیا انگلی پر لگی نجاست چاٹنے سے انگلی پاک ہوجائے گی؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ انگلی پر نجاست لگ جائے اور اسے چاٹ لیا جائے تو بھی انگلی پاک ہوجائے گی اور منھ بھی پاک رہے گا۔ **بینوا توجروا۔**

الجواب: انگلی کی نجاست چاٹ کر پاک کرنا کسی سخت گندی ناپاک روح کا کام ہے۔ اور اسے جائز جاننا شریعت پر افترا، اتہام۔ اور تحلیل حرام اور قاطع اسلام ہے۔ اور یہ کہنا محض جھوٹ ہے کہ منھ بھی پاک رہے گا۔ نجاست چاٹنے سے قطعاً ناپاک ہوجائے گا، اگرچہ بار بار وہ نجس ناپاک تھوک یہاں تک نگلنے سے کہ اثر

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● طاہر | :پاک | ● بے اصل | :بے کار، غلط نا قابل قبول |
| ● تحلیل حرام | :حرام کو حلال کرنا | ● قاطع اسلام | :اسلام کو نقصان پہنچانے والا |



نجاست کا، منھ سے ڈھل کر سب پیٹ میں چلا جائے، پاک ہو جائے گا مگر اس چاٹنے نگلنے کو وہی جائز رکھے گا جو نجس کھانے والا ہو۔ الخبیثٰت للخبیثین والخبیثون للخبیثٰت والطیبٰت للطیبین والطیبون للطیبٰت۔ اولٓئک مبرؤن مما یقولون۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(احکام شریعت)

## اگر کھانے کے سامان میں حرام جانور مردہ پایا جائے؟

سوال: اگر تیل یا گھی گرم ہو یا سرد، اس میں حرام جانور مثلاً چوہا، بلی، کتا، یا خنزیر وغیرہ جانور مر گیا یا اس کا جوٹھا گر گیا، تو وہ گھی و تیل وغیرہ کیسے پاک ہوگا اور وہ کھانا درست ہوگا یا نہیں۔

الجواب: گھی اگر رقیق (پتلا) ہے۔ تو اس کے پاک کرنے کا طریقہ مسئلہ پنجم میں گذرا(کہ اس کے پاک کرنے کے تین طریقے ہیں:

اول: اتنا ہی پانی ملا کر اس کو جنبش دیتے رہیں (یعنی اس کو ہلاتے رہیں) یہاں تک کہ سب گھی اوپر آجائے۔ اسے یوں ہی اتار لیں اور دوسرا پانی اسی قدر ملا کر یوں ہی کریں۔ پھر اتار کر تیسرے پانی سے اسی طرح دھوئیں۔ اور اگر گھی سرد ہو کر جم گیا ہو تو تینوں بار اس کے برابر پانی ملا کر جوش دیں یہاں تک گھی اوپر آجائے۔

دوم: ناپاک گھی جس برتن میں ہے اگر جمنے کی طرف مائل ہو گیا ہو، آگ پر پگھلا لیں۔ اور ویسا ہی پگھلا ہوا پاک گھی اس برتن میں ڈالتے جائیں یہاں تک کہ گھی سے بھر کر ابل جائے، سب گھی پاک ہو جائے گا۔

سوم: دوسرا گھی پاک لیں اور مثلاً تخت پر بیٹھ کر نیچے ایک خالی برتن رکھیں اور پرنالے کی مثل کسی چیز میں وہ پاک گھی ڈالیں۔ اس کے بعد یہ ناپاک گھی اس پرنالے



- پنجم: پانچواں
- جنبش: ہلانا

میں ڈالیں، یوں کہ دونوں کی دھاریں ایک ہو کر پرنالے سے برتن میں گریں اسی طرح پاک و ناپاک دونوں گھی ملا کر ڈالیں یہاں تک کہ سب ناپاک گھی پاک گھی سے ایک دھار ہو کر برتن میں پہنچ جائے، سب پاک ہو گیا (حوالہ فتاوی رضویہ جلد ۴ ص ۵۶۳-۵۶۴)

اور اگر جما ہوا ہے تو اس جانور یا اس کے منہ لگنے کی جگہ سے تھوڑا سا گھی کھرچ کر پھینک دیں باقی پاک ہے (رواہ احمد و ابو داؤد و ابو داؤد و ابو ھریرہ اور دارمی عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اذا وقعت الفارۃ فی السمن فان کان جامدا فالقوھا و ماحولھا۔ اگر جمے ہوئے گھی میں چوہا گر جائے تو چوہا اور اس کے آس پاس کا گھی نکال کر پھینک دو۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## جس پر غسل فرض ہو وہ تلاوت و وظیفہ کر سکتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عمر پر جنابت یا احتلام کا غسل ہے۔ اور زید سامنے ملا اور سلام کہا۔ تو اس کا جواب دے یا نہیں۔ اور اگر اپنے دل میں کوئی کلام الٰہی یا درود شریف پڑھے تو جائز ہے یا نہیں؟ **بینوا و توجروا**

الجواب: دل میں بایں معنی، کہ نرے تصور میں بے حرکتِ زبان تو یوں قرآن مجید بھی پڑھ سکتا ہے۔ اور قرآن مجید بحالتِ جنابت جائز نہیں۔ اگرچہ آہستہ ہو۔ اور درود شریف پڑھ سکتا ہے مگر کلی کے بعد چاہئے۔ اور جواب سلام دے سکتا ہے۔ اور بہتر یہ کہ تیمم ہو کما فعلہ رسول اللہ ﷺ۔ جیسا کہ حضور ﷺ نے کیا۔

تنویر میں ہے: لایکرہ النظر الیہ (ای القرآن) لجنب و حائض و نفساء کادعیۃ (جنبی، حائضہ اور نفساء عورتوں کو قرآن دیکھنا مکروہ نہیں ہے۔ ت)۔ ردالمحتار میں ہے: نص فی الھدایۃ علی استحباب الوضوء لذکر اللہ تعالی۔ (ترجمہ: ہدایہ میں ذکر الٰہی کے لئے وضو کرنا مستحب قرار دیا ہے) واللہ تعالیٰ اعلم (احکام شریعت)



| | | | |
|---|---|---|---|
| • نرا تصور | :صرف تصور | • بے حرکت زبان | :زبان کو حرکت دیئے بغیر |
| • بحالت جنابت | ناپاکی کی حالت میں | | |

## وضو کے بچے ہوئے پانی سے استنجا کرنا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے لوٹے سے وضو کیا۔ اس میں پانی بچ رہا۔ اس بچے ہوئے پانی سے چھوٹا یا بڑا استنجا یا وضو کرنا کیسا ہے اور اسے پھینک دینا جائز ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: پھینک دینا تو تضیع مال ہے کہ شرع میں قطعا ممنوع ——— اور وضو کرنا بیشک جائز ہے مگر یہ کہ اس میں مائے مستعمل اس قدر گر گیا ہو کہ غیر مستعمل پر غالب آگیا۔ رہا استنجا، جواز میں تو اس کے بھی شبہ نہیں۔ نہ کسی کتاب میں اس کی ممانعت نظر فقیر (حضور اعلیٰ حضرت قبلہ) سے گذری۔ ہاں! اس قدر ہے کہ بقیہ وضو کے لئے شرعاً عظمت واحترام ہے اور نبی ﷺ سے ثابت کہ حضور نے وضو فرما کر بقیہ آب کو کھڑے ہو کر نوش فرمایا۔ اور ایک حدیث میں روایت کیا گیا کہ اس کا پینا ستر ۷۰ مرض سے شفا ہے۔ تو وہ ان امور میں آب زمزم سے مشابہت رکھتا ہے، ایسے پانی سے استنجا کرنا مناسب نہیں۔ تنویر کے آداب وضو میں ہے ان یشرب بعدہ من فضل وضوئہ مستقبل القبلۃ قائما، اور درمختار میں ہے کہ کماء زمزم۔ جامع ترمذی میں سیدنا علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے مروی ہے کہ انہوں نے کھڑے ہو کر بقیہ وضو پیا۔ پھر فرمایا احببت ان اریٰ کم کیف کان طہور رسول اللہ ﷺ۔ میں نے چاہا کہ تمہیں دکھادوں نبی ﷺ کا طریقہ وضو کیا کرتا تھا۔

## ڈھیلوں سے استنجا کرنے والوں کی نماز واقامت؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مصلی کے بائیں ہاتھ میں ایسی چوٹ



| | | | |
|---|---|---|---|
| • تضیع مال | مال کا ضائع کرنا | • مائے مستعمل | استعمال کیا ہوا پانی |
| • غیر مستعمل | جو پانی ابھی استعمال نہیں کیا گیا ہو | • ممانعت | منع ہونا |
| • بقیہ وضو | وضو کا بچا ہوا پانی | • بقیہ آب | بچا ہوا پانی |

لگ گئی ہے کہ حرکت نہیں کرسکتا، پانی سے استنجا کرنے سے معذور ہے۔ البتہ داہنے ہاتھ سے ڈھیلوں سے صاف کرسکتا ہے ایسا شخص نماز پڑھ سکتا ہے اور امامت اس کی جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: داہنے ہاتھ سے استنجا کرنا اگرچہ ممنوع وگناہ ہے، صحیح حدیث میں حضور اقدس ﷺ نے اس سے نہی فرمائی۔ کما اخرجه احمد و الشیخان عن ابی قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور جب عذر ہے تو کچھ مواخذہ نہیں فان الضرورات تبیح المحظورات۔ درمختار میں ہے کرہ تحریما ولا عذر بیسارہ اھ ملخصا۔

اور نجاست جب مخرج بول براز سے مقدار درہم سے زیادہ تجاوز نہ کرے تو ڈھیلے کافی ہوتے ہیں۔ ان کے بعد پانی لینا فقط سنت ہے۔ یہ سنت بھی اگرچہ باقی سنن موکدہ کے مثل ہے جس کا ترک بیشک باعث کراہت مگر حالت عذر ہمیشہ مستثنیٰ ہوتی ہے اور ترک سنت، صحت نماز میں خلل انداز نہیں۔ پس صورت مستفسرہ میں بلا تامل نہ اس شخص کی اپنی نماز میں حرج، نہ امامت میں نقصان —— البتہ اگر نجاست مخرج کے علاوہ قدر درہم سے زیادہ ہو، تو اس وقت پانی سے دھوئے بغیر طہارت نہیں ہوتی۔ ایسی حالت میں اگر پانی پر کسی طرح کسی ہاتھ سے قدرت نہ پائے تو اس کی اپنی نماز ہو جائے گی، مگر امامت نہیں کرسکتا۔

## استنجا پانی سے سنت ہے یا ڈھیلوں سے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حضرت رسول مقبول ﷺ نے اور صحابہ کرام نے پیشاب کے بعد اکثر مرتبہ استنجا پانی سے کیا یا ڈھیلوں سے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: صحابہ کرام **رضی اللہ عنہم** کی عادت اس باب میں مختلف تھی۔ امیر المؤمنین فاروق اعظم **رضی اللہ عنہ** اکثر مٹی سے استنجا فرماتے اور حذیفہ **رضی اللہ عنہ** پانی سے۔ کشف الغمہ میں ہے کان عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالی عنہ یبول کثیرا ثم یمسح بالتراب او الحائط ثم یقول ھکذا علمنا و لم یبلغنا انہ کان یغسلہ بالماء بعدہ و کان حذیفۃ لا یجمع بین الماء و الحجر اذا بال و کذالک عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مصلی | : نمازی | ● نہی | : منع |
| ● مواخذہ نہیں | : پکڑ نہیں | ● مخرج بول براز | : پاخانہ پیشاب نکلنے کی جگہ |
| ● تجاوز | : بڑھنا | ● مستثنیٰ | : الگ |
| ● سنن موکدہ | : جس کا پڑھنا ضروری | ● صحت نماز | : نماز کا صحیح ہونا |
| ● مخرج | : نکلنے کی جگہ | | |

عنہما فکان یغسلان بالماء فقط اور حضور اقدس ﷺ سے دونوں صورتیں ثابت ہیں۔ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے روایت کی کہ سید عالم ﷺ پیشاب کے بعد پانی سے استنجا فرماتے تھے۔
اور وہی روایت فرماتی ہیں کہ ایک بار حضور اقدس ﷺ نے پیشاب فرمایا۔ امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ پانی لے کر کھڑے ہوئے۔ فرمایا کیا ہے، عرض کی استنجی کے لئے پانی: فرمایا ''مجھ پر واجب نہیں کیا گیا کہ ہر پیشاب کے بعد پانی سے طہارت کروں''۔

## پتھر سے استنجا کرنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں اگر کسی جگہ پرانا کپڑا یا مٹی کا ڈھیلا یا ریت نہ ہو۔ وہاں پتھر سے استنجا سکھانا کیسا ہے۔ اور اگر تھوڑی دور پر تمام چیزیں موجود ہے اور یہ کوتاہی کر گیا اور پتھر سے سکھایا تو کیسا ہے۔ **بینوا توجروا۔**

الجواب: استنجا خشک کرنے میں ہر بے قیمت، بیکار، پاک چیز کہ رطوبت کو جذب کر کے موضع کو صاف کر دے۔ ڈھیلا ہو یا پتھر، مٹی ہو یا پرانا کپڑا، زمین ہو یا دیوار، سب برابر ہے۔ ہاں ہڈیاں، کوئلہ یا پکی اینٹ یا ٹھیکری یا چونا نہ ہو۔

## کیا پانی سے استنجا کرنے سے پیشاب کا قطرہ رک جاتا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندستان کے اکثر شہروں میں مثل لکھنو و پٹنہ (عظیم آباد) اکثر لوگ بعد فراغت بول، کلوخ سے استنجا نہیں کرتے بلکہ صرف پانی پر اکتفا کرتے ہیں آیا ان کا پائجامہ یا تہبند نجس ہوتا ہے یا نہیں؟ اور ایسے شخص کی امامت میں کوئی خرابی لازم آتی ہے یا نہیں؟ اور بعض آدمیوں کا بیان ہے کہ پانی لینے سے قطرہ رک جاتا ہے یہ صرف ان کا خیال ہی خیال ہے۔ یا واقعی امر ہے۔ **بینوا توجروا**

- کوتاہی : سستی
- جذب : سکھانا
- رطوبت : تری
- موضع : جگہ



الجواب: کلوخ وآب میں جمع افضل ہے۔ نفس سنت ایک سے ادا ہو جاتی ہے۔ سب سے اولیٰ جمع ہے۔ پھر تنہا آب، پھر تنہا کلوخ۔ صرف پانی پر قناعت سے کپڑا نجس نہیں ہوتا۔ نماز و امامت میں کوئی حرج نہیں۔

پانی خصوصاً سرد، اکثر امزجہ میں بوجہ تکثیف ضرور انسداد قطرہ پر معین ہوتا ہے۔ اور بحال برودت مثانہ، نزول قطرہ کا ضرور مؤید ہوتا ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## ہڈی سے استنجا کرنا کیوں منع ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہڈی سے استنجا کس وجہ سے ناجائز ہے اور یہ جو کہتے ہیں کہ وہ جن کی خوراک ہے، اس کی اصل ہے یا نہیں اور اگر خوراک جن کی ہے تو ان کے کفاروں کی ہے یا مسلمانوں کی بھی۔ **بینوا توجروا**

الجواب: قوم جن کے وفد جو بارگاہِ اقدس حضور پرنور سید المرسلین ﷺ میں حاضر ہوئے اور اپنے اور اپنے جانوروں کے لئے خوراک طلب کی ان سے ارشاد ہوا کہ **لکم کل عظم ذکر اسم اللہ علیہ یقع فی ایدیکم او فما یکون لحما و کل بعرۃ علف لدوابکم**۔ تمہارے لئے ہر ہڈی ہے جس پر اللہ عزوجل کا نام پڑھ لیا جائے یعنی حلال جانور کی ہڈی ہو، وہ تمہارے ہاتھ میں اس حال پر ہوگی جیسی اس وقت تھی جب اس پر گوشت پورا اور کامل تھا۔ (یعنی گوشت چھڑائی ہوئی ہڈی تمہیں مع گوشت ملے گی) اور ہر مینگنی تمہارے چوپاؤں کے لئے چارہ ہے۔ پھر انسانوں سے ارشاد ہوا **فلا استنجوا بھما فانھما طعام اخوانکم** ہڈی اور مینگنی سے استنجا نہ کرو کہ وہ تمہارے بھائیوں کی خوراک ہے رواہ مسلم فی صحیحہ عن ابی مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## ڈھیلے اور پانی سے استنجا کرنے پر اگر پیشاب کا قطرہ آئے؟



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بعد فراغت بول | : پیشاب سے فارغ ہونے کے بعد | ● کلوخ وآب | ڈھیلہ اور پانی |
| ● جمع | یعنی ڈھیلہ اور پانی دونوں سے کرنا | ● امزجہ | مزاج کی جمع، طبیعت |
| ● بوجہ تکثیف | گاڑھا ہونے کے سبب | ● انسداد قطرہ پر معین | پیشاب کے قطرہ کو کنے میں مددگار |
| ● بحال برودت مثانہ | مثانہ کے ٹھنڈا ہونے کے وقت | | |

سوال: کیا فرماتے علمائے کرام اس مسئلہ میں ڈھیلے اور پانی سے استنجا کرنے پر قطرۂ پیشاب ہمیشہ آجاتا ہے۔ایسی صورت میں کیا حکم ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: اگر پانی سے استنجا کرنے پر قطرہ آتا ہے۔تو صرف ڈھیلے سے استنجا کرے۔اگر پیشاب روپے بھر سے زائد جگہ میں نہ پھیلا ہو،تو ڈھیلے سے پاک ہوجائے گا۔اور اگر ڈھیلے سے استنجا پر قطرہ آتا ہے اور پانی سے بند ہوجاتا ہے تو پانی سے استنجا ضروری ہے اور اگر دونوں طرح آتا ہے تو اتنا انتظار کرنا اور وہ تدبیریں بجالانا جن سے قطرہ رکے، واجب ہے۔اور اگر کسی طرح نہ رکے اور ایک نماز کا وقت اول سے آخر تک گذر جائے کہ وضو کرکے فرض پڑھنے کی مہلت نہ پائے،تو وہ معذور ہے۔جب تک نماز کے ہر وقت میں کم از کم ایک بار آتا رہے گا،اسے وضو تازہ کرلینا کافی ہوگا۔

## گلے میں قرآن شریف کی تعویذ کے ساتھ استنجا جانا کیسا ہے؟

سوال: بچوں کے گلے میں بچوں کے ماں باپ بچوں کی حفاظت کے لئے چھوٹی چھوٹی حمائل شریف، ٹین کے تعویذ میں اور اوپر پاک کپڑا چڑھا کر ڈالتے ہیں۔غرض بہت احتیاط سے یہ کام ہوتا ہے۔یا فقط ایک دو آیت (تعویذ کی شکل میں) بچے پاخانے میں لے جاتے ہیں۔طرح طرح کی بے ادبیاں ظہور میں آتی ہیں۔یہ کام شرع میں جائز ہے یا نہیں **بینوا توجروا**

الجواب: تعویذ موم جامہ وغیرہ میں کرکے،غلافِ جداگانہ میں رکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالنا جائز ہے۔اگرچہ اس میں بعض آیات قرآنیہ ہوں۔اور اس احتیاط کے ساتھ پاخانے میں لے جانا بھی جائز ہے۔ہاں افضل احتراز ہے۔اس مقصد کی تفصیل ہمارے رسالہ" **الحرف الحسن فی الکتابه علی الکفن** "میں ہے۔مگر تعویذ پر قرآن عظیم کا قیاس نہیں ہوسکتا

- حمائل شریف — گلے میں ڈالنے کی چیز،چھوٹے سائز کا قرآن شریف
- احتراز — پرہیز،بچنا



اولا: قرآن مجید اگرچہ دس غلافوں میں ہو، پاخانہ میں لے جانا بلاشبہ مسلمانوں کی نگاہ میں شنیع اور ان کے عرف میں بے ادبی ٹھہرے گا اور ادب وتوہین کا مدار عرف پر ہے۔ تعویذ کہ بعض آیات پر مشتمل ہو وہ آیات ضرور قرآن عظیم ہیں مگر اسے تعویذ کہیں نہ قرآن ـــ مصحف شریف، دارالحرب میں لے جانا منع ہے اور کتاب کے لے جانے میں کسی نے منع نہ کیا۔ مصحف کے پٹھے کو بے وضو چھونا حرام اور کتاب کے ورق کو بھی چھونا جائز۔

ثانیا: اس کا ٹین میں رکھ کر بند کر دینا یا موم جامہ یا کپڑے ہی کے غلاف میں سینا یہ خود خلاف شرع ہے کہ اس کی تلاوت سے منع ہے۔ ائمۂ سلف تو غلافِ مصحف شریف میں بند لگانے کو مکروہ جانتے تھے۔ کہ بند باندھنا بظاہر منع کی صورت ہوگا۔ تو یوں ٹین وغیرہ میں ہمیشہ کے لئے سی دینا کہ حقیقۃً منع ہے کس درجہ مکروہ اور مورد شنیع ہے

ثالثا: قرآن عظیم، چھوٹی تقطیع پر لکھنا، حمائل بنانا، شرعا مکروہ وناپسندیدہ ہے۔ امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کے پاس قرآن مجید باریک لکھا ہوا دیکھا اسے مکروہ رکھا اور اس کو مارا اور فرمایا عظموا کتاب اللہ اللہ کتاب کی عظمت کرو۔ امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ مصحف کو چھوٹا بنانا مکروہ رکھتے۔ تو اس قدر چھوٹا بنانا کہ معاذ اللہ ایک کھلونہ اور تماشہ ہو کس طرح مقبول ہو سکتا ہے ــــ اور وہ جری لوگ یہ فعل مردود، انہیں تعویذوں کی خاطر کرتے ہیں اگر مسلمان ان کو تعویذ نہ بنائیں تو کیوں خریدیں۔ اور نہ خریدیں تو وہ کیوں اسے چھاپیں۔ تو ان کا تعویذ بنانا ان اس فعل کا باعث ہے اور اس کے ترک میں اس کا انسداد۔ تو اس کا تعویذ بنانا ضرور مستحق الترک ہے۔





| | |
|---|---|
| ● غلاف جداگانہ | دوسرا غلاف |
| ● غلاف مصحف شریف | قرآن شریف کا جزدان |
| ● مورد شنیع | برائی کی جگہ |
| ● انسداد | روکنا |
| ● بند لگانے | بندھن لگانے |
| ● چھوٹی تقطیع | چھوٹا سائز |
| ● مستحق الترک | چھوڑنے کے لائق |

## کیا کوئی نماز بغیر وضو پڑھی جاسکتی ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نماز عیدین یا جمعہ یا پنج گانہ کی جماعت تیار ہے۔ زید بے وضو ہے اور اگر وضو کرے گا تو نماز ختم ہوجائے گی ایسی حالت میں کون سی نماز میں بے وضو شامل ہوسکتا ہے۔

الجواب: بے وضو کوئی نماز نہیں ہوسکتی۔ عیدین یا جنازہ کی نماز جاتی رہنے کا اندیشہ ہو تو تیمم کرے۔ جمعہ و پنجگانہ کے لئے وضو کرنا لازم ہے اگرچہ جمعہ و جماعت فوت ہوجائے۔ **واللہ تعالی اعلم**

## بیوی سے صحبت حلال تو غسل ضروری کیوں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص اپنی بیوی سے صحبت کر کے سوگیا، اب اس کی آنکھ ایسے وقت کھلی جب کہ وقتِ نمازِ فجر تنگ ہوگیا کہ اگر غسل کرتا ہے تو نماز قضا ہوئی جاتی ہے۔ ایسے وقت میں ستر دھو کر نماز پڑھ لینا جائز ہے یا نہیں۔ اگر بلا غسل نماز جائز نہیں تو کس وجہ سے؟ جب کہ بیوی سے صحبت کرنا حلال ہے۔

الجواب: جب کہ نماز کا وقت تنگ ہو، نجاست دھو کر تیمم کر کے نماز پڑھ لے۔ پھر نہا کر بعد بلندیِ آفتاب اس کا اعادہ کرے۔ اور عورت سے صحبت حلال ہونے کے سبب طہارت کا حکم ساقط نہیں ہوسکتا۔ یہاں تین صورتیں ہیں۔

(۱) اگر وقت ایسا تھا کہ بعدِ جماع، غسل کر کے نماز کا وقت نہ ملے گا تو ایسی صورت میں جماع ہی حرام ہے کہ قصداً تفویتِ نماز ہے۔ اور عورت کا زوجہ ہونا اسے مستلزم نہیں کہ ہر حال میں اس سے صحبت جائز ہو۔ نماز ہے، روزہ ہے، احرام ہے، اعتکاف ہے، حیض ہے، نفاس ہے اور بہت سی صورتیں ہے کہ ان میں منکوحہ سے صحبت حرام ہے

(۲) اور اگر وقت ایسا تھا کہ غسل و نماز کو کافی تھا مگر صبح ہوچکی تھی، یا ہونے کے قریب تھی اور یہ ظن غالب تھا کہ اب سو کر آنکھ نہ کھلے گی، تو صحبت جائز تھی اور سونا حرام۔

(۳) اور اگر سونے کے لئے بھی وقت وسیع تھا اور اتفاقاً آنکھ ایسے تنگ وقت کھلی تو صحبت اور سونا دونوں حلال اور گناہ مرفوع —— بہر حال حکم وہی ہے کہ جب وقت تنگ ہے، تیمم کر کے نماز پڑھ لے اور غسل کر کے اعادہ کرے **واللہ تعالی اعلم**

| | | |
|---|---|---|
| بعد بلندیِ آفتاب | : | آفتاب طلوع ہونے کے بعد |
| تفویت نماز | : | نماز کا فوت ہونا |
| مستلزم نہیں | : | ضروری نہیں |
| گناہ مرفوع | : | گناہ ختم |



## اگر پاؤں دھونا نقصان کرتا ہو تو مسح کی اجازت ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کا ایک پاؤں عارضہ فیل پایہ میں مبتلا ہے۔ بدیں وجہ اس پاؤں کا دھونا اس کے حق میں مضر ہے۔ ایسی صورت میں وہ شخص اس پر بجائے غسل کے مسح کر سکتا ہے یا نہیں؟ یا بجائے وضو کے صورت ہٰذا میں (وہ شخص) تیمم کرے گا؟ **بینوا توجروا**

الجواب: اس صورت میں تیمم کی اجازت نہیں ہو سکتی۔ بلکہ ضرر نہ ہو تو پاؤں دھونا فرض ہوگا۔ ضرر کرے تو مسح کا حکم لازم ہوگا۔ مثلاً ٹھنڈے وقت پاؤں دھونا ضرر کرتا ہے تو گرم وقت میں پاؤں دھوئے اور سرد وقت میں پاؤں پر مسح کرے۔ یا سرد پانی سے دھونا نقصان دیتا ہے تو گرم سے پاؤں دھوئے، مسح نہ کرے۔ یا پاؤں کے ایک حصہ پر پانی ضرر پہنچاتا ہے دوسرے پر نہیں اور وہ دوسرا حصہ یوں دھو سکتا ہے کہ نقصان والے حصے کو پانی نہ پہنچے تو اس حصہ کا دھونا فرض ہے اور اس حصے پر مسح کرے۔ غرض مقدار قدرت دیکھی جائے گی۔ پھر جتنے عضو پر مسح کا حکم ہوگا اس پورے ٹکڑے پر بھیگا ہاتھ ایک ایک ذرے پر پہنچنا لازم ہوگا۔ اگر کوئی حصہ خشک رہا وضو نہ ہوگا۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

## کیا ضرورۃً تیمم کر کے نماز پڑھ سکتا ہے؟

سوال: زید صبح کو ایسے تنگ وقت میں سو کر اٹھا کہ صرف وضو کر کے نماز فجر ادا کر سکتا ہے مگر اس کو غسل کی حاجت ہے۔ پس اس کو غسل کر کے قضا نماز ادا کرنا چاہئے یا وقت ختم ہو جانے کے خیال سے غسل کا تیمم کر کے اور وضو کر کے نماز فجر ادا کرے اور بعدہ غسل کر کے نماز فجر کا اعادہ کرے۔

الجواب: تیمم کر کے نماز وقت میں پڑھ لے۔ بعد کو نہا کر اعادہ کرے **بہ یفتی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔**

☆☆☆



| | | |
|---|---|---|
| عارضہ فیل پا | : | پاؤں بھولنے کا مرض |
| بدیں وجہ | : | اس سبب سے |
| مقدار قدرت | : | تکلیف سہنے کی طاقت، مرض بڑھنے اور نہ بڑھنے کی صورت دیکھی جائے گی۔ |

## بے نمازی کے ساتھ کھانا، اس کی نماز جنازہ پڑھنا؟

سوال: یہاں ایک مولوی صاحب آئے اور بیان کیا کہ بے نمازی کے ساتھ کھانا کھانا اور اس کی نماز جنازہ پڑھنا نیز وہ بیمار ہوجائے تو اس کے گھر جانا بہت بڑا ثواب ہے۔ بعض علما اس سے اجتناب اور اس پر کفر اور قید کا فتویٰ دیتے ہیں محض غلطی پر ہیں (دونوں میں کون صحیح ہے)۔ **بینوا وتوجروا**

جواب: بے نمازی کو ہمارے امام نے کافر نہ کہا مگر بہت صحابہ کرام اور تابعین عظام وائمہ اعلام نے اس کی تکفیر کی۔ اور خود صحیح حدیث میں ارشاد فرمایا **من ترك الصلاة متعمدا فقد كفر جهارا**۔ جس نے قصداً نماز ترک کی وہ اعلانیہ کافر ہوگیا۔ جو ائمہ اس کی تکفیر کرتے ہیں، ان کے نزدیک اس کی عیادت کو جانا بھی ناجائز ہوگا۔ اس کے جنازہ کی نماز ناجائز ہوگی۔ ہمارے امام کہ (اس کی) تکفیر نہیں فرماتے، ان کے نزدیک بھی ضرب شدید وقید مدید کا حکم ہے، جس کا اختیار سلطان اسلام کو ہے۔ اور کسی کی عیادت کو جانا واجب نہیں۔ بہ نظر زجر اگر بے نمازی کی عیادت کو نہ جائیں تو کوئی الزام نہیں۔ ہاں جب کہ ہمارے نزدیک وہ کافر نہیں، فقط فاسق، فاجر، مرتکب کبائر ہے، تو اس کے جنازہ کی نماز ضرور ہے۔ پھر بھی علما، پیشوایانِ قوم اگر اوروں کی عبرت کے لئے اس کی نماز جنازہ نہ پڑھیں اور بعض عوام سے پڑھوا دیں، تو یہ بھی مستحسن ہے **واللہ تعالیٰ اعلم**

## نماز پڑھتے پڑھتے اگر سورج نکل آئے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام نابینا نے صبح کی نماز پڑھاتے وقت ایسی بڑی سورہ پڑھی کہ جب نماز شروع کی تھی اس وقت سورج نہیں نکلا تھا اور جب سلام پھیرا تو سورج نکل آیا۔ یہ نماز ہوئی یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: نماز فجر میں اگر قعدہ سے پہلے آفتاب نکل آیا یعنی ہنوز اتنی دیر جس میں **التحیات** پڑھ لی جائے، نہ بیٹھنے پایا کہ سورج کی کرن چمکی۔ تو بالاتفاق جاتی رہی اور اگر تحریمۂ نماز سے باہر آنے کے بعد نکلا، تو بالاتفاق ہوگئی۔ مثلاً جب تک پہلی بار لفظ السلام نہیں کہا تھا، سورج نہ نکلا تھا، السلام کہتے ہی فوراً چمک آیا، **علیکم ورحمۃ اللہ** سورج نکلنے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● اجتناب | پرہیز کرنا | ● ائمہ | امام کی جمع مراد فقہ کے امام |
| ● ضرب شدید وقید مدید | سخت مار اور لمبی قید | ● بہ نظر زجر | تنبیہ کی غرض سے |
| ● پیشوایان قوم | قوم کے رہنما | | |



میں کہا تو نماز صحیح ہوگئی کہ فقط السلام کہنا تحریمہ سے باہر کر دیتا ہے۔ اور اگر طلوع شمس دونوں امر کے بیچ میں ہو یعنی بقدر تشہد کر چکا اور ہنوز تحریمہ نماز میں تھا کہ آفتاب طالع ہوا، تو ہمارے امام اعظم رضی اللہ عنہ کے نزدیک جاتی رہے گی یعنی یہ فرض نفل ہو کر رہ گئے۔ فرضوں کی قضا ذمہ پر رہی۔ مقتدیوں کو چاہئے کہ اپنے اس نابینا امام کو پیش از شروع متنبہ کر دیا کریں کہ آج وقت اس قدر ہے۔ پھر بھی اگر تطویل سے باز نہ آئے اور یوہیں نماز کھوئے تو آپ ہی امامت سے معزولی کا مستحق ہے۔

## طلوع آفتاب کے کتنے دیر بعد قضا نماز پڑھے؟ بغیر سنت پڑھے امامت جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ طلوع آفتاب ہونے کے کتنی دیر کے بعد قضا نماز پڑھنے کا حکم ہے۔ اور وہ شخص جس نے فجر کی سنتیں نہ پڑھی ہوں اور دس بارہ منٹ طلوع میں باقی ہوں سنتیں پڑھ سکتا ہے کہ نہیں۔ اور اسی طرح ظہر کی سنت پڑھے بغیر امامت کر سکتا ہے کہ نہیں۔

الجواب: طلوع کے بعد کم از کم بیس منٹ کا انتظار واجب ہے۔ دس بارہ منٹ میں سنتیں اور فرض دونوں ہو سکتے ہیں۔ سنتیں پڑھ کر نماز پڑھائے اگر وقت بقدر فرض ہی کے باقی ہے، تو آپ ہی سنتیں چھوڑے گا پھر اگر جماعت میں کسی نے ابھی سنتیں نہ پڑھیں یا جس نے پڑھی وہ قابل امامت نہیں، تو جس نے نہ پڑھیں وہی امامت کرے گا اور اگر وقت میں وسعت ہے تو سنت قبلیہ کا ترک گناہ ہے اور اس کی امامت مکروہ ہے۔

## عصر کی نماز کے بعد تلاوت جائز ہے یا نہیں؟

سوال: بعد نماز عصر قرآن شریف دیکھ کر یا زبانی پڑھنا، امام اعظم رضی اللہ عنہ کے نزدیک جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: بعد نماز عصر تلاوت قرآن مجید جائز ہے۔ دیکھ کر ہو خواہ بغیر دیکھے، مگر جب آفتاب قریب غروب پہنچے اور وقت کراہت آئے، اس وقت تلاوت ملتوی کی جائے اور اذکار الہیہ کئے جائیں کہ آفتاب نکلتے، ڈوبتے اور ٹھیک دوپہر کے وقت نماز ناجائز اور تلاوت مکروہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● قعدہ | نماز کا وہ رکن جس میں تحیات و درود و عاسب پڑھتے ہیں | ● ہنوز | ابھی |
| ● طلوع شمس | سورج طلوع ہونا | ● بقدر تشہد | تحیات پڑھنے کے برابر |
| ● طالع | طلوع ہوا | ● پیش از شروع | شروع کرنے سے پہلے |
| ● تطویل | لمبی | ● بقدر فرض | فرض پڑھنے کے برابر |

## فجر وعصر کی نماز کے بعد سجدہ کرنا کیسا؟

سوال: بعد نماز عصر وفجر سجدہ کرنا، یافقہ پڑھنا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: جائز ہے، مگر جب عصر میں وقت کراہت آجائے، تو قضا بھی جائز نہیں۔ اور سجدہ مکروہ۔ اگرچہ (سجدہ) سہو یا تلاوت کا ہو۔ اور سجدۂ شکر تو بعد نمازِ عصر وفجر مطلقاً مکروہ ہے۔

## نماز فجر پڑھتے سورج نکل آیا، یا مغرب پڑھتے پڑھتے سورج غروب ہو گیا؟

سوال:

(۱) زید نے نماز فجر، طلوع آفتاب سے قبل شروع کی اور اس کے پڑھنے میں آفتاب نکل آیا تو وہ نماز ہوئی یا نہیں؟

(۲) نماز مغرب، غروب آفتاب سے پہلے شروع کی اور نماز پڑھتے ہی آفتاب غروب ہو گیا تو نماز ہوئی یا نہیں۔

الجواب:

(۱) نماز فجر میں سلام سے پہلے اگر ذرا سا کنارہ طلوع ہوا نماز نہ ہوگی۔

(۲) اگر ایک نقطہ کنارہ شمس غروب کو باقی ہے اور اس نے مغرب کی تکبیر تحریمہ کہی نماز نہ ہوگی۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## دو نمازوں کا جمع کرنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین، سفر کے عذر سے، جس میں قصر لازم آتا ہے دو نماز کا جمع کرنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: ناجائز ہے۔ قال اللہ تعالیٰ ان الصلوۃ کانت علی المؤمنین کتاباً موقوتاً کہ نماز نہ وقت سے پہلے صحیح نہ وقت کھوکر پڑھنا روا۔ بلکہ فرض ہے کہ نماز اپنے وقت پر ادا ہو۔ حضور پرنور سید عالم ﷺ فرماتے ہیں لیس فی النوم تفریط انما التفریط فی الیقظه ان توخر الصلوۃ حتی ید خل وقت صلوۃ اخری۔ یہ حدیث خود حالت سفر میں حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمائی تھی۔ (رواہ مسلم و احمد و ابوداؤد والطحاوی۔ و ابن حبان عن ابی قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بقدرِ فرض | فرض پڑھنے کے برابر | ● وسعت | گنجائش |
| ● سنت قبلیہ | فجر سے پہلے کی سنت | ● اذکار الہیہ | ذکر و وظائف |



کہ سفر وحضر میں حاضر بارگاہ رسالت پناہ، ہمرکاب نبوت مآب رہا کرتے تھے، صاف صریح انکار فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کو کبھی دو نمازیں جمع کرتے نہیں دیکھا، مگر مزدلفہ، عرفات میں ظہر وعصر پھر نویں شب مزدلفہ میں مغرب وعشاء ملاکر پڑھتے۔ صحیح بخاری مسلم سنن ابی دائود نسائی و شرح معانی الاثار امام طحاوی اس جناب سے ہے قال مارائیت النبی ﷺ صلیٰ صلوۃ لغیر میقاتھا الا صلاتین جمع بین المغرب و العشاء و صلی الفجر قبل میقاتھا وفی لفظ للنسائی کان رسول اللہ ﷺ یصلی الصلوۃ لوقتھا الا بجمع عرفات۔ (ترجمہ) سیدنا امام محمد موطا شریف میں بسند صحیح امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے راوی انہ کتب فی الافاق فیھا ھم ان یجمعو ابین الصلوتین و یخبرھم ان الجمع بین الصلوتین فی وقت واحد کبیرۃ من الکبائر یعنی اس جناب خلافت مآب، ناطق بالحق والصواب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تمام آفاق میں فرمان تحریر فرما بھیجے کہ کوئی شخص دو نمازیں جمع نہ کرے۔ اوران میں ارشاد فرمادیا کہ ایک وقت میں دو نماز جمع فرمانا کبیرہ گناہوں میں سے ایک گناہ ہے۔

مخالفین کے جمع حقیقی پر قرآن وحدیث سے اصلا کوئی دلیل نہیں۔ جو کچھ پیش کرتے ہیں یا تو جمع صوری صریح ہے یعنی ظہر یا مغرب کو اس کے ایسے وقت میں پڑھنا کہ فارغ ہوتے ہی فوراً ایک وقفہ قلیل کے بعد عصر یا عشاء کا وقت آجائے۔ پھر وقت ہوتے ہی عصر یا عشاء کا پڑھ لینا کہ حقیقت میں تو ہر نماز اپنے وقت پر ہوئی مگر دیکھنے میں مل گئیں۔ ایسی جمع، مریض ومسافر کے لئے ہم بھی جائز مانتے ہیں اور حدیثوں سے یہی ثابت ہے یا محض مجمل ہے، جس میں جمع حقیقی کی اصلاً بو نہیں۔ یا صاف محتمل کہ احادیث جمع صوری سے بہت اچھے طور پر متفق ہوسکتی ہے۔ غرض کوئی حدیث صحیح وصریح مفسران کے ہاتھ میں اصلاً نہیں۔ بعونہ تعالیٰ اس کا نہایت شافی وافی بیان فقیر نے رسالہ حاجز البحرین الواقی عن جمع صلاتین میں لکھا ہے کہ اس سوال کے آنے پر تحریر کیا جسے تحقیق حق منظور ہو، اس کی طرف رجوع کرے۔

## ناپاک زمین ہو تو نماز کیسے پڑھی جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کو ایسی جگہ نماز کا وقت آیا کہ دور دور تک زمین تر اور ناپاک ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● نقطہ کنارۂ شمس | سورج کا تھوڑا سا حصہ | ● تکبیر تحریمہ | نماز شروع کرنے والی تکبیر، پہلی تکبیر |
| ● سفر وحضر | سفر اور قیام | ● ہمرکاب | ساتھی |
| ● مزدلفہ | حج میں عرفات کے واپسی پہ یہاں رُک کر کنگریاں چنتے ہیں | ● عرفات | حج میں جس میدان میں ٹھہرنا فرض ہے |
| ● شب مزدلفہ | میدان مزدلفہ کی رات | | |

۔اگر سجدہ کرتا ہے تو کپڑے تر اور ناپاک ہوتے ہیں اور کوئی چیز ایسی نہیں کہ نیچے بچھا کر اس پر کپڑا ڈال کر نماز پڑھے، تو ایسی صورت میں کس طرح نماز پڑھے۔ اشارے سے یا سجدہ ورکوع کرے۔

الجواب: شرع مطہرہ کسی وقت سوال کے جواب سے عاجز نہیں۔ مگر ایسی صورت میں قبل از وقوع، بے اندیشہ صحیحہ، وقوع، فرض کر سوال کرنا وبال لاتا ہے اور کبھی اسے مشکل میں مبتلا کر دیتا ہے۔ حدیث میں ہے نہی رسول اللہ ﷺ عن نفل المسائل (یعنی رسول اللہ ﷺ نے بے ضرورت سوال سے منع فرمایا ہے) رہا سوال کا جواب وہ قرآن مجید میں موجود ہے۔ لایکلف اللہ نفسا الا وسعہا الخ (یعنی اللہ رب العزت طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا ہے) نماز کھڑے یا اشارے سے پڑھے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## جس مکان میں کوئی شراب پئے تو اس میں نماز پڑھنا کیسا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ:

(۱) جس مکان میں کوئی شخص شراب پیئے، اس میں نماز پڑھنا چاہیے یا نہیں؟

(۲) کسی شخص کی چارپائی کے برابر جائے نماز بچھا کر نماز پڑھنا درست ہے یا نہیں۔ اس صورت میں کہ اس چارپائی پر وہ شخص سوتا ہو یا بیٹھا۔ **بینوا و توجروا**

الجواب:

(۱) اگر وہ شخص وہاں اس وقت شراب پینے میں مشغول نہیں۔ نہ وہاں شراب کی نجاست ہے۔ تو ایسے وقت وہاں نماز پڑھ لینے میں حرج نہیں۔ اور اگر بالفعل وہ شخص وہاں شراب پی رہا ہے۔ تو بلاضرورت وہ وہاں نماز نہ پڑھے کہ شراب خور پر بحکم احادیث صحیحہ لعنتِ الٰہیہ اترتی ہے اور محل نزول لعنت میں نماز نہ پڑھنی چاہئے۔ اس لیے سید عالم ﷺ نے قوم ثمود کی جائے ہلاکت میں نماز نہ پڑھی کہ وہاں عذاب نازل ہوا تھا۔ نیز شراب پیتے وقت شیطان وہاں حاضر اور اس کا غلبہ واستیلا ظاہر ہے۔ اور محل غلبۂ شیطان میں نماز نہ پڑھنی چاہئے



| | |
|---|---|
| خلافت مآب | لقب، یعنی خلافت کے مستحق |
| تمام آفاق میں | پوری دنیا میں |
| جمع صوری | صورت کے اعتبار سے جمع |
| محتمل | جس کا احتمال ہو |
| شافی وافی | یعنی بہت کافی |
| قبل از وقوع | واقع ہونے سے پہلے |
| وقوع | واقع ہونا |
| ناطق بالحق والصواب | حق اور سچ بولنے والے |
| جمع حقیقی | یعنی واقع میں دو نمازوں کو ایک ہی وقت میں پڑھنا |
| وقت قلیل | تھوڑا وقت |
| بعونہ تعالیٰ | اللہ تعالیٰ کی مدد سے |
| تحقیق حق | حق کی تلاش |
| بے اندیشہ صحیحہ | صحیح اندازے کے بغیر |
| وبال | پریشانی |

۔اس لئے کہ حضور سید عالم ﷺ نے شب تعریس جب نماز فجر سوتے میں قضا ہوئی، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حکم فرمایا کہ نماز آگے چل کر پڑھو کہ یہاں تمہارے پاس شیطان حاضر ہوا تھا حالاں کہ وہ فوت، قصدی نہ تھا۔ سوتے سے آنکھ بحکمتِ الٰہی نہ کھلی تھی ــــ اور اگر وہ مکان ہی شراب خواری کا ہو کہ فساق وفجار اپنا یہ مجمع ناجائز وہاں کیا کرتے ہوں۔ جب تو بدرجہ اعلیٰ وہاں نماز مکروہ ہے کہ اب وہ مکان حمام سے زیادہ مرجع و ماوائے شیاطین ہے۔ اور علماء نے حمام میں کراہتِ نماز کی یہ وجہ ارشاد فرمائی کہ وہ شیطان کا ماویٰ ہے۔ کمافی در المختار و غیرہ۔

(۲) اگر کوئی شخص چار پائی پر بیٹھا، خواہ لیٹا ہے اور اس طرف اس کی پیٹھ ہے۔ تو اس کے پیچھے جا نماز بچھا کر نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ اسی طرح اگر اس طرف پیٹھ کئے سو رہا ہے جب بھی مضائقہ نہیں۔ مگر سوتے کے پیچھے نماز پڑھنے سے احتراز مناسب ہے۔ دو وجہ سے:

ایک یہ کہ کیا معلوم، اس کے نماز پڑھنے میں وہ اس طرف کروٹ لے اور ادھر اس کا منھ ہو جائے

دوسرے محتمل ہے کہ سوتے میں اس سے کوئی ایسی شے صادر ہو جس سے نماز میں اسے ہنسی آجانے کا اندیشہ ہو۔ المسألة فی رد المحتار عن الغنیة و الوجه الاول مما زدته۔ (ترجمہ یہ مسئلہ ردالمحتار میں غنیّۃ کے حوالہ سے منقول ہے اور احتراز کی پہلی وجہ کا اضافہ میں نے کیا ہے)

## دوسرے کے کھیت یا بنجر زمین میں نماز پڑھنا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی شخص



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ● بالفعل | یعنی یہ کام کرتا ہے | ● بحکم احادیث صحیحہ | حدیث پاک کے حکم کے مطابق | ● محل نزول لعنت | لعنت نازل ہونے کی جگہ |
| ● قوم ثمود | جس پر عذاب نازل ہوا | ● جائے ہلاکت | ہلاکت کی جگہ | ● غلبہ و استیلا | کامیابی |
| ● محل غلبہ شیطان | : شیطان کے غالب ہونے کی جگہ | ● فساق وفجار | فاسق وفاجر کی جمع | ● قصدی | ارادہ سے نہ تھا |
| ● حکمت الٰہی | اللہ تعالیٰ کی حکمت | ● کراہت نماز | نماز مکروہ ہونے | ● مجمع ناجائز | ناجائز کاموں کا انبار |
| ● مرجع و ماوائے شیاطین | شیطانوں کی جگہ | | | | |

جنگل میں ہے اور نماز کا وقت ہوگیا تو وہ کھیت یا بنجر ملکیت غیر میں نماز پڑھ لے، تو نماز ہوگی یا نہیں۔ اور ٹانڈ پر نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: دوسرے کی کھیتی میں نماز پڑھنا ممنوع ہے۔ بے اس کی اجازت صریح کے گنہگار ہوگا۔ مگر نماز ادا ہوجائے گی اور بنجر زمین میں پڑھنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ یونہیں وہ کھیت جس میں کھیتی نہ ہو۔ ٹانڈ پر نماز نہیں ہو سکتی۔ مگر اس حالت میں کہ وہ مثل تخت کے ہو مثلا لکڑیاں باندھ کر اس پر تختے رکھ لئے ہوں۔ یا خود تخت ہی باندھ لیا ہو۔ یا ایسا تخت بنا ہوا ہو کہ سجدہ میں سر ٹھہر جائے زور کرنے سے زیادہ نیچا نہ جھکے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## چار پائی پر نماز پڑھنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چار پائی پر نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں اور یہ جو مشہور ہے کہ اگلی امتوں میں کچھ لوگ چار پائی پر نماز پڑھنے کی وجہ سے بندر ہوگئے یہ بات ثابت ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: اصل ان مسائل میں یہ ہے کہ جو چیز ایسی ہو کہ سجدہ میں سر اس پر مستقر ہوجائے، یعنی اس کا دبنا ایک حد پر ٹھہر جائے کہ پھر کسی قدر مبالغہ کریں، اس سے زائد نہ دبے، ایسی چیز پر نماز جائز ہے۔ خواہ وہ چار پائی ہو یا زمین پر رکھا ہوا گاڑی کا کھٹولا، یا کوئی شے ـــــ اور یہ جو جاہلوں میں بلکہ عورتوں میں مشہور ہے کہ کچھ لوگ چار پائی پر نماز پڑھنے سے مسخ ہوگئے، محض غلط و باطل ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**





| | | | |
|---|---|---|---|
| ● احتراز | بچنا | ● محتمل | امکان، ممکن |
| ● صادر ہو | عمل میں آئے | ● ملکیت غیر | دوسرے کا مالک ہونا |
| ● اجازت صریح | صاف اجازت | | |

## نماز کے بعد صلوٰۃ پکارنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اذان کے بعد صلوٰۃ کہنا جس طرح یہاں رمضان مبارک میں معمول ہے جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

الجواب: اسے فقہ میں تثویب کہتے ہیں یعنی مسلمانوں کو نماز کی اطلاع اذان سے دے کر پھر دوبارہ اطلاع دینا۔ اور شہروں کے عرف پر جہاں جس طرح اطلاع مکرر رائج ہو، وہی تثویب ہے، خواہ عام طور پر ہو جیسے صلوٰۃ کہی جاتی ہے یا خاص طریقہ پر مثلاً کسی سے کہنا اذان ہوگئی۔ یا جماعت کھڑی ہوتی ہے۔ یا امام آگئے۔ یا کوئی قول یا فعل ایسا جس میں دوبارہ اطلاع دینا ہو، وہ سب تثویب ہے۔ اس کا اور صلوٰۃ کا ایک حکم ہے یعنی جائز ہے۔

## مؤذن کی اجازت کے بغیر اقامت کہنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مؤذن کی اجازت کے بغیر دوسرا شخص اقامت کہہ سکتا ہے یا نہیں۔ درصورت عدم جواز بدون اجازت موذن سائل حدیث شریف سے سند چاہتا ہے اور کہتا ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اذان کہتے اور اقامت دوسرے صاحب کہا کرتے۔ بینوا وتاجروا

الجواب: ناجائز نہیں۔ ہاں خلاف اولیٰ ہے۔ اگر موذن حاضر ہو اور اسے گراں گذرے، ورنہ اتنا بھی نہیں۔ مسند امام احمد وسنن اربعہ وشرح معانی الآثار" میں زیاد بن حارث صدائی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے" میں نے اذان کہی تھی بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تکبیر کہنی چاہی، فرمایا یقیم اخو صداء فان من اذن فھو یقیم قبیلہ صدا کا بھائی اقامت کہے گا کہ جو اذان دے وہی تکبیر کہے فی الدر المختار (درمختار میں ہے) اقام غیر من اذن بغیبته ای الموذن لایکرہ مطلقاً و ان بحضورہ کرہ ان لحقه الخ.... یعنی مؤذن کی غیر موجودگی میں دوسرے کا تکبیر اقامت کہنا مطلقاً مکروہ نہیں۔ البتہ جب مؤذن موجود ہو اور اسے گراں گذرے تو مکروہ ہے۔

پھر یہ استمرار کا دعویٰ کہ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اذان کہتے اور اقامت دوسرے صاحب کہا کرتے رہے کسی حدیث سے ثابت نہیں۔ ہاں حدیث میں ایک بار کا ذکر آیا ہے کہ جب عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ نے



- صلوٰۃ پکارنا: الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ کہنا
- تثویب: صلوٰۃ ہی پکارنے کے معنی میں ہے
- عرف: یعنی مسلمانوں کے عام معمولات
- اقامت: جماعت کے لئے جو تکبیر کہی جاتی ہے
- درصورت عدم جواز: جائز نہ ہونے کی صورت میں
- بدون اجازت موذن: مؤذن کی اجازت کے بغیر
- سائل: مسئلہ پوچھنے والا

خواب میں اذان دیکھی اور حضور ﷺ سے عرض کی، ارشاد ہوا "بلال کو سکھا دو کہ ان کی آواز بلند تر ہے۔ بلال رضی اللہ عنہ نے اذان کہی جب تکبیر کہنی چاہی، عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ نادم ہوئے اور عرض کی "خواب تو میں نے دیکھا تھا، میں تکبیر کہنا چاہتا ہوں" فرمایا "تو تمہیں کہو" انہوں نے تکبیر کہی (رواہ الامام احمد وابوداؤد وطحاوی عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسے امام احمد اور ابوداؤد اور طحاوی نے انہیں صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے) یہ حدیث کچھ ہمارے مخالف نہیں کہ کلام اس صورت میں ہے جب موذن کو ناگوار گزرے اور حضور اقدس ﷺ کے اذان کے بعد بلال رضی اللہ عنہ کی ناگواری کا کیا احتمال، مع ہذا، یہ حدیث ابتدائے امر کی ہے۔ وہ پہلی اذان تھی کہ اسلام میں کہی گئی اور حدیث متقدم اس سے متاخر ہے۔ تاہم ثبوت صرف افضلیت کا ہے نہ کہ اقامت غیر کی ممانعت۔ کمالا یخفیٰ واللہ تعالیٰ اعلم

## اگر وقت سے پہلے فجر کی اذان دے دی جائے تو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر صبح کی اذان لوگوں کو سحری کے وقت کے اختتام سے آگاہی کے واسطے، صبح صادق نکلنے سے آٹھ یا دس منٹ پہلے دے دی جایا کرے تو اس میں کوئی حرج ہے یا نہیں۔

الجواب: اذان وقت سے پہلے دینی مطلقا ناجائز و ممنوع ہے۔ تبیین الحقائق میں ہے لا یوذن قبل الوقت ویعاد فیہ و انکار السلف علی من یوذن بلیل دلیل علی انہ لم یجز قبل الوقت (وقت سے پہلے اذان نہ دی جائے اور اگر دے دی تو دہرائی جائے اور اسلاف کا رات کو اذان دینے والے پر انکار اس بات کی دلیل ہے کہ وقت ہونے سے پہلے اذان دینی جائز نہیں) بحر الرائق میں ہے لا یجوز قبلہ۔ ختم سحری کے لئے صلوٰۃ وغیرہ کوئی اور اصطلاح مقرر کر سکتے ہیں اور وہ بھی چار پانچ منٹ سے زیادہ وقت صحیح سے مقدم نہ ہو کہ تاخیر سحور سنت اور اس میں برکت ہے۔ اور زیادہ اول سے منع کر دینا فتوائے باطل و بدعت و خلاف شریعت ہے۔ پھر یہ بھی اس کے لئے ہے، جو وقت صحیح جانتا ہو۔ نہ وہ جو آج کل کی عام جنتریوں میں چھاپا چھپتا ہے کہ اکثر باطل وضلالت ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔



- سنن اربعہ: احادیث کی چار کتابیں جو سنن کے نام سے ہیں، جیسے سنن ابن ماجہ، سنن نسائی، سنن ابی داؤد، سنن بیہقی
- استمرار کا دعویٰ: ہمیشہ ہونے کا دعویٰ
- قبیلہ صدائی: عرب کا ایک قبیلہ
- مع ہذا: اس کے باوجود
- ابتدائے امر کی ہے: یعنی شروع کی ہے

# جمعہ کی اذان ثانی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں کہاں ہوتی تھی؟

سوال:

(۱) کیا فرماتے علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جمعہ کی اذان ثانی جو منبر کے سامنے ہوتی ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں مسجد کے اندر ہوتی تھی یا باہر۔

(۲) خلفاے راشدین رضی اللہ عنہم کے زمانے میں کہاں ہوتی تھی۔

(۳) فقہ حنفی کے معتمد کتابوں میں مسجد کے اندر اذان دینے کو منع فرمایا اور مکروہ لکھا ہے یا نہیں

(۴) اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاے راشدین رضی اللہ عنہم کے زمانے میں اذان مسجد کے باہر ہوتی تھی اور ہمارے اماموں نے مسجد کے اندر اذان کو مکروہ فرمایا ہے۔ تو ہمیں اس پر عمل لازم ہے یا رسم ورواج پر۔ اور جو رسم ورواج حدیث شریف واحکام فقہ سب کے خلاف پڑ جائے تو وہاں مسلمانوں کو پیروی حدیث وفقہ کا حکم ہے یا رسم ورواج پر اڑا رہنا۔

(۵) نئی بات وہ ہے جو رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وخلفاے راشدین واحکام ائمہ کے مطابق ہو۔ یا وہ بات نئی ہے جو ان سب کے خلاف لوگوں میں رائج ہوگئی ہو۔

(۶) مکہ معظمہ ومدینہ منورہ میں یہ اذان مطابق حدیث وفقہ ہوتی ہے یا اس کے خلاف۔ اگر خلاف ہوتی ہے تو وہاں کے علماے کرام کے ارشادات درباره عقائد حجت ہیں یا وہاں کے تنخواہ دار موذنوں کے فعل۔ اگر چہ خلاف شریعت و حدیث وفقہ ہوں۔

(۷) سنت کے زندہ کرنے کا حدیثوں میں حکم ہے۔ اور اس پر سو شہیدوں کے ثواب کا وعدہ ہے یا نہیں۔ اگر ہے تو سنت زندہ کی جائے گی یا سنت مردہ۔ سنت اس وقت مردہ کہلائے گی جب اس کے خلاف لوگوں میں رواج پڑ جائے یا جو سنت خود رائج ہو، وہ مردہ قرار پائے گی۔

(۸) علما پر لازم ہے یا نہیں کہ سنت مردہ زندہ کریں۔ اگر ہے، تو کیا اس وقت ان پر یہ اعتراض ہو سکے گا کہ کیا تم سے پہلے عالم نہ تھے اگر یہ اعتراض ہو سکے گا تو سنت زندہ کرنے کی صورت کیا ہوگی۔

(۹) جن مسجدوں کے بیچ میں حوض ہے، اس کی فصیل پر کھڑے ہو کر منبر کے سامنے اذان ہو تو بیرون مسجد کا حکم ادا



| | |
|---|---|
| ● تاخیر سحور | :سحری میں تاخیر کرنا |
| ● اذان ثانی | :یعنی جمعہ میں خطبہ سے قبل والی اذان |
| ● خلفاے راشدین رضی اللہ عنہم | :یعنی حضرت ابو بکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی اور حضرت سیدنا علی مرتضی رضی اللہ عنہم |
| ● باطل وضلالت ہے | :یعنی گمراہی اور نا قابل قبول ہے |

ہوجائے گا یانہیں۔

(۱۰) جن مسجدوں میں منبر ایسے بنے ہیں کہ ان کے سامنے دیوار ہے اگر باہر اذان دے تو خطیب کا سامنا نہ رہے گا وہاں کیا کرنا چاہئے۔ امید کہ دسوں مسئلوں کا جدا جدا جواب مفصل مدلل ارشاد ہو۔ بینوا توجروا۔

الجواب:

اللھم ھدایۃ الحق و الصواب:

(۱) رسول اللہ ﷺ کے زمانۂ اقدس میں یہ اذان، مسجد سے باہر دروازے پر ہوتی تھی۔ سنن ابی داؤد شریف جلد اول (ص ۱۵۶) میں ہے: عن السائب بن یزید رضی اللہ تعالی عنہ قال یؤذن بین یدی رسول اللہ ﷺ اذا جلس علی المنبر یوم الجمعۃ علی باب المسجد و ابی بکر و عمر۔ یعنی جب رسول اللہ ﷺ جمعہ کے دن منبر پر تشریف رکھتے تو حضور کے سامنے مسجد کے دروازے پر اذان ہوتی اور ایسا ہی ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالی عنہما کے زمانے میں۔ اور کبھی منقول نہیں کہ حضور اقدس ﷺ یا خلفاے راشدین نے مسجد کے اندر اذان دلوائی ہو۔ اگر اس کی اجازت ہوتی تو بیان جواز کے لئے کبھی ایسا ضرور فرماتے۔

(۲) جواب اول سے واضح ہو گیا کہ خلفاے راشدین رضی اللہ عنہم سے بھی مسجد کے باہر ہی ہونا مروی ہے۔ اور یہیں سے ظاہر ہو گیا کہ بعض صاحب جو بین یدیہ سے مسجد کے اندر ہونا سمجھتے ہیں۔ غلط ہے۔ دیکھو حدیث میں بین یدیہ ہے اور ساتھ ہی علی باب المسجد ہے۔ یعنی حضور اقدس ﷺ و خلفاے راشدین رضی اللہ تعالی عنہم کے چہرۂ انور کے مقابل مسجد کے دروازے پر ہوتی تھی بس اسی قدر بین یدیہ کے لئے درکار ہے۔

(۳) بے شک فقہ حنفی کی معتمد کتابوں میں مسجد کے اندر اذان کو منع فرمایا اور مکروہ لکھا ہے۔ فتاویٰ قاضی خان طبع مصر جلد اول صفحہ ۷۸، لایوذن فی المسجد مسجد کے اندر اذان نہ دی جائے۔ فتاویٰ خلاصہ قلمی ۶۲ لایوذن فی المسجد مسجد میں اذان نہ ہو۔ خزانۃ المفتین قلمی فصل فی الاذان لایوذن فی المسجد مسجد کے اندر اذان نہ کہیں۔ فتاویٰ عالم گیری طبع مصر جلد اول صفحہ ۵۵ لایوذن فی المسجد مسجد کے اندر اذان کی ممانعت ہے۔ بحر الرائق طبع مصر جلد اول ص ۲۶۸ پر ہے لایوذن فی المسجد مسجد کے اندر اذان کی ممانعت ہے۔ شرح نقایہ علامہ برجندی صفحہ ۸۴ فیہ اشعار بانہ لایوذن فی المسجد (اس میں اس بات کی طرف کی توجہ دلائی گئی ہے کہ مسجد میں اذان نہ دی



● دربارۂ عقائد: یعنی عقیدہ کے مسئلے میں
● بیرون مسجد: مسجد کے باہر
● تن خواہ دار موذن: جس کی ماہانہ اجرت مقرر ہو
● زمانۂ اقدس: حضور ﷺ کے زمانہ مبارک میں
● مفصل مدلل: تفصیل اور دلیل کے ساتھ

جائے) امام صدر الشریعہ کے کلام میں اس پر تنبیہ ہے کہ اذان مسجد میں نہ ہو۔ غنیۃ شرح منیہ میں ہے الاذان انما یکون فی المئذنہ او خارج المسجد والاقامۃ فی داخلہ (ص ۳۵۷) اذان نہیں ہوتی مگر منارہ پر، یا مسجد سے باہر اور تکبیر مسجد کے اندر۔ فتح القدیر طبع مصر جلد اول (صفحہ ۱۷۱) قالوا لا یوذن فی المسجد علما نے مسجد کے اندر اذان دینے سے منع فرمایا۔ فتح القدیر طبع مصر جلد اول (صفحہ ۱۷۱) قالوا لا یوذن فی المسجد علما نے مسجد میں اذان دینے کو منع فرمایا ہے۔ ایضاً باب الجمعہ (صفحہ ۴۱۴) وذکر اللہ فی المسجد ای فی حدودہ لکراھتہ الاذان فی داخلہ۔

جمعہ کا خطبہ مثل اذان کے ذکر الٰہی ہے، مسجد میں یعنی حدود مسجد میں اس لئے کہ مسجد کے اندر اذان مکروہ ہے۔ طحطاوی علی مراقی الفلاح طبع مصر جلد اول صفحہ ۱۲۸ یکرہ ان یوذن فی المسجد کما فی القہستانی عن النظم یعنی نظم امام زندویسی پھر قہستانی میں ہے کہ مسجد میں اذان مکروہ ہے۔ یہاں تک کہ اب زمانہ حال کے ایک عالم عبدالحئ صاحب لکھنوی عمدۃ الرعایہ حاشیہ شرح وقایہ جلد اول صفحہ ۲۴۵ میں لکھتے ہیں قولہ بین یدیہ ای مستقبل الامام فی المسجد کان او خارجہ والمسنون ھو الثانی یعنی بین یدیہ کے معنی صرف اس قدر ہیں کہ امام کے روبرو ہو، مسجد میں خواہ باہر۔ اور سنت یہی ہے کہ مسجد کے باہر ہو۔ جب وہ تصریح کر چکے کہ باہر ہی ہونا سنت ہے تو اندر ہونا خلاف سنت ہوا تو اس کے یہ معنی نہیں ہو سکتے کہ چاہے سنت کے مطابق کرو یا سنت کے خلاف۔ دونوں باتوں کا اختیار ہے۔ ایسا کون عاقل کہے گا بلکہ معنی وہی ہیں بین یدیہ سے یہ سمجھ لینا کہ خواہی نہ خواہی مسجد کے اندر ہو، غلط ہے۔ اس کے معنی صرف اتنے ہیں کہ امام کے روبرو ہو۔ اندر باہر کی تخصیص اس لفظ سے مفہوم نہیں ہوتی۔ لفظ دونوں صورتوں پر صادق ہے اور سنت یہی ہے کہ اذان مسجد کے باہر ہو تو ضرور ہے کہ وہی معنی لئے جائیں جو سنت کے مطابق ہیں۔ بہر کیف اتنا ان کے کلام میں بھی صاف مصرح ہے کہ اذان ثانی جمعہ کا بھی مسجد کے باہر ہی ہونا مطابق سنت ہے۔ تو بلاشبہ مسجد کے اندر ہونا خلاف سنت ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

(۴) ظاہر ہے کہ حکم حدیث وفقہ کے خلاف رواج پر اڑا رہنا مسلمانوں کو ہرگز نہ چاہئے۔

(۵) ظاہر ہے کہ جو بات رسول اللہ ﷺ وخلفاے راشدین واحکام فقہ کے خلاف نکلی ہو، وہی نئی بات ہے، اسی سے بچنا



- منقول نہیں: کسی کتاب میں نہیں
- بیان جواز: جائز ہونے کو بیان کرنے کے لئے
- بین یدیہ: سامنے

چاہئے نہ کہ سنت وحکم حدیث وفقہ سے۔

(۲) مکہ معظمہ میں یہ اذان کنارہ مطاف پر ہوتی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ اقدس میں مسجد الحرام شریف مطاف ہی تک تھی۔ "منسک متوسط علی قاری"، طبع مصر صفحہ ۲۸۰ میں ہے المطاف هو ماکان فی زمنه ﷺ مسجداً، (یعنی رسول اللہ ﷺ کی ظاہری حیات میں مسجد حرام مطاف ہی تک تھی) تو حاشیہ مطاف، بیرون مسجد محل اذان تھا۔ اور مسجد جب بڑھائی جائے تو پہلے جو جگہ اذان یا وضو کے لئے مقرر تھی، بدستور مستثنیٰ رہے گی۔ ولہذا مسجد اگر بڑھا کر کنواں اندر کر لیا وہ بند نہ کیا جائے گا جیسے زمزم شریف۔ حالاں کہ مسجد کے اندر کنواں بنانا ہرگز جائز نہیں۔ فتاویٰ قاضی خاں و فتاویٰ عالم گیری صفحہ ۴۰ تکره المضمضة والوضو فی المسجد الاان یکون ثمه موضع اعدلذلك ولا یصلی فیه (یعنی مسجد میں وضو اور کلی کرنا مکروہ ہے ہاں اگر اس کے لئے جگہ بنادی گئی اور وہاں نماز نہ ہوتی ہو تو جائز ہے) وہیں پر ہے لایحفر فی المسجد ولو قدیمته ترك کبئر زمزم (یعنی مسجد میں کنواں نہ کھودا جائے گا ہاں قدیم کنواں ہے تو اسے چھوڑ دیا جائے جیسے زمزم کا کنواں) تو مکہ معظمہ میں اذان ٹھیک محل پر ہوتی ہے۔ مدینہ طیبہ میں خطیب سے بیس ہل کہ زائد ذراع کے فاصلہ پر ایک بلند مکبرہ پر کہتے ہیں۔ طریق ہند کے تو یہ بھی خلاف ہوا۔ اور وہ جو بین یدیہ وغیرہ سے منبر کے متصل ہونا سمجھتے تھے، اس سے بھی رد ہو گیا۔ تو ہندی فہم و طریقہ دونوں حرم محترم سے جدا ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ یہ مکبرہ، قدیم سے ہے یا بعد کو حادث ہوا ——— اگر قدیم ہے تو مثل منارہ ہوا کہ وہ اذان کے لئے مستثنیٰ ہے، جیسا کہ غنیۃ سے گزرا۔ اور اسی طرح "خلاصہ و فتح القدیر و برجندی" کے صفحات مذکورہ میں ہے کہ اذان منارہ پر ہو یا مسجد سے باہر، مسجد کے اندر نہ ہو۔ اس کی نظیر موضع وضو و چاہ ہیں کہ قدیم سے جدا کر دئے ہوں۔ نہ اس میں حرج، نہ اس میں کلام۔

اور اگر حادث ہے تو اس پر اذان کہنا بالائے طاق ——— پہلے یہی ثبوت دیجئے کہ وسط مسجد میں ایک جدید مکان ایسا کھڑا کر دینا جس سے صفیں قطع ہوں، کس شریعت میں جائز ہے۔ قطع صف بلا شبہ حرام ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں من قطع صفا قطعه الله جو صف کو قطع کرے اللہ اسے قطع کر دے۔ رواه نسائی والحاکم بسند صحیح ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نیز علما نے تصریح فرمائی کہ "مسجد میں پیڑ بونا منع ہے کہ نماز کی جگہ گھیرے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مصرح | :صراحت سے بیان کیا ہوا ہے | ● مطاف | :طواف کرنے کی جگہ |
| ● کنارہ مطاف | :مطاف کے کنارے | ● محل اذان | :اذان کی جگہ |
| ● حاشیہ مطاف، | :مطاف کے کنارے | ● بدستور مستثنیٰ | :اس سے الگ رہے گی |

گا" نہ کہ یہ مکبرہ، کہ چار جگہ سے جگہ گھیرتا ہے اور کتنی صفیں قطع کرتا ہے ــــــ بالجملہ اگر وہ جائز طور پر بنا، تو مثل منارہ ہے، جس سے مسجد میں اذان ہونا نہ ہوا۔ اور ناجائز طور پر ہے تو اسے ثبوت میں پیش کرنا کیا انصاف ہے۔
اب ہمیں افعال موذنین سے بحث کی حاجت نہیں۔ مگر جواب سوال کو گزارش کہ ان کا فعل کیا حجت ہو۔ حالاں کہ خطیب خطبہ پڑھتا ہے اور یہ بولتے جاتے ہیں جب وہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ عنہم کا نام لیتا ہے یہ باآواز ہر نام پر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے جاتے ہیں۔ جب وہ سلطان کا نام لیتا ہے تو یہ بہ آواز دعا کرتے ہیں اور یہ سب بالاتفاق ناجائز ہے۔ صحیح حدیثیں اور تمام کتابیں ناطق ہیں کہ خطبہ کے وقت بولنا حرام ہے۔ در مختار و رد المحتار جلد اول صفحہ ۸۵۹ ا اما مایفعله الموذنون حال الخطبة من الترضی و نحوہ فمکروہ اتفاقاً یعنی وہ جو یہ موذن خطبے کے وقت رضی اللہ عنہ وغیرہ کہتے ہیں یہ بالاتفاق مکروہ ہے۔ اسے کون عالم جائز کہہ سکتا ہے۔ مگر سلطنت کے وظیفہ داروں پر علما کا کیا اختیار؟ علمائے کرام نے تو اس پر یہ حکم فرمایا کہ تکبیر درکنار اس طرح تو ان کی نمازوں کی بھی خیر نہیں۔ دیکھو فتح القدیر جلد اول صفحہ ۲۶۲ و ۲۶۳ در مختار و رد المحتار صفحہ ۲۱۵ ــــــ خود مفتی مدینہ منورہ علامہ سید اسعد حسینی مدنی تلمیذ علامہ صاحب مجمع الانہر رحمهما الله تعالیٰ نے تکبیر میں اپنے یہاں کے مکبروں کی سخت بے اعتدالیاں تحریر فرمائی ہیں۔ دیکھو فتاویٰ اسعدیہ جلد اول صفحہ ۸۔ آخر میں فرمایا ہے، اما حرکات المکبرین وضعهم فانا ابرو الی الله تعالیٰ منه۔ یعنی ان مکبروں کی جو حرکتیں جو کام ہیں، میں ان سے اللہ تعالیٰ کی طرف برأت کرتا ہوں" اور اوپر اس سے بڑھ کر لفظ لکھا۔ پھر کسی عاقل کے نزدیک ان کا فعل کیا حجت ہو سکتا ہے۔ نہ وہ علما ہیں نہ علما کے زیر حکم۔

(۷) بے شک احادیث میں سنت زندہ کرنے کا حکم اور اس پر بڑے بڑے ثوابوں کے وعدے ہیں۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں من احیا سنتی فقد احبنی و من احبنی کان معی فی الجنه۔ جس نے میری سنت زندہ کی بے شک اسے مجھ سے محبت ہے اور جسے مجھ سے محبت ہے، وہ جنت میں میرے ساتھ ہوگا۔ اللهم ارزقنا رواہ البحری فی الابانةوالترمذی بلفظ من احب۔ بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں من احیا سنته من سنتی قد امیتت بعدی فان له من الاجر مثل اجور من عمل بها من غیر ان ینقص من اجورهم شیاء۔ جو میری کوئی سنت زندہ کرے کہ لوگوں



| | | |
|---|---|---|
| • ذراع | :ایک گز | • متصل :ملا ہوا |
| • دونوں حرم محترم | :یعنی مکہ معظمہ و مدینہ منورہ | • حادث :نئی |
| • موضع وضوء چاہ | وضو اور کنویں کی جگہ | • وسط مسجد :مسجد کے بیچ میں |
| • جدید مکان | :نیا مکان | • قطع صف / صفیں قطع :صف کا ٹوٹنا، صف کا متصل نہ رہنا |
| • افعال مؤذنین | :موذنین کی حرکتیں | |

نے میرے بعد چھوڑ دی ہو، جتنے اس پر عمل کریں سب کے برابر اسے ثواب ملے اور ان کے ثوابوں میں کچھ کمی نہ ہو۔ رواہ الترمذی و راہ ابن ماجہ عن عمرو بن عوف رضی اللہ عنہ تعالیٰ عنہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں من تمسك بسنتي عند فساد امتي فله اجر مأة شهيد ج وفساد کے وقت میری سنت مضبوط تھامے، اسے سو شہیدوں کا ثواب ملے۔ راوہ بیہقی فی الزھد اور ظاہر ہے کہ زندہ وہی سنت کی جائے گی جو مردہ ہوگئی اور سنت مردہ جبھی ہوگی کہ اس کے خلاف رواج پڑ جائے۔

(۸) احیائے سنت علما کا تو خاص فرض منصبی ہے اور جس مسلمان سے ممکن ہو اس کے لیے حکم عام ہے۔ ہر شہر کے مسلمانوں کو چاہئے کہ اپنے شہر یا کم از کم اپنی اپنی مسجد میں اس سنت کو زندہ کریں اور سو سو شہیدوں کا ثواب لیں اور اس پر یہ اعتراض نہیں ہوسکتا ہے کہ کیا تم سے پہلے عالم نہ تھے۔ یوں ہو تو کوئی سنت زندہ ہی نہ کر سکے۔ امیر المومنین عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ نے کتنی سنتیں زندہ فرمائیں اس پر ان کی مدح ہوئی، نہ کہ الٹا اعتراض کہ تم سے پہلے تو صحابہ و تابعین تھے رضوان اللہ علیہم اجمعین۔

(۹) حوض کہ بانئ مسجد نے قبل مسجدیت بنایا اگرچہ وسط مسجد میں ہو، وہ اور اس کی فصیل ان احکام میں خارج مسجد ہے۔ لانہ موضع اعد للوضوء کما تقدم یعنی وہ ایسی جگہ ہے جو وضو ہی کے لئے بنائی گئی ہے جیسا کہ اس سے قبل گزرا۔

(۱۰) لکڑی کا منبر بنائیں کہ یہی سنت مصطفی ﷺ ہے، اسے گوشۂ محراب میں رکھ کر محاذات ہو جائے گی اور اگر صحن کے بعد مسجد کی بلند دیوار ہے، تو اسے قیام موذن کے لائق تراش کر باہر کی جانب جالی یا کواڑ لگالیں۔

# اذان جمعہ کا مسنون طریقہ کیا ہے؟

## دوسری اذان کا اضافہ کب ہوا؟

سوال: کیا فرماتے علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں بروز جمعہ حضرت تاجدار مدینہ، ختم المرسلین کے زمانہ میں اذانیں کہاں ہوا کرتی تھیں اور ان کے کون کون مواقع تھے۔ پہلی اذان جو ہوتی ہے، وہ کہاں ہوتی تھی۔ اور دوسری جو اس زمانہ میں وقتِ خطبہ، خطیب کے سامنے، قریب منبر ہوتی ہے، وہ کہاں ہوتی تھی اور اگر حضرت کے زمانے

| | |
|---|---|
| • سلطنت کے وظیفہ دار: گورنمنٹ کے ملازم | • بے اعتدالیاں: یعنی غیر شرعی حرکتیں |
| • نہ علما کے زیر حکم: یعنی علماء کے تابع نہیں | • کتابیں ناطق ہیں: یعنی کتابوں میں یہی باتیں لکھی ہیں |



میں ایک ہی اذان علی باب المسجد ہوتی تھی، تو دوسری جو خطیب کے سامنے قریب منبر ہوتی ہے، وہ کس کے حکم سے شروع ہوئی اور ائمہ کرام کے نزدیک اس کے جواز کی بابت کیا حکم ہے فقط۔

الجواب: زمانہ اقدس حضور علیہ السلام میں صرف ایک اذان ہوتی تھی جب حضور علیہ السلام منبر پر تشریف فرما ہوتے، حضور کے سامنے مواجہ اقدس میں مسجد کریم کے دروازے پر------زمانہ اقدس میں مسجد (نبوی) شریف کے صرف تین دروازے تھے۔

(۱) ایک مشرق کو جو حجرہ شریف کے متصل تھا جس میں سے حضور علیہ السلام مسجد میں تشریف لاتے، اس کی سمت پر اب باب جبرئیل ہے۔

(۲) دوسرا مغرب میں جس کی سمت پر اب باب الرحمہ ہے۔

(۳) تیسرا شمال میں جو خاص محاذی منبر اطہر تھا۔ صحیح بخاری شریف میں انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے دخل رجل یوم الجمعۃ من باب کان وجاہ المنبر و رسول اللہ ﷺ قائم بخطبہ فاستقبل رسول اللہ ﷺ قائم فقال یا رسول اللہ الحدیث۔ اس دروازے پر اذان جمعہ ہوتی تھی کہ منبر کے سامنے بھی ہوتی اور مسجد سے باہر بھی۔ زمانہ صدیق اکبر و عمر فاروق و ابتدائے خلافت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں یہی ایک اذان ہوتی رہی۔ جب لوگوں کی کثرت ہوئی اور شتابی حاضری میں قدرے کسل واقع ہوا۔ امیر المومنین عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ایک اذان شروع خطبہ سے پہلے بازار میں دلانی شروع کی۔ مسجد کے اندر اذان کا ہونا ائمہ نے منع فرمایا ہے اور مکروہ لکھا ہے اور خلاف سنت ہے۔ یہ نہ زمانہ اقدس میں تھا، نہ زمانہ خلفائے راشدین، نہ کسی صحابی کی خلافت میں، نہ تحقیق معلوم کہ یہ بدعت کب سے ایجا ہوئی، نہ ہمارے ذمہ اس کا جاننا ضروری ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ ہشام بن عبد الملک مروانی بادشاہ ظالم کی ایجاد ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بہر حال جب کہ زمانہ رسالت و خلافت ہائے راشدہ میں نہ تھی اور ہمارے ائمہ کی تصریح ہے کہ مسجد میں اذان نہ ہو۔ مسجد میں اذان مکروہ ہے۔ تو ہمیں سنت اختیار کرنا چاہئے، بدعت سے بچنا چاہئے۔ اس تحقیقات سے کیا کام کہ سنت پہلے کس نے بدلی۔ اللہ تعالیٰ ہمارے بھائیوں کو توفیق دے کہ اپنے نبی کریم علیہ افضل الصلاۃ والتسلیم کی سنت اور اپنے فقہائے کرام کے احکام پر عامل ہوں۔ اور ان کے سامنے رواج کی آڑ نہ لیں و باللہ التوفیق واللہ تعالیٰ اعلم۔



- احیائے سنت: سنت کو زندہ کرنا
- قبل مسجدیت: مسجد بنانے سے پہلے
- قیام ماذن: مؤذن کے کھڑے ہونے
- بانی مسجد: مسجد قائم کرنے والا
- محاذات: مقابل، سامنے
- مواقع: جگہیں

## اگر اذان باہر دلانے میں فساد کا اندیشہ ہو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ اذان جو خارج مسجد کہنا مسنون ثابت ہوا ہے۔ اب بہ نظر فساد پھر یہ دستور قدیم اذان منبر کے پاس دینا جائز ہے یا نہیں۔ کیوں کہ در صورت عدم جواز اور فتنے کا احتمال قوی ہے۔ بینوا و توجروا

الجواب: یہاں دو چیزیں ہیں: (ایک) اتیان معروف واجتناب منکر۔ (دوسرے) امر بالمعروف ونہی عن المنکر مسجد میں اذان دینا ممنوع ہے اور اس میں دربار الٰہی کی بے ادبی ہے۔ تو جو مسجد اپنی ہے، اس میں خود مخالفتِ سنت نبی کریم ﷺ وارتکاب بے ادبی دربار عزت کا مواخذہ اس کی ذات پر ہے ـــــــ اور جو مسجد پرائی ہے، اوروں کا اس میں اختیار ہے، اس کا مواخذہ اس پر ہے۔ اس کے ذمہ صرف اتنا رکھا گیا ہے کہ ازالۂ منکر پر قدرت نہ ہو تو زبان سے منع کردے اور اس میں بھی فتنہ وفساد ہو، تو دل سے برا جانے۔ پھر ان کے فعل کا اس سے مطالبہ نہیں قال اللہ تعالیٰ لاتزروازرۃ وزری اخری الخ..... (کوئی بوجھ اٹھانے والا کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے گا) وقال اللہ تعالیٰ یاایھاالذین آمنوا علیکم انفسکم لاضرکم من ضل اذا اھتدیتم (پارہ ۵ ترجمہ: اے اہل ایمان تم پر اپنی جان لازم ہے تمہیں کوئی گمراہ نقصان نہیں پہنچا سکتا جب کہ تم ہدایت یافتہ ہو) وقال ﷺ من رأی منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ وذالک اضعف الایمان (تم میں سے جب کوئی برائی دیکھے تو ہاتھ سے اسے روکنے کی کوشش کرے اور اگر اس کی طاقت نہ رکھتا ہو تو زبان سے منع کرے اور اس کی بھی طاقت نہ ہو تو دل سے برا جانے اور یہ ایمان کا کمزور ترین درجہ ہے) اور جس طرح یہ دوسروں کو حکم شرع ماننے پر مجبور نہیں کرسکتا۔ یونہیں دوسرے، حکم شرع کی مخالفت پر اسے مجبور نہیں کرسکتے۔ یہ اپنے نزدیک جو طریقہ اپنے رب کی عبادت اور اپنے نبی ﷺ کے اتباع سنت کا اپنی کتب دینیہ سے جانتا ہے دوسرا اگر اس میں مزاحمت کرے گا اور فتنہ وفساد اٹھائے گا تو اس کا ذمہ دار وہ دوسرا ہوگا۔ حکومت ہر مفسد کا ہاتھ پکڑنے کو موجود ہے۔ اس کے ذریعہ سے بندوبست کرا سکتا ہے۔ ہاں اگر یہ صورت بھی ناممکن ہوتی اور مفسدوں کا خوف حد مجبوری تک پہنچا تا تو حالت اکراہ تھی اس وقت اس پر مواخذہ نہ ہوتا قال تعالیٰ الامن اکرہ وقلبہ مطمئن بالایمان (مگر وہ شخص جس کو مجبور کردیا گیا اور اس کا دل ایمان کے ساتھ مطمئن ہے)۔

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| • مواجہ اقدس | حضور ﷺ کے روبرو | • مشرق | :پورب |
| • باب جبریل | مسجد نبوی شریف کا ایک دروازہ جس سے حضرت جبریل امین آتے تھے۔ | | |
| • باب الرحمہ | مسجد نبوی شریف کا ایک دروازہ | • محاذی منبر اطہر | منبر شریف کے سامنے |
| • شتابی حاضری | یعنی جلدی حاضر ہونے کا جذبہ | • قدرے کسل | :تھوڑی سستی واقع ہوئی |

بالجملہ دوسروں کو حکم کرنا ان کی سرکشی اور فتنہ پردازی کے وقت مطلقا ساقط ہوجاتا ہے۔ کما نص علیہ فی الھندیۃ وغیرھا اور خود عمل کرنا اس وقت ساقط ہوگا جب یہ بذریعہ حکومت بھی بندوبست نہ کرسکے اور حقیقی مجبوری ہوکر استطاعت اصلا نہ رہے قال اللہ تعالیٰ فاتقوا اللہ ماستطعتم واسمعو واطیعوا (تو اللہ تعالیٰ سے ڈرو جہاں تک ہوسکے اور حکم مانو)——باوصف قدرت بندوبست واستطاعت بحکومت، مجرد خوف یا کاہلی یا خودداری یا رورعایت یا نئی تہذیب یا صلح کل کی پالیسی سے اتباع شرع چھوڑ بیٹھنا جائز نہیں ہوسکتا۔ اسے یوں خیال کریں کہ مفسدین، آج اس امر کے لئے کہتے ہیں۔ کل کو اگر انہوں نے خود نماز پر فتنہ اٹھایا تو کیا نماز بھی چھوڑ دے گا نہیں نہیں، بلکہ اس پر خیال کرے کہ مفسدوں نے کہا کہ اپنا مکان خالی کردو، ورنہ ہم فساد کرتے ہیں۔ یا اپنی جائداد کا ہبہ نامہ لکھدو، ورنہ ہم فتنہ اٹھاتے ہیں۔ اس وقت ان کا کچھ بندوبست کرے گا، استغاثہ کرے گا، یا چپکے سے جائیداد ومکان چھوڑ بیٹھے گا۔ جو جب کرے گا وہ اب کرے۔ اور اتباع احکام شرع کو مکان وجائیداد سے ہلکا نہ جانے۔ ہاں دوسروں کے سر چڑھنے اور فتنہ وفساد کے اٹھانے کی اجازت نہیں ہوسکتی۔ قال تعالیٰ والفتنۃ اشد من القتل فتنہ قتل سے بدتر ہے وقال تعالیٰ لاتفسدوا فی الارض بعد اصلاحھا زمین میں اس کی اصلاح کے بعد فساد نہ پھیلاؤ وقال تعالیٰ لھا ما کسبت ولکم ما کسبتم ولاتسئلون ماکانوا تعملون اس امت کے لئے وہ ہے جو اس نے کیا اور تمہارے لئے وہ ہے جو تم نے کیا۔ تم سے ان کے اعمال کے بارے میں سوال نہیں کیا جائے گا۔ نسئل اللہ العفو والعافیۃ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا ومالانا محمد وآلہ وصحبہ وبارک وسلم واللہ تعالیٰ اعلم

## حی علی الصلوٰۃ کے جواب میں کیا کہنا چاہئے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اذان میں جس وقت موذن حی علی الصلوۃ، حی علی الفلاح کہے، تو سننے والے کو اس کے جواب میں کیا کہنا چاہئے۔ بینوا توجروا۔

الجواب: حی علی الصلاۃ و حی علی الفلاح دونوں کے جواب میں لاحول ولاقوۃ الا باللہ کہنا چاہئے اور بعض اول (حی علی الصلاۃ) کے جواب میں یہی لاحول اور دوم (حی علی الفلاح) کے جواب میں ماشاء اللہ کان و مالم یشا



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● خارج مسجد | :مسجد کے باہر | ● اب بہ نظر فساد | :فساد کے خوف سے |
| ● اتیان معروف | :اچھی اور جائز باتوں پر عمل | ● اجتناب منکر | :بری باتوں سے پرہیز |
| ● امر بالمعروف ونہی عن المنکر: اچھی باتوں کا حکم دینا اور بری باتوں سے روکنا | | | |
| ● مخالفتِ سنتِ نبی کریم ﷺ: حضور نبی کریم ﷺ کے سنت کی مخالفت | | | |
| ● ازالہ منکر: | برائی دور کرنا | ● کتب دینیہ | :دینی کتابیں |

لم یکن کہتے ہیں۔ اور افضل یہ ہے کہ حی علی الصلاۃ کے جواب میں حی علی الصلاۃ لا حول و لا قوۃ الا باللہ اور حی علی الفلاح کے جواب میں کہے حی علی الفلاح لا حول و لا قوۃ الا باللہ ماشاء اللہ کان وما لم یشاء لم یکن۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## حضور علیہ السلام کا نام پاک سن کر انگوٹھا چومنا کیسا

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ حضور پرنور علیہ ﷺ کے نام مبارک کو سن کر ہاتھ چوم کر آنکھوں پر لگانا کیسا ہے؟

الجواب: جائز بلکہ مستحب ہے۔ جب کہ ممانعت شرعی نہ ہو، مثلاً حالتِ خطبہ میں یا جس وقت قرآن شریف سن رہا ہے، یا نماز پڑھ رہا ہے، ایسی حالتوں میں اجازت نہیں، باقی سب اوقات میں جائز ہیں۔ بلکہ مستحب ہے جبکہ بہ نیت محبت و تعظیم ہو اور تفصیل ہمارے رسالہ منیر العین فی حکم تقبیل ابہامین میں ہے۔

## جو حضور علیہ السلام کا نام پاک سن کر انگوٹھا چومنا منع کرے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ رسول خدا علیہ ﷺ کا نام مبارک سن ہم کر درود شریف پڑھتے ہیں لیکن ہاتھوں کو چومتے نہیں ہیں۔ ایک شخص کہتا ہے کہ جو ہاتھ نہ چومے وہ مردود وملعون ہے۔ اب گزارش ہے کہ ہاتھ چومنا کیسا ہے اور نہ چوما جائے تو کیا ہمارے ذمہ گناہ ہوگا۔ اگر چومنا منع ہے تو وہ شخص کہ جو نہیں چومنے والوں کو کلمات مندرجہ بالا کہتا ہے اس کے لئے کیا حکم ہے۔ آیا وہ کافر ہوا، یا اسلام میں رہا۔

الجواب: رسول اللہ ﷺ کا نام اقدس، اذان میں سن کر انگوٹھے چومنا مستحب ہے، اچھا ہے، ثواب ہے۔ کما فی کنز العباد و جامع الرموز ورد المحتار وغیرھا۔ مگر فرض واجب نہیں کہ نہ کرنے سے گناہ ہو۔ اور صرف اس قدر پر مردود وملعون کہنا سخت باطل ومردود ہے۔ ہاں جو بربنائے وہابیت اسے برا جان کر نہ چومے، تو وہابی ضرور مردود وملعون ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## اذان کے بعد درود شریف پڑھنا کیسا ہے؟



| | | | |
|---|---|---|---|
| • حالت اکراہ | : مجبوری کی حالت | • ساقط | : ختم |
| • باوصف قدرت | : طاقت کے باوجود | • استطاعت حکومت | : حکومت کے تعاون کے ذریعہ |
| • مجرد خوف | : صرف خوف | • اتباع احکام شرع | : شریعت کے احکام کی اتباع |

# تکبیر اقامت بیٹھ کر سننا سنت ہے یا کھڑے ہو کر؟

سوال:

(۱) کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ صلاۃ جو بعد اذان بلفظ الصلاۃ و السلام علیك یارسول الله پڑھی جاتی ہے، مخالف کا کہنا ہے کہ یہ فعل قرآن شریف اور حدیث شریف کے باہر ہے۔ اور شارع اسلام کے خلاف ہے۔ یا کوئی مجھے بتائے کہ فرض ہے یا واجب یا سنت ہے یا مستحب۔ اور یہ فعل نیم مولوی کا ہے۔ ایسے شخص کے پیچھے نماز ہے یا نہیں۔ اس کو امام بنانا چاہئے یا نہیں۔

(۲) جماعت کے وقت جو تکبیر پڑھی جاتی ہے اس کو زید کہتا ہے کہ امام ومقتدی بیٹھ کر سنیں۔ عمرو کہتا ہے کہ کھڑے ہو کر سننا چاہئے اور یہ رواج نئے مولویوں کی فتنہ انگیزی کی بات ہے۔

الجواب:

(۱) مخالف جھوٹا ہے اور شریعت مطہرہ پر افترا کرتا ہے، ثبوت دے۔ شرع مطہر نے اسے کہاں منع فرمایا ہے کہ خلاف شرع کہتا ہے۔ ہاں وہ فرداً مستحب ہے اور اصلاً فرض ہے۔ قال اللہ تعالیٰ۔ ان الله و ملئكة يصلون على النبي يا ايها الذين آمنوا صلوا عليه وسلموا تسليما. بے شک اللہ اور اس کے سب فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی پر، اے ایمان والو درود بھیجو ان پر اور خوب سلام عرض کرو ﷺ۔ رب عز وجل کا حکم مطلق ہے۔ اس میں کوئی استثنا (نہیں) فرمایا ہے کہ "مگر اذان کے بعد نہ بھیجو" جب پڑھا جائے اسی حکم الہی کا امتثال ہوگا۔ فلہٰذا ہر بار درود پڑھنے میں ادائے فرض کا ثواب ملتا ہے کہ سب اسی مطلق فرض کے تحت داخل ہے۔ تو جتنا بھی پڑھیں گے سب اسی میں داخل ہوگا۔ نظیر اس کی تلاوت قرآن کریم ہے کہ ایسے تو فرض ایک ہی آیت ہے اور اگر ایک رکعت میں سارا قرآن عظیم تلاوت کرے، تو سب فرض ہی میں داخل ہوگا۔ اور فرض ہی کا ثواب ملے گا کہ سب ۔"فاقرؤا ما تيسر من القرآن" کے اطلاق میں ہے۔ آج کل ایسا انکار کرنے والے کوئی نہیں، مگر وہابیہ۔ اور وہابیہ کے پیچھے نماز باطل محض ہے۔ والله تعالیٰ اعلم

(۲) مسئلہ شرعیہ کو نئے مولویوں کی فتنہ انگیزی کہنا اگر برائے جہالت نہ ہو، کلمہ کفر ہے کہ توہین شریعت ہے۔ مقتدیوں کو حکم

- ممانعت شرعی : شریعت نے جس کام سے منع کیا ہو
- حالت خطبہ : یعنی جمعہ کے خطبہ کے وقت
- اعلیٰ حضرت کا یہ رسالہ منیر العین فی حکم تقبیل ابھامین مختلف جگہوں سے چھپ چکا ہے۔ رضا اکیڈمی ممبئی سے بھی طلب کیا جاسکتا ہے۔



درخانہ اگر کس است یک حرف بس است

تنبیہ: مگر یہ ان کے لئے ہے جو احیاناً کسی عذر کے باعث حاضری جماعت اولی سے محروم رہے، نہ یہ کہ جماعت ثانیہ کے بھروسہ پر قصداً بلا عذر مقبول شرعی، جماعت اولی ترک کریں۔ یہ بلاشبہ ناجائز ہے۔ کما حققناہ فی فتاونا. واللہ تعالی اعلم

## ایک مقتدی کے ساتھ جماعت ہو رہی تھی، دوسرا آیا، کیا کرے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام کے ساتھ ایک مقتدی برابر کھڑا ہے۔ دوسرا اور آیا۔ نہ وہ مقتدی اول، پیچھے ہٹا۔ نہ امام آگے بڑھا، تو یہ، اس مقتدی کو نیت باندھ کر کھینچے یا بے نیت باندھے بینوا توجروا

الجواب: دونوں صورتیں جائز ہیں۔ فتح القدیر سے مستفاد کہ نیت باندھ کر کھینچنا اولی ہے اور خلاصہ میں تصریح فرمائی کہ پہلے کھینچ کر نیت باندھنی مناسب ہے۔ بہر حال دونوں طریقے روا ہیں۔ فتح القدیر کی عبارت یہ ہے لو اقتدی واحد بآخر فجاء ثالث یجذب المقتدی بعد التکبیر و لو جذبہ قبل التکبیر لا یضرہ خلاصہ کا نص یہ ہے ینبغی ان یجذب احدا من الصف فی المسجد او فی الصحرا اولا ثم یکبر.

مگر یہاں واجب التنبیہ یہ بات کہ کھینچنا اسی کو چاہئے جو ذی علم ہو یعنی اس مسئلہ کی نیت سے آگاہ ہو۔ ورنہ نہ کھینچے کہ مبادا وہ بسبب ناواقفی اپنی نماز فاسد کر لے۔ تحقیق منقح اس مسئلہ میں یہ ہے کہ نماز میں جس طرح اللہ اور اللہ کے رسول کے سوا دوسرے سے کلام کرنا مفسد ہے، یونہی اللہ و رسول کے سوا کسی کا کہنا ماننا جل جلالہ و ﷺ ـــــ پس اگر ایک شخص نے کسی نمازی کو پیچھے کھینچا یا آگے بڑھنے کو کہا اگر وہ اس کا حکم مان کر ہٹا، نماز جاتی رہی۔ اگرچہ یہ حکم دینے والا نیت باندھ چکا ہو۔ اور اگر اس کے حکم سے کام نہ رکھا بلکہ مسئلہ شرع کے لحاظ سے حرکت کی تو نماز میں کچھ خلل نہیں، اگرچہ اس کہنے والے نے نیت نہ باندھی ہو۔ اس لئے بہتر یہ ہے کہ اس کے کہتے ہی فوراً حرکت نہ کرے، بلکہ ایک ذرا تامل کر لے، تا کہ بظاہر غیر کے حکم ماننے کی صورت بھی نہ رہے۔ جب فرق صرف نیت کا ہے اور زمانہ پر جہل غالب، تو عجب نہیں کہ اس فرق سے غافل ہو کر بلاوجہ اپنی نماز خراب کر لیں۔ ولہذا علماء نے فرمایا غیر ذی علم کو اصلاً نہ کھینچے اور یہاں ذی علم وہ جو اس مسئلہ اور نیت کے فرق سے آگاہ ہو۔

| | |
|---|---|
| ● حاضری جماعت اولی | پہلی جماعت کی حاضری |
| ● مستفاد | یعنی خلاصہ |
| ● بسبب ناواقفی | واقفیت نہ ہونے کے سبب |
| ● تحقیق منقح | واضح تحقیق |
| ● زمانہ پر جہل غالب | یعنی اس دور کے لوگ علم کم رکھتے ہیں |



رہا یہ کہ جب نہ مقتدی ہٹے نہ امام بڑھے نہ وہ ذی علم ہو کہ یہ کھینچ سکے، یا مثلاً امام قعدہ اخیرہ میں ہو جہاں ان باتوں کا محل ہی نہیں تو ایسی صورت میں ان آنے والے کو کیا کرنا چاہئے؟ اگر امام کے ساتھ ایک ہی مقتدی ہو اس کے بائیں ہاتھ پر یہ مل جائے کہ امام کے برابر دو مقتدیوں کا ہونا صرف خلاف اولی ہے۔ اور اگر پہلے سے دو ہیں تو یہ پیچھے شامل ہو جائے کہ امام کی برابر تین مقتدیوں کا ہونا مکروہ تحریمی ہے۔ واللہ تعالی اعلم

## دوسری جماعت کے لئے اقامت کہی جائے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جماعت ثانیہ میں اقامت کہی جائے یا نہیں اور جماعت ثانیہ میں امام کو زور سے جہری نماز میں قرات کرنی چاہئے، یا جماعت اولی کے لوگ جو سنتیں پڑھ رہے ہیں ان کے خیال سے، برائے نام آواز سے پڑھے، تاکہ دوسروں کی نماز میں ذہن نہ منتقل ہو۔ جو شرعی حکم ہو، ارشاد فرمائیں۔

الجواب: جماعت ثانیہ کے لئے اعادہ اذان ناجائز ہے۔ تکبیر میں حرج نہیں اور اس کا امام نماز جہری میں بقدر حاجت جماعت جہر کرے گا، اگرچہ اور لوگ سنتے پڑھتے ہوں۔ واللہ تعالی اعلم

## امامت کے دوران اگر امام کا وضو ٹوٹ جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر نماز پڑھاتے میں امام کا وضو جاتا رہے تو مقتدی کیا کریں اور ان کی نماز کیوں کر درست رہے۔ بینوا توجروا

الجواب: یہ صورت استخلاف کی ہے کہ امام قبل اس کے کہ وضو کرنے کو مسجد سے باہر نکلے مقتدیوں میں سے کسی صالح امامت کو اپنا خلیفہ کر دے اور وہ خلیفہ نہ کرے تو مقتدی اپنے میں سے ایک کو امام کر دیں۔ یا ان میں سے کوئی خود ہی آگے بڑھ جائے، بشرطے کہ امام ابھی مسجد سے خارج نہ ہوا ہو، کہ خلیفہ اس کی جگہ جا کھڑا ہو۔ ان صورتوں میں بعد لحاظ شرائط کثیرہ نماز قائم رہے گی۔ اور اگر پانی مسجد ہی میں مل سکے کہ وضو کے لئے باہر جانا نہ پڑے، تو ان باتوں کی حاجت نہیں بلکہ مقتدی اپنی حالت پر باقی رہیں اور امام وضو کر کے آجائے اور نماز جہاں سے چھوڑی تھی شروع کر دے۔



- غیر ذی علم: جو اس مسئلہ سے واقف نہ ہو
- اعادہ اذان: اذان کا لوٹانا
- نماز جہری میں: جن نمازوں میں قرأت بلند آواز سے پڑھنے کا حکم ہے
- بقدر حاجت جماعت: جماعت میں شامل لوگوں کو جتنی آواز کی ضرورت ہو
- اصلا: بالکل
- اقامت: جماعت کے لئے کہی جانے والی تکبیر

مگر یہ مسئلہ استخلاف ایک سخت دشوار و کثیر الشقوق مسئلہ ہے، جس میں بہت شرائط اور بکثرت اختلافِ صور سے اختلاف احکام ہے، جن کی پوری مراعات عام لوگوں سے کم متوقع۔ لہٰذا وہ ان امور کے خیال میں نہ پڑیں بلکہ جو بات احسن وافضل واعلیٰ واکمل ہے، اسی پر کاربند رہیں یعنی اس نیت کو توڑ کر از سرِ نو نماز پڑھنا کہ جو لوگ علم کافی رکھتے اور مراعات جمیع احکام پر قادر ہیں، ان کے لئے بھی افضل یہی ہے تو عام لوگ ایک خلاف افضل بات کے حاصل کرنے کو ایسے راہ دشوار گزار میں کیوں پڑیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

☆☆☆



- استخلاف: خلیفہ بنانا
- بعد لحاظ شرائط کثیرہ: بہت ساری شرطوں کو پورا کرنے کے بعد
- بکثرت اختلاف صور: اختلاف کی مختلف صورتیں
- متوقع: توقع، امید
- صالح امامت: امامت کے لائق
- کثیر الشقوق: بہت ساری شقیں
- اختلاف احکام: مختلف احکام
- مراعات جمیع احکام: تمام احکام کی رعایت

# اگر مقتدی نے امام کے ساتھ رکوع سجدہ نہ کیا!

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر مقتدی نے رکوع یا سجدہ امام کے ساتھ نہ کیا بلکہ امام کے فارغ ہو نے کے بعد کیا تو اس کی نماز ہوئی یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

**الجواب:** ہوئی۔ اگر چہ بلا ضرورت ایسی تاخیر سے گنہگار رہوا۔ اور بوجہ ترک واجب اعادۂ نماز کا حکم دیا جائے۔ تحقیق مقام یہ ہے کہ متابعت امام جو مقتدی پر فرض میں فرض ہے، تین صورتوں کو شامل:

(۱) ایک یہ کہ اس کا ہر فعل، فعلِ امام کے ساتھ کمال مقارنت پر محض بلا فصل واقع ہوتا ہے۔ یہ عین طریقہ مسنونہ ہے۔ اور ہمارے امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک مقتدی کو اسی کا حکم۔

(۲) دوسرے یہ کہ اس کا فعل، فعلِ امام کے بعد پر واقع ہو، اگر چہ بعدِ فراغِ امام۔ فرض یوں بھی ادا ہو جائے گا۔ پھر یہ فصل بضرورت ہوا تو کچھ حرج نہیں۔ ضرورت کی یہ صورت کہ مثلاً مقتدی قعدۂ اولیٰ میں آکر ملا۔ اس کے شریک ہوتے ہی امام کھڑا ہو گیا۔ اب اسے چاہئے کہ التحیات پوری پڑھ کر کھڑا ہو، اور کوشش کرے کہ جلد جا ملے۔ فرض کیجئے کہ اتنی دیر میں امام رکوع میں آگیا، تو اس کا قیام، قیامِ امام کے بعدِ اختتام واقع ہوگا، مگر حرج نہیں کہ یہ تاخیر بضرورت شرعیہ تھی ------ اور اگر بلا ضرورت فصل کیا، تو قلیل فصل میں، جس کے سبب امام سے جا ملنا فوت نہ ہو، ترک سنت ------ اور کثیر میں جس طرح صورتِ سوال ہے کہ فعل امام ختم ہونے کے بعد اس نے فعل کیا، ترک واجب۔ ------ جس کا حکم اس نماز کو پورا کر کے اعادہ کرنا۔

(۳) تیسرے یہ کہ اس کا فعل، فعلِ امام سے پہلے واقع ہو، مگر امام اسی فعل میں اس سے آملے۔ مثلاً اس نے رکوع امام سے پہلے رکوع کر دیا، لیکن یہ ابھی رکوع ہی میں تھا کہ امام رکوع میں آگیا اور دونوں کی شرکت ہو گئی۔ یہ صورت اگر چہ سخت ناجائز و ممنوع ہے۔ اور حدیث میں اس پر وعید شدید وارد، مگر نماز یوں بھی صحیح ہو جائے گی، جب کہ امام سے مشارکت ہولے۔ اور اگر ابھی امام مثلاً رکوع یا سجود میں نہ آنے پایا کہ اس نے سر اٹھا لیا اور پھر امام کے ساتھ یا بعد، اس فعل کا اعادہ نہ کیا، تو مقتدی کی نماز اصلاً نہ ہوگی کہ اب فرض متابعت کی کوئی صورت نہ پائی گئی، تو فرض ترک ہوا۔ اور نماز باطل۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

---



- بوجہ ترک واجب — واجب چھوڑنے کے سبب
- متابعت امام — امام کی پیروی
- بعدِ فراغِ امام — امام کے فارغ ہونے کے بعد
- قلیل فصل — یعنی امام اور مقتدی کے ادائے رکن میں اگر تھوڑا فرق ہو جائے
- جب کہ امام سے مشارکت ہولے — یعنی اس رکن میں یہ امام کے ساتھ شامل ہو جائے
- تحقیق مقام یہ کہ — یعنی تحقیقی بات یہ کہ
- کمال مقارنت — بالکل ساتھ ساتھ
- قیام امام کے بعد اختتام واقع ہوگا — قیام امام کے ختم ہونے کے بعد ہوگا
- فصل بضرورت — ضرورت کے سبب فرق

## امام نے اگر نماز میں درود شریف والی آیت پڑھی!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام نے یا ایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما پڑھی مقتدی کے منھ سے عادۃً صلی اللہ علیہ وسلم نکل گیا، نماز فاسد ہوئی یا نہیں۔

الجواب: اس میں جوابِ امام مقصود نہیں ہوتا، بلکہ امتثال امر الٰہی۔ لہٰذا فسادِ نماز نہیں۔

☆☆☆

● امتثال امر الٰہی — یعنی اللہ تعالیٰ کے حکم پر عمل کرنا



# امام کا دوستونوں کے بیچ میں کھڑا ہونا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام کا دوستونوں کے بیچ میں اور مقتدیوں سے تین گرہ اونچی جگہ پر کھڑا ہونا کیسا ہے۔ **بینوا ایوجروا**

الجواب: امام کا دوستونوں کے بیچ کھڑا ہونا مکروہ ہے۔ اسی طرح امام کا تمام مقتدیوں سے بلند جگہ میں ہونا بھی مکروہ۔ سنن ابی داؤد میں حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ نے فرمایا:

جب کوئی شخص نمازیوں کی امامت کرے تو ان کے مقام سے اونچی جگہ میں نہ کھڑا ہو۔ ابوداؤد وابن حبان وحاکم حضرت ابو مسعود رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی کہ حضور پر نور ﷺ نے منع فرمایا کہ امام اونچا کھڑا ہو اور مقتدی نیچے رہیں۔ پھر ہمارے ائمہ مذہب رضی اللہ تعالی عنہم نے **ظاہر الروایہ** میں اس کراہت بلندی و پستی کو کسی مقدارِ معین مثلاً ایک ذراع شرعی وغیرہ پر موقوف نہ مایا، بلکہ جس قدر سے امام و قوم کا مقام میں امتیاز واقع ہو، مطلقاً باعثِ کراہت جانا اور اسی کو امام ملک العلماء ابو بکر مسعود کاشانی **قدس سرہ الربانی** نے 'بدائع'' میں صحیح، اور صاحبِ فتح القدیر وغیرہ محققین نے اوجہ وارجح فرمایا اور یہی اطلاقِ احادیث کا مفاد تو اسی پر فتوی اور اسی پر اعتماد ــــــ ولہٰذا منیہ ونقایہ وجامع الرموز وغیرہا میں کراہت کو مطلق رکھا۔ ہمارے مذہب کے قواعد مقررہ سے ہے کہ **عند اختلاف الفتیا ظاهر الرواية** پر عمل واجب ہے۔ بحر الرائق میں ہے **اذا اختلف التصحيح وجب الفحص عن ظاهر الرواية والرجوع اليها** فرماتے ہیں جب روایت و درایت مطابق ہوں تو عدول کی گنجائش نہیں۔ علامہ حلبی نے غنیہ میں فرمایا **لا يعدل عن الدراية ماوافقتها رواية** یہاں جب کہ یہی ظاہر الروایہ اور اسی کے مطابق دلیل و روایت تو لاجرم قول یہی ہے کہ ادنی مابہ الامتیاز بلندی بھی مکروہ ہے۔ ہاں ایسا قلیل



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● کراہت بلندی وپستی | یعنی امام کا بلند جگہ اور مقتدی نیچی جگہ ہونے کی کراہت | | |
| ● ذراع شرعی | شرعی گز | ● باعثِ کراہت | کراہت کا سبب |
| ● اطلاق احادیث کا مفاد | حدیث کے مطلق یعنی بغیر قید کے ہونے کا فائدہ | ● اوجہ وارجح | یعنی زیادہ مستند |
| ● ادنی مابہ الامتیاز | تھوڑا سا امتیاز | ● قلیل تفاوت | ایسا تھوڑا فرق |
| ● عفو | معاف | | |

تفاوت، جس سے امتیاز ظاہر نہ ہو عفو ہے فان فی اعتبارہ حرجا والحرج مدفوع بالنص یونہیں اگر پہلی صف امام کے ساتھ ہو باقی صفیں نیچی، تو بھی مذہب اصح میں کچھ حرج نہیں۔

اقول: وربما یشیر الیہ ما فی حدیث الحاکم ویبقی الناس خلفہ فافھم اور شک نہیں کہ تین گرہ بلندی، قطعاً ممتاز و باعث امتیاز ہے کہ ہر شخص بنگاہ اولیں فوراً تفاوت بیّن جان لے گا، تو مذہب معتمد پر اس کی کراہت میں شبہہ نہیں۔ بلکہ علماء تصریح فرماتے ہیں کہ امام کے لئے تخصیص مکانی کی کراہت میں یہ صورت بھی داخل، مثلاً وہ مکان مسقف میں ہو اور مقتدی صحن میں۔ شرح نقایہ میں بعد عبارت مذکور ہے واما بان یکون فی صفۃ وھم فی وسط الدار مثلا کما فی الجواھر و اما بان یقوموا فی المسجد و الامام فی طاق یتخذ فی المحراب یہاں تک کہ امام کے مقتدیوں سے تقدم کو فرماتے ہیں یہ بھی تخصیص مکانی ہے۔ اگر شریعت مطہرہ میں اس کا حکم نہ آتا مکروہ ہوتا۔ علامہ برجندی نے شرح نقایہ میں فرمایا یدخل فی تخصیص الامام بمکان قیامہ فی الطاق ای المحراب بحیث یکون قدماہ فیہ والتقدم علی القوم وان کان تخصیصا لہ بمکان لکنہ مستثنی شرعا جب ایسے فرق کو بھی تخصیص مکانی ٹھہراتے ہیں۔ حالانکہ مکان واحد اور زمین ہموار ہے۔ جس میں فی نفسہ اصلاً کوئی فرق و امتیاز نہیں۔ تو مثلاً کرسی مکان یا چبوترہ کی بلندی اگرچہ دو تین ہی گرہ ہو، بدرجہ اولی تخصیص مکانی، باعث کراہت ہوگی، کہ یہاں نفس مکان میں تفرقہ و تفاوت موجود اور دالان و صحن کے فرق میں سرے سے درجہ ہی بدل گیا، تو یہ سب صورتیں، ارشاد امام علامہ صدر الشریعہ قدس سرہ و تخصیص الامام بمکان میں داخل ہیں جزاہ اللہ خیر جزاء کیا دو لفظوں میں تمام صور کا احاطہ فرما لیا اور بہت نزاعوں کا تصفیہ فرما دیا فالحمد للہ رب العلمین



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● تفاوت بیّن | بہت زیادہ فرق | ● تخصیص مکانی | جگہ کا خاص کرنا |
| ● مسقف | چھت دار | ● کرسی مکان | مکان کا چبوترہ، |
| ● تفرقہ و تفاوت | امتیاز | ● صور | صورتوں |
| ● نزاعوں کا تصفیہ | الجھے مسئلہ کو حل فرما دیا | ● عوام ہند میں مشاہد ہے | ہندوستانی عوام کے یہاں دیکھنے میں آتا ہے |
| ● بین الساریتین | ستونوں کے درمیان | ● زیر سقف | چھت کے نیچے |

پس ثابت ہوا کہ جہاں دالان مسجد کی کرسی، صحن مسجد سے بلندی ممتاز رکھتی ہو جیسا کہ اکثر مساجد میں ہے وہاں امام کا دوستونوں کے درمیان کھڑا ہونا جیسا کہ عوام ہند میں مشاہد ہے، نہ صرف ایک کراہت بلکہ تین کراہتوں کا جامع ہوگا:

اولا: یہی بین الساریتین قیام امام

ثانیا: مقتدیوں پر بلندی ممتاز۔

ثالثا: اس کا زیر سقف اور مقتدیوں کا صحن پر ہونا۔

## سجدہ جاتے وقت کپڑا اسنبھالنا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ

(۱) بعض شخص نماز میں رکوع کے بعد سجدہ کو جاتے وقت دونوں ہاتھوں سے پائچوں کو گھٹنوں سے اوپر کو چڑھالیا کرتے ہیں یعنی ہر رکعت میں ایسا ہی کرتے ہیں اس کی نسبت کیا حکم ہے۔

(۲) ہاتھوں کی کہنی کھول کر آستین اوپر کو چڑھا کر نماز پڑھنے میں کس قدر نقصان ہے کس درجہ کی وہ نماز ہوگی۔ زید کا خیال ہے وہ نماز مکروہ ہوئی۔ مگر عمرو کا خیال ہے کہ مکروہ نہیں ہوئی اور عمرو کا سوال ہے کہ اگر مکروہ ہوئی تو صحت کے ساتھ بتلا دیا جائے۔

الجواب:

(۱) مکروہ ہے۔

(۲) نماز مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہوگی۔ اگر نہ پھیرے گا گناہگار ہوگا۔ واللہ تعالی اعلم

## ریشمی کپڑا پہن کر نماز پڑھنا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مرد کو ریشمی کپڑا پہن کر نماز کیسی ہے۔ اور جب امام لباس ریشمی پہن کر امامت کیا کرے تو وبال امام پر ہوگا یا نہیں۔

الجوب: فی الواقع ریشمی کپڑا پہن کر نماز مرد کے لئے مکروہ تحریمی ہے کہ اسے اتار کر پھر

---

● واجب الاعادہ: دہرانا واجب
● موجب ناراضی: ناراضگی کا سبب
● ترجمہ شعر: یعنی بے ادب تنہا اپنے آپ کو برباد نہیں کرتا بلکہ اس کی بے ادبی پوری دنیا کو برباد کر دیتی ہے



پڑھنا واجب۔ جب کہ اللہ عزوجل نے مرد کو ریشمی کپڑا گھر میں پہننا حرام کیا تو خود اس کے دربار میں اسے پہن کر حاضر ہونا کس درجہ گستاخی و بے ادبی ہوگا۔ جو بات گھر بیٹھ کر تنہائی میں کرنا قانون سلطانی میں جرم ہو، وہ خود بارگاہ سلطانی میں اس کے حضور کھڑے ہو کر کرنا کیسی صریح بے باکی اور بادشاہ کا موجب ناراضی ہوگا۔ والعیاذ باللہ اور پُر ظاہر کہ نماز امام کی کراہت، نمازِ مقتدیان کی طرف بھی سرایت کرے گی۔ تو ان سب کی نمازیں خراب وناقص ہونے کا یہی شخص باعث ہوا اور معاذ اللہ ارشاد حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی کا مصداق ٹھہرا ؏

بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد
بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد

بعینہ یہی حکم ان سب چیزوں کا ہے جن کا پہننا ناجائز ہے جیسے
ریشمیں کمر بند
یا مغربی ٹوپی
یا وہ کپڑا جس پر ریشم یا چاندی یا سونے کے کام کا کوئی بیل بوٹا، چار انگل سے زیادہ عرض کا ہو
یا ہاتھ خواہ پاؤں میں تانبے، سونے، چاندی، پیتل، لوہے کے چھلے
یا کان میں بالی
یا بندا
یا سونے خواہ تانبے پیتل لوہے کی انگوٹھی اگر چہ ایک تار کی ہو
یا ساڑھے چار ماشے چاندی
یا کئی نگ کی انگوٹھی
یا کئی انگوٹھیاں اگر چہ سب مل کر ایک ہی ماشہ کی ہوں
کہ یہ سب چیزیں مردوں کو حرام وناجائز ہیں۔ اور ان سے نماز مکروہ تحریمی۔ اور تانبے پیتل لوہے کے زیور تو عورتوں کو



| | |
|---|---|
| ● ریشمیں کمر بند | کمر باندھنے کا ریشمی کپڑا |
| ● مغربی ٹوپی | انگریزی وضع کی ٹوپی |
| ● صحاح ستہ | حدیث پاک ۶ مشہور کتابیں |
| ● صحیحین | بخاری شریف ومسلم شریف |

بھی حرام ہیں۔ انہیں پہن کران کی نماز بھی مکروہ تحریمی۔ اللہ عزوجل مسلمانوں کو ہدایت فرمائے۔ واللہ تعالی اعلم

## آستین کہنی تک چڑھا کر نماز پڑھنا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آستین کہنی تک چڑھی ہوئی نماز پڑھنی مکروہ ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

الجواب: ضرور مکروہ ہے اور سخت وشدید مکروہ ہے۔ صحاح ستہ میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں امرت ان اسجد علی سبعة اعضاء وان لا اکف شعرا ولا ثوبا۔ صحیحین میں رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں امرت ان لا اکف الشعر والثیاب تمام متون مذہب میں ہے کرہ کف ثوبہ فتح القدیر و بحر الرائق میں ہے یدخل ایضا فی کف الثوب تشمیر کمیہ۔ علامتین محققین جلیلین شارحین "منیہ" تحقیق فرماتے ہیں کہ اکثر کلائی پر سے آستین چڑھی ہونا ہی کراہت کو کافی ہے اگر چہ کہنی تک نہ ہو۔ تو لازم ہے کہ آستینیں اتار کر نماز میں داخل ہو، اگر چہ رکعت جاتی رہے۔ اور اگر آستین چڑھی نماز پڑھی تو اعادہ کی جائے کما ھو حکم کل صلوة ادیت مع الکراھة کما فی الدرر وغیرہ۔ واللہ سبحٰنہ وتعالی اعلم

## الٹی سورہ پڑھنے سے نماز ہوگی یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ پہلی رکعت میں قل یاایھاالکافرون پڑھے دوسری رکعت میں انا اعطینا پڑھے۔ الٹا قرآن پڑھنے سے ترتیب واجب میں فرق آیا؟۔ بینوا توجروا

الجواب: ترتیب الٹنے سے نماز کا اعادہ واجب نہ سجدۂ سہو (لازم) آئے۔ ہاں یہ فعل نا جائز ہے۔ اگر قصدا کرے گنہگار ہوگا، ورنہ نہیں۔ اور اگر بعد کی سورت پڑھنا چاہتا تھا، زبان سے اوپر کی سورت کا کوئی حرف نکل گیا، تو اب اسی کو پڑھے، اگر چہ خلاف ترتیب ہوگا کہ یہ اس نے قصداً نہ کیا اور اس کا حرف نکل جانے سے اس کا حق ہوگیا کہ اب اسے چھوڑنا قصدا چھوڑنا ہوگا۔ واللہ تعالی اعلم

---

| | |
|---|---|
| ● متون مذہب | مذہب احناف کی بنیادی کتابیں |
| ● علامتین محققین جلیلین | جلیل القدر علامہ و محقق |
| ● اکثر کلائی پر سے آستین چڑھی ہونا | یعنی کلائی کے اکثر حصہ تک آستین کا چڑھا ہونا |



## کپڑا ٹخنے سے نیچے پہن کر نماز پڑھنا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو امام ازار ٹخنوں کے نیچے تک پہن کر نماز پڑھائے، وہ نماز مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی۔ قبلہ رخ ایک قدم کو نہ رکھنا یا ایک قدم پر کھڑا رہنا نماز میں جائز ہے یا خلاف سنت اور مکروہ تنزیہی ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: ازار کا ٹخنوں سے نیچے رکھنا اگر براہ تکبیر ہو حرام ہے اور اس صورت میں نماز مکروہ تحریمی ورنہ صرف مکروہ تنزیہی اور نماز میں بھی اس کی غایت خلاف اولی۔ صحیح بخاری شریف میں ہے صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ نے عرض کی یارسول اللہ! علیہ السلام میرا تہبند لٹک جاتا ہے جب تک میں اس کا خاص لحاظ نہ رکھوں۔ فرمایا **انت لست ممن یصنعہ خیلاء** تم ان میں نہیں ہو جو براہ تکبر ایسا کریں۔ فتاوی عالمگیریہ میں ہے **اسبال الرجل ازارہ اسفل من الکعبین ان لم یکن للخیلاء ففیہ کراھۃ تنزیہ کذا فی غرائب واللہ تعالی اعلم**۔ دونوں باتیں خلاف سنت و مکروہ ہیں۔ ہاں "تراوح بین القدمین" یعنی تھوڑی دیر ایک پاؤں پر زور رکھنا پھر تھوڑی دیر دوسرے پر، سنت ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

## ننگا سر نماز پڑھنا؟

سوال: آج کل دیار بنگال کے بعض بعض شہروں میں بعض لوگوں نے فرض جماعت میں سر ننگا کر کے نماز پڑھنا اختیار کیا ہے۔ اگر کسی نے کہا کہ جماعت کی اہانت ہوتی ہے تو اس کے جواب میں یہ لوگ کہتے ہیں کہ عاجزی وانکساری کی وجہ سے پڑھتا ہوں۔ اسی طرح عاجزی وانکساری کے بہانے سے بعض لوگوں نے علاوہ نماز کے بھی سر پر ٹوپی رکھنا چھوڑ دیا ہے۔ تو کیا ننگا سر فرض جماعت میں نماز پڑھنے سے نماز جائز ہوگی یا مکروہ ہوگی۔ اگر جائز ہوگی تو کیا حضور سرور کائنات یا حضرت مولائے کائنات یا حضرات امامین مطہرین یا حضرات صحابۂ

---

- غایت خلاف اولی — انتہا یہ ہے کہ بہتر کے خلاف ہے
- نماز مع کلاہ وعمامہ — عمامہ اور ٹوپی کے ساتھ نماز
- امامین مطہرین — مراد حضرت امام حسن وحضرت امام حسین رضی اللہ تعالی عنہما



کرام یا اولیاء عظام نے کبھی فرض جماعت میں ننگا سر نماز پڑھی ہے یا نہیں اور علاوہ نماز کے بھی ان حضرات نے کبھی کبھی سر کو ننگا رکھا ہے یا نہیں اور صوفیاء عظام کی کتابوں میں ننگا سر رہنا تہذیب اور آداب آیا ہے یا نہیں اور احادیث شریف وفقہ سے اس کی کراہت ثابت ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: حضور اقدس ﷺ کی سنت کریمہ نماز مع کلاہ وعمامہ ہے۔ اور فقہائے کرام نے ننگے سر نماز پڑھنے کو تین قسم کیا ہے۔

(۱) اگر بہ نیت تواضع وعاجزی ہو تو جائز

(۲) اور بوجہ کسل ہو تو مکروہ

(۳) اور معاذ اللہ نماز کو بے قدر اور ہلکا سمجھ کر ہو تو کفر

جب وہ مسلمان اپنی نیت تواضع بتاتے ہیں تو اسے نہ ماننے کی کوئی وجہ نہیں۔ مسلمان پر بدگمانی حرام ہے۔ ننگے سر رکھنے کا احرام میں حکم ہے اور اس حالت پر شبانہ روز برابر سر برہنہ رہنا، حضور اقدس ﷺ اور صحابہ کرام سب سے ثابت۔ بغیر اس کے ننگے سر کی عادت ڈالنا کوچہ وبازار میں اسی طرح پھرنا نہ ہرگز ثابت ہے نہ شرعاً محمود۔ بلکہ وہ منجملہ اسباب شہرت ہے اور ایسی وضع جس پر انگلیاں اٹھیں شرعاً مکروہ۔ **مجمع البحار** وغیرہ میں ہے **الخروج عن عادۃ البلد شھرۃ مکروہ** صوفیاء کرام کا اس بارے میں کوئی قول اس وقت ذہن میں نہیں آیا۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## جوتے سجدہ کی جگہ رکھ کر نماز پڑھنا کیسا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید وقت نماز اپنی جوتیاں سجدہ کے روبرو رکھ کر نماز ادا کرے، تو نماز میں کیا شرعاً کراہت آتی ہے۔ اور داہنے یا بائیں طرف رکھنے سے کیا نفع نقصان ہے۔ اگر سجدہ کے برابر رکھ کر کپڑے وغیرہ سے چھپا دی جائیں تو علیحدہ ہونے کے مرتبے میں ہوئی یا نہیں۔ اور کس حدیث سے جوتیوں کو سجدہ کے روبرو رکھنا منع آیا ہے۔ اور ایسے وقت میں نزول رحمت کا بند ہونا کیوں ہے۔

معمولی جوتیاں جو ہر شخص پہنے پھرتے ہیں پہنے ہوئے مسجد میں چلا آئے اور پہنے ہوئے نماز ادا کرے جائز ہے یا



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ● بوجہ کسل | سستی کے سبب | ● احرام | وہ سفید بغیر سلا ہوا کپڑا جو حاجی استعمال کرتے ہیں |
| ● شبانہ روز | رات ودن | ● نہ شرعاً محمود | یعنی شرعی اعتبار سے پسندیدہ |
| ● اسباب شہرت | یعنی صرف مشہور ہونے کے لئے | ● وضع | یعنی ایسی ظاہری ہیئت جو اعتراض کا سبب ہو |

نہیں۔ کن بزرگان دین نے ایسا فعل کیا تھا؟

الجواب: سنن ابی داؤد میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہے رسول ﷺ فرماتے ہیں اذا صلی احدکم فلا یضع نعلیه عن یمینه ولا عن یسارہ فتکون عن یمین غیرہ الا ان لایکون احد ولیضعهما بین رجلیه جب تم میں کوئی نماز پڑھے، تو جوتی اپنے داہنے طرف نہ رکھے نہ اپنے بائیں طرف رکھے کہ دوسرا جو اس کے بائیں ہاتھ کو ہے اس کے داہنی طرف ہوں گی۔ ہاں اگر بائیں طرف کوئی نہ ہو تو بائیں جانب رکھے۔ ورنہ اپنے پاؤں کے بیچ میں رکھے رواہ الحاکم ایضا والبیهقی

دوسری روایت میں اس سے ممانعت کے لئے یوں حدیث آئی فلا یؤذبهما احدا کسی کو ایذا نہ ہو۔ ایک حدیث میں اس ایذا کی یوں تصریح آئی "انھیں ایذا ہوگی" علما نے اس ایذا کی وجہ فرمائی یعنی **وفیه نوع اهانة** جس کی طرف جوتا رکھا جائے اس کی ایک طرف کی اہانت ہوتی ہے قاله الطیبی و نقله فی المرقاۃ اعلی درجہ کی حدیث صحیح میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ "جب تم میں کوئی نماز میں ہو تو سامنے نہ تھوکے کہ نمازی کے سامنے اللہ عزوجل کا فضل وجلال ورحمت وعظمت ہوتا ہے۔ ائمہ دین اس حدیث کے نیچے فرماتے ہیں کہ یجب علی المصلی اکرام قبلته بما یکرم به من یناجیه من المخلوقین عند استقبالهم بوجهه یعنی نمازی پر واجب ہے کہ معظمین کے سامنے کھڑے ہونے میں جس بات میں ان کی تعظیم جانتا ہے، وہی ادب اپنی اپنی جانب قبلہ میں ملحوظ رکھے کہ اللہ عزوجل سب سے زیادہ احق بالتعظیم ہے۔ ان احادیث میں دہنے بائیں کا حکم صاف مصرح ہے اور سامنے کا حکم اس حدیث صحیح کہ دلالۃ النص اور اسی ارشاد علماء کے عموم اور نیز اس قاعدہ مسلمہ مرعیہ شرعیہ سے معلوم کہ توہین وتعظیم کا مدار عرف وعادت ناس وبلاد پر ہے اور شک نہیں کہ اب عرف عام تمام بلاد یہی ہے کہ دربار شاہی میں بحضور سلطانی باتیں کرنے کھڑا ہو اور جوتا سامنے رکھے، بے ادب گنا جائے گا۔ فقیر نے بچشم خود دیکھا ہے کہ کعبہ معظمہ پر پھوہار برستی تھی، میزاب رحمت سے بوندیں ٹپک رہی تھیں، مسلمین حاضر تھے۔ ان بوندوں کو لیتے اور چشم ودل سے ملتے۔ ان میں کوئی ہندی شخص جوتا ہاتھ میں لیے کھڑا تھا۔ ترکی خادم دوڑا اور اس کی گردن دبا دی تناجی ربك و نعلاك بیدك جوتیاں ہاتھ میں لیے ہوئے اللہ عزوجل سے مناجات کرتا ہے۔ بلکہ سنن ابن ماجہ میں حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ میں یوں ہے فاجعلهما بین رجلیك ولا تجعلهما عن



| | |
|---|---|
| ● احق بالتعظیم: تعظیم کے زیادہ لائق | ● مصرح: کتابوں میں اس کی صراحت ہے |
| ● دلالۃ النص: جو اصل عبارت سے ثابت ہو | ● قاعدہ مسلمہ مرعیہ شرعیہ: یعنی شرعی اصول |
| ● مدار: بنیاد | ● عرف وعادت ناس وبلاد: کسی شہر کے لوگوں کی عادتیں اور عام معمولات |

یمینک ولا عن یمین صاحبک ولا ورائک فتوذی من خلفک یعنی جوتے اپنے پیچھے بھی نہ رکھے کہ جو پیچھے ہے اس کے آگے ہوں گے اسے ایذا ہوگی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## جوتا پہن کر نماز پڑھنا؟

سوال: جوتا پہن کر نماز پڑھنا چاہئے یا نہیں؟ غیر مقلدین پڑھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ سرور عالم ﷺ نے پڑھی ہے۔

جواب: نہیں (پڑھنا چاہئے)۔ ''عالم گیری'' میں تصریح ہے کہ مسجد میں جوتا پہن کر جانا بے ادبی ہے ـــــــ بعض احکام میں عرف ومصالح کے سبب تغیر وتبدل ہوتا ہے۔ میں نے خاص اس بارے میں ایک رسالہ مسمّٰی بنام تاریخی جمال الاجمال لتوقیف حکم الصلوۃ بالنعال'' لکھا ہے، اوراس کی ایک شرح ''کمال الاکمال'' کی ہے۔ تعظیم وتوہین عرف پر مبنی ہیں، ایک چیز سے ایک زمانہ میں تعظیم یا توہین ہوتی ہے، دوسرے زمانہ میں نہیں، یا ایک قوم میں ہوتی ہے دوسری قوم میں نہیں، مثلاً عرب میں بڑے چھوٹے سب کو صیغۂ مفرد سے خطاب ہے (جیسی انت، قلت یعنی تو نے کہا)، یہ وہاں کوئی توہین نہیں، اور ہمارے یہاں توہین ہے۔ یا یورپ کا ادب یہ ہے کہ ملاقات معظم کے وقت سر ننگا کرلے اور جوتا پہنے ہو، ہمارے یہاں یہ توہین ہے، ادب اس میں ہے کہ پاؤں ننگے ہوں اور سر پر عمامہ ہو۔ جب ہمارے یہاں یہ دربارِ بادشاہانِ مجازی کی توہین ہے تو دربارِ الٰہی، کہ ملک الملوک اور حقیقی شہنشاہ، سچے بادشاہ کا دربار ہے، احق بالتعظیم ہے۔

## باریک کپڑوں میں عورتوں کی نماز!

سوال: عورتوں کی نماز باریک کپڑوں میں ہوتی ہے یا نہیں؟

جواب: آزاد عورتوں کو سر سے پاؤں تک تمام بدن کا چھپانا فرض ہے، مگر چہرہ، یعنی پیشانی سے ٹھوڑی اور ایک کنپٹی سے دوسری کنپٹی تک (جس میں سر کے بالوں یا کان کا کوئی حصہ داخل نہیں نہ ٹھوڑی کے نیچے کا) یہ تو بالاتفاق نماز میں چھپانا فرض نہیں۔ اور گٹوں تک دونوں ہاتھ، ٹخنوں تک دونوں پاؤں، ان میں اختلاف روایات ہے۔ ان کے سوا اگر کسی عضو کا چوتھائی حصہ نماز میں قصداً کھولے، اگرچہ ایک آن کو، یا بلا قصد بقدر ادائے رکن یعنی تین بار سبحان اللہ



- عرف ومصالح کے سبب تغیر وتبدل: عرف اور مصلحت کے سبب احکام میں تبدیلی
- دربار بادشاہان مجازی: مجازی یعنی دنیا کے بادشاہوں کا دربار
- ملک الملوک: تمام بادشاہوں کا بادشاہ
- احق بالتعظیم: سب سے زیادہ تعظیم کے لائق

کہنے کی دیر تک کھلا رہے تو نماز نہ ہوگی۔ اور باریک کپڑے جن سے بدن نظر آئے یا رنگت دکھائی دے یا سر کے بالوں کی سیاہی چمکے تو نماز نہ ہوگی۔

## کھانا کھانے کے لئے اعتکاف کیسا ہے؟

سوال: کھانے پینے کے لئے اعتکاف جائز ہے یا نہیں۔

جواب: اعتکاف صرف ذکر الٰہی کے لئے کیا جائے بالتبع اس کے منافع اور ہوسکتے ہیں مثلاً روزے کے بارے میں حدیث ہے ''صوموا تصحوا'' (مجمع الزوائد، جلد ۵ ص ۳۲۴) روزہ رکھو تندرست ہوجاؤ گے، تو یہ نہیں ہوسکتا کہ روزہ تندرستی کی نیت سے رکھا جائے بلکہ روزہ اللہ کے لئے ہوگا اور تندرستی کی منفعت بھی اس سے تبعاً حاصل ہوگی، پھر اسی حدیث میں فرمایا ''حجوا تستغنوا'' (کنز العمال جلد ۵ ص ۴) حج کرو غنی ہوجاوگے، تو یہ نہیں کہ حج مال کی نیت سے کیا جائے بلکہ حج اللہ تعالیٰ کے لئے ہوگا اور یہ نفع بھی ضمناً ملے گا تو جس طرح یہ دونوں اللہ ہی کے لئے ہیں اور صحت وغنا ان کے ضمنی منافع۔ اسی طرح اعتکاف اللہ تعالیٰ کے لئے ہوگا اور کھانے پینے کا جواز نفع بالتبع۔ فتاویٰ عالمگیری وغیرہا میں ہے۔ اگر مسجد میں سونا چاہے اعتکاف کی نیت کرلے کچھ دیر ذکر الٰہی میں مشغول رہے پھر جو (جائز عمل) چاہے کرے۔

## نمازی کے آگے سے گزرنا

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نمازی کے آگے سے نکلنے والا گناہ گار ہوتا ہے کہ نہیں؟ اور اس کی نماز میں تو کوئی خلل واقع نہیں ہوتا؟ اور نمازی کے آگے سے کس قدر دور تک گزر کر جانا نہ چاہئے؟

الجواب: نماز میں کوئی خلل نہیں آتا۔ نکلنے والا گناہ گار ہوتا ہے۔ نماز اگر مکان یا چھوٹی مسجد میں پڑھتا ہو تو دیوار قبلہ تک نکلنا جائز نہیں جب تک بیچ میں آڑ نہ ہو۔ اور صحرا یا بڑی مسجد میں پڑھتا ہو تو صرف موضع سجود تک نکلنے کی اجازت نہیں۔ اس سے باہر نکل سکتا ہے۔ موضع سجود کے یہ معنی کہ آدمی جب قیام میں اہل خشوع وخضوع کی طرح اپنی نگاہ خاص جائے سجود پر یعنی جہاں سجدہ میں اس کی پیشانی ہوگی تو نگاہ کا قاعدہ ہے کہ جب سامنے روک نہ تو جہاں جما ہے وہاں سے



| | | | |
|---|---|---|---|
| • بالتبع | کسی کا تابع ہوکر | • منفعت | نفع |
| • ضمناً | اصل کے سبب | • نفع بالتبع | وہ نفع جو کسی کے طفیل یعنی تابع ہوکر ملے |
| • موضع سجود | سجدے کی جگہ | • اہل خشوع وخضوع | خوف الٰہی اور خشیت ربانی والے |

آگے بڑھ کر جائے وہ سب موضع سجود ہے اس کے اندر نکلنا حرام ہے اور اس سے باہر جائز۔

(درمختار، ردالمحتار، منحۃ الخالق)

رہا یہ کہ مسجد صغیر و کبیر میں کیا فرق ہے؟ فاضل قہستانی نے لکھا کہ چھوٹی مسجد وہ کہ چالیس گز مکسر سے کم ہو: **رد المحتار** میں ہے چھوٹی مسجد وہ ہے جو ساٹھ گز سے کم ہو، اور کہا گیا ہے چالیس سے، اور یہی مختار ہے جیسا کہ اشارہ کیا اس کی طرف جواہر میں۔

**اقول:** یہاں گز سے گز مساحت مراد ہونا چاہئے۔ کیونکہ وہی زیادہ لائق ہے پیائش کردہ چیزوں کے ساتھ، جیسا کہ کہا ہے قاضی خاں نے پانی کے بارے میں۔ پس یہاں بطریق اولی وہی متعین ہے۔

اور گز مساحت ہمارے اس گز سے کہ اڑتالیس انگلی یعنی تین فٹ کا ہے ایک گز دو گرہ اور دو تہائی گرہ ہے۔ تو اس گز سے چالیس گز مکسر ہمارے گز سے چون (۵۴) گز، سات گرہ اور گرہ کا نواں حصہ ہوا۔ **کما لا یخفی علی المحاسب** ۔ تو اس زعم علامہ پر ہمارے گز سے چون گز سات گرہ مکسر مسجد صغیر ہوئی۔ اور ساڑھے چون گز مکسر مسجد کبیر۔ یہ وہ کہ انہوں نے لکھا اور علامہ شامی نے اتباع کیا۔

**اقول:** مگر یہ شبہ ہے کہ فاضل مذکور کو عبارت جواہر سے گزرا۔ عبارت جواہر الفتاوی در بارۂ دار ہے، نہ در بارۂ مسجد۔ مسجد کبیر صرف وہ ہے جس میں مثل صحرا اتصال صفوف شرط ہے۔ جیسے مسجد خوارزم کہ سولہ ہزار ستون پر ہے باقی تمام مساجد اگرچہ دس ہزار گز مکسر ہوں، مسجد صغیر ہیں، اور ان میں دیوار قبلہ تک بلا حائل مرور نا جائز۔ **واللہ تعالی اعلم**

(احکام شریعت)



| | |
|---|---|
| • گز مساحت | زمین ناپنے والا گز |
| • پیائش کردہ | ناپا ہوا |
| • در بارۂ دار ہے، نہ در بارۂ مسجد | گھر کے بارے میں ہے مسجد کے بارے میں نہیں |
| • اتصال صفوف | صفوں کا ملا ہوا ہونا |
| • بلا حائل مرور | بغیر کسی چیز کا پردہ کئے گزرنا |

## وتر کی نماز پڑھنے کا وقت کیا ہے؟

سوال: آج کل وتر با جماعت پڑھنا بوجہ فضل جماعت افضل یا بوقت تہجد بھی بہتر ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: وتر رمضان المبارک میں ہمارے علماء کرام قدست اسرارھم کو اختلاف ہے کہ مسجد میں جماعت سے پڑھنا افضل ہے یا مثل نماز گھر میں تنہا۔ دونوں قول باقوت ہیں۔ اور دونوں طرف تصحیح وترجیح:

اول کو یہ مزیت کہ اب عامہ مسلمین کا اس پر عمل ہے۔ اور حدیث سے بھی اس کی تائید نکلتی ہے۔

ثانی کو یہ فضیلت کہ وہ ظاہر الروایۃ ہے۔ ردالمحتار میں زیرِ قولِ درمختار الجماعۃ فی وتر رمضان مستحبۃ علی قول (یعنی ایک قول کے مطابق رمضان میں وتر کی جماعت مستحب ہے) فرمایا وغیرہ مستحبۃ علی قول آخر بل یصلیلھا وحدہ فی بیتہ وھما قولان مصححان وسیاتی قبیل ادراک الفریضہ ترجیح الثانی بانہ المذھب (ترجمہ یعنی ایک اور قول کے مطابق مستحب نہیں ہے بلکہ انہیں تنہا گھر میں ادا کرے اور یہ دونوں اقوال صحیح قرار دیئے گئے ہیں۔ آگے اس کا بیان آرہا ہے کہ دوسرے قول (یعنی تنہا گھر میں پڑھنا) کو ترجیح ہے کہ یہی مذہب ہے)۔ بالجملہ اس مسئلہ میں اپنے وقت وحالت اور اپنی قوم وجماعت کی موافقت سے جیسے انسب جانے، اس پر عمل کا اختیار رکھتا ہے واللہ اعلم بالصواب

## عشاء کی آخری نفل نماز کھڑے ہو کر پڑھنا ہے یا بیٹھ کر!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نماز عشاء میں آخری نفل بیٹھ کر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● باقوت | مدلل | ● تصحیح وترجیح | صحیح ہونا اور راجح ہونا |
| ● مزیت | فضیلت | ● ظاہر الروایۃ | فقہ حنفی کی چھ بنیادی معتبر کتابیں |
| ● بالجملہ | حاصل کلام | ● انسب | زیادہ مناسب |
| ● باعث زیادتی ثواب | زیادہ ثواب کا سبب | | |



پڑھنا چاہئے یا کھڑے ہو کر۔ سرکار اقدس ﷺ نے کس طور پر ہمیشہ ان نفلوں کو ادا فرمایا اور کس طرح پڑھنا باعث زیادتی ثواب ہے۔ بینوا و توجروا

الجواب: حضور پرنور سرور عالم ﷺ نے یہ نفل بیٹھ کر پڑھی، مگر ساتھ ہی فرمادیا کہ "میں تمہارے مثل نہیں۔ میرا ثواب، قیام وقعود دونوں میں یکساں ہے" تو امت کے لئے کھڑے ہو کر پڑھنا افضل اور دونا ثواب ہے اور بیٹھ کر پڑھنے میں بھی کوئی اعتراض نہیں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## صلوٰۃ التسبیح پڑھنے کی ترکیب کیا ہے

مسئلہ: کیا فرماتے علمائے دین اس مسئلہ میں کہ صلوٰۃ التسبیح پڑھنے کی کیا ترکیب ہے اور اس کا کیا وقت ہے۔

الجواب: اس نماز کی بہت فضیلت، بڑا ثواب اور اس میں بڑی معافی کی امید ہے۔ وہ چار رکعت نفل ہے کہ غیر وقت مکروہ میں ادا کی جائے۔ یعنی:

- صبح صادق کے طلوع ہونے سے آفتاب نکل کر بلند ہونے تک جائز نہیں۔
- اور ٹھیک دوپہر کو جائز نہیں
- اور جب آفتاب ڈوبنے کے قریب آئے کہ اس پر نگاہ بے تکلف ٹھہرنے لگے اس وقت جائز نہیں۔
- نماز عصر کے فرض پڑھنے کے بعد شام تک جائز نہیں۔
- جس وقت امام خطبہ پڑھ رہا ہو اس وقت جائز نہیں

غرض جتنے وقت نفل نماز کی کراہت کے ہیں ان اوقات سے بچ کر جس وقت چاہے پڑھے۔ اور بہتر یہ ہے کہ ظہر سے پہلے پڑھے۔ اور افضل دن جمعہ کا ہے اور اس کا مناسب طریقہ ہمارے ائمۂ کرام کے مذہب سے موافق یہ ہے کہ:

---

● قیام وقعود: کھڑے ہو کر اور بیٹھ کر نماز پڑھنے میں
● غیر وقت مکروہ: یعنی صبح دوپہر شام کے مکروہ اوقات
● صبح صادق: صبح صادق اس روشنی اور سفیدی پر بولا جاتا ہے جو افق میں ظاہر ہوتی ہے اور جس میں نماز پڑھی جاتی ہے



- سبحانك اللھم پڑھ کر پندرہ بار سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر
- پھر الحمد وسورت پڑھ کر یہی کلمہ دس بار
- پھر رکوع میں تسبیحات رکوع (سبحان ربی الاعلیٰ) کے بعد دس بار
- پھر رکوع سے کھڑے ہوکر ربنا ولک الحمد کے بعد دس بار
- پھر سجدہ میں تسبیحوں کے بعد دس بار
- پھر سجدہ سے سر اٹھا کر دس بار
- پھر دوسرے سجدہ میں اسی طرح دس بار

یہ ایک رکعت میں پچھتر (۷۵) بار ہوا

- پھر دوسری رکعت کو کھڑا ہوکر الحمد سے پہلے پندرہ بار پھر
- الحمد وسورت کے بر دس بار
- پھر رکوع میں بدستور (سبحان ربی الاعلیٰ) کے بعد دس بار، کہ یہ بھی پچھتر ہوئے۔ اسی طرح باقی دونوں رکعتوں میں بھی کہ یہ سب مل کر تین سو بار ہوجائیں گے۔

سورت کا اختیار ہے جو چاہے پڑھے اور بہتر یہ ہے کہ پہلی رکعت میں الھکم التکاثر دوسری میں والعصر تیسری میں قل یاایھا الکافرون چوتھی میں قل ھو اللہ۔ یہ نماز ہر روز پڑھے، ورنہ ہر جمعہ، ورنہ ہر مہینہ، ورنہ سال میں ایک بار تو ہوجایا کرے۔ اور نہ ہو تو عمر بھر میں ایک بار تو ہوجائے کہ اس میں بڑی دولت ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## چار رکعت والی نماز کی تیسری رکعت میں ثنا پڑھے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چار رکعت تراویح یا اور نوافل ایک نیت سے پڑھے۔ قعدہ اولیٰ میں درود شریف و دعا اور تیسری رکعت

● اس میں بڑی دولت ہے — یعنی دنیوی اور اخروی دونوں فائدے ہیں



میں سبحانك اللھم پڑھے یا نہیں۔

الجواب: پڑھنا بہتر ہے۔ در مختار میں ہے لا یصلی علی النبی ﷺ فی القعدۃ الاولی فی الاربع قبل الظھر والجمعۃ وبعدھا ولا یستفتح اذا قام الی الثالثۃ منھا و فی البواقی من ذوات الاربع یصلی علی النبی ﷺ و یستفتح ویتعوذ ولو نذرا لان کل شفع صلوٰۃ (ترجمہ ظہر اور جمعہ کی پہلی چار سنتوں اور بعد کی چار سنتوں کے پہلے قعدہ میں نبی اکرم ﷺ کی خدمت اقدس میں درود شریف نہ پڑھا جائے اور تیسری رعت میں ثنا بھی نہ پڑھی جائے اور باقی چار رکعتوں والی سنتوں اور نفلوں میں درود شریف پڑھا جائے، تیسری رکعت میں اعوذ باللہ۔ بھی پڑھا جائے گا اگر چہ اس نے نوافل کی نذر مانی ہو کیوں کہ یہ جوڑا جوڑا نماز ہے)

مگر تراویح خود ہی دو رکعت بہتر ہے۔ لانہ ھو المتوارث (یعنی طریقہ متوارثہ یہی ہے)"تنویر" میں ہے عشرون رکعۃ بعشر تسلیمات۔ (بیس رکعتیں دس سلاموں سے پڑھائی جائیں) سراجیہ میں ہے کل ترویحۃ اربع رکعۃ بتسلیمتین۔ (ترجمہ ہر ترویحہ چار رکعتوں کا، دو سلاموں کے ساتھ پڑھا جائے) یہاں تک کہ اگر چار یا زائد ایک نیت سے پڑھے گا تو بعض ائمہ کے نزدیک دو ہی رکعت کے قائم مقام ہوں گی، اگر چہ صحیح یہ ہے کہ جتنی پڑھیں، شمار ہوں گی، جب کہ ہر دو رکعت پر قعدہ کرتا رہا ہو۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## نابالغ کی امامت کیسی اور بالغ ہونے کی عمر کون سی ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نابالغ کے پیچھے نماز تراویح جائز یا ناجائز۔ اور جس حافظ کا سن چودہ سال کا ہو۔ حد بلوغ میں داخل ہے یا خارج؟ اور شرعاً حدِ بلوغ کی ابتداء از روئے سن کتنے سال سے معتبر ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: مسئلہ میں اختلافِ مشائخ اگرچہ بکثرت ہے۔ مگر اصح وارجح واقویٰ یہی کہ بالغوں کی کوئی نماز اگرچہ نفل مطلق ہو، نابالغ کے پیچھے صحیح نہیں۔ **ھدایہ** میں ہے المختار انہ لا یجوز فی الصلوات کلھا۔ بحر الرائق میں ہے و ھو قول العامۃ وھو ظاھر الروایۃ اور اقل مدت بلوغ، پسر کے لئے بارہ سال اور زیادہ سے زیادہ سب کے لئے پندرہ

● اصح وارجح واقویٰ: صحت قوت اور ترجیح کے اعتبار سے زیادہ بہتر ● اقل مدت بلوغ، پسر: لڑکے کے بالغ ہونے کی کم سے کم عمر
● اثر بلوغ الغلام: لڑکے کے بالغ ہونے کی پہچان ● انزال منی: منی کا نکلنا



برس ہے۔ اگر اس تین سال میں اثر بلوغ الغلام یعنی انزال منی خواب، خواہ بیداری میں واقع ہو۔ فبھا ورنہ بعد تمامی پندرہ سال کے شرعا بالغ ٹھہر جائے گا۔ اگرچہ اثر اصلا ظاہر نہ ہو فی التنویر "بلوغ الغلام بالانزال فان لم یوجد فحتی تتم خمس عشرۃ سنۃ بہ یفتی و ادنی مدتہ لہ اثنا عشرۃ سنۃ ھو المختار الی آخرہ ملخصا

پسر چاردہ سالہ کا بالغ ہونا اگر معلوم ہو (اگرچہ یوہیں کہ وہ خود اپنی زبان سے اپنا بالغ ہو جانا اور انزال منی واقع ہونا، بیان کرتا ہو اور اس کی ظاہر صورت وحالت اس بیان کی تکذیب نہ کرتی ہو) تو وہ بالغ مانا جائے گا، ورنہ نہیں۔ **واللہ تعالی اعلم**

## نوافل میں رکوع کا طریقہ؟

سوال: نوافل میں رکوع کس طرح کرنا چاہئے اگر بیٹھ کر پڑھ رہا ہے؟۔

جواب: اتنا جھکے کہ سر گھٹنے کے محاذی آجائے۔ اور اگر کھڑا ہو کر پڑھے، تو پنڈلیاں مقوس نہ ہوں۔ اور کف دست گھٹنوں پر قائم کر کے ہاتھوں کی انگلیاں ایک دوسرے سے علیحدہ رکھے۔ ایک صاحب کو میں نے دیکھا کہ حالت رکوع میں پشت بالکل سیدھی، اور منہ اٹھائے تھے۔ جب وہ نماز سے فارغ ہوئے۔ پوچھا گیا یہ آپ نے کیسا رکوع کیا، حکم تو یہ ہے کہ گردن نہ اتنی جھکاؤ جیسے بھیڑ اور نہ اتنی اٹھاؤ جیسے اونٹ۔ وہ صاحب کہنے لگے کہ منہ اس وجہ سے اٹھا لیا تھا کہ سمت قبلہ نہ پھر جائے۔ میں نے کہا تو آپ سجدہ بھی تھوڑی پر کرتے ہوں گے، ان کی سمجھ میں بات آگئی اور آئندہ کے لئے اصلاح ہو گئی۔





| | | | |
|---|---|---|---|
| ● پسر چاردہ سالہ | چودہ سالہ لڑکا | ● محاذی | مقابل |
| ● تکذیب | جھٹلانا | ● مقوس | جھکی |
| ● کف دست | ہتھیلی | ● پشت | پیٹھ |

## مسجد کی چھت پر نماز پڑھنا کیسا ہے؟

سوال: کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سقف مسجد پر گرمی کے سبب نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

الجواب: مکروہ ہے، کہ مسجد کی بے ادبی ہے۔ ہاں اگر مسجد جماعت پر تنگی کرے۔ نیچے جگہ نہ رہے۔ تو باقی ماندہ لوگ چھت پر صف بندی کرلیں۔ یہ بلا کراہت جائز ہے کہ اس میں ضرورت ہے، بشرطے کہ حال امام مشتبہ نہ ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## کیا مسجد کسی کی ملکیت ہوتی ہے؟

سوال: ایک جگہ بستی میں بستی کے سارے مسلمانوں نے مل کر مسجد بنوائی لیکن زمین دوسرے آدمی کے نام سے ہے، جس کے نام سے زمین ہے، وہ دعویٰ کرتا ہے کہ وہ مسجد ہماری ہے، ہم جس کو حکم دیں گے، وہ نماز پڑھے گا اور ہم جس کو حکم دیں گے، وہ امامت کرے گا۔ وہ جسے روک دیتا ہے اس مسجد میں اس کی نماز جائز ہوگی یا نہیں اور اس مسجد کو کیا کہا جائے گا۔

الجواب: اللہ عزوجل فرماتا ہے ان المساجد للہ مسجد خاص اللہ کی ہیں۔ ان میں کسی کا کوئی دعویٰ نہ زمین والے کو نہ عملے والوں کا۔ اور بلا وجہ شرعی کسی سنی مسلمان کو مسجد سے منع کرنا حرام ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے: ومن اظلم ممن منع مسجد اللہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعی فی خرابھا۔ اس سے بڑھ کر ظالم کون، جو اللہ کی مسجدوں کو روکے، ان میں اللہ کا نام لیے جانے سے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے، مگر اس کے منع کرنے سے نہ مسجد میں کوئی نقصان آئے گا، نہ وہ جسے منع کیا اسے مسجد میں نماز پڑھنا منع ہو جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## چھوٹی اور بڑی مسجد میں کیا فرق ہے؟

سوال: کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسجد صغیر و کبیر میں کیا فرق ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: اقول وباللہ التوفیق وبہ الوصول الی ذوی التحقیق۔ (اللہ تعالیٰ کی توفیق سے اور اسی کے ذریعہ تحقیق تک رسائی ہوتی ہے) تحقیق یہ ہے کہ علماء کرام ۱۱ر مسئلوں میں مسجد صغیر و کبیر میں فرق فرماتے ہیں۔

ایک مسئلہ صحت اقتداء و اتصال صفوف کہ مسجد بقعہ واحدہ ہے۔ اس میں امام و مقتدی کا فصل، مانع صحت اقتداء نہیں۔ اگرچہ امام محراب میں اور مقتدی یا صف، قریب باب ہو۔ مگر مسجد کبیر میں حکم مثل صحرا ہے کہ اگر امام و صف میں اتنا فاصلہ ہو، جس میں دو صفیں ہوسکتیں، تو اقتداء صحیح نہ ہوگی۔



| | |
|---|---|
| • سقف مسجد | : مسجد کی چھت |
| • باقی ماندہ | باقی بچے ہوئے لوگ |
| • حال امام مشتبہ | امام کی حالت پوشیدہ نہ ہو |

دوسرے مسئلہ اثم مرور پیش مصلی کہ مسجد میں دیوار قبلہ تک جائز نہیں۔ جب تک بیچ میں حائل نہ ہو۔ ہاں مسجد کبیر مثل صحرا ہے کہ مصلی جب خاشعین کی سی نماز پڑھے کہ نگاہ موضع سجود پر جمائے رہے، تو اس حالت میں جہاں تک اس کی نظر پہنچے کہ نظر کا قاعدہ ہے جہاں جمائی جائے اس سے کچھ آگے بڑھتی ہے، وہاں تک گزرنا ممنوع و ناجائز ہے۔ اس سے آگے روا ——— ان دونوں مسئلوں میں مسجد کبیر سے ایک ہی مراد ہے یعنی نہایت درجہ عظیم و وسیع مسجد، جیسی جامع خوارزم، کہ سولہ ہزار ستون پر تھی۔ یا جامع قدس شریف کہ تین مسجدوں کا مجموعہ ہے۔ باقی عام مساجد جس طرح عامہٴ بلاد میں ہوتی ہیں، سب ان دونوں حکموں میں متحد ہیں اگرچہ طول و عرض میں سو سو گز ہوں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مسجد میں کھانا پینا سونا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی عالم یا اور کوئی شخص مسجد میں سوئے یا مسند، تکیہ مسجد میں مسجد کے اندر لگائے اور کھانا مسجد میں ایک جماعت کے ساتھ کھائے اور اگالدان مسجد میں رکھے اور گھوڑے کی زین اور اسباب وغیرہ مسجد میں رکھے۔ یہ سب شرع سے درست ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

الجواب: مسجد میں سونا کھانا بحال اعتکاف جائز ہے۔ اگر ایک جماعت معتکف ہو، تو مل کر کھا سکتے ہیں۔ بہر حال یہ لازم ہے کہ کوئی چیز شوربا یا شیرے وغیرہ کی چھینٹ مسجد میں نہ گرے۔ اور سوائے حالت اعتکاف مسجد میں سونا یا کھانا دونوں مکروہ ہیں۔ خاص کر ایک جماعت کے ساتھ کہ مکروہ فعل کا اور لوگوں کو بھی اس میں مرتکب بنانا ہے۔ عالمگیری میں ہے یکرہ النوم والاکل فیہ لغیر المعتکف مسند لگانا اگر براہ تکبر ہے، تو یہ خارج مسجد بھی حرام ہے۔ قال اللہ تعالیٰ الیس فی جہنم مثوی للمتکبرین اور اگر براہ تکبر نہیں، کسی دوسرے نے اس کے لئے رکھ دی یہ اس کی خاطر سے بایں لحاظ کہ امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم فرماتے ہیں لایابی الکرامۃ الا الحمار یعنی عزت و احترام کا انکار کوئی گدھا ہی کر سکتا ہے۔ ٹیک لگا کر بیٹھ گیا تو بھی یہ مسجد میں نہ ہونا چاہئے کہ ادب مسجد کے خلاف ہے۔ ہاں ضعف یا درد کے سبب مجبور ہو، تو معذور ہے۔ اگالدان اگر پیک کے لئے رکھا ہے تو غیر معتکف کو مسجد میں پان کھانا خود مکروہ ہے اور اگر کھانسی ہے بلغم بار بار آتا ہے۔ اس غرض کے لئے رکھا تو حرج نہیں۔ اور



- صحت اقتداء و اتصال صفوف: اقتداء کے صحیح ہونے اور صفوں کے متصل ہونے کا مسئلہ
- بقعہ واحدہ: ایک ہی جگہ
- فصل: جدا ہونا
- مانع صحت اقتداء: اقتداء صحیح نہیں ہونے دینے والی
- قریب باب: دروازے کے قریب
- صحرا: جنگل
- اثم مرور پیش مصلی: نمازی کے آگے سے گزرنے کا گناہ
- خاشعین: خوف الٰہی رکھنے والے
- موضع سجود: سجدے کی جگہ
- روا: جائز
- جامع خوارزم: ازبکستان میں واقع دنیا کی سب سے بڑی مسجد
- عامہ بلاد میں: عام شہروں میں
- متحد: ایک ساتھ
- طول و عرض: لمبائی، چوڑائی

گھوڑے کا زین وغیرہ اسباب بھی بلا ضرورت شرعیہ مسجد میں رکھنا نہ چاہئے۔ مسجد کو گھر سے مشابہ کرنا بھی نہ چاہئے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ان المساجد لم تبن لهذا (مسجدیں ان چیزوں کی خاطر نہیں بنائی جاتیں) خصوصاً اگر چیزیں رکھے، جن سے نماز کی جگہ رکے، تو سخت ناجائز و گناہ ہے۔ قال اللہ تعالیٰ و من اظلم ممن منع مساجد الله ان يذكر فيها اسمه بااین ہمہ یہ بھی یادرکھنا فرض ہے کہ جو حقیقۃً عالم دین، ہادیٔ خلق سنی صحیح العقیدہ ہو، عوام کو اس پر اعتراض، اس کے افعال میں نکتہ چینی، اس کی عیب بینی حرام حرام حرام اور باعث سخت محرومی اور بد نصیبی ہے۔ اول تو لاکھوں مسائل واحکام، فرق نیت سے متبدل ہو جاتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں انما الاعمال بالنيات و انما لكل امرء ی ما نوی۔

علمِ نیت ایک عظیم واسع علم ہے، جسے علماء ماہرین ہی جانتے ہیں۔ عوام بے چارے فرق پر مطلع نہ ہو کر ان کے افعال کو اپنی حرکات پر قیاس کرتے اور حکم لگا دیتے اور کارِ پاکاں را از قیاس خود مگیر کے مورد بنتے ہیں۔ اسی مسئلہ میں دیکھئے۔ شرعاً اعتکاف کے لئے نہ روزہ شرط ہے، نہ کسی قدر مدت کی خصوصیت۔ ولہٰذا مستحب ہے کہ آدمی جب مسجد میں جائے، اعتکاف کی نیت کرلے۔ جب تک مسجد میں رہے گا۔ اعتکاف کا بھی ثواب پائیگا۔ علماء اعتکاف ہی کی نیت سے مسجد میں داخل ہوتے ہیں اور اب ان کا سونا کھانا پیک کے لئے اگالدان رکھنا، روا ہوگا اور اس سے قطع نظر بھی ہو، تو جاہل کو کسی عالم پر اعتراض نہیں پہنچتا۔ رسول اللہ ﷺ کی حدیث میں عالم بے عمل کی مثال شمع سے دی ہے کہ آدمی آپ جلے اور تمہیں روشنی و نفع پہنچائے۔ احمق وہ جو اس کے جلنے کے باعث اسے بجھا دینا چاہے۔ اس سے یہ خود ہی اندھیرے میں رہ جائے گا۔ علماء کو چاہئے کہ اگرچہ خود نیت صحیحہ رکھتے ہوں، عوام کے سامنے ایسے افعال جن سے ان کا خیال پریشان ہو، نہ کریں کہ اس میں دو فتنے ہیں جو معتقد نہیں ان کا معترض ہونا، غیبت کی بلا میں پڑنا، عالم کے فیض سے محروم رہنا۔ اور جو معتقد ہیں ان کا اس کے افعال کو دستاویز بنا کر بے علم نیت خود مرتکب ہونا۔ عالم فرقہ ملامتیہ سے نہیں کہ عوام کو نفرت دلانے میں اس کا فائدہ ہو۔ مسند ہدایت پر ہے، عوام کو اپنی طرف رغبت دلانے میں ان کا نفع ہے۔ حدیث میں ہے راس العقل بعد الایمان بالله التودد الى الناس (ایمان باللہ کے بعد سب سے بڑی عقل مندی لوگوں کے ساتھ محبت کرنا ہے) دوسری حدیث صحیح میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں بشروا و لا تنفروا۔ (محبت پھیلاؤ نفرت نہ پھیلاؤ)۔ احیاناً ایسے افعال کی حاجت ہو تو اعلان کے ساتھ اپنی نیت اور مسئلہ شریعت عوام کو بتادے۔ واللہ تعالیٰ اعلم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بحال اعتکاف | : اعتکاف کی حالت میں | ● شیر | : دودھ |
| ● بایں لحاظ | : اس سبب سے | ● ہادیٔ خلق | : لوگوں کی ہدایت کا ذریعہ |
| ● عیب بینی | عیب نکالنا | ● فرق نیت | : نیت کے فرق |
| ● متبدل | بدل جانا | ● واسع | : بہت زیادہ |

## مسجد میں میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مولود خوانی مسجد میں جائز ہے یا نہیں۔ کیوں کہ مرزائی وغیرہ اعتراض کرتے ہیں کہ مسجد میں راگ منع ہے اور حتی الامکان منع ہیں۔ چونکہ مولود بھی راگ ہیں۔ اس لئے یہ قطعاً ناجائز ہیں۔ کیا ایسا کہنا صحیح ہے؟ بینو توجروا

الجواب: مجلس میلاد مبارک کہ روایت صحیحہ سے ہو اور اشعار کہ پڑھے جائیں مطابق شرع مطہر ہوں اور الحان سے پڑھنے والے مرد غیر امرد ہوں، مسجد میں بھی جائز ہے کہ مساجد ذکر الٰہی کے لئے بنیں۔ اور نبی کریم ﷺ کا ذکر بھی، ذکر الٰہی ہے۔ حدیث پاک میں ہے۔ رب عزوجل نے آیت کریمہ ورفعنا لك ذكرك ے نزول کے بعد کہ ہم نے بلند کیا تمہارے لئے تمہارا ذکر۔ جبریل امین علیہ الصلاۃ والتسلیم کو خدمت اقدس حضور سید عالم ﷺ میں بھیج کر ارشاد فرمایا اتدری کیف رفعت لك ذكرك جانتے ہو میں نے تمہارا ذکر تمہارے لئے کیوں کر بلند فرمایا؟ حضور نے عرض کی تو خوب جانتا ہے جعلتك ذكرا من ذكري فمن ذكرك فقد ذكرني میں نے تمہیں اپنے ذکر میں سے ایک ذکر بنایا تو جس نے تمہارا ذکر کیا اس نے میرا ذکر کیا۔ قادیانی مرتدین ہیں ان کی بات پر کان لگانا جائز نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## فرض پڑھنے کے بعد مسجد میں جماعت قائم ہوئی، اب کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص فرض تنہا پڑھ چکا تھا، اب مسجد میں جماعت قائم ہوئی اور یہ اس وقت مسجد میں موجود ہے۔ تو اب اسے کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: نماز ظہر و عشاء میں ضرور شریک ہو جائے کہ اگر تکبیر سن کر باہر چلا گیا، یا وہیں بیٹھا رہا، تو دونوں صورت میں مبتلائے کراہت وتہمت ترکِ جماعت ہوا۔ اور فجر و عصر و مغرب میں شریک نہ ہو کہ قول جمہور پر تین رکعت نفل نہیں ہوتے اور چوتھی ملائے گا تو بسبب مخالفت امام کراہت لازم آئے گی۔ اور فجر و عصر کے تو نوافل مکروہ ہی ہیں اور ویسے بیٹھا رہے گا تو کراہت اور اشد ہوگی۔ لہٰذا ان نمازوں میں ضرور ہوا کہ باہر چلا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔



- کار پاکاں را از قیاس خود مگیر: نیکوں کے کام کو اپنے اوپر قیاس مت کرو
- مور د بنتے ہیں: یعنی اچھوں کو بھی اپنے اوپر قیاس کر لیتے ہیں
- جو معتقد نہیں: یعنی جو عالم پر اعتقاد رکھنے والا نہیں
- مسند ہدایت: ہدایت کا منصب، یعنی عالم ہدایت حاصل کرنے کے لئے ہے۔
- نیت بیگہ: اچھی نیت
- فرقہ ملامتیہ: جس کی ملامت کی جائے
- مرزائی: مرزا غلام احمد قادیانی کے ماننے والے جس نے دعوی نبوت کیا

# کھانا کھانے کے لئے اعتکاف کیسا ہے؟

سوال: کھانے پینے کے لئے اعتکاف جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: اعتکاف صرف ذکر الٰہی کے لئے کیا جائے بالتبع اس کے منافع اور ہو سکتے ہیں مثلاً روزے کے بارے میں حدیث ہے "صوموا تصحوا" (مجمع الزوائد، جلد ۵ ص ۳۲۴) روزہ رکھو تندرست ہو جاؤ گے، تو یہ نہیں ہو سکتا کہ روزہ تندرستی کی نیت سے رکھا جائے بلکہ روزہ اللہ کے لئے ہوگا اور تندرستی کی منفعت بھی اس سے تبعاً حاصل ہوگی، پھر اسی حدیث میں فرمایا "حجوا تستغنوا" (کنز العمال جلد ۵ ص ۴) حج کرو غنی ہو جاوگے، تو یہ نہیں کہ حج مال کی نیت سے کیا جائے بلکہ حج اللہ تعالیٰ کے لئے ہوگا اور یہ نفع بھی ضمناً ملے گا تو جس طرح یہ دونوں اللہ ہی کے لئے ہیں اور صحت وغنا ان کے ضمنی منافع۔ اسی طرح اعتکاف اللہ تعالیٰ کے لئے ہوگا اور کھانے پینے کا جواز نفع بالتبع۔ فتاویٰ عالمگیری وغیرہا میں ہے۔ اگر مسجد میں سونا چاہے اعتکاف کی نیت کر لے کچھ دیر ذکر الٰہی میں مشغول رہے پھر جو (جائز عمل) چاہے کرے۔ (الملفوظ)

# اذان کے بعد مسجد سے باہر جانا!

سوال: مؤذن اذان کہنے کے بعد مسجد کے باہر جا سکتا ہے کہ نہیں؟۔

الجواب: اگر کوئی ضرورت درپیش ہو، اور جماعت میں دیر ہو، تو حرج نہیں، ورنہ بلاضرورت اجازت نہیں۔ اور مؤذن ہی نہیں ہر اس شخص کے لئے یہی حکم ہے، جس نے ابھی اس وقت کی نماز نہ پڑھی ہو، جس کی یہ اذان ہوئی۔ اور اذان ہونے ہی کی خصوصیت نہیں بلکہ مراد دخول وقت ہے۔ جو مسجد میں ہو اور کسی نماز کا وقت شروع ہو جائے اور یہ دوسری مسجد کا مقیم جماعت نہ ہو، اسے نماز پڑھے بغیر مسجد سے باہر جانا جائز نہیں۔ مگر یہ کہ کسی حاجت سے نکلے اور قبل جماعت واپسی کا ارادہ رکھے، ورنہ حدیث میں فرمایا وہ منافق ہے۔

---

# مسجد کا درخت اپنے مصرف میں لانا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے حقانی اس مسئلہ میں کہ جس مسجد میں امرود، بیلہ، گلاب وغیرہ کا درخت ہو اور حجرہ و غسل خانہ



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مطابق شرع مطہر | : شریعت کے مطابق | ● الحان | : اچھی آواز سے پڑھنا |
| ● غیر امرد | : خوبصورت لڑکا کے علاوہ | ● مبتلائے کراہت | : مکروہ کام میں مبتلا ہوا |
| ● بسبب مخالفت امام | : امام کی مخالفت کے سبب | ● اور اشد ہوگی | : یعنی اور سخت ہوگی |

تعمیر کرنے کے سبب ان درختوں کو کاٹا جائے۔ تو کوئی شخص ان درختوں کو اپنے مکان میں لگا سکتا ہے کہ نہیں؟
دوسرے یہ کہ پیال یا کرسی موسم سرما میں جو مسجدوں میں ڈالی جاتی ہے اور موسم سرما گزر جانے کے بعد اس کو نکال کر پھینک دیتے ہیں۔ تو جو شخص پیال یا کرسی یا چٹائی جو پھینک دینے کے قابل ہو اس کو اپنے صرف میں لا سکتا ہے کہ نہیں؟
تیسرے یہ کہ منڈیر یا فصیل مسجد جس پر وضو کرتے ہیں یا اذان دیتے ہیں وہ مسجد کے حکم میں ہے؟ کیا مسجد کی طرح وہاں دنیاوی بات کرنے کی ممانعت ہوگی؟ **بینوا توجروا**

الجواب: ان درختوں کو مسجد سے واجبی ومناسب قیمت پر مول لے کر لگا سکتا ہے۔ پیال یا چٹائی بیکار شدہ کہ پھینک دی جائے، لے کر صرف کر سکتا ہے۔ فصیل مسجد بعض باتوں میں حکم مسجد میں ہے۔ معتکف بضرورت اس پر جا سکتا ہے۔ اس پر تھوکنے یا ناک صاف کرنے یا کوئی نجاست ڈالنے کی اجازت نہیں۔ بیہودہ باتیں، قہقہے سے ہنسنا وہاں بھی نہ چاہئے۔ اور بعض باتوں میں حکم مسجد میں نہیں۔ اس پر اذان دیں گے، اس پر بیٹھ کر وضو کر سکتے ہیں۔ جب تک مسجد میں جگہ باقی ہو اس پر نماز فرض میں مسجد کا ثواب نہیں۔ دنیا کی جائز قلیل بات جس میں نہ چپقلش ہو، نہ کسی نمازی یا ذاکر کی ایذا، اس میں حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم (احکام شریعت)

## مسجد میں کھانا پینا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسجد کے اندر کھانا پینا جائز ہے۔ یا مکروہ۔ یا حرام؟ کیا وہ شخص جو نفل اعتکاف کی نیت کر کے مسجد میں داخل ہوا ہو۔ کھا پی سکتا ہے یا نہیں؟ اگر کھا پی سکتا ہے تو کیا کچھ ذکر الٰہی کرنے کے بعد۔ یا داخل ہوتے ہی فوراً کھا پی سکتا ہے؟ **بینوا توجروا**

الجواب: مسجد میں ایسا کھانا پینا کہ مسجد میں گرے۔ اور مسجد آلودہ ہو مطلقاً حرام ہے۔ معتکف ہو یا غیر معتکف۔ اسی طرح ایسا کھانا جس سے نماز کی جگہ گھرے۔ اور اگر یہ دونوں باتیں نہیں تو غیر معتکف کو مکروہ۔ اور معتکف کو مباح۔ کہ اگر واقعی اسے اعتکاف منظور ہی تھا، جب تو نیت کرتے ہی معاً کھا پی سکتا ہے۔ اور اگر اعتکاف کی نیت اس لئے کی کہ کھانا پینا جائز ہو جائے۔ تو پہلے کچھ دیر ذکر الٰہی کرے پھر کھائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم (احکام شریعت)

## مسجد میں کسی کی تعظیم کے لئے کھڑا ہونا!

سوال: نماز کے وقت مسجد میں تمام نمازیوں کا کسی شخص کے آنے پر تعظیماً کھڑا ہونا اور قدموں پر سر رکھ کر بوسہ دینا جائز ہے یا



- بالتبع: تابع ہو کر، مراد اعتکاف کے سبب کھانا پینا روا ہوگا۔
- ضمناً: یعنی حج کے سبب
- دخول وقت: یعنی نماز کے وقت کا ہونا
- منفعت: فائدہ
- نفع بالتبع: کسی سبب سے نفع ملنا
- مقیم جماعت: دوسری مسجد میں نماز قائم کرنے والا جیسے کسی مسجد کا امام و مؤذن

نہیں؟ بینوا توجروا

الجوب: عالم دین اور سلطان الاسلام اور علم دین میں اپنا استاد، ان کی تعظیم مسجد میں بھی کی جائے گی، اور مجالس خیر میں بھی۔ اور تلاوت قرآن عظیم میں بھی۔ عالم دین کے قدموں پر بوسہ دینا سنت ہے اور قدموں پر سر رکھنا جہالت۔ واللہ تعالی اعلم

(احکام شریعت)





# بَابُ قَضَاءِ الْفَوَائِتُ

[فتاویٰ رضویہ مترجم]

جلد نمبر ۸ - ص ۱۴۱ تا ۲۱۹

## فجر کی سنت چھوٹ جائے تو اسے کب پڑھی جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کسی نے جماعت کے فوت ہونے کے خوف سے فجر کی سنتیں ترک کیں اور جماعت میں شامل ہو گیا۔ اب وہ ان سنتوں کو فرضوں کے بعد سورج نکلنے سے پیشتر پڑھے یا بعد۔ بینوا توجروا

الجواب: جبکہ فرض فجر پڑھ چکا تو سنتیں سورج بلند ہونے سے پہلے ہرگز نہ پڑھے۔ ہمارے سب ائمہ رضی اللہ تعالی عنہم کا اس پر اجماع ہے۔ بلکہ پڑھے تو سورج بلند ہونے کے بعد دو پہر سے پہلے پڑھ لے۔ نہ اس کے بعد پڑھے نہ اس سے پہلے۔ ردالمحتار میں ہے اذا فاتت وحدھا فلا تقضی قبل طلوع الشمس بالاجماع لکراھۃ النفل بعد الصبح و اما بعد طلوع الشمس فکذٰلک عندھما و قال محمد احب الی ان یقضیھا الی الزوال کما فی الدرر (ترجمہ جب فرض کی سنت چھوٹ تنہا جائے تو بالاتفاق طلوع آفتاب سے پہلے ادا نہ کی جائے کیوں کہ نماز فجر کے بعد نوافل مکروہ ہیں۔ رہا معاملہ طلوع فجر کے بعد کا تو شیخین کے نزدیک قضا نہیں اور امام محمد نے فرمایا کہ زوال تک سنتیں قضا کر لینا میرے نزدیک پسندیدہ ہے جیسا کہ "درر" میں ہے) اور یہ خیال کہ اس میں قصدا وقت قضا کر دینا ہے، ناواقفی سے ناشی۔ یہ سنتیں جب فرض سے پہلے نہ پڑھی گئیں، خود ہی قضا ہو گئیں کہ ان کا وقت یہی تھا کہ فرضوں سے پیشتر پڑھی جائیں۔ اب اگر فرضوں کے بعد سورج نکلنے سے پیشتر پڑھے گا، جب بھی قضا ہی ہوں گے۔ ادا ہرگز نہ ہوں گی۔ لیکن طلوع سے پہلے قضا کرنے میں فرض فجر کے بعد نوافل کا پڑھنا ہے اور یہ جائز نہیں۔ لہٰذا ہمارے اماموں نے اس سے منع فرمایا اور بعد طلوع وہ حرج نہ رہا۔ لہٰذا اجازت دی۔ واللہ تعالی اعلم

## قضائے عمری کی کیا صورت ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جس نے عمر بھر نماز کبھی نہ پڑھی۔ اب یہ شخص مر گیا تو اس وقت اس کی قضائے عمری کی کیا صورت ہے۔ اس کا اگر کوئی تدارک ہو سکے تو کیا ہے۔ بینوا توجروا

- پیشتر: پہلے
- اجماع: تمام حنفی ائمہ کا اتفاق
- شیخین: حضرت امام اعظم اور حضرت امام ابو یوسف
- ناواقفی سے ناشی: ناواقفی کی دلیل



آیا "مجموعہ خطبہ علمی" کا پڑھنا اور سننا جائز ہے یا نہیں اور علمی کا مذہب کیا تھا؟ علمی نے خطبہ میں صحابۂ کرام کی تعریف اور مدح بھی کی ہے۔مع حوالۂ کتاب مطلع فرمایئے۔اور درحقیقت اگر علمی کا مذہب اہلسنت والجماعت تھا تو جو شخص علمی کو رافضی کہے، اس کے حق میں کیا حکم ہے۔اور اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں۔اور اس کا مرید ہونا کیسا ہے؟

الجواب: مولانا محمد حسن بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سنی صحیح العقیدہ اور واعظ ناصح اور حضور علیہ السلام کے مداح اور میرے حضرت جدامجد قدس سرہ العزیز کے شاگرد تھے۔انھیں رافضی نہ کہے گا مگر کوئی ناصبی یا خارجی۔دکنی صاحب نے اگر کسی کی سنی سنائی بے تحقیق کہدی تو آیۂ کریمہ فتبیوان ان تصیبوا قوما بجھالة فتصبحوا علی ما فعلتم ندمین کا خلاف کیا۔صحیح حدیث لاتذ کروا موتا کم الا بخیر کا خلاف کیا۔رواہ البخاری وغیرہ۔اور حدیث صحیح کفی بالمرء کذبا ان یحدث بکل ما سمع (ترجمہ کسی کے جھوٹے ہونے کے لئے یہی کافی ہے کہ وہ ہر سنی ہوئی بات کو بیان کرتا پھرے) کا وبال سر پر لیا رواہ مسلم وغیرہ۔آیت کا ارشاد یہ ہے کہ غیر ثقہ کی خبر کی خوب تحقیق کرلو۔کہیں کسی کو جہالت سے آزار دے بیٹھو، پھر اپنے کئے پر پچتاتے رہو۔اور حدیث اول کا کہ اپنے اموات کو خیر ہی سے یاد کرو۔اور دوم کا یہ کہ آدمی کے جھوٹا ہونے کو یہ بہت ہے کہ جو کچھ سنے اسی پر اعتبار کر کے لوگوں سے بیان کردے ـــــ اور اپنی طرف سے کہا تو آفت سخت تر ہے رسول اللہ علیہ السلام فرماتے ہیں من ذکر امرء بشئی لیس فیه لیعیبه به حبسه الله فی نار جهنم حتی یاتی بنفاذ ما قال (ترجمہ جس نے کسی شخص کو ایسے عیب کے ساتھ یاد کیا جو اس میں نہیں ہے تو اللہ تعالی اس کو جہنم میں ڈال دے گا) دوسری روایت میں ہے کان حقا علی الله ان یذیبه یوم القیمة فی النار حتی یاتی بنفاذ ما قال (رواہ الطبرانی بسند صحیح عن ابی الدرداء رضی الله عنه) جو کسی کے عیب لگانے کو وہ بات بیان کرے جو اس میں نہیں اللہ اسے نار جہنم میں قید کرے گا یہاں تک کہ اپنے کہے کی سند لائے۔اللہ پر حق ہے کہ یہ جب تک اپنی اس بات کا ثبوت پیش نہ کرے، اسے آتش دوزخ میں گلائے۔

اور بفرض غلط اگر معاذ اللہ کوئی بدمذہب ہی خطبہ تصنیف کرے اور وہ صحیح ہو اس میں کوئی بدمذہبی نہ ہو، تو اس کے



● خارجی۔رافضیوں کے ایک فرقہ جو حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اچھا کہتے اور حضرت علی کرم اللہ وجہ کو نہیں مانتے
● ناصبی: اہل بیت سے دشمنی رکھنے والا فرقہ
● غیر ثقہ: ناقابل اعتماد
● اموات: مردے

پڑھنے سے نماز کیوں ناجائز ہونے لگی۔ یہ دل سے مسئلہ گڑھنا اور شریعت مطہرہ پر افترا کرنا ہے۔ ہاں اردو زبان خطبہ میں ملانا نہ چاہیے کہ خلاف سنت متوارثہ ہے۔ یہ دوسری بات ہے، اسے عدم جواز نماز سے کیا علاقہ؟ شخص مذکور اگر اپنی ان حرکات پر مصر رہے اور تائب نہ ہو تو اس کے پیچھے نماز نہ چاہیے۔ نہ اس کے ہاتھ پر بیعت و یتوب اللہ علی من تاب۔ واللہ تعالی اعلم بالصواب۔

## عیدگاہ میں مسجد کا سامان لے جانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماے دین اس مسئلہ میں کہ عیدگاہ میں مسجد کے بستر وغیرہ لے جانا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: عیدگاہ میں مسجد کا مال لے جانا ممنوع ہے۔ واللہ تعالی اعلم۔

## عیدگاہ مسجد کی طرح قابل تعظیم ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ عیدگاہ مثل مساجد قابل حرمت و وقعت ہے یا نہیں؟ اس کا حکم، حکم مسجد ہے یا نہیں۔ اس احاطہ کے اندر غیر قوم جوتے پہنے ہوئے جا سکتی ہے یا نہیں۔ اور اس چار دیواری کے اندر خرید و فروخت ہو سکتی ہے یا نہیں۔ خطبہ کے وقت دکان داروں یا خوانچہ والوں کا گوشت اس میں جائز ہو سکتا ہے یا نہیں بالتشریح اس کا جواب مرحمت فرمایا جائے۔

الجواب: عیدگاہ ایک زمین ہے کہ مسلمانوں نے نماز عید کے لیے خاص کی۔ امام تاج الشریعہ نے فرمایا صحیح یہ ہے کہ وہ مسجد ہے اس پر تمام احکام، احکام مسجد ہیں۔ نہایہ میں اگرچہ مختار للفتوی یہ رکھا کہ وہ عین مسجد نہیں مگر اس کے یہ معنی نہیں ہو سکتے کہ اس کی تنظیف و تطہیر ضروری نہیں۔

غیر وقت نماز و خطبہ میں اس میں خرید و فروخت، قول اول پر مطلقا حرام ہے۔ اور خرید و فرخت کے لئے اسے متعین کرنا بالاتفاق حرام ہے۔ اذ لا یجوز تغییر الوقف عن ہیاءتہ فضلا عن ضیعتہ کما فی الھندیۃ وغیرھا اور یوں کہ اتفاقاً غیر وقتِ نماز و خطبہ میں ایک کے پاس کوئی شے ہو، وہ دوسرے کے ہاتھ بیع کرے، قول دوم پر اس میں حرج نہیں۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| • خلاف سنت متوارثہ | : مسلسل قائم رہنے والی سنت کے خلاف | | |
| • عدم جواز نماز | : نماز کا جائز نہیں ہونا | • کیا علاقہ؟ | کوئی تعلق نہیں |
| • خوانچہ والوں | : ٹھیلے پر بیچنے والے | • بالتشریح | : شرح کے انداز میں |
| • تنظیف و تطہیر | : صفائی و ستھرائی | • بیع کرے | بیچے |

وقت نماز یا خطبہ میں خوانچہ والوں کا گوشت بلاشبہ ممنوع وواجب الانسداد ہے کہ مخل استماع وناقض ہے اور ان کے غیر اوقات میں وہی اختلاف قولین۔ یوہیں کفار کی آمد رفت خصوصا جوتا پہنے، کہ یہ نجاست سے خالی نہیں ہوتے نہ وہ جنابت سے۔





- واجب الانسداد: روکنا واجب
- اختلاف قولین: دو قولوں میں اختلاف
- مخل استماع وناقض: سننے میں مخل اور توجہ بگاڑنے والا ہے

# کیا موت وقت صرف لا الہ الا اللہ پڑھنا کافی ہے

سوال: (عبدالحکیم صادقپوری کا کہنا ہے کہ) مرگ کے وقت صرف **لا الہ الا اللہ** کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے "مرنے والوں کو **لا الہ الا اللہ** کی تلقین کرو" **محمد رسول اللہ** ملانے کو نہیں فرمایا۔ اور فرمایا "جس کا پچھلا کلام **لا الہ الا اللہ** ہوتو وہ جنت میں گیا" یہاں بھی **محمد رسول اللہ** نہیں فرمایا تو اگر لا الہ الا اللہ کے بعد محمد رسول اللہ کا لفظ بڑھایا جائے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حکم کے خلاف ہونے کے سبب برا اور منع ہو۔ (یہ صحیح ہے یا نہیں)

الجیب: اس کے رد میں عبدالواحد صاحب مجددی رامپوری کا رسالہ "وثیقہ بہشت" اس کے ساتھ تھا۔ تحریر فقیر بر وثیقہ بہشت۔

الجواب: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللھم لك الحمد۔ اللہ عزوجل خیر کے ساتھ شہادتین پر موت نصیب کرے۔ وقت مرگ بھی پورا کلمۂ طیبہ پڑھنا چاہئے۔ جو اسے منع کرتا ہے، مسلمان اس کے اغوا اور اضلال پر کان نہ رکھیں کہ وہ شیطان کی اعانت چاہتا ہے۔ امام ابن الحاج مکی قدس سرہ الملکی **مدخل** میں فرماتے ہیں کہ "دم نزع دو شیطان آدمی کے دونوں پہلو پر آکر بیٹھتے ہیں۔ ایک اس کے باپ کی شکل بن کر دوسرا ماں کی۔ ایک کہتا ہے وہ یہودی ہو کر مرا تو یہودی ہو جا کہ یہود وہاں بڑے چین سے ہیں۔ دوسرا کہتا ہے کہ وہ شخص نصرانی گیا تو نصرانی ہو جا کہ نصاریٰ وہاں بڑے آرام سے ہیں۔ علماء فرماتے ہیں کہ شیطان کے اغوا سے بچانے کے لئے محتضر کو تلقین کلمہ کا حکم ہوا۔ ظاہر ہے کہ صرف لا الہ الا اللہ اس کے اغوا کا جواب نہیں۔ لا الہ الا اللہ تو یہود و نصاریٰ بھی مانتے ہیں۔ ہاں وہ کہ جس سے اس ملعون کے فتنے مٹتے ہیں محمد رسول اللہ کا ذکر کریم ہے۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ یہی اس کی ذریات کے دل میں بھی چبھتا، جگر میں زخم ڈالتا ہے۔ مسلمان ہرگز ہرگز اسے نہ چھوڑیں اور جو منع کرے، اس سے اتنا کہہ دیں کہ "گر بتو حرام است حرامت باد" (اگر یہ تجھ پہ حرام ہے تو حرام رہے)۔ **مجمع بحار الانوار** میں ہے کہ **سبب التلقین انه یحضر یفسد عقدہ والمراد بلا الہ الا اللہ الشھادتان**۔ تلقین کا سبب یہ ہے کہ اس وقت شیطان آدمی کا ایمان بگاڑنے آتا ہے۔ اور لا الہ الا اللہ سے پورا کلمہ مراد ہے۔ **فتح القدیر** میں ہے کہ **المقصود منه التذ کیر فی**



| | |
|---|---|
| ● مرگ | : موت |
| ● اغوا اور اضلال | : دھوکہ دینے گمراہ کرنے |
| ● محتضر | : حاضرین |
| ● گر بتو حرام است حرامت باد | : اگر یہ تجھ پہ حرام ہے تو حرام رہے |

وقت تعرض الشیطان. تلقین سے مقصود تعرض شیطان کے وقت ایمان کا یاد دلانا ہے۔ اسی طرح **تبیین الحقائق** اور **فتح اللہ المبین** وغیرہما میں ہے، **مرقاۃ شرح مشکوٰۃ** میں علامہ میرک سے ہے من کان آخر کلامہ لا الہ الا اللہ المراد مع قرینہ فانہ بمنزلۃ علم لکلمۃ الایمان. حدیث میں جو فرمایا کہ جس کا پچھلا کلام لا الہ الا اللہ ہو اس سے مراد پورا کلمۂ طیبہ ہے کہ لا الہ الا اللہ گویا کہ اس کلمۂ ایمان کا نام ہے۔ **درر غرر** میں ہے یلقن بذکر الشھادتین عندہ لان الاولیٰ لا تقبل بدون الثانیہ کلمۂ طیبہ کے دونوں جز میت کو تلقین کئے جائیں۔ اس لئے کہ لا الہ الا اللہ بے محمد رسول اللہ کے مقبول نہیں۔ **غنیہ ذوی الاحکام** میں اس پر تقریر فرمائی۔ **تنویر الابصار** میں ہے یلقن بذکر الشھادتین دونوں شہادتیں تلقین کی جائیں۔ **در مختار** میں ہے کہ لان الاولیٰ لا تقبل بدون الثانیہ کہ پہلی بے دوسری کے مقبول نہیں۔ **مختصر القدوری** میں ہے کہ لقن الشھادتین تلقین پورا کلمہ سکھایا جائے۔ **جوھریہ** میں ہے لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم لقنوا موتاکم شہادۃ ان لا الہ الا اللہ وصورۃ التلقین ان یقال عندہ فی حالۃ النزع جھرا وھو یسمع اشھد ان لا الہ الا اللہ و اشھد ان محمد رسول اللہ اس لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اپنے اموات کو لا الہ الا اللہ کی شہادت یاد دلاؤ۔ اور اس یاد دلانے کی صورت یہ ہے کہ اس کی نزع میں اس کے پاس ایسی آواز سے کہ وہ سنے اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمد رسول اللہ پڑھیں۔ **مجمع الانہر** میں ہے کہ (ویلقن الشھادۃ) فیجب علی اخوانہ و اصدقائہ ان یقولوا عندہ کلمتی الشھادۃ قال النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من کان آخر کلامہ لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ۔ میت کو شہادت سکھائیں۔ اس حکم سے اس کے عزیزوں اور دوستوں پر واجب (نہایت مؤکد) ہے کہ دونوں شہادتیں اس کے پاس پڑھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جس کا اخیر کلام لا الہ الا اللہ ہو وہ جنت میں جائے۔ **بحر الرائق** میں ہے کہ (لقن الشھادۃ) بان یقال عندہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ میت کو شہادت کی تلقین کریں یوں کہ اس کے پاس لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھیں --------- غرض نقل مستفیض سے ہے اور مسئلہ واضح۔ اور اسلامی نگاہ میں شیطانی قول خود اپنے قائل کا فاضح۔ ہاں بعض متاخرین شافعیہ نے یہ کہا کہ صرف لا الہ الا اللہ کہنے پر ثواب موعود مل جائے گا۔ معاذ اللہ وہ بھی نہیں کہتے کہ مرتے وقت محمد رسول اللہ کہنا منع ہے۔ یہ ممانعت محض مردود و مطرود و خلاف اجماع ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● شہادتین | :لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ | ● ثواب موعود | جس ثواب کا وعدہ ہے |
| ● تعرض شیطان | :شیطان کا بہکانا | | |
| ● فاضح | برائی بیان کرنے والا | | |
| ● مردود مطرود | رد کیا ہوا ٹھکرایا ہوا | | |

## مزار کو بوسہ دینا اور وہاں سے الٹے پاؤں پھرنا کیسا؟

سوال: پیر مرشد کے مزار کا طواف کرنا اور مزار کی چوکھٹ کو بوسہ دینا اور آنکھوں سے لگانا اور مزار سے الٹے پاؤں پیچھے ہٹ کے ہاتھ باندھے ہوئے واپس آنا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: مزار کا طواف کہ محض بہ نیت تعظیم کیا جائے ناجائز ہے کہ تعظیم بالطواف مخصوص بخانہ کعبہ ہے۔ مزار کو بوسہ دینا نہ چاہئے۔ علماء اس میں مختلف ہیں۔ بہتر بچنا اور ادب اسی میں زیادہ ہے۔ آستانہ بوسی میں حرج نہیں اور آنکھوں سے لگانا بھی جائز کہ اس سے شرع میں ممانعت نہ آئی۔ اور جس چیز کو شرع نے منع نہ فرمایا، منع نہیں ہوسکتی قال اللہ تعالیٰ ان الحکم الا اللہ۔ ہاتھ باندھے الٹے پاؤں واپس آنا ایک طرز ادب ہے۔ ہاں اگر اس میں اپنی اور دوسرے کی ایذا کا اندیشہ ہو تو اس سے احتراز کیا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بغیر وضو و تیمم جنازہ پڑھنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک جنازہ کی نماز میں کچھ لوگ بلا وضو بلا تیمم شریک ہوگئے، ان کی نماز ہوئی یا نہیں۔ اور ان کی نسبت کیا حکم ہے۔ اور ایک شخص نے کہا کہ انہوں نے کچھ برا نہ کیا کہ نماز جنازہ میں صرف امام کی طہارت ضروری ہے، مقتدیوں کی طہارت کی حاجت نہیں۔ اس کا یہ قول کیسا ہے۔ بینوا توجروا۔

الجواب: جنازہ کی نماز مثل اور نمازوں کے، بغیر طہارت کے ہرگز صحیح نہیں۔ وہ پڑھنے والے گنہگار ہوئے اور انہوں نے بہت سخت برا کیا اور ان کی نماز ہرگز ادا نہ ہوئی۔ نماز جنازہ میں صرف طہارتِ امام شرط ہونے کے یہ معنی ہیں کہ ایسا ہو جب بھی اس میت کی نماز جنازہ ادا ہوجائے گی اور وہ فرض کفایہ ساقط ہوجائے گا کہ جب امام طاہر تھا تو اس کی نماز صحیح ہوگئی، اس فرض کے ادا کو اتنا کافی ہے کہ اس میں جماعت شرط نہیں--------- یہ معنی نہیں ہیں کہ فقط طہارتِ امام، صحتِ نماز مقتدیان کے لئے بھی کفایت کرتی ہے۔ مقتدیوں کو بے طہارت پڑھ لینی جائز ہے، یہ محض جہالت فاحشہ ہے۔ جس نے یہ فتویٰ بیہودہ دیا۔ وہ شرعاً تعزیر دیے جانے کے قابل ہے کہ جاہل کو مفتی بننا حرام ہے۔

- تعظیم بالطواف: طواف کے ذریعہ تعظیم
- صحتِ نماز مقتدیان: مقتدیوں کی نماز کا صحیح ہونا
- تعزیر: سزا
- جہالت فاحشہ: بہت بڑی جہالت



## شوہر بیوی کا ولی ہے یا نہیں، مردہ بیوی کو شوہر غسل دے سکتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ حالت زندگی میں خاوند، اپنی بیوی کا ولی ہوتا ہے مانند ماں باپ کے یا نہیں۔ جو ہوتا ہے تو بعدِ موت ولایت قائم رہتی ہے یا نہیں۔ اگر رہتی ہے تو ہاتھ لگانا، منھ دیکھنا، اجازت نماز کی دینا جائز ہے یا نہیں۔ اور نکاح رہتا ہے یا نہیں۔ اور ایک صاحب فرماتے ہیں کہ بعد وفاتِ فاطمہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حضرت علی کرم اللہ وجهه الكريم نے اپنے ہاتھ سے غسل دیا۔ اگر یہ بات حق ہے تو ہم لوگ بھی اپنی عورتوں کو غسل دیں، تو جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: شوہر ولی نہیں، نہ حیات میں نہ بعدِ موت۔ نہ موتِ زوجہ سے نکاح قائم رہے۔ اور یہ کسی حدیث صحیح سے ثابت نہیں کہ مولیٰ علی کرم اللہ وجهه الكريم نے خود اپنے ہاتھ سے غسل دیا۔ اور بالفرض ہو بھی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علاقے موت سے قطع نہیں ہوتے۔ اور سب کے علاقے قطع ہو جاتے ہیں۔ یہ مضمون خود حدیث میں وارد ہے، تو اوروں کو ان پر قیاس جائز نہیں۔ مرد اپنی مردہ عورت کو غسل نہیں دے سکتا۔

## میت کے کفنانے کے بعد اس پہ پھول ڈالنا کیسا ہے؟

سوال: یہاں میت ہو گئی تھی۔ اس کے کفنانے کے بعد پھولوں کی چادر ڈالی گئی۔ اس کو ایک پیش امام افغانی نے اتار ڈالا اور کہا کہ یہ بدعت ہے، ہم نہ ڈالنے دیں گے۔ دوسرے جو کعبہ شریف کے غلاف کا ٹکڑا ڈالا ہوا تھا اسے ہٹا دیا اور کہا کہ یہ روافض کا رواج ہے، ہم نہ ڈالیں گے۔ اسے الگ ہٹا کے اس نے نماز جنازہ پڑھائی۔ کیا حکم ہے؟

الجواب: پھولوں کی چادر بالائے کفن ڈالنے میں شرعاً اصلاً حرج نہیں، بلکہ نیت حسن سے حسن ہے۔ جیسے قبور پر پھول ڈالنا کہ وہ جب تک تر ہیں، تسبیح کرتے ہیں۔ اس سے میت کا دل بہلتا ہے اور رحمت اترتی ہے۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے وضع الورد والرياحين على القبور حسن۔ فتاویٰ امام قاضی خان و امداد الفتاح شرح المصنف لمراقی الفلاح و ردالمحتار علی الدرالمختار میں ہی___ انه ما دام رطبا يسبح فيؤنس الميت وتنزل بذكره الرحمة۔ (بے شک جب تک یہ تر رہے گا، اللہ تعالیٰ کی تسبیح بیان کرتی رہے گی اور اس کی برکت سے مردہ کو آرام نصیب ہوگا اور اس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مانند | مثل | ● ولی | سرپرست |
| ● قطع | ٹوٹنا | ● علاقے | رشتے تعلق |



پہ رحمتوں کا نزول ہوگا) یوہیں تبرک کے لئے غلاف کعبہ معظمہ کا قلیل ٹکڑا سینے یا چہرے پر رکھنا بلاشبہ جائز ہے۔اور اسے رواج روافض بتانا محض جھوٹ ہے۔ اسد الغابہ وغیرہا میں ہے لما حضرہ الموت اوصیٰ ان یکفن فی قمیص کان علیه افضل الصلوٰة والسلام کساہ ایاہ وان یجعل مما یلی جسدہ وکان عندہ اظفارہ علیه افضل الصلوٰة والسلام فاوصیٰ ان تسحق وتجعل فی عینیه و فمه وقال افعلوا ذالك وخلو ابینی وبین ارحم الراحمین۔ (ترجمہ، جب حضرت امیر معاویہ کا آخری وقت آیا تو یہ وصیت فرمائی کہ انہیں اس قمیص میں کفن دیا جائے جو رسول اکرم ﷺ نے عطا فرمائی تھی اور ان کے جسم سے متصل رکھی جائے۔ان کے پاس رسول اقدس ﷺ کے ناخن پاک کے کچھ تراشے بھی تھے ان کے متعلق وصیت فرمائی کہ باریک کرکے ان کے منہ اور آنکھوں پہ رکھ دیے جائیں، فرمایا کہ یہ کام انجام دینا اور مجھے ارحم الراحمین کے سپرد کر دینا) ان باتوں کو بدعت ممنوعہ ٹھہرانا اگر محض بر بنائے جہل ہو تو جہالت ہی ہے اور اگر بر بنائے وہابیت یعنی غیر مقلدیت یا دیوبندیت ہو، تو وہ نماز کہ اس نے پڑھائی باطل محض ہوئی۔ مسلمان بغیر نماز کے دفن کیا گیا۔اور جو جو اس امام کی حالت سے آگاہ تھے سب ترکِ فرضِ نمازِ جنازہ کے مرتکب و مستحق عذاب رہے۔ جب کہ خود وہابی یا وہابیہ کو صالح امامت جاننے والے نہ ہوں ورنہ باتفاق علماء حرمین شریفین کا فتویٰ ہو چکا ہے من شك فی كفرہ و عذابه فقد كفر۔ جو وہابی کے کفر میں شک کرے خود کافر ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## دوسرے کی زمین میں بغیر اجازت دفن کرنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین وشرع متین اس مسئلہ میں کہ میت کا دفن بلا اجازت کسی شخص کی اراضی میں کوئی قابل مواخذہ فعل ہے؟

دوم: کیا ایسا کرنے والے گنہگار نہ ہوں گے۔

سوم: کیا میت کے حق میں یہ فعل اولیٰ ہے۔

چہارم: اگر میت اس کے متعلق وصیت کرے، تو کیا پسماندگان میت اس پر اس طور سے عمل کریں کہ بلا اجازت مالک زمین کے، میت کو دفن کر دیں تو کیا عند الشرع یہ فعل، میت یا پسماندگان کے واسطے موجب ثواب ہوگا۔ بینوا توجروا



| | | | |
|---|---|---|---|
| • قلیل ٹکڑا | چھوٹا ٹکڑا | • قابل مواخذہ فعل | پکڑے جانے والا عمل |
| • متصل | ملا ہوا | • موجب ثواب | ثواب کا باعث |
| • تراشے | کترن، ناخن کا کٹا ہوا حصہ | | |
| • اراضی | زمینیں | | |
| • پسماندگان میت | میت کے گھر والے | | |

الجواب: بے اجازتِ مالک اس کی زمین میں دفن کرنا حرام ہے۔ ایسا کرنے والے گنہگار ہیں۔ میت اگر اس کی وصیت یوں کر گیا کہ چاہے مالک اجازت دے یا نہ دے، مجھے وہیں دفن کرنا، تو وہ بھی سخت گنہگار ہے۔ میت یا پسماندگان کے لئے ثواب کیسا؟ اس میں استحقاق عذاب ہے۔ مالک کو اختیار ہے کہ میت کی نعش کو نکال دے اور اپنی زمین خالی کرے، یا نعش رہنے دے اور قبر برابر کر کے اس پر جو چاہے بنائے، چلے، پھرے، تصرفات کرے، کہ قبر کی جو حدیثیں ہیں ایسی ناجائز قبر کے لئے نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالی فرماتے ہیں لیس لعرق ظالم حق (کسی ظالم کی رگ کا کوئی حق نہیں) درمختار میں ہے لا یخرج منه بعد اهالة التراب الا لحق آدمی کان تکون الارض مغصوبة ویخیر المالك بین اخراجه ومساواته بالارض۔ (یعنی مٹی ڈالنے کے بعد قبر سے نہیں نکالا جائے گا، مگر کسی آدمی کے حق کے باعث، مثلاً یہ کہ زمین غصب کی ہوئی ہو۔ مالک کو اختیار ہوگا کہ مردہ کو باہر نکالے یا قبر برابر کر دے۔)

یہ اصل حکم فقہی ہے مگر مسلمان نرم دل اور دوسرے مسلمان خصوصاً میت پر رحم دل ہوتا ہے۔ قال اللہ تعالی رحماء بینهم (وہ آپس میں رحم دل ہیں) اگر وہ درگزر کرے گا، اللہ تعالی عزوجل اس کی خطاؤں سے درگزر فرمائے گا۔ (الا تحبون ان یغفر اللہ لکم۔ کیا تمہیں یہ پسند نہیں کہ اللہ تعالی تمہاری مغفرت فرمادے) اگر وہ اپنے مردہ بھائی پر احسان کرے گا اللہ اس پر احسان کرے گا کما تدین تدان، (جیسا کرو گے ویسا ہی تمہارے ساتھ کیا جائے گا) اگر وہ اپنے مردہ بھائی کا پردہ فاش نہ کرے گا اللہ اس کی پردہ پوشی کرے گا من ستر ستره اللہ (جو کسی کی پردہ پوشی کرے اللہ تعالی اس کی پردہ پوشی فرمائے) اگر وہ اپنے مردہ بھائی کی قبر کا احترام کرے گا اللہ اس کی زندگی وموت میں اسے احترام بخشے گا۔ واللہ فی عون العبد ما کان العبد فی عون اخیه (اللہ اپنے بندہ کی مدد فرماتا ہے جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد کرتا ہے)۔ واللہ تعالی اعلم

## عورت شوہر کو اور شوہر عورت کو غسل دے سکتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک صاحب نے روبرو یہ مسئلہ بیان کیا کہ اگر کسی شخص کی عورت یا عورت کے شوہر کا انتقال ہو جائے تو شوہر عورت کو اور عورت شوہر کو غسل نہیں دے سکتی ہے۔ غسل کیا معنیٰ بلکہ چھو

● استحقاق عذاب     عذاب کا مستحق



نہیں سکتے ہیں، خواہ غسل دینے والے موجود ہوں یا نہ ہوں۔ کیوں کہ نکاح دنیا تک ہے جب دو میں سے کسی کا انتقال ہو گیا نکاح فسخ ہو گیا۔ جب نکاح فسخ ہو گیا تو عورت مرد کو اور مرد عورت کو نہیں چھو سکتا ہے۔ اس پر چھونا حرام ہو گیا۔ آیا ایسا ہو سکتا ہے۔ بینوا توجروا۔

الجواب: یہ مسئلہ مردہ کے بارے میں صحیح ہے کہ وہ بعد وفات زن اسے غسل نہیں دے سکتا۔ نہ اس کے بدن کو ہاتھ لگا سکتا ہے کہ موت سے عورت اصلا محل نکاح نہ رہی۔ چھونے کا جواز صرف بر بنائے نکاح تھا۔ ورنہ زن و شوہر اصل میں اجنبی محض ہوتے ہیں۔ اب کہ نکاح زائل ہو گیا، چھونے کا جواز بھی جاتا رہا۔ اور عورت کے بارے میں بھی صحیح ہے، اس حالت میں کہ وقت غسل عورت زوجیت زوج میں نہ ہو۔ مثلا مرد نے طلاق بائن دے دی تھی یا بعد وفات شوہر عدت گزر گئی۔ مثلا عورت حاملہ تھی، شوہر کے انتقال ہوتے ہی بچہ پیدا ہو گیا کہ اب عدت نہ رہی اور زوجیت سے یکسر نکل گئی۔ اسی طرح اگر عورت معاذ اللہ بعد وفات شوہر، مرتدہ ہو گئی۔ پھر اسلام لے آئی۔ یا پسر شوہر کو شہوت کے ساتھ چھو لیا کہ ان سب صورتوں میں نکاح زائل ہو گیا۔ بخلاف اس کے کہ شوہر مر گیا اور عورت عدت وفات میں ہے یا شوہر نے طلاق رجعی دی تھی اور ہنوز عدت باقی تھی کہ اس کا انتقال ہوا ان صورتوں میں عورت اپنے شوہر کو غسل دے سکتی ہے کہ ہنوز حکم زوجیت باقی ہے۔

## بے نمازی کے لڑکے کی جنازہ جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو شخص کبھی نماز پڑھے اور کبھی نہ پڑھے۔ اس کا جنازہ کرنا جائز ہے یا نہیں۔ اور بے نمازی کے لڑکے نابالغ کا جنازہ جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: بے نمازی اگرچہ فاسق ہے، مگر مسلمان ہے اور اس کی نابالغ اولاد کا غسل و کفن اور نماز و دفن میں وہی حکم ہے جو اور مسلمانوں کا حدیث میں ارشاد ہوا۔ صلوا علی کل بر و فاجر۔ واللہ تعالی اعلم۔

## مردہ کی جنازہ نہ پڑھی ہو تو کب تک پڑھی جاسکتی ہے؟

سوال: مردہ کی نماز جنازہ نہ پڑھی ہو، تو کتنے دن تک پڑھنا جائز ہے۔



● درگزر کرے :معاف کرے
● بعد وفات زن :بیوی کے انتقال کے بعد
● بر بنائے نکاح :نکاح ہونے کے سبب
● طلاق بائن :جس سے عورت نکاح سے نکل جاتی ہے

الجواب: جب تک بدن میت کا سالم ہونا مظنون ہو اور یہ امر اختلاف موسم وحالِ زمین وحال میت سے جلدی ودیر میں مختلف ہو جاتا ہے۔ گرمی میں جلد بگڑ جاتا ہے۔ سردی میں بدیر۔ زمین شور یا نمک میں جلد، سخت وغیر شور میں بدیر ------ فربہ مرطوب، جلد۔ خشک ولاغر بدیر۔ تو اس کے لئے مدت معین نہیں کر سکتے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بے نمازی کی جنازہ اور قبر پہ اذان:

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک طالب علم موضع فرید پور میں مولوی یٰسین کا شاگرد، وہاں کی مسجد میں مقیم ہے اور وہ یہ کہتا ہے کہ بے نمازی کے جنازہ کی نماز پڑھنا جائز نہیں ہے اور فاتحہ وغیرہ اور گیارہ شریف کی نیاز کرنا جائز نہیں ہے۔ اور قبر پر اذان اور یہاں پر سب گاؤں کے مسلمانوں کو گمراہ کئے دیتا ہے۔ لہٰذا یہ باتیں تحریر کردیں کہ جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

الجواب: اس شخص کے یہ مسئلے محض غلط اور بے سند ہیں۔ جنازہ کی نماز ہر مسلمان پر فرض ہے۔ کما ھو مبین" ایتان الاجر فی اذان القبر۔ اور فاتحہ اور گیارہویں شریف کی نیاز وایصال ثواب، اہل سنت کے نزدیک جائز و بہتر ہے۔ کما فی الھدایۃ والفتح القدیر والدر المختار ورد المحتار وغیرھا ان چیزوں کو جو شخص ناجائز کہے، اس سے ایک ہی بات دریافت کرنا کافی ہے، وہ یہ کہ جسے تو ناجائز کہتا ہے آیا اللہ ورسول نے اسے ناجائز کہا ہے، یا تو اپنی طرف سے کہتا ہے۔ اگر اللہ ورسول نے ناجائز کہا ہے، تو دکھا، کون سی آیت یا حدیث میں ہے کہ اذان جو مسلمانوں کی قبر پر دفع شیطان ودفعِ وحشت وحصولِ اطمینان ونزولِ برکت کیلئے کہی جائے وہ ناجائز ہے۔ اور اگر اللہ ورسول نے ناجائز نہ کہا، تو خود اپنی طرف سے کہتا ہے، تو تیرا قول تیرے منہ پر مردود ہے۔ بغیر اللہ ورسول کے منع فرمائے ہوئے کوئی چیز ناجائز نہیں ہو سکتی۔ ہمیں قرآن وحدیث نے یہ قاعدہ کلیہ ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ ورسول جس بات کا حکم دیں وہ واجب ہے جس سے منع فرمائیں، وہ ناجائز ہے۔ اور جس کا کچھ حکم نہ فرمائیں، وہ معافی میں ہے۔ وہ اگر واجب نہیں تو ناجائز بھی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بے نمازی کی جنازہ چاہیے یا نہیں؟



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● طلاق رجعی | :جس عورت سے فوراً نکاح سے نہیں نکلتی | ● ہنوز | :ابھی |
| ● مظنون | :گمان | | |
| ● حالِ زمین | :زمین کا حال کہ کیسی ہے | | |

سوال: بے نمازی کی نماز جنازہ چاہئے یا نہیں۔ اگر چاہئے تو کیا دلیل۔ جواب بالتفصیل بحوالہ کتب معتبرہ تحریر فرمایئے۔ بینوا توجروا

الجواب: صحیح یہ ہے کہ ترکِ نماز، سخت کبیرہ اشد کفران نعمت ہے۔ مگر کفر و ارتداد نہیں۔ جب کہ انکار فرضیت یا استخفاف واہانت نہ کرے،۔ اور نماز ہر مسلمان کے لئے جنازے کی فرض کفایہ ہے۔ اگر سب چھوڑ دیں گے، سب گنہگار رہیں گے۔ نماز پنجگانہ اس پر فرض تھی اس نے چھوڑی۔ نماز جنازہ ہم پر فرض ہے ہم کیوں چھوڑیں۔ اس نے وہ فرض چھوڑا، جو خالص حق، اللہ کریم، غنی، **عزوجل** کا تھا۔ ہم وہ فرض چھوڑ دیں جس میں اللہ عزوجل کا بھی حق ہے اور اس محتاج ناشد الاحتیاج کا بھی حق العبد یہ محض نادانی اور خود اپنی بھی بدخواہی ہے۔ علمائے کرام نے فرضیت نماز جنازہ سے صرف چند شخصوں سے استثناء فرمایا باغی اور آپس کے بلوائی کہ فریقین بطور جاہلیت لڑیں اور ان کے تماشائی اور ڈاکو اور وہ کہ لوگوں کو گلا دبا کر، پھانسی دے کر مرڈالا کرتا ہو۔ اور وہ جس نے ماں باپ کو قتل کیا۔ ظاہر ہے کہ بے نمازی اس سے خارج ہے تو اس کی نماز جنازہ مثل عام مسلمانوں کے فرض ہے۔

## حضور ﷺ کی جنازہ کتنی مرتبہ پڑھی گئی اور کس نے پڑھائی؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ حضور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے جنازہ کی نماز کتنے مرتبہ پڑھی گئی اور اول کس شخص نے پڑھائی۔ بینوا توجرو

نوٹ: (سائل نے حضور ﷺ کے نام پاک کے بعد مکمل درود لکھنے کے بجائے غالباً صرف ص یا صلعم لکھا تھا اس لئے اصل جواب سے پہلے اس کی تنبیہ فرمائی، فرماتے ہیں)

الجواب: صلی اللہ تعالی علی حبیبہ وآلہ وبارك وسلم ، سائل کو جواب مسئلہ سے زیادہ نافع یہ بات ہے کہ درود شریف کی جگہ جو عوام صلعم یا ع یا م یا صللم لکھا کرتے ہیں محض مہمل و جہالت ہے۔ القلم احدی اللسانین جیسے زبان سے درود شریف کے عوض یہ مہمل کلمات کہنا درود کو ادا نہ کرے گا یونہیں ان مہملات کا لکھنا درود لکھنے کا کام نہ دے گا۔ ایسی کوتاہ قلمی سخت محرومی ہے۔ میں خوف کرتا ہوں کہ کہیں ایسے لوگ فبدل الذین ظلموا قولا غیر الذی قیل لھم میں داخل نہ ہوں۔ نام پاک کے ساتھ ہمیشہ پورا درود لکھا جائے صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ۔



| | |
|---|---|
| بے سند | بغیر دلیل، نا قابل قبول |
| ابذان الاجر فی اذان القبر اعلیٰ حضرت کا رسالہ جس میں اس موضوع کی پوری وضاحت ہے | |
| دفع وحشت وحصول اطمینان ونزول برکت | قبر کی گھبراہٹ کے دور کرنے، اطمینان حاصل کرنے اور برکت الٰہی کے نزول کے لئے |
| اشد کفران نعمت | اللہ کی نعمت کا سخت انکار |
| انکار فرضیت | فرضیت کا انکار |
| استخفاف | ہلکا جاننا |

جنازہ اقدس پر نماز کے باب مختلف ہیں۔ ایک کے نزدیک یہ نماز معروف نہ ہوئی، بلکہ لوگ گروہ در گروہ حاضر آتے اور صلوٰۃ وسلام عرض کرتے۔ بعض احادیث بھی اس کی موئید ہیں کما بیناھا فی رسالتنا "النھی الحاجز عن تکرار صلوٰۃ الجنائز" اور بہت علماء یہی نماز معروف مانتے ہیں۔ امام قاضی عیاض نے اس کی تصحیح فرمائی کما فی شرح المؤطا للزرقانی

سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ، تسکین فتن وانتظام امت میں مشغول، جب تک ان کے دست حق پرست پر بیعت نہ ہوئی تھی، لوگ فوج درفوج آتے اور جنازۂ انور پر نماز پڑھتے جاتے، جب بیعت ہوئی، ولی شرعی صدیق رضی اللہ تعالی عنہ ہوئے۔ انہوں نے جنازہ مقدس پر نماز پڑھی۔ پھر کسی نے نہ پڑھی کہ بعدِ صلوۃِ ولی پھر اعادۂ نمازِ جنازہ کا اختیار نہیں۔ ان تمام مطالب کی تفصیل قلیل فقیر کے رسالہ ("النھی الحاجز عن تکرار صلوٰۃ الجنائز") میں مذکور ہے۔ مبسوط امام شمس الائمہ سرخسی میں ہے کہ ان ابابکر رضی اللہ تعالی عنہ کان مشغولا بتسویۃ الامور وتسکین الفتنۃ فکانوا یصلون علیہ قبل حضورہ وکان الحق لہ لانہ ھو الخلیفہ فلما فرغ صلی علیہ ثم لم یصل احد بعدہ علیہ۔ بزار وحاکم وابن منیع وبیہقی وطبرانی معجم اوسط میں حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا: اذا غسلتمونی و کفنتمونی فصلوا علی سریری ثم اخرجو اعنی فان اول من یصلی علی جبریل ثم میکائیل ثم اسرافیل ثم ملک الموت مع جنودہ من الملا ئکہ باجمعھم ثم ادخلوا علی فوجا بعد فوج فصلوا علی وسلموا تسلیما۔ جب میرے غسل وکفن سے فارغ ہو مجھے نعش مبارک پر رکھ کر باہر چلے جاؤ۔ سب سے پہلے جبرئیل مجھ پر صلوۃ کریں گے، پھر میکائیل، پھر اسرافیل، پھر ملک الموت اپنے سارے لشکروں کے ساتھ، پھر گروہ در گروہ میرے پاس حاضر ہوکر مجھ پر درود وسلام عرض کرتے جاؤ۔ واللہ تعالی اعلم

## اگر نماز جنازہ کی کچھ تکبیریں چھوٹ جائے تو کیا کرے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نماز جنازہ کا مسبوق، فوت شدہ تکبیروں کو پورا کرے، تو ان میں کس کس تکبیر میں کیا کیا پڑھے؟



| | | | |
|---|---|---|---|
| • ناشد الاحتیاج | حاجت کا طلب کرنے والا | • تسکین فتن | فتنوں کو دبانے |
| • مہملات | جن کا کچھ معنی نہیں | • بعدِ صلوۃِ ولی | ولی کے نماز پڑھ لینے کے بعد |
| • کوتاہ قلمی | قلم روک لینا | • مسبوق | جو بعد میں نماز میں شامل ہو |

الجواب: اگر جنازہ اٹھا لیا جانے کا اندیشہ ہو، جلد جلد تکبیریں بلا دعا، کہہ کر سلام پھیر دے۔ ورنہ ترتیب وار پڑھے مثلاً تین تکبیریں فوت ہوئیں تو چوتھی امام کے ساتھ کہہ کر بعد سلام پہلی تکبیر کے بعد ثنا، پھر درود پڑھے، پھر دعا، پڑھے۔ اور دو فوت ہوئیں، تیسری امام کے ساتھ دعا، چوتھی کے بعد سلام، پھر اول کے بعد ثنا دوم کے بعد درود اور ایک ہی فوت ہوئی تو بعد سلام ایک تکبیر کے بعد ثنا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## نماز جنازہ کی امامت کا مستحق کون؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ نماز جنازہ کے لئے امامت میں احق و افضل کون ہے؟ کیا امام جامع مسجد، یا قاضی، اس معنی میں کہ نکاح خوانی کرتا ہو اور لیاقت کچھ نہیں رکھتا، صرف معمولی اردو کی کتابیں دیکھے ہوئے ہو۔ وہ میت کے ورثا یا اولیا سے بلا اذن طلب کئے نماز جنازہ پڑھا سکتا ہے اور افضل و اعلم بالسنہ عالم و احق بالامامۃ فرد کی موجودگی میں اس شخص کا نماز پڑھانا کیسا ہے؟ یہ جو عام طور پر رائج ہے کہ نماز پڑھانے کا وارث یا ولی میت سے اذن لیتے ہیں، کیا یہ کچھ ضروری ہے اور کون امام بلا اذن طلب کئے بھی نماز پڑھا سکتا ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: نماز جنازہ ولی میت کا حق ہے۔ دوسرا کہ اس کے اذن کا محتاج ہے، اگر بے اس کے اذن کے پڑھائے، اسے اعادۂ نماز جائز ہے۔ حالانکہ نماز جنازہ کی تکرار مشروع نہیں -------- نکاح خوانی کا قاضی کوئی عہدۂ شرعی نہیں، وہ بے اذنِ ولی ہرگز نہیں پڑھا سکتا۔ یونہی جامع مسجد کا امام۔ اگر میت، جمعہ وغیرہ اس کے پیچھے نہ پڑھتا ہو یا وہ علم و فضل میں ولی میت سے زائد نہ ہو۔ اسی طرح امام الحی یعنی مسجد محلہ کا امام ----- ہاں اگر میت ان کے پیچھے نماز پڑھا کرتا تھا۔ اور یہ فضل دینی میں ولی سے زائد ہیں تو بے اذن ولی پڑھا سکتے ہیں۔ اور اصحاب ولایت عامہ مثلاً سلطانِ اسلام، یا اس کا نائب، حاکم شہر، یا اس کا نائب، قاضی شرع، جسے سلطان اسلام نے فصل مقدمات پر مقرر کیا، یا اس کا نائب، یہ لوگ ولی پر مقدم ہیں۔ انہیں ولی سے اجازت لینے کی مطلقاً حاجت نہیں۔ اور صورت مذکورہ کے علاوہ دونوں امام اور یہ والیان عام اگر نماز پڑھا دیں، تو ولی کو حق اعادہ نہیں۔ باقی سب محتاجِ اذن ولی ہیں۔ اگر بے اذن پڑھائیں گے، حق غیر میں دست اندازی کے مرتکب ہوں گے۔ مگر فرض کفایہ ادا ہو جائے گا۔ ولی نے اگر ان کی اقتداء کر لی فبہا کہ اذن ابتدا میں نہ تھا، تو اب ہو گیا۔ ورا قتدا نہ کی، تو اب اسے جائز ہے کہ دوبارہ پڑھے اور جو



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● اعلم بالسنہ | سنت کا زیادہ جاننے والا | ● بلا اذن | بغیر اجازت |
| ● اعادۂ نماز | نماز کا دہرانا | ● احق بالامامۃ | امامت کا زیادہ مستحق |
| ● اصحاب ولایت عامہ | وہ لوگ جن کا ولی ہونا مسلم ہے | ● مشروع نہیں | شریعت میں اس کا حکم نہیں آیا |
| ● فبہا | تو ٹھیک | ● فصل مقدمات | مقدموں کے فیصلے |
| ● [illegible] | [illegible] کرنے کے بعد | | |

پہلی جماعت میں شریک نہ ہوئے تھے، انہیں اس جماعتِ ولی میں شرکت کی اجازت ہے۔

## بے نمازی قبرستان میں دفن ہوسکتا ہے یا نہیں؟

سوال: ایک حنفی عالم کہتا ہے کہ بے نمازی کافر مرتد ہے۔ اس پر نماز جنازہ پڑھنا جائز نہیں اور اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں نہ دفن کرنا چاہئے۔ اس عالم کا قول مردود ہے یا نہیں۔ تین شخص کو بے نماز جنازہ دفن کرادیا ہے۔ اس پر شرعاً کیا وعید عائد ہوسکتی ہے۔ دنیا میں ایسا مسلمان نہیں جو گاہ بگاہ نماز پنجگانہ وعیدنہ پڑھتا ہو۔

الجواب: ایمان وتصحیح عقائد کے بعد جملہ حقوق اللہ میں سب سے اہم واعظم نماز ہے۔ جمعہ وعیدین یا بلا پابندی پنجگانہ پڑھنا۔ ہرگز نجات کا ذمہ دار نہیں۔ جس نے قصداً ایک وقت کی چھوڑی، ہزاروں برس جہنم میں رہنے کا مستحق ہوا۔ جب تک توبہ نہ کرے، اور اس کی قضانہ کرے۔

مسلمان اگر اس کی زندگی میں اسے یک لخت چھوڑ دیں، اس سے بات نہ کریں، اس کے پاس نہ بیٹھیں، تو ضرور وہ اس کا سزاوار ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: واما ينسينك فلا تقعد بعد ذكرى مع قوم الظالمين (اگر شیطان تجھے بھلادے تو یاد آنے کے بعد ظالموں کے پاس نہ بیٹھنا)۔ مگر بعد موت ہر سنی صحیح العقیدہ کو غسل وکفن دینا ، اس کے جنازہ کی نماز پڑھنا الاما استثنیٰ ولیس ھذامنھم (اگر وہ جن کا استثنا کیا گیا ہے اور یہ ان میں سے نہیں) فرض قطعی علی الکفایۃ ہے۔ اگر سب چھوڑ دیں، جن جن کو اطلاع تھی، سب گنہگار وتارک فرض ومستحق عذاب ہوں گے۔

جس نے تین مسلمانوں کو بے نماز دفن کرادیا، فاسق، مرتکب کبیرہ، مستوجب سزائے شدید ہوا۔ بے نمازی کہ نماز کو فرض جانتا ہو، اس کی تحقیر نہ کرتا ہو۔ اگر نفس وشیطان کے پھندے میں اگر نہ پڑھتا ہو، مرتکب کبائر ہے، مستحق عذاب نار ہے۔ مگر کافر نہیں، باغی نہیں، ڈاکو نہیں، ایک تباہ کار مسلمان ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: الصلوٰة واجبة عليكم على كل مسلم يموت برا كان او فاجرا وان هو عمل الكبائر سواچار کے تم پر ہر مسلمان کی نماز جنازہ فرض ہے۔ باغی، رہزن، جب کہ یہ جنگ میں قتل ہو، اسی طرح رات کو شہر کے اندر ہتھیار لے کر لوٹ مار کرنے والا، گلا دبا کر مارنے والا اور اپنے ماں باپ میں سے کسی کا قاتل)------اور



| | |
|---|---|
| • یک لخت | بالکل |
| • سزاوار | لائق |
| • فرض قطعی علی الکفایۃ | ایسا فرض جو سب پر ہے مگر اگر ان میں کسی نے کر لیا سب کی طرف سے ہو جائے گا |
| • مستوجب سزائے شدید | سخت سزا کا مستحق |
| • مرتکب کبائر | کبیرہ گناہوں کا مرتکب |

فرماتے ہیں: صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الدواوین ثلثة.فديوان لا يغفر الله منه شيئا .وديوان لا يعباء الله منه شيئا .وديوان لا يترك الله منه شيئا -- فأما الديوان الذى لا يغفر الله منه شيئا فالاشراك بالله .واما الديوان الذى لا يعباء الله منه شيئا فظلم العبد نفسه فيما بينه وبين ربه من صوم يوم تركه او صلوة تركها فان الله تعالى يغفر ذالك ان شاء ويتجاوز -واما الديوان الذى لا يترك الله منه شيئا فمظالم العباد بينهم القصاص لا محالة (یعنی) دفتر تین ہیں۔ایک دفتر میں سے اللہ تعالیٰ کچھ معاف نہ فرمائے گا اور دوسرے کی اللہ تعالیٰ کو کچھ پرواہ نہیں۔اور تیسرے میں سے اللہ تعالیٰ کچھ نہ چھوڑے گا۔وہ دفتر جس میں سے اللہ کچھ معاف نہ فرمائے گا، دفتر کفر ہے۔اور وہ جس کی اللہ کو کچھ پرواہ نہیں وہ بندے کا اپنے رب کے معاملہ میں اپنی جان پر ظلم کرنا کہ کسی دن کا روزہ چھوڑ دیا، یا نماز چھوڑ دی۔اللہ تعالیٰ چاہے گا، تو معاف کردے گا اور درگزر فرمائے گا۔اور وہ دفتر جس میں سے اللہ تعالیٰ کچھ نہ چھوڑے گا وہ بندوں کے باہم ایک دوسرے پر ظلم ہیں۔ان کا بدلہ ضرور ہونا ہے رواہ الامام احمد والحاکم فی المستدرك عن ام المؤمنين الصديقه رضى الله تعالى عنها۔---- نیز فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خمس صلوات كتبهن الله تعالى على العباد- فمن جاء بهن فلم يضع منهن شيئا استخفافا بحقهن كان له عند الله عهدا ان يدخل الجنة ومن لم يات بهن فليس له عند الله عهدان شاء عذبه وان شاء ادخله الجنة-رواه الائمه مالك واحمد وابوداؤدوالنسائى وابن ماجه وابن حبان والحاكم والبيهقى بسند صحيح عن عبادة بن الصامة رضى الله تعالىٰ عنه .

(یعنی) پانچ نماز اللہ تعالیٰ نے بندوں پر فرض کی ہیں، جو انہیں بجالائے اور ان کے حق کو ہلکا جان کر ان میں سے کچھ ضائع نہ کرے، اللہ کے پاس عہد ہو کہ اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور جو انہیں بجانہ لائے اس کے لئے اللہ تعالیٰ کے پاس عہد نہیں، چاہے اسے عذاب کرے چاہے اسے جنت میں داخل کرے۔واللہ تعالیٰ اعلم

## جنازہ لے جانے میں آگے سراہانا ہو یا پائنتی؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جنازہ لے چلیں تو سرہانا آگے کریں یا پائنتی۔ایک شخص کہتا ہے کہ



پائنتی آگے کرنے کا حکم ہے۔ میں نے علمائے دین سے پوچھ لیا ہے اور قبر پر اذان کہنے کو ایک شخص ناجائز وحرام کہتا ہے۔ اس میں کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

الجواب: اس شخص نے محض غلط کیا۔ جنازہ لے چلنے میں سرہانے آگے کرنے کا حکم ہے۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے فی المشی بالجنازۃ یقدم الراس کذا فی المضمر۔ قبر پر اذان دینے کو جس نے حرام کہا محض غلط کہا۔ اگر سچا ہے، تو بتائے کہ کس آیت یا حدیث میں اس کو حرام فرمایا ہے۔ اگر نہ بتائے اور ہرگز نہ بتا سکے گا تو خدا اور سول پر افترا کرنے کا اقرار کرے۔ حرام وہ ہے جسے اللہ ورسول نے حرام فرمایا اور واجب وہ ہے جسے خدا اور سول نے واجب کہا حکم دیا لیکن وہ چیزیں جس کا خدا اور سول نے حکم دیا اور نہ منع کیا، وہ سب جائز ہیں۔ انہیں حرام کہنے والا خدا اور سول پر افترا کرتا ہے۔ فقیر (اعلیٰ حضرت) کا خاص اس باب میں رسالہ (ایذان الاجر فی اذان القبر) طبع ہو گیا ہے۔ اسے دیکھ کر اس اذان کے فوائد معلوم کریں۔ اس میں پندرہ دلیلوں سے اس کی اصل جواز کا ثبوت دیا گیا ہے۔ جو مدعی حرمت کا ہے، پہلے اس کے حرام ہونے کا آیت وحدیث سے ثبوت دے۔ جب نہ دے سکے تو اپنے کذب کا اقرار اور اذان کے جائز ہونے کا اعتراف کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مردہ کی نماز پڑھانے کو جو جانماز ملتی ہے اس کا کرتہ بنانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مردہ کے نماز پڑھانے کے واسطے جو جانماز ملتی ہے، اس سے کرتا یا اور کچھ بنانا جائز ہے یا نہیں؟ اور اگر جائز نہیں ہے، تو اس پر جو نماز مفروضہ پڑھی گئی ہو، وہ لوٹائی جائے گی یا نہیں۔ اور اس کفن سے یہ جانماز کے واسطے کپڑا نکالنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: اس جانماز سے دو غرضیں لوگوں کی ہیں۔ ایک یہ کہ اکثر نماز جنازہ راستے وغیرہ (میں) بے احتیاطی کے مقامات پر ہوتی ہے۔ مسجد کہ پاکیزہ وصاف رکھی جاتی ہے اس میں نماز جنازہ منع ہے، تو بغرض احتیاط امام کے نیچے جانماز بچھا دی جاتی ہے کہ سب مقتدیوں کے لئے اس کا مہیا کرنا دشوار ہوتا ہے۔ اور اگر فرض کیجئے کہ وہ تمام جگہ ایسی ناپاک ہے کہ کسی کی نماز نظر بواقع نہ ہو سکے، تو جانماز کے سبب امام کی نماز تو ہو جائے گی اور اسی قدر سب مسلمانوں کی طرف سے ادائے فرض وابرائے ذمہ کے لئے کافی ہے کہ نماز جنازہ میں جماعت شرط نہیں۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ایذان الاجر فی اذان القبر | اعلیٰ حضرت کا مایہ ناز رسالہ، جس میں دلائل کے ساتھ حق کو واضح کر دیا گیا ہے | | |
| ● مدعی حرمت | حرام کہنے والا | | |
| ● کذب | جھوٹ | | |
| ● مفروضہ | فرض کیا ہوا | ● نظر بواقع | یعنی اگر واقعی نہ ہو سکے |
| ● ابرائے ذمہ | ذمہ سے ادا ہونا | ● نفع فقیر | فقیر کا نفع |

دوسرے، نفع فقیر، کہ وہ جانماز، بعد نماز کسی طالب علم یا اور فقیر پر تصدق کر دی جاتی ہے۔ اور یہ دونوں غرضیں محمود ہیں، تو اس کے جواز میں کلام نہیں اور جس فقیر پر وہ تصدق کی گئی، اس کی ملک ہے۔ کرتا وغیرہ جو چاہے بنائے۔ اس میں نماز مکروہ بھی نہیں، نہ اصلاً حاجتِ اعادہ کما لا یخفی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مزارت پر منت مان کر چادر چڑھانا کیسا ہے؟

سوال: کسی اولیاء اللہ یا شہید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزار شریف پر پھول کی یا کپڑے کی چادر منت مان کر چڑھانا کیسا ہے۔ چاہئے یا نہیں

الجواب: یہ منت کوئی شرعی نہیں۔ اذلیس من جنسہ واجب (اس لئے کہ اس کی جنس کچھ واجب نہیں) ہاں پھول چڑھانا حسن ہے۔ اور قبورِ اولیاء کرام قدسنا اللہ باسرارھم پر چادر بقصدِ تبریک ڈالنا مستحسن ہے۔ قال اللہ تعالیٰ ذالك ادنیٰ ان یعرفن فلا یوذین (وہ اس سے زیادہ قریب ہے کہ پہچان ہو جائے تو انہیں ایذا نہ دی جائے)۔ امام عارف باللہ سیدی عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی نے کشف النور عن اصحاب القبور میں اس کی تصریح فرمائی پھر علامہ شامی نے عقود الدرریہ میں اسے نقل کیا اور مقرر رکھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## موت کے وقت کیا کرنا چاہئے؟

سوال:

(۱) جس وقت آدمی علیل نا قابل صحت مثلاً مدقوق ہو جائے، امید زیست نہ رہے، تو اس کو شرعاً کیا کرنا چاہئے۔ کیا وصیت کرنا چاہئے؟ اور عزیز و اقارب کو کیا کرنا چاہئے۔

(۲) جنازے اٹھانے میں کس طرف سے سبقت کی جائے۔

الجواب:

(۱) آدمی ہر وقت موت کے قبضہ میں ہے۔ مدقوق اچھا ہو جاتا ہے اور وہ جو اس کے تیمار میں دوڑتا تھا، اس سے پہلے چل دیتا ہے۔ ہر وقت وصیت تیار رہنی چاہئے۔ جس میں اپنے پسماندوں کو توحید الٰہی **عزوجل** و تعظیم رسالت پناہی



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● تصدق | صدقہ کر دے | ● اصلاً حاجتِ اعادہ | لوٹانے کی ضرورت نہیں |
| ● بقصد تبریک | برکت لینے کے ارادے | ● مدقوق | تپ دق کا مریض |
| ● امید زیست | زندگی کی امید | ● پسماندوں | میت کے گھر والوں |

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، استقامتِ عقائد اہل سنت و اتباع شریعت و اصلاح ذات بین و حدت و قرب اولیاء و علمائ، دوری و تنفر از کفار و اضلال و فسق کی ہدایت ہو۔ اور بعد کو کچھ ترکہ چھوڑے، تو اس کا شرعی انتظام جس میں نزاع نہ رہے۔ اور اپنی تجہیز و تکفین میں اتباعِ سنت کی ہدایت۔ اور ان پر لازم ہے کہ اس پر عمل کرے۔

اور سب سے پہلے خود اپنی اصلاح، گناہوں سے توبہ، اللہ و رسول کی طرف رجوع۔ موت کا خوشی کے ساتھ انتظار کرنا کہ آتے وقت ناگواری نہ ہو۔ اس وقت کی ناگواری معاذ اللہ بہت سخت ہے۔ **عیاذاباللہ**، اس میں سوء خاتمہ کا خوف ہے۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من احب لقاء اللہ احب اللہ لقائہ ومن کرہ لقاء اللہ کرہ اللہ لقائہ۔ جو اللہ سے ملنا پسند کرے گا اللہ اس کا ملنا پسند فرمائے گا اور جو اللہ سے ملنے کو مکروہ رکھے گا اللہ اس کا ملنا مکروہ رکھے گا۔ صحابۂ کرام نے عرض کی یارسول اللہ! ہم میں کون ایسا ہے، جو موت کو مکروہ رکھے۔ فرمایا یہ مراد نہیں، بلکہ جس وقت دم سینہ پر آئے، اس وقت کا اعتبار ہے۔ اس وقت اللہ تعالیٰ سے ملنے کو جو پسند رکھے گا اللہ تعالیٰ اس سے ملنے کو دوست رکھے گا۔ اور ناپسند تو ناپسند۔

اپنے ذمہ نماز یا روزہ یا زکوٰۃ جو کچھ باقی ہو، فورا بقدر قدرت اس کی ادا میں مشغول ہو۔ حج نہ کیا ہو اور فرض تھا تو دیر نہ لگائے۔ بوجہ مرگ طاقت نہ رہی ہو، تو حج بدل کرائے۔ اگر اخیر دم تک طاقت نہ پائے گا ادا ہو جائے گا، ورنہ جب قوت پائے خود ادا کرے۔

حقوق العباد جس قدر ہوں جو ادا کرنے کے ہیں ادا کرے۔ اور جو معافی چاہنے کے ہیں معافی چاہے۔ اور اس میں اصلاً تاخیر کو کام میں نہ لائے کہ یہ شہادت سے بھی معاف نہیں ہوتے۔ معافی چاہنے میں کتنی ہی تواضع کرنی پڑے، اس میں اپنی کسرِ شان نہ سمجھے۔ اس میں ذلت نہیں۔ ذلت اس میں ہے کہ جس روز بارگاہِ عزت میں حاضر ہو، اس طور پر کہ اس کا حق دبایا ہے، اسے برا کہا ہے، اس کی غیبت کی ہے، اسے مارا ہے اور وہ حقدار اس سے لپٹیں۔ اس کی نیکیاں ان کو دی جائیں اس کے گناہ اس پر رکھے جائیں۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔اور جہنم میں پھینک دیا جائے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ جب تک زیست ہے۔ آیات و احادیثِ خوف کے ترجمے اکثر سنا اور دیکھا کرے۔ اور جب وقت برا آجائے، اس کو آیات و احادیثِ رحمت مع ترجمے کے سنائیں کہ جانے کس کے پاس جارہا ہوں، تاکہ اپنے رب کے نیک گمان کرتا اٹھے۔ ورزقنا اللہ تعالیٰ بجاہ حبیبہ الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ



| | | |
|---|---|---|
| ● استقامت عقائد اہل سنت: اہل سنت کے عقیدہ پر قائم رہنا | ● دوری و تنفر از کفار و اضلال و فسق: فسق، گمری اور کفار سے دوری کی ہدایت | |
| ● سوء خاتمہ: ایمان پر موت نہ ہونا | | |
| ● شہادت: راہِ حق میں جان دینا | ● کسر شان: وہ بات جس سے آدمی کی عزت کو خطرہ ہو | |
| ● زیست: زندگی | ● آیات و احادیثِ خوف: خوف والی احادیث و آیتیں | |
| ● آیات و احادیثِ رحمت: رحمت کے مضمون والی احادیث و آیتیں | ● شانے: کندھے | |

وسلم. واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) جنازے کو یوں لے چلیں کہ سرہانا آگے کی جانب ہو اور پہلے سرہانے کا دہنا پایہ اپنے داہنے شانے پر لے۔ پھر پائنتی کا داہنا، پھر سرہانے کا بایاں پھر پائنتی کا بایاں۔ اور ہر بار کم از کم دس دس قدم چلے۔ یہ ایک دَور ہے۔ اس پر چالیس گناہ کبیرہ معاف ہونے کی بشارت ہے۔ حسب طاقت وحالت جتنے دورے ممکن ہو کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## پرانی قبر اگر کھل جائے تو کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قدیم قبر اگر کسی وجہ سے کھل جائے یعنی اس کی مٹی الگ ہو جائے اور مردہ کی ہڈیاں وغیرہ ظاہر ہونے لگیں تو اس صورت میں قبر کو مٹی دینا جائز ہے یا نہیں۔ اگر جائز ہے تو کس صورت سے دینا چاہئے۔ بینوا توجروا

الجواب: اس صورت میں اسے مٹی دینا صرف جائز ہی نہیں بلکہ واجب ہے کہ سترِ مسلم لازم ہے۔ اور اس بارے میں کوئی خاص صورت بیان میں نہ آئی۔ ستر لازم ہے اور کشف ممنوع اس طرح چھپائیں کہ زیادہ نہ کھولنا پڑے واللہ تعالیٰ اعلم

## قبر کا پختہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قبر کا پختہ کرانا بہتر یا نہ کرانا۔ اگر پختہ بنانا بہتر ہے، تو اس کی تعمیر میں کن کن خاص اور ضروری باتوں کا لحاظ رکھنا چاہئے۔ مثلاً طول عرض بلندی اور صورت وغیرہ بینوا توجروا

الجواب: قبر پختہ نہ کرنا بہتر ہے اور کرے تو اندر سے کڑا کچا رہے۔ اوپر سے پختہ کر سکتے ہیں۔ طول وعرض، موافق قبر میت ہو اور بلندی ایک بالشت سے زیادہ نہ ہو۔ اور صورت ڈھلوان بہتر ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

## قبر سے ہڈیاں نکل آئیں تو کیا حکم ہے، قبر پر جوتا پہن کر چلنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ

(۱) قبرستان پرانی اور ویران ہونے کے سبب میت کی ہڈیاں باہر نکل پڑیں۔ تو ایسی حالت میں پختہ اینٹوں سے قبر از سر



- دور: چکر
- سترِ مسلم: مسلمان میت کو چھپانا
- کشف ممنوع: کھولنا منع ہے
- طول عرض: لمبائی چوڑائی
- موافق قبر میت: میت کی قبر کے لائق

نو بنانی جائز ہے یا نہیں۔

(۲) ایسے قبرستان میں جوتی پہن کر جانا اور چارپائی پر سونا اور گھوڑا باندھنے میں کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا

الجواب:

(۱) ان ہڈیوں کو دفن کرنا واجب ہے۔ اور قبر، میت کے گرد پکی نہ ہو، اوپر سے پکی کر سکتے ہیں۔

(۲) قبروں پر چلنے کی ممانعت ہے۔ نہ کہ جوتا پہننا کہ سخت توہین اموات مسلمین ہے۔ ہاں جو قدیم راستہ قبرستان میں ہو جس میں قبر نہیں اس میں چلنا جائز ہے، اگرچہ جوتا پہنے ہو۔ قبروں پر گھوڑے باندھنا، چارپائی بچھانا، سونا، بیٹھنا سب منع ہے واللہ تعالیٰ اعلم

## قبر پہ درخت لگانا/دیوار کھڑی کرنا کیسا ہے؟

سوال: قبر پر درخت لگانا، دیوار کھینچنا یا قبر کی حفاظت کے لئے اس کے چاروں طرف کھود کر جس میں جدید و قدیم قبریں بھی ہیں، محاصرہ کرنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: حفاظت کے لئے حصار بنانے میں حرج نہیں۔ اور درخت اگر سایۂ زائرین کے لئے ہو تو اچھا ہے۔ مگر قبر سے جدا ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## کافر کی لاش کا اگر کوئی وارث نہ ہو کیا جائے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کافر کے مردہ کو جس کا کوئی وارث نہیں کیا کیا جائے۔ بینوا توجروا

الجواب: اس کے مذہب وملت والوں کو دے دیا جائے کہ جو چاہیں کریں۔ اور اگر کفار میں بھی کوئی نہ ملے تو جیفۂ سگ کی طرح دفع عفونت کے لئے کسی گڑھے میں دبا دیں۔

تفصیل مسئلہ یہ کہ کافر دو قسم ہے اصلی و مرتد۔

اصلی وہ کہ ابتداء سے کافر ہے اور مرتد وہ کہ معاذ اللہ بعد اسلام کافر ہوا۔ یا باوصف دعویٰ اسلام عقائد کفر رکھے۔ جیسے آج کل نیچری۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● توہین اموات مسلمین | :مسلمانوں کے میت کی توہین | ● محاصرہ | :گھیرنا |
| ● حصار | :گھراؤ | ● سایۂ زائرین | :زائرین کو سایہ دینے کے لئے |
| ● جیفۂ سگ | :مرا ہوا کتے | ● باوصف دعویٰ اسلام | :اسلام کے دعویٰ کے باوجود |
| ● قرابت | :رشتہ داری | ● دفع عفونت | :بدبو دور کرنے کے لئے |

مرتد کے لئے تو اصلاً نہ غسل، نہ کفن، نہ دفن، نہ مسلمان کے ہاتھ سے کسی کافر کو دیا جائے۔ اگر چہ وہ اسی کے مذہب کا ہو، اگر چہ اس کا باپ یا بیٹا ہو بلکہ اس کا علاج وہی مردار کتے کی طرح دبا دینا ہے۔
اور کافر اصلی سے اگر مسلمان کو قرابت نہیں، تو اس کے بھی کسی کام میں شریک نہ ہو۔ بلکہ چھوڑ دیا جائے کہ اس کا عزیز وقریب یا مذہب والے جو چاہیں کریں۔ اور وہ بھی نہ ہوں تو علاج، مثل علاج مرتد ہے۔ اور اگر مسلمان سے اس کو قرابت قریبہ، (ہو) تاہم جب کوئی قریب کا فر موجود ہو بہتر یہی ہے کہ اس کی تجہیز میں شرکت نہ کرے۔ ہاں ادائے حق قرابت کے لئے اگر اس کے جنازہ کے ساتھ جنازہ سے دور دور چلا جائے، تو مضائقہ نہیں۔ اور اگر مسلمان ہی قریب ہے، کوئی کافر قرابت دار نہیں، جب بھی مسلمان پر اس کی تجہیز وتکفین ضروری نہیں۔ اگر اس کے ہم مذہب کافروں کو دے دے، یا بے غسل وکفن کسی گڑھے میں پھینکوا دے، جائز ہے۔ اور اگر بلحاظِ قرابت، غسل وکفن ودفن کرے تو بھی اجازت ہے۔ مگر کسی کام میں رعایت طریقہ مسنونہ نہ کرے۔ نجاست دھونے کی طرح پانی بہا دے۔ کسی چیتھڑے میں لپیٹ کر تنگ گڑھے میں دبا دے۔ رب انی اعوذبك من الكفر والكافرين۔ (اے رب میں تیری پناہ لیتا ہوں کفر اور کافروں سے)

## فرضی مزار بنانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسائل میں:

(۱) فرضی مزار بنانا، اور اس پر چادر وغیرہ چڑھانا، پر فاتحہ پڑھنا اور اصل مزار کا سا ادب ولحاظ کرنا جائز ہے یا نہیں۔ اور اگر کوئی مرشد اپنے پیروں کو خواب میں فرضی مزار بنانے کی اجازت دے تو وہ قول مقبول ہوگا یا نہیں۔

(۲) اگر جنازہ دفن کرنے کے لئے پچھم لے جائیں تو کس طرح سے لے جانا چاہئے، سر جانب مغرب ہو یا جانب پورب۔

الجواب:

(۱) فرضی مزار بنانا اور اس کے ساتھ اصل کا سا معاملہ کرنا، ناجائز وبدعت ہے۔ اور خواب کی بات خلافِ شرع امور میں مسموع نہیں ہوسکتی۔

(۲) میت کو کسی طرف لے جانا ہو، بہر حال سر آگے کی طرف رہے۔ عالمگیری میں ہے في المشي بالجنازة يقدم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ادائے حق قرابت | : رشتہ کا حق ادا کرنے کے لئے | | |
| ● جانب مغرب | مغرب کی طرف | ● خلاف شرع امور | شرع کے خلاف کام |
| ● مسموع | قبول نہیں کی جائے گی | | |

الرأس کذا فی المضمرات۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

## کھانا اور جنازہ دونوں تیار ہے پہلے کیا کیا جائے؟

سوال: کیا فرتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کھانا تیار ہے، جنازہ بھی تیار ہے تو پہلے کھانا کھائے یا مردہ کو دفن کرے۔

الجواب: جنازہ آ گیا تو پہلے اس کی نماز پڑھ لے، کہ اس نماز میں ایسی دیر نہیں ہوتی۔ پھر اگر بھوک وغیرہ وہی ضرورتیں لاحق ہیں (یعنی کھانا سامنے آیا اور کھانے کے بعد جنازہ مل جائے گا یا پہلے جنازہ میں شرکت کرے، تو بھوک کی وجہ سے دل کھانے کی طرف رہے گا، یا کھانا ٹھنڈا ہو کر بے مزہ ہو جائے گا، یا اس کے دانت کمزور ہیں، روٹی ٹھنڈی ہو جائے گی اور چبائی نہ جائے گی) تو کھانا کھانے کے بعد دفن کے لئے جائے۔ یا فقط نماز پر قناعت کرے، جب کہ لے جانے والے موجود ہوں۔ اور اس کے نہ جانے سے کوئی حرج شرعی لازم نہ آتا ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

## بیوی حالت نزع میں ہو تو شوہر ملاقات کرسکتا ہے یا نہیں؟

سوال: ہندوستان کے لوگوں کا دستور ہے کہ جب عورت کی حالتِ نزع ہوتی ہے، تب اس کے شوہر کو اس کے پاس نہیں جانے دیتے اور اس کا شوہر حالت نزع میں اس کے پاس نہیں جاتا۔ اور اس عورت کی تکفین وتدفین میں بھی شوہر کو نہیں شریک کرتے اور کہتے ہیں اب اس کا رشتہ ٹوٹ گیا۔ آیا یہ فعل ان کا جائز ہے یا ناجائز۔

الجواب: جب تک جسمِ زن میں روح باقی ہے، اگرچہ حالتِ نزع ہو، بلاشبہ اس کی زوجہ ہے اور اس وقت شوہر کو پاس نہ آنے دینا ظلم ہے اور اسی وقت سے رشتہ منقطع سمجھ لینا جہل ہے۔ اور بعدِ موتِ زن بھی شوہر کو دیکھنے کی اجازت ہے البتہ ہاتھ لگانا منع ہے کما نص علیہ فی التنویر والدر وغیرھما واللہ تعالٰی اعلم۔

## جمعرات کو انتقال کرنے والے سے عذاب قبر معاف ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو جمعرات کو انتقال کرے اس پر عذاب قبر ہر جمعرات کو یا دائمی معاف ہے یا نہیں۔



- تکفین وتدفین: کفنانے دفنانے
- بعدِ موتِ زن: بیوی کی موت کے بعد
- جسمِ زن: عورت کا جسم

الجواب: جمعرات کے لئے کوئی حکم نہیں آیا۔ شب جمعہ اور روز جمعہ اور رمضان مبارک میں ہر روز کے واسطے یہ حکم ہے کہ جو مسلمان ان میں مرے گا، سوال نکیرین و عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔ واللہ اکرم ان یعفو من شئی ثم یعود فیہ اور اللہ اس سے زیادہ کریم ہے کہ ایک شئی کو معاف فرما کر پھر اس پر مواخذہ کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## ارواح مومنین کی جگہ کہاں ہے؟

سوال: یا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ارواح مؤمنین کی جگہ کون ہے۔ کیا جسد کے ساتھ رہتے ہیں یا علیحدہ۔

الجواب: ارواح مؤمنین برزخ میں اجسام مثالی ہیں۔ جیسے شہداء کے لئے فی حواصل طیور خضر فرمایا۔ سبز پرندوں کے بھیس میں اور ان کے مقام حسب مراتب ہیں۔ قبور پر یا چاہ زمزم میں یا فضائے آسماں میں یا کسی آسمان پر یا عرش کے نیچے نور کی قندیلوں میں۔ کما فصلہ الامام السیوطی فی شرح الصدور (جیسا کہ علامہ سیوطی علیہ الرحمہ نے شرح الصدور میں اسے تفصیل سے بیان کیا ہے)۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مرنے کے بعد گھر والوں سے تعلقات رہتے ہیں یا نہیں؟

سوال: مرنے کے بعد میت کو اپنے عزیزوں سے کس طرح تعلقات رہتے ہیں۔

الجواب: موت فنائے روح نہیں۔ بلکہ وہ جسم سے روح کا جدا ہونا ہے۔ روح ہمیشہ زندہ رہتی ہے۔ حدیث شریف میں ہے انما خلقتم للابد۔ تم ہمیشہ زندہ رہنے کے لئے بنائے گئے۔ تو جیسے تعلقات حیات دنیاوی میں تھے، اب بھی رہتے ہیں۔ حدیث میں فرمایا کہ ہر جمعہ کو ماں باپ پر اولاد کے ایک ہفتہ کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں۔ نیکیوں پر خوش ہوتے ہیں اور برائیوں پر رنجیدہ ہوتے ہیں۔ تو اپنے گذرے ہوئے کو رنجیدہ نہ کرو، اے اللہ کے بندو! واللہ تعالیٰ اعلم

## مزارات پر آنے والی اشیا کا مالک کون؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیخ نے مرید کو وصیت کی تھی کہ میری قبر کا کل سامان روشنی و قرآن خوانی



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● سوال نکیرین | نکیرین کا سوالات | | |
| ● جسد | : جسم | ● برزخ | : مرنے کے بعد قیامت کا زمانہ |
| ● اجسام مثالی | یعنی مثال کے طور پر بیان کیا جاتا ہے | ● حواصل طیور خضر | یعنی سبز پرندوں کے بھیس میں |
| ● مقام حسب مراتب | : مرتبے کے اعتبار سے مقامات | ● فنائے روح | |

ولنگر خانہ وعرس وغیرہ کا تم انتظام کرنا۔ چنانچہ مرید نے بموجب وصیت تمام سامان کیا۔کل اخراجات کا متکفل ہوا۔ اب سوال یہ ہے کہ جولوگ چادر وشیرنی ونقد وجنس مزار پر چڑھاتے ہیں، وہ کس کا حق ہے؟اس مرید کا جس نے یہ سب سامان اور اخراجات کئے اور جو خادم ہے۔ یا فرزندِ شیخ کا۔

الجواب: چادر جو مزار پر ڈالی جائے وہ کسی کا حق نہیں۔ نہ اس مرید خادمِ مزار کا، نہ فرزند صاحب مزار کا، نہ وہ وقف ہو۔ بلکہ وہ ڈالنے والے کے ملک پر رہتی ہے۔ جیسے کفن کہ تبرکاً کسی نے میت کو دیا۔ درمختار میں ہے لا یخرج الکفن عن ملك المتبرع ۔ اور ردالمحتار میں ہے حتی لو افترس ا لمیت سبع کان للمتبرع ولا للورثة. باقی اور چڑھاوے، اگرچہ وہ چادریں ہی ہوں جو مزار پر نہ ڈالیں، نہ اس پر ڈالنے کودیں بلکہ دگر نذور کی طرح سمجھیں ۔اس میں عرف عام یہ ہے کہ خادم مزار ہی اس کا مالک سمجھا جاتا ہے۔ اسی قصد سے لوگ لاتے اور اس کا انتفاع وتصرف دیکھتے، جانتے، روار کھتے ہیں۔ والمعروف کالمشروط. تو وہ خدمت والا ہی اس کا مالک ہے۔ ترکہ نہیں کہ فرزند کو جائے۔ اور اس قسم کے چڑھاوے شرع میں کہیں مطلقا منع نہیں۔ نہ یہ نذر شرعی بلکہ عرف ہے کہ اکابر کے حضور جو کچھ لے جاتے ہیں، اسے نذر کہتے ہیں۔ جیسے بادشاہ کی نذریں گذریں۔ بعض متأخرین نے کہ منع کیا، میت کے لئے منت ماننے کو، منع کیا ہے۔ وہ صورت یہاں عام مواقع میں نہیں۔ اکثر چڑھاوے منت ہی نہیں ہوتے نہ یہ نذر، شرعی نذر۔ واللہ تعالی اعلم

## میت کے گھر کا کھانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میت کے گھر کا کھانا، جو اہل میت سوم تک بطور مہمانی کے پکاتے ہیں اور سوم کے چنے اور بتاشے کا لینا کیسا ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب: میت کے گھر کا وہ کھانا تو البتہ بلاشبہ ناجائز ہے۔ جیسا کہ فقیر (اعلیٰ حضرت قبلہ) نے اپنے فتوے میں مفصلا بیان کیا۔ اور سوم کے چنے بتاشے کہ بغرض مہمانی نہیں منگائے جاتے بلکہ ثواب پہنچانے کے قصد سے ہوتا ہے، یہ اس حکم میں داخل نہیں۔ اور نہ میرے فتوے میں اس کی نسبت کچھ ذکر ہے۔ یہ اگر مالک نے صرف محتاجوں کو دینے کیلئے منگائے اور یہی اس کی نیت ہے، تو غنی کو ان کا بھی لینا ناجائز۔ اور اگر اس نے عام حاضرین پر تقسیم کے لئے منگائے ہیں تو اگر غنی

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ہفتہ | : ہفتہ | ● بموجب وصیت | وصیت کے مطابق |
| ● متکفل | کفالت ادا کرنے والا | | |
| ● متأخرین | بعد کے ائمہ | | |

بھی لے لیگا تو گنہگار نہ ہوگا۔اور یہاں بحکم عرف ورواج عام حکم یہی ہے کہ وہ خاص مساکین کے لئے نہیں ہوتے ہیں تو غنی کو بھی لینا ناجائز نہیں، اگرچہ احتراز زیادہ بہتر ہے۔اوراس پر ہمیشہ سے اس فقیر کا عمل ہے واللہ تعالی اعلم

## مردہ کے ساتھ کھانا لے جانا رقبر پہ گلاب چھڑکنا؟

سوال:

(۱) مردہ کے ساتھ کھانا لے جانا، حلال ہے یا حرام؟

(۲) گلاب قبر میں چھڑکنا جائز ہے یا ناجائز؟

(۳) اور قبر سے چالیس قدم جا کر دعاء مانگنا کیسا ہے؟

الجواب:

(۱) مردہ کی طرف سے تصدق کرنا چاہئے اور ساتھ لے جانا فضول ہے۔اور علامہ طحطاوی نے اسے بدعت لکھا ہے واللہ تعالی اعلم

(۲) قبر میں گلاب، وقتِ دفن چھڑکنے میں حرج نہیں اوراوپر چھڑکنا فضول اور مال کا ضائع کرنا واللہ تعالی اعلم

(۳) دعاء مانگنا ہر وقت جائز ہے۔اور چالیس قدم کی خصوصیت بلاوجہ۔واللہ تعالی اعلم

## قبر پر جانے سے مردہ کو معلوم ہوتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں:

(۱) قبر پر جانے سے مردہ کو معلوم ہوتا ہے کہ میرا کوئی عزیز آیا یا کوئی شخص آیا، یا نہیں معلوم ہوتا۔اور زندہ کو مردہ کی قبر پر جانے سے مردہ کو کسی قسم کی تکلیف یا راحت ہوتی ہے یا نہیں۔اور وہ کچھ پڑھ کر ثواب بخشے تو مردہ کو علم ہوتا ہے یا نہیں۔

(۲) زید قبر پر کسی عزیز کے روز جاتا تھا پھر جانا بند کر دیا۔یہ دریافت طلب ہے کہ اس مردہ کو زید کے آنے اور جانے سے کسی قسم کی تکلیف یا راحت ہوتی تھی یا نہیں۔



● بحکم عرف ورواج: رواج اور مسلمانوں کے عام معمولات کے سبب
● تصدق: صدقہ کیا جائے
● صحاح احادیث: یعنی حدیث کی ۶ مستند کتابیں
● اعزہ واقارب: رشتہ دار وعزیز

الجواب:

(۱) قبر پر جو کوئی جائے، مردہ دیکھتا ہے اور جو کچھ کلام کرے وہ سنتا ہے اور جو ثواب پہنچائے مردہ کو پہنچتا ہے۔ اگر کوئی عزیز یا دوست جائے تو اس کے جانے سے مردہ کو راحت اور فرحت ملتی ہے، جیسے دنیا میں۔ یہ سب مضامین صحاح احادیث میں وارد ہیں۔

(۲) اس کا جواب سوال سابق کے جواب میں آگیا۔ بے شک اعزہ واقارب اور احباب کے جانے سے اموات کو فرحت ہوتی ہے اور دیر لگانے سے اس کا انتظار رہتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## زیارت قبور کا طریقہ کیا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قبروں کا بوسہ لینا جائز ہے یا نہیں۔ زیارت قبور کی نشست وبرخاست کا طریقہ کیا ہے۔

الجواب: قبروں کا بوسہ لینا نہ چاہئے۔ زیارت، قبرِ میت کے مواجہ میں کھڑے ہو کر ہو، اور اس کی پائنتی کی طرف سے جائے کہ اس کی نگاہ کے سامنے ہو۔ سرہانے سے نہ آئے کہ اسے سر اٹھا کر دیکھنا پڑے۔ سلام وایصال ثواب کے لئے اگر دیر کرنا چاہتا ہے رو بقبر بیٹھ جائے اور پڑھتا رہے۔ یا ولی کا مزار ہے تو اس سے فیض لے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## عورتیں قبروں کی زیارت کر سکتی ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عورتیں زیارتِ قبور کے واسطے جا سکتی ہیں یا نہیں؟

الجواب: رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں لعن اللہ زوارات القبور اور فرماتے ہیں کنت نھیتکم عن زیارۃ القبور الا فزوروھا. علماء کو اختلاف ہوا کہ آیا اس اجازت بعد النہی میں عورت بھی داخل ہوئیں یا نہیں --------اصح یہ ہے کہ داخل ہیں کما فی بحر الرائق. مگر جوانیں ممنوع ہیں، جیسے مساجد سے۔ اور اگر تجدید حزن ہو تو مطلقا حرام۔

اقول: قبور اقرباء پر خصوصا بحال قرب عہد ممات تجدید حزن لازم نساء ہے۔ اور مزارات اولیاء کرام پر حاضری میں احد الشناعتین کا اندیشہ یا ترک ادب، یا ادب میں افراط ناجائز، تو سبیل اطلاق منع ہے۔ ولہذا غنیہ میں کراہت پر جزم فر



| | |
|---|---|
| نشست وبرخاست | اٹھنے بیٹھنے |
| قبر میت کے مواجہ | میت کی قبر کے سامنے |
| اجازت بعد النہی | منع کے بعد اجازت |
| قبور اقرباء | قریبی رشتہ داروں کی قبریں |
| لازم نساء | یعنی عورتوں کی فطرت |
| ترک ادب | ادب چھوڑ دینا |
| تسبیل اطلاق | یعنی حالات کا تقاضہ |
| تجدید حزن | غم زندہ کرنا |
| بحال قرب عہد ممات | یعنی میت کی یاد تازہ ہونے کے سبب |
| احد الشناعتین | دو برائیوں میں سے ایک |
| افراط ناجائز | ناجائز کاموں کی زیادتی |
| خاک بوسی آستاں | حضور ﷺ کے روضہ کو بوسہ دینا |

مایا۔ البتہ حاضری وخاکبوسی آستان عرش بشان سرکار اعظم المندوبات بلکہ قریب واجبات ہے۔ اس سے نہ روکیں گے اور تعدیل ادب سکھائیں گے۔ واللہ تعالی اعلم

# قبرستان میں قرآن اور پنج سورہ پڑھنا کیسا؟

سوال:

(۱) قبرستان میں کلام شریف یا پنج سورہ، قبر کے نزدیک بیٹھ کر تلاوت کرنا جائز ہے یانہیں۔

(۲) قبر پر سبزی یا پھول یا اگر بتی رکھنا جلانا جائز ہے یانہیں۔

الجواب:

(۱) قبر کے پاس تلاوت یاد پر، خواہ دیکھ کر، ہر طرح جائز ہے، جب کہ لوجہ اللہ ہو۔ اور قبر پر نہ بیٹھے اور نہ کسی قبر پر پاؤں رکھے۔ اور اگر بے اس کے وہاں تک نہ جاسکے تو قبر کے نزدیک تلاوت کے لئے جانا حرام ہے۔ بلکہ کنارے ہی سے جہاں تک بے کسی قبر کو روندے جاسکتا ہے، تلاوت کرے۔ (۲) قبر پر سبزی اور پھول ڈالنا اچھا ہے۔ عالمگیری میں ہے وضع الورد والریاحین علی القبور حسن۔ (یعنی قبروں پر گلاب وغیرہ کے پھول رکھنا اچھا ہے) اگر بتی قبر کے اوپر رکھ کر نہ جلائی جائے کہ اس میں سوءادب اور بدفالی ہے۔ ہاں قریب قبر زمین خالی پر رکھ کر سلگائیں کہ خوشبو محبوب ہے۔ واللہ تعالی اعلم

# پرانی یا نئی قبر پر پانی چھڑکنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ پرانی قبر ہو یا جدید۔ (جدید سے مراد جسے بنے ہوئے تھوڑا زمانہ گزرا ہوز) خاص کر عاشورہ کے دن پانی چھڑکنا بہتر ہے۔ یہ قول زید کیسا ہے اور عمر کا سوال ہے کہ یوم عاشورہ کے علاوہ دنوں میں قبروں پر پانی چھڑکنا کیا حکم رکھتا ہے اور بعد دفن میت کے قبر پر پانی چھڑکنا کیا حکم رکھتا ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: بعد دفن، قبر پر پانی چھڑکنا مسنون ہے۔ اور اگر مرور زمان سے اس کی خاک منتشر ہوگئی اور نئی ڈالی گئی یا منتشر ہو



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● اعظم المندوبات | :سب سے بہتر کام | ● تعدیل ادب | :یعنی ادب کا طریقہ |
| ● یاد پر | زبانی پڑھنا | ● لوجہ اللہ | :اللہ کی رضا کے لئے |
| ● سوءادب | بے ادبی | ● منتشر | بکھر گئی ہو |
| ● مرور زمان | یعنی پرانی ہونے کے سبب | | |

جانے کا احتمال ہو، تو اب بھی پانی ڈالا جائے کہ نشانی باقی رہے اور قبر کی توہین نہ ہونے پائے۔اس کے لئے کوئی دن مخصوص نہیں ہوسکتا ہے، جب حاجت ہو۔اور بے حاجت پانی کا ڈالنا ہے ضائع کرنا ہے۔اور پانی ضائع کرنا جائز نہیں۔اور عاشورہ کی تخصیص محض بے اصل اور بے معنیٰ ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم

## تیجہ کرنا اور چنا پڑھوانا کیسا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میت کے تیسرے دن مسلمانوں کا جمع ہو کر قرآن مجید وکلمۂ طیبہ پڑھنا اور چنوں وغیرہ پر کچھ پڑھ کر تقسیم کرنا جسے سوم یا تیجہ کہتے ہیں، جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب: صحیح حدیثوں سے ثابت ہے کہ نیک اعمال کا مردہ کو ثواب پہنچتا ہے اور یہ بھی حدیثوں میں آیا ہے کہ وہ ثواب پا کر خوش ہوتا ہے اور ثواب پہنچنے کا منتظر رہتا ہے۔تو قرآن شریف وکلمۂ طیبہ پڑھ کر ثواب پہنچانا اچھی بات ہے۔اور تیسرے دن کی خصوصیت بھی مصالح عرفیہ شرعیہ کی بنا پر ہے۔اس میں بھی حرج نہیں۔حدیث میں ہے صیام السبت لا لك ولا علیك۔اور جو کچھ تقسیم کیا جائے، محتاجوں کو دیا جائے کہ یہ بھی ثواب کی بات ہے۔غنی لوگ اس میں سے نہ لیں۔باقی جو بے ہودہ باتیں لوگوں نے نکالی ہے مثلاً اس میں شادی کے سے تکلف کرنا، عمدہ عمدہ فرش بچھانا، یہ باتیں بے جا ہیں۔اور اگر یہ سمجھتا ہے کہ ثواب تیسرے دن پہنچتا ہے یا اس دن زیادہ پہنچے گا اور روز کم، تو یہ عقیدہ بھی اس کا غلط ہے۔اسی طرح چنوں کی کوئی ضرورت نہیں۔نہ چنے بانٹنے کے سبب کوئی برائی پیدا ہو۔واللہ تعالیٰ اعلم

## کھانا سامنے رکھ کر فاتحہ دینا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دن اس مسئلہ میں کہ فاتحہ بہیئت مروجہ کہ کھانا سامنے رکھ کر درود وقرآن پڑھ کر ثواب اس کا بنام میت کرتے ہیں اور وہ کھانا محتاج کو دے دیتے ہیں، جائز ہے یا نہیں۔زید کہتا ہے کھانا محتاج کو دے دینے سے پہلے ثواب میت کو نہیں پہنچا سکتے۔لہٰذا پہلے کھانا دے، اس کے بعد ثواب پہنچائے اور کہتا ہے کہ کھانا سامنے رکھ کر نا جائز و نا روا ہے۔آیا قول صحیح ہے یا غلط۔بینوا توجروا۔

الجواب: فاتحہ بہیئت مروجہ جس طرح سوال میں مذکور، بلاریب جائز ومستحسن ہے۔اہل سنت کے نزدیک اموات کو ثواب



- تخصیص: خاص کرنا
- مصالح عرفیہ شرعیہ: جائز عرف کی مصلحت کے سبب
- بہیئت مروجہ: مروج طریقے
- بلاریب: بلاشک وشبہ

پہنچانا ثابت اور اس بارے میں حدیثیں صحیح اور فقہی روایتیں بہ کثرت وارد۔ باقی رہا طعام اور قرأت کا جمع، خود ان کے امام الطائفہ معلم ثانی اسماعیل دہلوی نے **صراط مستقیم** میں اس اجتماع کو بہتر کہا کما حیث قال

''ہر گاہ ایصال نفع بمیت منظور دارد موقوف بر اطعام نہ گزارد اگر میسر باشد بہتر ست والا صرف ثواب، سورہ فاتحہ واخلاص بہترین ثوابہاست۔''

ترجمہ: یعنی جب میت کو نفع پہنچانا منظور ہو کھانا کھلانے پر ہی موقوف نہ رکھے اگر میسر ہو تو بہتر، ورنہ صرف سورہ فاتحہ واخلاص کا ثواب، بہترین ثواب ہے۔

قبل اس کے کہ صدقہ محتاج کے ہاتھ میں پہنچے، ثواب اس کا میت کو پہنچانا جائز ہے۔ اور حدیث سیدنا سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ سنن ابو داؤد وسنن نسائی میں مروی ثابت، انہوں نے حضور اقدس ﷺ سے عرض کی کہ یارسول اللہ میری ماں نے انتقال کیا، تو کون سا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا پانی۔ انہوں نے کنواں کھود کر کہا یہ مادر سعد کے لئے ہے۔ اس سے صاف متبادر یہ کہ کنواں تیار ہو جانے پر یہ الفاظ کہے اور ایک دو دن یا دس بیس برس بھی سہی، تو کیا صرف اس قدر پانی کا ثواب پہنچانا منظور تھا۔ جو اس وقت تک آدمیوں اور جانوروں کے صرف میں آیا۔ حاشا بلکہ جب تک کنواں باقی رہے بحکم ھذہ لام سعد سب کا ثواب مادر سعد کو پہنچے گا اور سب کا ایصال منظور تھا۔ تو قبل تصرف ایصال ہر طرح حاصل اور خود احادیث مرفوعہ کثیرہ سے ثابت کہ رسول اللہ ﷺ نے ثواب عمل قبل عمل ایصال فرمایا۔ اور فقیر نے انہیں حدیثوں سے کھانا سامنے رکھنے کی اصل استنباط کی۔ تفصیل رواہ البیھقی عن انس والطبرانی فی الکبیر عن سھل بن سعد وھو والعسکری فی الامثال عن النواس بن سمعان والدیلمی عن ابی موسیٰ الاشعری رضی اللہ تعالی عنھم وزاد ان اللہ عزو جل لیعطی العبد علی نیتہ ما لا یعطیہ۔ بے شک اللہ عزوجل بندہ کو اس کی نیت پر وہ ثواب دیتا ہے جو اس کے عمل پر نہیں دیتا۔ ذالك ان النیة لا ریاء فیھا والعمل یخالطه الریاء ھذا حدیث الاشعری رضی اللہ تعالی عنہ عن النبی ﷺ۔ زید کہ اسے ناجائز کہتا ہے، وہ حدیث کی مخالفت کرتا ہے۔ طرفہ تر یہ کہ خود امام الطائفہ میاں اسماعیل دہلوی اپنی تقریر ذبیحہ میں اس تقریر وہابیہ کو ذبح کر گئے۔ لکھتے ہیں:

''اگر شخصے بزے را خانہ پرور کند تا گوشت اوخوب شود او را ذبح کردہ پختہ فاتحہ حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالی



| | |
|---|---|
| ● طعام اور قرأت: کھانا اور تلاوت | ● متبادر: ظاہر |
| ● مادر سعد: حضرت سعد صحابی کی ماں | ● احادیث مرفوعہ: مرفوع حدیثیں |
| ● تصرف: خرچ | |
| ● ثواب عمل قبل عمل: عمل کا ثواب عمل سے پہلے | |

عنہ خواندہ بخورانند خللے نیست،،۔

ان حضرت سے پوچھا ہوتا کہ یہ فاتحہ خواندہ بخورانند کیسی، خورانندہ فاتحہ بخوانند کہا ہوتا۔

اقول: بات یہ ہے کہ فاتحہ ایصال ثواب کا نام ہے اور مومن کو عمل نیک کا ایک ثواب اس کی نیت کرتے ہی حاصل۔ اور عمل کئے پر دس ہوجاتا ہے۔ جیسا کہ صحیح حدیثوں میں ارشاد ہوا۔ بلکہ متعدد حدیثوں میں فرمایا گیا **نیة المؤمن خیر من عمله** مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے۔

فاتحہ میں دو عمل نیک ہوتے ہیں:

(۱) قرأت قرآن

(۲) واطعام الطعام۔

طریقہ مروجہ میں ثواب پہنچانے کی دعا اس وقت کرتے ہیں جب کہ کھانا دینے کی نیت کی۔ اور کچھ قرآن عظیم پڑھ لیا تو کم سے کم گیارہ ثواب تو اس وقت مل چکے۔ ۱۰ ثواب قرأت کے اور ایک نیت اطعام کا، کیا انہیں میت کو نہیں پہنچا سکتے۔ رہا کھانا دینے کا ثواب، وہ اگرچہ اس وقت موجود نہیں تو کیا ثواب پہنچانا شاید ڈاک یا پارسل میں کسی چیز کا بھیجنا سمجھا ہوگا کہ جب تک وہ شئی موجود نہ ہو کیا بھیجی جائے۔ حالانکہ اس کا طریقہ صرف جناب باری میں دعا کرنا ہے کہ وہ ثواب میت کو پہنچائے۔ خود امام الطائفہ **صراط مستقیم** میں لکھتا ہے: ''طریق رسانیدن آں دعا بجناب الٰہی ست'' کیا دعا کرنے کے لئے بھی اس شئی کا موجود فی الحال ہونا ضروری ہے؟ مگر ہے یہ کہ جہالت سب کچھ کراتی ہے۔

وقت فاتحہ کھانے کا قاری کے پیش نظر ہونا اگرچہ بے کار بات ہے، مگر اس کے سبب سے، وصول ثواب یا جواز فاتحہ میں کچھ خلل نہیں۔ جو اسے ناجائز و ناروا کہے، ثبوت اس کا دلیل شرعی سے دے، ورنہ اپنی طرف سے بحکم خدا اور رسول کسی چیز کو ناروا کہہ دینا خدا اور رسول پر افترا کرنا ہے۔ ہاں اگر کسی شخص کا یہ اعتقاد ہے کہ جب تک کھانا سامنے نہ کیا جائے گا ثواب نہ پہنچے گا۔ تو یہ گمان اس کا محض غلط ہے۔ لیکن نفس فاتحہ میں اس اعتقاد سے بھی کچھ فرق نہیں آتا۔ من ادعی فعلیه البیان جو دعویٰ کرے دلیل اسی کے ذمہ ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**۔

## تبارک کرنا کیسا ہے؟

سوال: تبارک جو کیا جاتا ہے اس کی اصل کیا ہے۔ اور کس شئی پر ادا کیا جانا افضل ہے۔ جس شئی پر پڑھا جاوے، وہ شئی اگر



| | |
|---|---|
| ● فاتحہ خواندہ بخورانند: فاتحہ پڑھ کے کھانا کیسا | ● خورانندہ فاتحہ بخوانند: کھا کر فاتحہ کہا ہوتا |
| ● اطعام الطعام: کھانا کھلانا | |
| ● نیت اطعام: کھانا کھلانے کی نیت | ● قاری: پڑھنے والا |
| ● ناروا: ناجائز | |
| ● تبارک کرنا کیسا ہے؟: مردے کے لیے سورہ ملک یعنی تبارک الذی بیدہ الملک ------- مکمل سورہ پڑھوانا | |

کھانے کی ہے، توکس کو کھلانا زیادہ بہتر ہے۔اس کا جو رواج ہے اس سے جناب خوب واقف ہیں۔اس کی تشریح کی ضرورت نہیں۔

الجواب: تبارک کی اصل ایصال ثواب ہے۔جس کا حکم احادیث کثیرہ میں ہے۔اور خاص سورہ تبارک الذی شریف کی تخصیص اس لئے کہ صحیح حدیثوں میں اسے عذاب قبر سے بچانے والی، نجات دینے والی فرمایا۔جس شے پر کرتے ہیں۔محتاج کی حاجت روائی زیادہ ہو۔اس میں زیادہ ثواب ہے۔ایام قحط میں کھانے پر ہونا زیادہ مناسب ہے۔فقیر (حضور اعلیٰ حضرت) کے یہاں کھانے پر ہوتی ہے، کپڑے کے جوڑوں کبھی روپوں پر۔موافق حالت برادران مساکین مسلمین کے جو مناسب سمجھا گیا، کیا جاتا ہے۔کھانا ہو یا کپڑے، یا دام دینا، سب سے پہلے اپنے عزیزوں قریبوں کا حق ہے۔جو حاجت مند ہوں۔پھر ہمسایوں، پھر بیوہ مسکین مسلمانان اہل شہر کا واللہ تعالی اعلم

## فاتحہ کا سامان مالدار کھا سکتے ہیں یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو طعام بہ نیت ایصال ثواب بروحِ مردگان تقسیم کیا جاتا ہے، اس کو اغنیاء بھی کھا سکتے ہیں یا نہیں۔عام امواتِ مؤمنین کے لئے جو کھانا وغیرہ دیا جاتا ہے اس میں اور اس طعام میں جو انبیاء عظام اور اولیاء کرام کے ارواح کے لئے ہدیہ کیا جاتا کچھ ذاتی فرق ہے یا نہیں۔برکت وعدم برکت کے اعتبار سے دونوں حالتوں میں مصرف ایک ہوگا یعنی صرف فقراء کو دینا یا اغنیاء کے لئے بھی کھانا جائز ہوگا۔فقط بینوا توجروا

الجواب: طعام تین قسم ہے:

ایک وہ کہ عوام ایامِ موت میں بطور دعوت کرتے ہیں یہ ناجائز وممنوع ہے۔لان الدعوۃ انما شرعت فی السرور لا فی الشرور۔ کما فی الفتح القدیر وغیرہ من کتب الصدور۔اغنیاء کو اس کا کھانا جائز نہیں۔

دوسرے وہ طعام کہ اپنے اموات کو ایصال ثواب کے لئے بہ نیت تصدق کیا جاتا ہے۔فقراء اس کے لئے احق ہیں۔اغنیاء کو نہ چاہئے۔

تیسرے وہ طعام کہ نذر ارواح طیبہ حضرات انبیاء واولیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والثنا کیا جاتا ہے۔اور فقراء، اغنیاء سب کو بطور تبرک دیا جاتا ہے۔یہ سب کو بلا تکلف روا ہے۔اور وہ ضرور باعث برکت ہے۔برکت والوں کی طرف جو



- موافق حالت برادران مساکین مسلمین: مسلمان مسکین بھائیوں کی حالت کے موافق
- ایصال ثواب بروح مردگان: مردوں کی روحوں کو ثواب پہنچانا
- احق: زیادہ مستحق

چیز نسبت کی جاتی ہے، اس میں برکت آجاتی ہے۔ مسلمان اس کھانے کی تعظیم کرتے ہیں اور وہ اس میں مصیب ہیں ۔ائمہ دین نے بسند صحیح روایت فرمایا کہ ایک مجلس سماع صوفیاء کرام رضی اللہ تعالی عنہم میں نذر حضور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالی عنہ کا ایک بدرۂ زر رکھا ہوا تھا، حالت وجد میں ایک صاحب کا پاؤں اس سے لگ گیا فوراً رب العزت جل وعلانے ان کا حال ولایت سلب فرمالیا۔ نسأل اللہ العفو والعافیہ واللہ تعالی اعلم

## کھانا آگے رکھ کر فاتحہ کرنا اور گیارہویں شریف کرنا کیسا ہے؟

سوال: اپنے بزرگوں کے نام پر کھانا پکوا کر اس کو آگے رکھ کر، پانی وغیرہ رکھ کر فاتحہ دینا جائز یا ناجائز۔ موافق حدیث شریف نیت گیارہ شریف کر کے فاتحہ پیران پیر صاحب کی جائز ہے یا نہیں۔ کس کا طریقہ ہے یا سنت ہے۔

الجواب: اموات مسلمین کے نام پر کھانا پکوا کر ایصال ثواب کے لئے تصدق کرنا بلاشبہ جائز و مستحسن ہے اور اس پر فاتحہ سے ایصال ثواب دوسرا مستحسن ہے۔ اور دو چیزوں کا جمع کرنا زیادت خیر ہے۔ اور پانی سے بھی ایصال ثواب کر سکتے ہیں بلکہ حدیث میں ہے: افضل الصدقة الماء۔ سب سے بہتر صدقہ پانی ہے۔ ایک حدیث میں ہے: جہاں پانی نہ ملتا ہو کسی کو پانی پلانا، ایک جان کو زندہ کرنے کے مثل ہے۔ اور جہاں پانی ملتا ہو وہاں پانی پلانا غلام کو آزاد کرنے کی مثل ہے او کما قال ﷺ۔

یونہیں گیارہویں شریف جائز ہے اور باعث برکات اور وسیلۂ مجربہ قضاء حاجات ہے۔ اور خاص گیارہویں کی تاریخ کی تخصیص، تخصیص عرفی اور مصلحت پر مبنی ہے۔ جب کہ اسے شرعا واجب نہ جانے ۔ کما بیناہ فی فتاونا وقال ﷺ صوم السبت لالك ولا عليك. واللہ تعالی اعلم

## گھر میں بیٹھ کر ایصال ثواب، ایصال ثواب کے لئے سامان مسجد میں بھیجنا؟

سوال:

(۱) گھر میں بیٹھ کر فاتحہ پڑھ کر ثواب رسانی کرنے سے زیادہ ثواب ہے یا قبرستان پر۔ اور فاتحہ پڑھنے کے وقت قبر پر پانی ڈالنا کیسا

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مصیب | :درست | | |
| ● بدرۂ زر | :ہزار روپے کی تھیلی | ● سلب | :لے لیا |
| ● زیادت خیر | :زیادہ نیکی، | ● تخصیص عرفی | :عرف کے طور پر دنوں کو مخصوص کر لینا |
| ● وسیلۂ مجربہ قضاء حاجات ہے | قضائے حاجات کے پورا ہونے کا وسیلہ | | |
| ● ثواب رسانی | :ثواب پہنچانا | | |

(۲) اکثر مساجد بنگال میں دستور ہے کہ محلہ والے جمعہ کے دن چاول، روٹی کھانے کی چیزیں پکا کر فاتحہ کے واسطے اور نمازیوں کو تقسیم کرنے کے لئے مسجدوں میں بھیجا کرتے ہیں ان اشیاء موصوفہ کو کھانا نمازیوں کیلئے جائز ہے یا نہیں۔ اوران چیزوں کو مسجدوں کے اندر تقسیم کرنا چاہئے یا باہر۔ یا بالکل ممانعت کردی جائے اور یہ کہہ دیا جائے کہ مسجد میں نہ بھیجا کرو۔

الجواب:

(۱) قبرستان میں جا کر پڑھنے میں زیادہ ثواب ہے کہ زیارت قبور بھی سنت ہے اور وہاں پڑھنے میں اموات کا دل بھی بہلتا ہے۔ اور جہاں قرآن مجید پڑھا جائے، رحمت الٰہی اترتی ہے۔ قبر اگر پختہ ہے اس پر پانی ڈالنا فضول اور بے معنی ہے۔ یونہی اگر کچی ہے اور اس کی مٹی جمی ہوئی ہے۔ ہاں اگر کچی ہے اور مٹی منتشر ہے تو اس کے جم جانے کو پانی ڈالنے میں حرج نہیں، جیسا کہ ابتداء دفن میں خود سنت ہے۔

(۲) بھیجنا جائز ہے اور جب کہ بھیجنے والے عام نمازیوں کے لئے بھیجیں تو سب کو کھانا جائز ہے۔ اور اگر خاص مساکین کیلئے بھیجیں، تو اغنیاء کے لئے ناجائز ہے۔ اور مسجد کے اندر کسی چیز کے کھانے کی غیر معتکف کو اجازت نہیں بلکہ مسجد سے باہر کھائے، اسی کی تاکید کی جائے اور بھیجنے سے ممانعت نہ کی جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## گیارویں شریف کی مخالفت کرنے والے کی امامت کیسی ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو شخص گیارہویں شریف کو منع کرے۔ اس کے پیچھے نماز درست ہے یا نہیں۔ اور اگر گیارہویں شریف کا کرنا سنت ہے یا مستحب ہے اور اگر سنت ہے تو زائد ہے یا موکد۔ اور سنت سے کون سی سنت مراد ہوگا۔ آیا سنت رسول ﷺ یا سنت صحابہ رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ اور جیسے گیارہویں شریف کو ہم لوگ گیارہ تاریخ میں ضروری سمجھتے ہیں یہ سمجھنا جائز ہے یا نہیں۔ اور اگر گیارہ تاریخ کے بجائے بارہ یا تیرہ کو کریں، تو ہوگی یا نہیں۔ اور ایسے ہی تیجے کو یا چہلم کو۔ چہلم کرنا ضروری ہے یا نہیں۔ اور بتاشے اور پوڑی وغیرہ سامنے لانے کی ضرورت ہے یا نہیں۔ اور بجز لانے کے نیاز ہوسکتی ہے یا نہیں۔ اور چند سورہ جو مروجہ ہیں ان کے علاوہ کوئی سورہ شریفہ پڑھ کر فاتحہ و نیاز ہوسکتی ہے یا نہیں۔ بینوا بالدلیل توجروا عند الجلیل باجر جزیل۔



● اشیاء موصوفہ: جو چیزیں عام طور پہ مسجدوں میں بھیجی جاتی ہیں
● غیر معتکف: جو اعتکاف نہیں کر رہا ہو
● موکد: یعنی کرنا ضروری ہے

الجواب: یہاں گیارہویں شریف کو منع کرنے والے نہیں، مگر وہابی یا رافضی اور دونوں کے پیچھے نماز باطل محض، گیارہویں شریف اپنے مرتبہ فردیت میں مستحب ہے اور مرتبہ اطلاق میں کہ ایصال ثواب ہے، سنت ہے۔ اور سنت سے مراد سنت رسول ﷺ اور یہ سنت قولیہ مستحبہ ہے۔ یہ، ہم لوگ، کہنا اپنی تہ میں وہابیت کا فریب رکھتا ہے۔ سنیوں میں کوئی اسے خاص گیارہویں تاریخ میں ہونا شرعاً واجب نہیں جانتا۔ اور جو جانے محض غلطی پر ہے۔ ایصال ثواب ہر دن ممکن ہے اور کسی خصوصیت کے سبب ایک تاریخ کا التزام جب کہ اسے شرعاً واجب نہ جانے، مضائقہ نہیں۔ رسول اللہ ﷺ ہر پیر کو نفل روزہ رکھتے، کیا اتوار یا منگل کو رکھتے تو نہ ہوتا۔ یا اس سے یہ سمجھا گیا کہ معاذ اللہ حضور نے پیر کا روزہ واجب سمجھا۔ یہی حال تیجے اور چہلم کا ہے۔ روٹی کھاتے وقت روٹی سامنے لانے کی بھی ضرورت نہیں۔ پیٹھ کے پیچھے بھی رکھ کر کھا سکتے ہیں اور سر پر رکھ کر بھی توڑ سکتے ہیں مگر وہابیہ بھی التزاماً سامنے ہی رکھ کر کھاتے ہیں۔ کیا یہ شرعاً فرض واجب ہے۔ وہابیہ کے نزدیک جو واجب نہ ہو، اس کے التزام سے شیطان کا حصہ آجاتا ہے۔ تو ثابت ہوا کہ وہابیہ شیطان کا حصہ کھاتے ہیں۔ ایصال ثواب میں کوئی سورہ شرعاً معین نہیں۔ اور بلا اعتقادِ وجوب معین کرنے میں حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## اگر قبر کھودنے میں ہڈیاں نکلیں؟

سوال: قبر کھودنے میں مردے کی ہڈیاں نکلیں تو کیا کیا جائے؟۔

جواب: اگر اور جگہ مل سکتی ہے تو ہرگز اس میں دفن نہ کریں اور اس قبر کو بدستور درست کردیں، ورنہ ان ہڈیوں کو ایک طرف رکھ کر حائل کا فصل دے کر اس کو دفن کریں۔ اور اگر یہ معلوم ہو کہ پہلے یہاں قبر تھی، اگرچہ اب یہاں نشان باقی نہ رہا، تو اس صورت میں وہاں قبر کھودنا جائز نہیں۔ ہاں اگر کوئی جگہ اور نہ مل سکے اور یہ قبر پرانی ہو چکی، تو مجبوراً جائز ہے۔

## قبرستان میں جوتا پہن کر جانا کیسا؟

سوال: قبرستان میں جوتا پہن کر جانے کا کیا حکم ہے؟ جائز ہے یا نہیں

جواب: حدیث شریف میں فرمایا، تلوار کی دھار پر پاؤں رکھنا، مجھے اس سے آسان ہے کہ مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھوں۔



- مرتبہ اطلاق: یعنی عام ایصال ثواب کے معنی میں
- مرتبہ فردیت: یعنی خاص گیارہوں شریف ہونے میں
- بلا اعتقاد وجوب: واجب ہونے کا اعتقاد نہ رکھتے ہوئے
- سنت قولیہ مستحبہ: یعنی سرکار ﷺ کی قولی سنت جو مستحب ہے
- حائل کا فصل دے: درمیان میں کوئی چیز رکھ کر

(ابن ماجہ، ص ۱۱۳) دوسری حدیث میں فرمایا، اگر میں انگارے پر پاؤں رکھوں یہاں تک کہ وہ جوتے کا تلا توڑ کر میرے تلوے تک پہنچ جائے، تو یہ مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ کسی مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھوں (مشکوٰۃ شریف ،جلد ا ص ۳۱۲)۔ یہ وہ فرما رہے ہیں کہ واللہ اگر مسلمان کے سر اور سینے اور آنکھوں پر قدم اقدس رکھ دیں تو اسے دونوں جہان کا چین بخش دیں علیہ السلام ۔ فتح القدیر اور طحطاوی اور رد المحتار میں ہے "المرور فی سکۃ حادثۃ فی المقابر حرام" قبرستان میں جو نیا راستہ نکلا ہو اس میں چلنا حرام ہے، کہ وہ ضرور قبروں پر ہوگا، بخلاف راہ قدیم کے کہ قبریں اسے چھوڑ کر بنائی جاتی ہیں۔

حضور اکرم علیہ السلام کے سامنے ایک صاحب قبرستان میں جوتا پہنے نکلے، فرمایا۔یا صاحب السبتیتین الق سبتیتیک لا توذ صاحب القبر ولا یو ذیك اے بال صاف کئے ہوئے جوتے والے، اپنے جوتے کو پھینک، نہ تو صاحب قبر کو ستا، نہ وہ تجھے ستائے۔ (ابوداؤد، جلد ۲ ص ۴۶۰)

ایک شخص کو لوگ دفن کر کے چلے گئے۔ منکر نکیر نے سوال شروع کیا، ایک شخص جوتا پہنے اس طرف سے نکلا، اس کے جوتے کی آواز سن کر مردہ اس طرف متوجہ ہوا اور قریب تھا کہ جو سوال منکر نکیر کر رہے تھے اس کے جواب سے قاصر رہتا۔ مرنے کے بعد زندگی سے کہیں زائد ادراک ہو جاتا ہے۔

غزوۂ بدر شریف میں مسلمانوں نے کفار کی نعشیں جمع کر کے ایک کنوین میں پاٹ دیں۔ حضور علیہ السلام کی عادت کریمہ تھی جب کسی مقام کو فتح فرماتے، تو وہاں تین دن قیام فرماتے تھے۔ یہاں سے تشریف لے جاتے وقت اس کنویں پر تشریف لے گئے، جس میں کافروں کی لاشیں پڑی تھیں اور انہیں نام بنام آواز دے کر فرمایا "ہم نے تو پالیا جو ہم سے ہمارے رب نے سچا وعدہ (یعنی نصرت، مدد کا) فرمایا تھا۔ کیوں، تم نے بھی پایا جو سچا وعدہ یعنی نار کا تم سے تمہارے رب نے کیا تھا۔ امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ نے عرض کی یا رسول اللہ اجساد لا رواح فیھا یا رسول اللہ کیا حضور بے جان جسموں سے کلام فرماتے ہیں، فرمایا، ما انتم باسمع منھم تم کچھ ان سے زیادہ نہیں سنتے مگر انہیں طاقت نہیں کہ مجھے لوٹ کر جواب دیں۔ (بخاری شریف، جلد ۲ ص ۵۶۶) تو کافر تک سنتے ہیں۔ مومن تو مومن ہے۔ اور پھر اولیاء کی شان تو ارفع و اعلیٰ ہے

روح ایک پرند ہے اور جسم پنجرہ، پرند جس وقت تک پنجرہ میں ہے اس کی پرواز اسی قدر ہے۔ جب پنجرہ سے نکل



- ادراک: سننے سمجھنے کی طاقت
- بخلاف راہ قدیم: یعنی پرانے راستے کے برخلاف
- غزوۂ بدر: اسلام کی پہلی جنگ جو ۱۷ رمضان کو میدان بدر میں ہوئی

جائے اس وقت اس کی قوت پرواز دیکھئے (شرح الصدور، ص ۱۲۰)---------اپنے مردوں کو بزرگوں کے پاس دفن کرو کہ ان کی برکت کے سبب ان پر عذاب نہیں کیا جاتا ھم القوم لا یشقٰی بھم جلیسھم ، وہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے سبب ان کا ہم نشیں بھی بد بخت نہیں ہوتا ولہٰذا حدیث میں فرمایا ادفنوا موتاکم وسط قوم صالحین اپنے مردوں کو نیکوں کے درمیان دفن کرو (کنز العمال، جلد ۲۰ ص ۱۲۴)

میں نے حضرت میاں صاحب قبلہ قدس سرہ کو فرماتے سنا۔ ایک جگہ کوئی قبر کھل گئی اور مردہ نظر آنے لگا۔ دیکھا کہ گلاب کی دو شاخیں اس کے بدن سے لپٹی ہیں اور گلاب کے دو پھول اس کے نتھنوں پر رکھے ہیں۔ اس کے عزیزوں نے اس خیال سے کہ یہاں قبر پانی کے صدمہ سے کھل گئی، دوسری جگہ قبر کھود کر اس مردے کو رکھ دیا۔ اب جو دیکھا تو دو اژدہے اس کے بدن سے لپٹے اپنے پھنوں سے اس کا منہ بھموڑ رہے ہیں۔ حیران ہوئے، کسی صاحب دل سے یہ واقعہ بیان کیا۔ انہوں نے فرمایا "وہاں بھی یہ اژدہا ہی تھے، مگر ایک ولی اللہ کے مزار کا قرب تھا، اس کی برکت سے وہ عذاب رحمت ہو گیا تھا، وہ اژدہے درخت گل کی شکل ہو گئے تھے۔





| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ہم نشیں | ساتھ رہنے والے | ● ارفع و اعلیٰ | بلند و بالا |
| ● اجلہ اولیاء | بڑے بڑے اولیاء | ● درخت گل | پھولوں کا درخت |

# عورت کے زیور کی زکوۃ کس پر!

سوال: زید کی بیوی ہندہ صاحبِ نصاب ہے اور مال ازقسم زیورات ہے جو خاص ہندہ کی ملکیت ہے یعنی وہ اپنے میکے سے لائی ہے زید اس کو ہدایت ادائے زکوۃ کی کرتا ہے مگر اس کی سمع قبول میں نہیں آتی ہے تو یہ فرمائیے کہ شوہر سے اس کے عصیاں پر مواخذہ ہے یا نہیں اور اس کی طرف سے درانحالیکہ اس کی آمدنی وجہ کفاف سے بیش نہیں، ادائے زکوۃ کا مکلف شرعاً ہوسکتا ہے یا نہیں اور اس عورت پر زجر اور فہمائش کی ضرورت ہو تو کس حد تک، اور اگر زید نے اپنے روپیہ سے کچھ زیور بنوا کر ہندہ کو دیا ہو تو اس زیور پر کیا حکم ہے؟

الجواب: زیور کہ ملکِ زن ہے اس کی زکوۃ ذمہ شوہر ہرگز نہیں اگرچہ اموالِ کثیرہ رکھتا ہو، نہ اس کے دینے کا اس پر کچھ وبال ,لاتزروازرۃوزرا خرٰی (القرآن ٦ /٤٦١) (کوئی بوجھ اٹھانے والی جان دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائیگی۔ ت) اس پر تفہیم و ہدایت اور بقدرِ مناسب تنبیہ و تاکید (جس کی حالت اختلاف حالات مرد وزن سے مختلف ہوتی ہے) لازم ہے قوا انفسکم و اھلیکم نارا (القرآن ٦٦ /٦) اپنے آپ اور اپنے اہل کو آگ سے بچاؤ۔ ت)

اور وہ زیور کہ عورت کو دیا اور اس کی ملک کر دیا اس پر بھی یہی حکم ہے، اور اگر ملک نہ کیا بلکہ اپنی ہی ملک میں رکھا اور عورت کو صرف پہننے کو دیا تو بیشک اس کی زکوۃ مرد کے ذمہ ہے جبکہ خود دیا یا دوسرے مال سے مل کر قدر نصاب فاضل عن الحاج الاصلیہ (حاجت اصلیہ سے زائد ہو) ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# زکوۃ نکالنے میں خریدی ہوئی قیمت کا اعتبار ہوگا یا موجودہ قیمت کا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ حساب قیمت کا جس وقت زیور بنوایا تھا وہ رہے گا یا نرخِ بازار جو زکوۃ کے دینے کے وقت ہے۔ بینوا تو جروا۔

الجواب: سونے کے عوض سونا، چاندی کے عوض چاندی زکوۃ میں دی جائے جب تو نرخ کی کوئی حاجت ہی نہیں، وزن کا چالیسواں حصہ دیا جائے گا، ہاں اگر سونے کے بدلے چاندی یا چاندی کے بدلے سونا دینا چاہیں تو نرخ کی ضرورت ہوگی، نرخ نہ بنوانے کے وقت کا معتبر ہو نہ وقت ادا کا، اگر ادا سال تمام کے پہلے یا بعد ہو جس وقت یہ مالک نصاب ہوا



| | | | |
|---|---|---|---|
| مال ازقسم زیورات: | یعنی مال زیور کی شکل میں ہے | ملکِ زن: | عورت کے قبضے میں ہے |
| اموال کثیرہ: | زیادہ مال | ملک: | قبضہ |
| نرخِ بازار: | بازار کا بھاؤ | نرخ: | بھاؤ |

تھا وہ ماہ عربی وتاریخ وقت جب عود کریں گے اس پر زکوٰۃ کا سال تمام ہوگا اس وقت نرخ لیا جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## بینک یا ڈاکخانہ میں روپیہ ہے اس پر زکوٰۃ ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ متین وفضلائے شریعت اس مسئلہ میں کہ بینک یا ڈاکخانہ میں جو روپیہ جمع کیا جاتا ہے اس کی نسبت زکوٰۃ کا کیا حکم ہے؟

الجواب: روپیہ کہیں جمع ہو کسی کے پاس امانت ہو، مطلقاً اس پر زکوٰۃ فرض ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## لڑکیوں کی شادی کے لئے رکھی گئی رقم پر زکوٰۃ ہے نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی تین لڑکیوں کی شادی کے واسطے روپیہ علیحدہ کر دیا ہے جس میں سے دو ۲ لڑکیاں نابالغ ہیں اور ایک شادی کے قابل ہے اب اس روپیہ کی زکوٰۃ زید پر دینا واجب ہے یا نہیں؟

الجواب: ضرور واجب ہے مگر اس حالت میں ہر نابالغہ کا حصہ جدا کر کے یہ کہہ دے کہ میں نے اسے اس کا مالک کیا، اس کی زکوٰۃ ان کے بلوغ تک کسی پر واجب نہ ہوگی، بعد بلوغ اگر شرائطِ زکوٰۃ پائے گئے تو ان لڑکیوں پر واجب ہوگی اور بالغہ کا حصہ جدا کر کے اسے مالک کر دے اور اس کے قبضے میں دے دے اگر چہ پھر اس سے لے کر اپنے پاس رکھ لے، اس حصہ کی زکوٰۃ حسبِ شرائط اس بالغہ پر ہوگی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## نابالغ لڑکیوں کے زیور پر زکوٰۃ ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ:

(۱) جو لڑکیاں ناکتخدا ہیں اور نابالغ، ان کے زیور کی بھی زکوٰۃ ہونے چاہئے یا نہیں؟

الجواب:

(۱) نابالغ لڑکیوں کا جو زیور بنایا گیا اگر ابھی انھیں مالک نہ کیا گیا بلکہ اپنی ہی ملک پر رکھا اور ان کے پہننے کے صرف میں آتا ہے اگر چہ نیت یہ ہو کہ بیاہ ہوئے پر ان کے جہیز میں دے دیں گے، جب تو وہ زیور ماں باپ جس نے بنایا ہے

عود: لوٹنا ناکتخدا: بغیر شوہر والی



اسی کی ملک ہے، اگر تنہا یا اس کے اور مال سے مل کر قدرِ نصاب ہے، اسی مالک پر اس کی زکوٰۃ ہے اور اگر نابالغ لڑکیوں کی ملک کردیا گیا تو اس کی زکوٰۃ کسی پر نہیں۔ ماں باپ پر تو یوں نہیں کہ ان کی ملک نہیں۔ اور لڑکیوں پر یوں نہیں کہ وہ نابالغہ ہیں،۔ جب جوان ہوں گی اس وقت سے ان پر احکام زکوٰۃ وغیرہ کے جاری ہوں گے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## جس مال کی زکوٰۃ نکل چکی اس پر دوبارہ زکوٰۃ ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے جس مالِ تجارت پر ایک مرتبہ زکوٰۃ ادا کردی پھر دوسرے سال اس پر زکوٰۃ دینا نہ چاہیے بلکہ اس کے نفع پر زکوٰۃ دینا چاہئے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: مالِ تجارت جب تک خود یا دوسرے مالِ زکوٰۃ سے مل کر قدرِ نصاب اور حاجتِ اصلیہ مثل دین، زکوٰۃ وغیرہ سے فاضل رہے گا، ہر سال اس پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ زید کا بیان محض غلط ہے، **واللہ تعالیٰ اعلم**

## زکوٰۃ اعلانیہ دینا بہتر ہے یا چھپا کر!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ اس میں کہ زکوٰۃ اعلان سے دینا بہتر ہے یا خفیہ طور سے؟ **بینوا توجروا**

الجواب: زکوٰۃ اعلان کے ساتھ دینا بہتر ہے اور خفیہ دینا بھی بے تکلف روا ہے، اور اگر کوئی صاحبِ عزت حاجتمند ہو کہ اعلانیہ نہ لے گا یا اس میں سبکی سمجھے گا تو اسے خفیہ بھی دینا بہتر ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## تجارت کے سامان پر زکوٰۃ ہے یا منافع پر؟

سوال: تجارت کے سرمایہ اصلی پر یعنی اس کی لاگت پر زکوٰۃ دینا واجب ہے یا منافع پر؟

الجواب: تجارت کی نہ لاگت پر زکوٰۃ ہے نہ صرف منافع پر، بلکہ سال تمام کے وقت جو زرِ منافع ہے اور باقی مالِ تجارت کی جو قیمت اس وقت بازار کے بھاؤ سے ہے اس پر زکوٰۃ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## زکوٰۃ کس کو دینا جائز ہے اور کس کو نا جائز؟

---



دین: قرض
زرِ منافع: منافع کا مال
سبکی: شرمندگی

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسئلوں میں کہ کسی شخص نے اپنے مال میں سے زکوۃ نکالی وہ روپیہ ان شخصوں کو دینا چاہئے یا نہیں؟

(۱) یہ کہ اگر چچا چچی و چچازاد بھائی و بہنوں کو کچھ دے دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟
(۲) یہ کہ ماموں و ممانی و نانا و نانی اور ماموں زاد بھائی اور بہنوں کو دینا جائز ہے یا نہیں؟
(۳) یہ کہ پھوپھا و پھوپھی اور ان کی اولاد کو دینا جائز ہے یا نہیں؟
(۴) یہ کہ اگر اپنی ہمشیرہ ہے اور اس کی شادی کر دی اور اس کا خاوند کم توجہ کرتا ہے تو اس کو زکوۃ کا مال دینا جائز ہے یا نہیں؟
(۵) یہ کہ بھانجی بھانجے کو کچھ دے دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟
(۶) یہ کہ اگر زکوتی روپے سے لحاف میں روئی ڈلوا کر غریبوں کو تقسیم کر دیں تو جائز ہے یا نہیں؟
(۷) یہ کہ اگر طالب علم کو کچھ دے دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟
(۸) یہ کہ اگر بہنوئی کو کچھ دے دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟
(۹) یہ کہ اگر چہ معلوم ہو کہ یہ شخص غریب معلوم ہوتا ہے اور پوشیدہ اس کے پاس چاہے کچھ ہو اس کو دینا جائز ہے یا نہیں؟
(۱۰) یہ کہ ان روپوں میں سے فقیروں کو جو مانگتے پھرتے ہیں دینا جائز ہے یا نہیں؟
(۱۱) علاوہ اس کے وہ بات کہ جس میں روپیہ زکوتی صرف کیا جائے وہ برائے مہربانی تحریر کر دیجئے گا۔
(۱۲) یہ کہ اگر مولود شریف میں یا نیاز دعا میں صرف کیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب:

(۱) ہاں، جائز ہے جبکہ مصرف ہو۔
(۲) نانا، نانی کو ناجائز۔ باقی چاروں کو جائز۔
(۳) ان سب کو دے سکتے ہیں جبکہ نہ غنی ہوں نہ غنی باپ کے بچے، نہ ہاشمی۔
(۴) جائز ہے جبکہ محتاج ہو۔
(۵) ان کو بھی بشرائط مذکورہ جائز ہے۔
(۶) ہاں روئی کی قیمت زکوۃ میں لگا سکتا ہے جبکہ بہ نیت زکوۃ دے۔ مگر بھرائی کی اجرت زکوۃ میں شمار نہ ہوگی۔

بشرائط مذکورہ: مذکورہ شرطوں کے ساتھ



(۷) جائز ہے جبکہ غنی ہاشمی نہ ہو۔

(۸) بشرطِ مذکورہ جائز ہے۔

(۹) جبکہ اسے اس کا اندرونی حال معلوم نہیں تو ظاہر محتاجی پر عمل کر کے زکوٰۃ دے سکتا ہے۔

(۱۰) جائز ہے مگر جوان، تندرست جو بھیک مانگنے کا پیشہ کر لیتے ہیں جیسے جوگی سادھو بچے ان کو دینا جائز نہیں۔

(۱۱) محتاج فقیر جو نہ ہاشمی ہو، نہ غنی باپ کا نابالغ بچہ، نہ اپنی اولاد جیسے بیٹا بیٹی، پوتا پوتی، نواسا نواسی، نہ یہ کہ اس کی اولاد جیسے ماں باپ، دادا، دادی، نانا، نانی، نہ اپنی زوجہ، نہ عورت کا اپنا شوہر، ایسے محتاج کو جوان سب کے سوا ہو، بہ نیت زکوٰۃ دے کر مالک کر دینے سے زکوٰۃ ادا ہوتی ہے وبس۔

(۱۲) مجلس میلاد پاک میں حصہ عام تقسیم ہوتا ہے۔ غنی فقیر مصرف غیر مصرف کی تخصیص نہیں ہوتی، یونہی نیاز کی تقسیم میں، تو اس سے زکوٰۃ ادا نہیں ہوسکتی۔ ہاں جو حصے خاص فقراء مصرفِ زکوٰۃ کو دے، اس کا شماران کو دینے میں زکوٰۃ کی نیت کرے تو وہ زکوٰۃ میں محسوب ہوسکتے ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## صدقۂ فطر کتنا ہے اور اس کا وقت کب تک ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ صدقہ فطر کس قدر دینا چاہئے اور کس کو دینا چاہئے اور کس وقت ادا کرے اور کس کی طرف سے؟ بینوا توجروا

الجواب: صدقہ فطر سو روپے کے سیر سے پونے دو سیر اٹھنی بھر اوپر دیا جائے (یہ وزن آج کے اعتبار سے دو کیلو ۴۵ گرام مشہور ہے) اور اس کے مصرف وہی لوگ ہیں جو مصرف زکوٰۃ ہیں۔ اور اس کے دینے کا وقت واسع ہے، عیدالفطر سے پہلے بھی دے سکتا ہے اور بعد بھی، مگر بعد کو تاخیر نہ چاہئے۔ بلکہ اولیٰ یہ ہے کہ نمازِ عید سے پہلے نکال دے کہ حدیث میں ہے: صاحبِ نصاب کے روزے معلق رہتے ہیں جب تک یہ صدقہ ادا نہ کرے گا۔ اپنی طرف سے اور اپنے بچوں کی طرف سے دینا واجب ہے۔ بی بی یا نابالغ بچوں کی طرف سے دینا واجب نہیں، اگر وہ صاحبِ نصاب ہیں، آپ دیں یا ان کی اجازت سے یہ دے، بلا اجازت ان کی طرف سے ادا نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## زکوٰۃ کا پیسہ طلبہ کو دے سکتے ہیں یا نہیں؟

وقت واسع : یعنی وقت زیادہ ہے    معلق : لٹکا ہوا



سوال: زکوۃ کا پیسہ طلبہ کو دے سکتے ہیں امداد کے لیے یا نہیں؟

الجواب: طلبہ کہ صاحب نصاب نہ ہوں انھیں زکوۃ دی جاسکتی ہے بلکہ انھیں دینا افضل ہے۔ جبکہ وہ طلبہ علمِ دین بطور دین پڑھتے ہوں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## پیشہ ور گداگروں کو زکوۃ دینا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ پیشہ ور گداگروں کو زکوۃ وخیرات کا مال دینے سے زکوۃ ادا ہوتی ہے یا نہیں اور مذہبی وتمدنی نقطہ نظر سے کہاں تک یہ گروہ زکوۃ کا مستحق ہے اور پیشہ ور گداگروں کی ہمت افزائی نہ کرنا کہاں تک جائز ہے؟

الجواب: گدائی پیشہ تین قسم ہے:

ایک غنی مالدار: جیسے اکثر جوگی اور سادھو بچے، انھیں سوال کرنا حرام اور انھیں دینا حرام، اور ان کے دئے سے زکوۃ ادا نہیں ہوسکتی، فرض سر پر باقی رہے گا۔

دوسرے: وہ کہ واقع میں فقیر ہے۔ قدرِ نصاب کے مالک نہیں، مگر قوی وتندرست، کسب پر قادر ہیں اور سوال کسی ایسی ضرورت کے لیے نہیں جو ان کے کسب سے باہر ہو، کوئی حرفت یا مزدوری نہیں کی جاتی، مفت کا کھانا کھانے کے عادی ہیں اور اس کے لیے بھیک مانگتے پھرتے ہیں، انھیں سوال کرنا حرام، اور جو کچھ انھیں اس سے ملے وہ ان کے حق میں خبیث، کہ حدیث شریف میں: لاتحل الصدقة لغني ولا لذي مرة سوي (جامع الترمذی، ۱/۳۸)۔ صدقہ حلال نہیں کسی غنی کے لیے اور نہ کسی توانا وتندرست کے لیے (ت) انھیں بھیک دینا منع ہے کہ معصیت پر اعانت ہے، لوگ اگر نہ دیں تو مجبور ہوں کچھ محنت مزدوری کریں۔ قال اللہ تعالیٰ ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان (القرآن ۵/۲)۔ یعنی گناہ اور زیادتی، سرکشی پر تعاون نہ کرو (ت) مگر ان کے دئے سے زکوۃ ادا ہو جائیگی جبکہ اور کوئی مانع شرعی نہ ہو کہ فقیر ہیں، قال اللہ تعالیٰ انما الصدقت للفقراء (القرآن ۹/۶۰) صدقات فقراء کے لیے ہیں (ت)

تیسرے: وہ عاجز ناتواں، کہ نہ مال رکھتے ہیں نہ کسب پر قدرت، یا جتنے کی حاجت ہے اتنا کمانے پر قادر نہیں، انھیں بقدرِ حاجت سوال حلال، اور اس سے جو کچھ ملے ان کے لیے طیّب، اور یہ عمدہ مصارفِ زکوۃ سے ہیں اور انھیں دینا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قوی | : | اعضاء | کسب پر قادر | : | کمانے پر قادر |
| حرفت | : | | اعانت | : | مدد |



باعثِ اجرِ عظیم، یہی ہیں وہ جنھیں جھڑکنا حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مال زکوۃ مدرسہ میں دینا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مالِ زکوۃ مدرسہ اسلامیہ میں دینا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: مدرسہ اسلامیہ اگر صحیح اسلامیہ خاص اہلسنت کا ہو۔ نیچریوں، وہابیوں، قادیانیوں، رافضیوں، دیوبندیوں وغیرہم مرتدین کا نہ ہو، تو اس میں مالِ زکوۃ اس شرط پر دیا جاسکتا ہے کہ مہتمم اس مال کو جدا رکھے اور خاص تملیک فقیر کے مصارف میں صرف کرے۔ مدرسین یا دیگر ملازمین کی تنخواہ اس سے نہیں دی جاسکتی۔ نہ مدرسہ کی تعمیر یا مرمت یا فرش وغیرہ میں صرف ہوسکتی ہے۔ نہ یہ ہوسکتا ہے کہ جن طلبہ کو مدرسہ سے کھانا دیا جاتا ہے اس روپے سے کھانا پکا کر ان کو کھلایا جائے کہ یہ صورتِ اباحت ہے اور زکوۃ میں تملیک لازم۔ ہاں یوں کر سکتے ہے کہ جن طلبہ کو کھانا دیا جاتا ہے ان کو نقد روپیہ بہ نیت زکوۃ دے کر مالک کر دیں، پھر وہ اپنے کھانے کیلئے واپس دیں یا جن طلبہ کا وظیفہ نہ اجرۃً بلکہ محض بطور امداد ہے ان کے وظیفے میں دیں یا کتابیں خرید کر طلبہ اُن کا مالک کر دیں۔ ہاں اگر روپیہ بہ نیت زکوۃ کسی مصرفِ زکوۃ کو دے کر مالک کر دیں وہ اپنی طرف سے مدرسہ کو دے دے تو تنخواہ مدرسین و ملازمین وغیرہ جملہ مصارف مدرسہ میں صرف ہوسکتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تملیکِ فقیر | : | فقیر کو مالک بنانا | تملیک لازم | : | مالک بنانا لازم ہے |

## حرام کھا کر روزہ رکھنے سے روزہ ہوگا یا نہیں؟

سوال: کسی نے حرام کھانا کھا کر روزہ رکھا۔ اور حرام چیز سے افطار کیا۔ فرض صوم اس پر سے ساقط ہوا یا نہیں بینوا توجروا۔

الجواب: بے شک صورت مستفسرہ میں فرض ساقط ہو گیا فان الصوم انما ھو الامساك عن المفطرات الثلثة من الفجر الی اللیل (ترجمہ روزہ صبح سے لے کر شام تک تین چیزوں، کھانا، پینا اور ہمبستری سے رک جانا ہے)۔ سحری کھانا یا افطار کرنا روزے کی حقیقت میں داخل، نہ اس کی شرائط سے پھر اگر یہ مالِ حرام سے واقع ہوئی، تو اس کا گناہ جدا رہا، مگر سقوطِ فرض میں شبہ نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## کسی نے چاند کی غلط خبر پر روزہ توڑ دیا تو؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و شرع متین اس مسئلہ میں جو کہ رویت ہلال کے اختلاف ہونے کے سبب ۳۰/ تاریخ رمضان المبارک کو روزہ افطار کیا گیا اور بعد معلوم ہوجانے خبر تکذیب رویت کے روزہ قائم نہیں کیا گیا اور اکل و شرب برابر رکھا اب اس روزے کے واسطے کفارہ لازم ہے یا قضا۔ نیز جن صاحبوں نے بعد خبر پانے تکذیب رویت کے پھر اپنے صوم کو کلی غرارہ سے دہن کو پاک کر کے قائم کرلیا ہے۔ ان کو کیا امر لازم ہے آیا کفارہ یا قضا۔

الجوب: جنہوں نے اکل و شرب قائم رکھا حالانکہ کذب پر مطلع ہو چکے تھے۔ وہ گنہگار ہوئے، لیکن کفارہ ان پر بھی نہیں۔ جنہوں نے فوراً کلی غرارہ کرلیا وہ ثواب پائیں گے اور ایک روزہ اس کے عوض کا وہ بھی رکھیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● صوم | : روزہ | ● ساقط | : اترنا |
| ● سقوطِ فرض | : فرض کا اتر جانا | ● خبر تکذیب رویت | : روایت جھوٹی ہونی کی خبر |
| ● اکل و شرب | : کھانا پینا | ● تکذیب رویت | : روایت جھوٹی ہونا |
| ● دہن | منھ | ● کذب | : جھوٹ |

## سفر میں روزہ رکھنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سفر میں روزہ رکھنا کیسا ہے۔ خاص کر لڑائی کے موقع پر جاناہے۔ بینوا توجروا

الجواب: جو اپنے گھر سے تین منزل کامل یا زیادہ کی راہ کا ارادہ کرکے چلے۔ خواہ کسی نیت، اچھی یا بری سے جاتا ہو۔ وہ جب تک مکان کو پلٹ کر نہ آئے یا بیچ میں کہیں ٹھہرنے کی جگہ پندرہ دن قیام کی نیت نہ کرے مسافر ہے۔ ایسے شخص کو جس دن کی صبح صادق مسافرت کے حال میں آئے اس دن کا روزہ ناغہ کرنا اور پھر اس کی قضا رکھ لینا جائز ہے۔ پھر اگر روزہ اسے نقصان نہ کرے۔ نہ اس کے رفیق کو اس کے روزے سے ایذا ہو، جب تو روزہ رکھنا ہی بہتر ہے، ورنہ قضا کرنا بہتر ہے۔

یوہیں غازی اگر یقینا جانے کہ اب دشمن سے مقابلہ ہونے والا ہے اور روزہ رکھوں گا تو ضعف کا اندیشہ ہے، تو وہ بھی ناغہ کرے اگرچہ سفر میں نہ ہو، فی ردالمحتار عن النھر عن خلاصۃ الغازی اذا کان یعلم یقینا انہ یقاتل العدو فی رمضان و یخاف الضعف ان لم یفطر افطر مگر یہ اجازت بلاسفر، صرف اسی کو مل سکتی ہے جو حمایت یا اعانت دین اسلام میں لڑتا ہو۔ باقی ملکی لڑائیاں یا معاذاللہ کفر کی حمایت یا کافر کی طرف ہوکر اگرچہ دوسرے کافر ہی سے لڑنا، یہ سب گناہ میں گناہ پر طاقت کے لئے روزہ قضا کرنے کی اجازت ممکن نہیں۔ ہاں جب یہ لوگ سفر میں ہوں تو بوجہ سفر اجازت ہوگی، اگرچہ وہ سفر جانب سقر ہو۔

## ۲۹ر کا چاند نظر نہ آئے تو کیا کیا جائے، شک کے روزہ کی ممانعت!

سوال: شعبان کی ۲۹ر کو اگر چاند نظر نہ آئے تو ۳۰ر کو علاوہ قاضی و مفتی کے عوام کو روزہ رکھنا



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مسافرت | :حالت سفر | ● رفیق | :ایسا ساتھی جو راستہ میں اس کا سہارا ہو |
| ● ضعف | :کمزوری | ● اجازت بلاسفر | :بغیر سفر کے بھی روزہ قضا کرنے کی اجازت |
| ● بوجہ سفر | :سفر کے سبب | | |
| ● جانب سقر | :جہنم کی طرف | | |

جائز ہے یا نہیں اور جائز ہے تو کس نیت سے۔

الجواب: اگر ۲۹ر کی شام کو مطلع صاف ہو اور چاند نظر نہ آئے تو ۳۰ر کو قاضی و مفتی کوئی بھی روزہ نہ رکھے۔ اور اگر مطلع پر ابر و غبار ہو تو مفتی کو چاہئے کہ عوام کو ضحوۂ کبریٰ یعنی نصف النہار شرعی تک انتظار کا حکم دے کہ اب تک کچھ نہ کھائیں پئیں۔ روزے کی نیت کریں۔ بلا نیت روزہ مثل روزہ ہیں۔ اس بیچ میں اگر ثبوت شرعی سے رویت ثابت ہو جائے تو سب روزے کی نیت کر لیں روزۂ رمضان ہو جائے گا۔ اور اگر یہ وقت گزر جائے کہیں سے ثبوت نہ آئے تو مفتی عوام کو حکم دے کہ کھائیں پئیں۔ ہاں جو شخص کسی خاص دن کے روزے کا عادی ہو اور اس تاریخ میں وہ دن آپڑے۔ مثلاً ایک شخص ہر پیر کو روزہ رکھتا ہے اور یہ دن پیر کا ہو تو وہ اپنے اسی نفلی روزے کی نیت کر سکتا ہے۔ شک کی وجہ سے رمضان کے روزے کی نیت کرے گا۔ یا یہ کہ چاند ہو گیا تو آج رمضان کا روزہ رکھتا ہوں ورنہ نفل، تو گنہ گار ہوگا۔ حدیث میں ہے: من صام یوم الشك فقد عصی ابا القاسم ﷺ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## عید کے دنوں میں روزہ حرام کیوں؟

سوال: ان پانچ روزوں میں جو روزہ رکھنا منع ہے یعنی ایک خاص عید الفطر اور عید الضحیٰ کے، تو اس کی کیا وجہ ہے بینوا توجروا۔

الجواب: یہ دن اللہ تبارک و تعالیٰ عز و جل کی طرف سے بندوں کی دعوت کے ہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔

## رمضان اور غیر رمضان میں عمل کا ثواب!

سوال: ماہ رمضان المبارک اور غیر رمضان المبارک میں قرآن خوانی یا اور کوئی ختم



● مطلع صاف ہو: چاند دیکھنے جگہ پہ غبار و بادل نہ ہو
● ضحوۂ کبریٰ: دو پہر یعنی شرعی اعتبار سے دن کا آدھا حصہ
● نصف النہار شرعی: شرعی اعتبار سے دن کا آدھا حصہ

مثلاً تسبیح تہلیل کے کوئی شخص پڑھے یا پڑھائے، تو دونوں میں ثواب برابر ہے یا کم وبیش۔ ہے تو کیا وجہ ہے۔ **بینوا توجروا**

**الجواب:** رمضان المبارک میں ہر عملِ نیک کا ثواب، باقی مہینوں کے عمل سے اکثر ووافر ہے۔ رمضان کا نفل اور مہینوں کے فرض اور اس کا فرض اور مہینوں کی ستر فرض کے برابر ہے۔ اللہ عزوجل کا فضل اوسع واکبر ہے۔ سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے شہر مبارک کی نسبت فرمایا: من تقرب فيه بخصلة من الخير كان كمن ادى فريضة فيما سواه و من ادى فريضة فيه كان كمن ادى سبعين فريضة فيما سواه الحديث رواه ابن خزيمة والبيهقي (ترجمہ جس نے رمضان میں کوئی نفلی نیکی کا کام کیا اسے اس شخص جیسا ثواب ملے گا جس نے رمضان کے علاوہ میں فرض ادا کیا اور جس نے اس میں فرض ادا کیا وہ اس شخص کی طرح ہے جس نے رمضان کے علاوہ میں ستر فرض ادا کئے) واللہ تعالیٰ اعلم۔

☆☆☆



- تہلیل: لا الٰہ الا اللہ پڑھنا
- اکثر ووافر: بہت زیادہ
- اوسع واکبر: بہت بڑا ہے

## پان کھا کر سویا اب روزہ رکھنا چاہتا ہے؟

سوال:

(۱) ایک شخص پان کھا کے اوّل شب میں سویا، صبح کو اٹھ کر نیت روزہ کرتا ہے، روزہ درست ہوگا یا نہیں؟

(۲) حالتِ روزہ میں اگر کوئی پانی سے استنجا کرے اور بائی اخراج ہو اور بدستور استنجا کرنے میں مشغول رہے تو روزہ رہا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب:

(۱) اگر پان کھالیا تھا منھ میں صرف چند دانے چھالیا کے دانتوں میں لگے رہ گئے، تو روزہ صحیح ہوجائے گا اور اگر صبح کے بعد بھی ایسا اُ کال کثیر منہ میں تھا جس کا جرم خواہ عرق لعاب کے ساتھ حلق میں جانا مظنون ہے تو روزہ نہ ہوگا۔

(۲) اس سے روزہ میں کوئی خلل نہیں آتا **لعدم المفطر**۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## اگر روزہ کی حالت میں پان تمبا کو منھ میں رکھ لیا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو لوگ پان یا تمبا کو یا نسوار کے عادی ہیں وہ اگر روزہ کی حالت میں پان تمبا کو نسوار منہ میں رکھ لیں اور اس کا جرم حلق کے اندر نہ جانے دیں تو روزہ ٹوٹ جائیگا یا نہیں؟ اور بصورت ٹوٹ جانے کے قضا لازم آئے گی یا کفارہ؟ مدلل بیان کیجئے، **بینوا توجروا**

الجواب: پان جب منھ میں رکھا جائے گا اس کا عرق ضرور حلق میں جائیگا، اور تمبا کو جیسی کھائی جاتی ہے وہ اگر منہ میں ڈالی جائیگی تو یقیناً اس کا جرم لعاب کے ساتھ حلق میں جائے گا اور نسوار تو بہت باریک چیز ہے جب اوپر کو سونگی جائے گی ضرور دماغ کو پہنچے گی اور ان طلب والوں کے مقاصد بھی یونہی برآئیں گے اور فقہیات میں ایسا مظنون مثل متیقن ہے، یہ سب شیطانی وسوسے ہیں، ان چیزوں کے استعمال سے جو روزہ جائے اس کی فقط قضا نہیں بلکہ کفارہ بھی ضرور ہوگا کہ ان میں صلاح بدن وقضائے شہوت ہے اور اگر بالفرض ان میں احتیاط یقینی کی صورت متصور بھی ہوتی جب بھی ممانعت میں شک نہ تھا جیسے مباشرتِ فاحشہ کہ بے انزال ناقص نہیں مگر ممنوع ضرور ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

- اُکال کثیر
- جرم خواہ عرق
- مظنون
- نسوار



وسلم فرماتے ہیں: من وقع فی الشبهات فی الحرام کالراعی یرعی حول الحمی یوشك ان یقع فیه۔ جو شبہات میں داخل ہوتا ہے وہ حرام میں داخل ہو جائے گا جیسا کہ محفوظ جگہ کے قریب بکریاں چرانے والا قریب ہے کہ وہ حرام میں واقع ہو جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## روزہ کس حالت میں نہیں جاتا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ روزہ کس کس حالت میں نہیں ہوتا؟ مثلاً اگر کوئی شخص پچھلے کو اتنا زیادہ کھالے کہ صبح کو اسے کھٹی ڈکاریں آئیں تو روزہ ہوا یا نہیں؟ اگر نہیں ہوا تو کیا خرابی واقع ہوئی؟ دوسری یہ بات کہ روزہ کس کس حالت میں درست نہیں رہتا؟

الجواب: کھٹی ڈکار سے روزہ نہیں جاتا، یہ کسی کتاب میں نہیں لکھا۔ روزہ تین باتوں سے جاتا ہے

(۱) جماع اگرچہ انزال نہ ہو، اور

(۲) مس جبکہ انزال ہو، اور

(۳) باہر سے کوئی چیز جوف میں اس طرح داخل ہو کہ باہر اس کا علاقہ نہ رہے مثلاً ڈورے میں بوٹی باندھ کر نگل لی اور ڈور باہر ہے تو اگر اسے نکال لے گا روزہ نہ جائے گا اور اگر ڈور باہر نہ رہی یا نکالنے میں بوٹی یا اس کا کچھ حصہ جوف میں رہ گیا تو روزہ جاتا رہا، کل ذٰلك منصوص علیه فی الدر المختار وغیرہ من الاسفار۔ (اس تمام پر درمختار اور دیگر کتب میں تصریح ہے)۔ واللہ تعالیٰ اعلم



● مثل متقن — یقین کی طرح
● قضائے شہوت ہے — خواہش کا پورا کرنا ہے
● مس — چھونا
● جوف — معدہ

## روزہ میں منجن لگانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ روزے میں منجن جو بادام وکویلہ وسپاری وگل وغیرہ کا بنتا ہے اس کا استعمال کرنا کیسا ہے اور دربارۂ مسواک کیا حکم ہے؟ **بینوا توجروا**

الجواب: مسواک مطلقاً جائز ہے اگر چہ بعد زوال اور منجن ناجائز وحرام نہیں، جب کہ اطمینان کافی ہو کہ اس کا کوئی جزء حلق میں نہیں جائے گا۔ مگر بے ضرورت صحیحہ کراہت ضرور ہے۔ **در مختار** میں ہے **کرہ ذوق شیء الخ۔ واللہ تعالی اعلم۔**

## کیا روزے میں اپنی عورت کے پاس لیٹنا جائز ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں:

(۱) روزے میں اپنی عورت کو لپٹانا یا پاس لیٹنا جس سے خواہش غالب ہو اور مذی نکلے، تو روزہ مکروہ ہوگا یا جاتا رہے گا؟

(۲) عورت کی شرمگاہ روزے کو توڑے گا یا نہیں۔

الجواب:

(۱) ان افعال سے روزہ جانے کی تو کوئی صورت ہی نہیں جب تک انزال نہ ہو۔ اور خالی پاس لیٹنا جس سے بدن چھونا یا بوسہ لینا کچھ نہ ہو، مکروہ بھی نہیں۔ رہا لپٹانا، یا بوسہ لینا، بدن چھونا ان میں اگر بہ سبب غلبۂ شہوت، فسادِ صوم کا اندیشہ ہو یعنی خوف ہے کہ صبر نہ کر سکے گا اور معاذ اللہ جماع میں مبتلا ہو جائے گا یا بلا جماع ہی ان افعال کی حالت میں انزال ہو جائے گا، تو یہ سب فعل مکروہ وممنوع ہیں۔ اور اگر یہ اندیشہ نہ ہو تو کچھ حرج نہیں۔ مگر مباشرت فاحشہ یعنی ننگے بدن لپٹانا کہ ذکر فرج کو مس کرے، روزے میں مطلقاً مکروہ ہے۔ اسی طرح **سراج وہاج** میں بوسۂ فاحشہ کو بھی مطلقاً مکروہ فرمایا۔ یا بوجہ فاحشہ عورت کے لب اپنے لبوں میں لے کر چبائے اور زبان چوسنا بدرجہ اولی مکروہ۔ جب کہ عورت کا لعاب دہن جو اس کے زبان چوسنے سے اس کے منھ میں آئے، تھوک دے۔ اور اگر حلق میں اتر گیا تو کراہت درکنار روزہ ہی جاتا رہے گا اور اگر قصداً بحالت لذت پی لیا تو کفارہ بھی لازم آئے گا۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● دربارۂ مسواک | مسواک کے بارے میں | ● مذی | جو منی سے پہلے نکلتی ہے |
| ● بہ سبب غلبۂ شہوت | شہوت غالب ہونے کے سبب | ● فسادِ صوم | روزہ کا فاسد ہونا |
| ● جماع | اپنی عورت سے صحبت کرنا | ● انزال | منی کا نکلنا |
| ● ذکر فرج کو مس کرے | یعنی مرد کی شرمگاہ عورت کی شرم کو چھو جائے | | |

(۲) نہ، اگر چہ بار بار بنکرار دیکھے۔ یہاں تک کہ دیکھنے ہی کی حالت میں بے چھوئے انزال ہوجائے۔ ہاں اس صورت میں کراہت ضرور ہے فی الدر المختار انزل بنظر ولو الی فرجها مرارا لم یفطر واللہ تعالٰی اعلم۔

## اگر دو پہر تک کوئی ناپاک رہا تو اس کا روزہ ہوا یا نہیں؟

سوال:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ ایک شخص ہے۔ اس کو حاجت غسل کی ہے مگر روزہ اس نے رکھا۔ قصداً بوقت ظہر تک اس نے غسل نہ کیا۔ وقت نماز ظہر کے غسل کیا، کیا روزہ اس کا رہا یا گیا۔

الجواب: روزہ ہوجائے گا، اگرچہ شام تک نہ نہائے۔ ہاں ترک نماز کے سبب سخت اشد کبیرہ گناہ کا مرتکب ہوگا۔ واللہ تعالٰی اعلم

## حالت جنابت میں روزہ رہنے سے روزہ ہوا یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے رمضان شریف کا روزہ جنابت کی حالت میں رکھا۔ اور قصداً دن بھر افطار کے وقت تک غسل نہیں کیا۔ یہ روزہ اس کا بغیر کسی نقص کے درست ہوگا یا نہیں اور روزے کے لئے طہارت شرط ہے یا نہیں۔ اور کیا کوئی ایسی عبادت بدنی بھی ہے۔ جو بے طہارت صحیح ہو۔

الجواب: وہ شخص نمازیں عمداً کھونے کے سبب سخت کبائر کا مرتکب اور عذاب جہنم کا مستوجب ہوا مگر اس سے روزے میں کوئی نقص و خلل نہیں آیا۔ طہارت باجماع ائمۂ اربعہ، شرط صوم نہیں۔ رب عزوجل فرماتا ہے احل لکم لیلۃ الصیام الرفث الی نسائکم آیہ کریمہ نے ہر جزء شب میں جماع و تلبیس بالجماع حلال فرمایا اور محض تحلیل ہی نہیں بلکہ بصیغۂ امر ارشاد ہوا فالئن باشروھن و ابتغوا ما کتب اللہ اور ظاہر ہے کہ جزء اخیر شب کو بھی



- سخت اشد کبیرہ گناہ : بہت زیادہ اور بہت بڑا گناہ
- جنابت : ناپاکی
- سخت کبائر کا مرتکب : بہت برے کام کا کرنے والا
- مستوجب : سبب

لیلۃ الصیام شامل۔ اور وہ بھی اس احل لکم اور باشروھن کے امر میں داخل۔ اور اسے بحال جنابت صبح کرنا اور نا تمامی غسل روزے میں جنب رہنا بداہۃً لازم۔ تو قرآن عظیم اس کی حلت و دخول زیر امر ارشادی پر حاکم۔ اگر اس سے روزے میں کوئی نقص و خلل آتا ضرور اتنے حصے کا استثنا فرما دیتا۔ پھر صاحب شرع ﷺ نے عملاً اس کا بے نقص و بے خلل ہونا فرما دیا -------- صحیحین میں ام المؤمنین عائشہ صدیقہ و ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے کہ رسول اللہ ﷺ ازواج مطہرات سے قربت فرماتے اور صبح ہو جاتی، جب تک نہ نہاتے۔ اس کے بعد غسل فرماتے اور روزہ رکھتے۔ صحیح مسلم و موطا مالک و سنن ابی داؤد و نسائی میں ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے کہ حضور پر نور ﷺ اپنے دروازۂ اقدس کے پاس کھڑے تھے، ایک شخص نے عرض کی اور میں سن رہی تھی کہ یا رسول اللہ ﷺ میں صبح کو جنب اٹھتا ہوں اور نیت روزہ کی ہوتی ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا، میں خود ایسا کرتا ہوں۔ اس نے عرض کی، حضور کی ہماری کیا برابری، حضور کو اللہ تعالیٰ نے ہمیشہ کے لئے پوری معافی عطا فرما دی ہے۔ اس پر حضور اقدس ﷺ غضب ناک ہوئے اور فرمایا بے شک امید رکھتا ہوں کہ مجھے تم سے زیادہ اللہ عزوجل کا خوف ہے اور میں تم سے زیادہ جانتا ہوں جن جن باتوں سے مجھے بچنا چاہئے۔ اس حدیث صحیح نے خوب واضح فرما دیا کہ اس سے روزہ میں کوئی نقص نہیں آتا۔ ورنہ وہ صاحب سائل تھے، محل بیان میں سکوت نہ فرمایا جاتا۔ سکوت کیسا؟ اخیر کے ارشاد نے اور بھی روشن فرما دیا کہ اس میں کوئی بات خوف کی نہیں۔ اور پر ظاہر کہ روزہ غیر متجزی ہے۔ جو چیز اس میں نقص پیدا کرے گی اگر سارے روزے میں ہوئی ہو تو موجب نقص ہوگی اور اس کے اول یا آخر کسی لطیف حصہ میں ہوئی تو ضرر دے گی۔ ولہذا ہمارے علمائے کرام نے انہیں آیات واحادیث سے ثابت فرمایا کہ اگر تمام دن جنب رہا جب بھی روزہ کو کچھ مضر نہیں۔



- باجماع ائمہ اربعہ: اس پہ چاروں ائمہ کا اتفاق ہے
- جماع و تکمیس بالجماع: عورت سے صحبت اور صحبت سے قبل کے امور
- لیلۃ الصیام: مراد رمضان کی راتیں
- جنب: جس پہ غسل فرض ہو
- سائل: سوال پوچھنے والا
- سکوت: خاموشی
- شرط صوم: روزے کی شرط
- تحلیل: حلال
- بحال جنابت: ناپاکی کی حالت
- استثنا: الگ
- محل بیان: بیان کی جگہ
- موجب نقص: نقصان کا سبب
- ہر جزو شب: رات کے ہر حصہ میں
- جزو اخیر شب: رات کے اخیر حصہ میں
- ناتمامی غسل: غسل کئے بغیر
- صاحب شرع: یعنی حضور ﷺ

# جمعہ کے دن روزہ رکھنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جمعہ کا روزہ نفل رکھنا کیسا ہے۔ایک شخص نے جمعہ کا روزہ رکھا۔دوسرے نے اس سے کہا کہ جمعہ عید المومنین ہے۔اس دن روزہ رکھنا مکروہ ہے اور باصرار بعد دو پہر کے روزہ تڑوادیا اور کتاب" سر القلوب" میں مکروہ ہونا لکھا ہے، دکھلادیا۔ایسی صورت میں روزہ توڑنے والے کے ذمہ کفارہ ہے یا نہیں اور توڑوانے والے کو کوئی الزام ہے یا نہیں بینوا تو جروا

الجواب: جمعہ کا روزہ خاص اس نیت سے کہ آج جمعہ ہے۔اس کا روزہ بالتخصیص چاہیے، مکروہ ہے۔مگر نہ وہ کراہت کہ توڑنا لازم ہوا گر خاص بہ نیت تخصیص نہ تھی، تو اصلا کراہت بھی نہیں۔اس دوسرے شخص کو اگر نیت مکروہہ پر اطلاع نہ تھی، جب تو اعتراض ہی سرے سے حماقت ہوا اور روزہ تڑوادینا شرع پر سخت جرأت۔اور اگر اطلاع بھی ہوئی جب بھی مسئلہ بتادینا کافی تھا، نہ کہ روزہ توڑوانا۔اور وہ بھی بعد دوپہر کے، جس کا اختیار نفل روزے میں والدین کے سوا کسی کو نہیں۔توڑنے والا اور تڑوانے والا دونوں گنہگار ہوئے۔توڑنے والے پر قضا لازم ہے، کفارہ اصلاً نہیں واللہ تعالیٰ اعلم

☆☆☆



- عید المومنین — مومنوں کی عید
- باصرار — یعنی زور دے کر
- بالتخصیص — یعنی رکھنا ہی چاہئے

# بَابُ القَضَا وَالْکَفَّارَہ

[فتاویٰ رضویہ مترجم]

جلد نمبر ۱۰ - ص ۵۱۶ تا ۵۴۹

## سحری کرنے کے دوران اگر اذان ہوگئی کیا حکم ہے؟

سوال: شب سہ شنبہ (یعنی منگل) ۱۲/ رمضان المبارک کو ہم لوگوں کی آنکھ قریب ساڑھے چار بجے کھلی جلد جلد ہم لوگ کھانا یعنی سحری کھا کر حقہ پی رہے تھے کہ یکا یک اذان ہوگئی۔ فوراً کلی کر کے اور کاموں میں مصروف ہوگئے۔ صبح کو ایک بزرگ سے سب حال کہا گیا انھوں نے اس قسم کے کلمات کہے جس سے ابطال صیام معلوم ہوا۔ نہایت تشویش ہوئی۔ جب ہم لوگوں نے جان لیا کہ روزہ یقیناً نہیں ہے، تب ہم چند آدمیوں نے دن کو یعنی بارہ بجے اسی ماہ کھانا کھا لیا اور یہ امر تخمیناً دس آدمیوں سے واقع ہوا۔ بعد کو اور لوگوں سے ذکر ہوا تو ان لوگوں نے تنبیہ کی اور کہا کہ کھانا مناسب نہ تھا------- استطاعت کفارہ نہیں، حتی کہ دو ماہ متواتر روزہ رکھنے کی بھی بظاہر قدرت نہیں۔ اب جیسی رائے ہو مطلع فرمایا جائے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: وہ روزہ یقیناً نہ ہوا۔ اس کی قضا فرض ہے، مگر غیر مریض مسافر کو روزہ جاتے رہنے کی بھی حالت میں بوجہِ ادب و حرمتِ ماہ مبارک، دن بھر مثل روزہ رہنا واجب تھا۔ دن کو پھر جو قصداً کھانا کھایا حرام تھا۔ گناہ ہوا توبہ کی جائے مگر روزہ تو تھا ہی نہیں جسے اس کھانے نے توڑا ہو۔ لھذا کفارے سے کچھ علاقہ نہیں۔

## روزہ رکھ کر اگر بیماری کے سبب روزہ توڑ دیا کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں- زید رمضان شریف میں روزہ سے تھا۔ اخیر رمضان المبارک میں جبکہ وہ روزہ سے تھا ان کو سینے میں درد ہوا اور دست آئے اور استفراغ ہوا۔ درد کی بہت سخت تکلیف تھی بالآخر چار بجے بخوف ترقی مرض بعد ظہر ڈاکٹری دوا حالتِ صوم میں پلادی گئی۔ روزہ توڑا دیا گیا۔ ایسی حالت میں دریافت طلب امر یہ کہ



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● شب سہ شنبہ | :یعنی منگل کی رات | ● ابطال صیام | :روزہ باطل کرنا |
| ● استطاعت کفارہ | : کفارہ کی استطاعت | ● متواتر | :مسلسل |
| ● بوجہ ادب وحرمت | :ادب وتعظیم کے سبب | ● استفراغ | :قے، الٹی |

روزہ توڑنے کی وجہ سے آیا ساٹھ روزے رکھے جائیں آیا ساٹھ مسکین کو کھانا کھلایا جائے یا کچھ نہ کیا جائے۔ درد سے آرام ہونے کے بعد جو آٹھ سات روزے بوجہ ضعف و ناطاقتی نا رکھے گئے، اب ایسی صورت میں شارع کا کیا حکم ہے۔

الجواب: اس صورت میں نہ ساٹھ روزے ہیں نہ ساٹھ مسکین (کو کھانا کھلانا) غرض کفارہ نہیں۔ صرف اس روزہ کی جو توڑا اور ان روزے کی جو نہ رکھے، قضا ہے۔ ہر روزہ کے بدلے ایک روزہ و بس۔ **فی در المختار من مبیحات الفطر خوف هلاک او نقصان عقل و لو بعطش او جوع شدید و لسعة حیة** شامی میں ہے **فله شرب دواء ینفعه۔ واللہ تعالی اعلم**

## اگر دوسرے ملک میں رمضان وعید کا چاند ہو تو یہاں اس کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟

سوال: اگر رمضان شریف کا چاند مکہ معظمہ یا ہندستان سے دور دراز ملکوں میں ۲۹ شعبان کو ہوا اور مثلاً بہرائچ میں اس تاریخ کو چاند نظر نہیں آیا، بلکہ تیس شعبان کو چاند ہوا۔ کیا اس صورت میں بہرائچ کے باشندوں کو ایک روزہ کی قضا علم و واقفیت قطعی ہونے پر لازم آتی ہے یا نہیں۔ زید کہتا ہے صورت مذکورہ میں قضا ایک روزہ کی لازم نہیں، اس لئے کہ جب قریب ملک میں چاند نظر آئے تو اس کا اعتبار ہے۔ دور ملک کا اس بارے میں اعتبار نہیں۔ عمر کا قول اس کے برخلاف ہے یعنی وہ قضا لازم ہونے کا التزام کرتا ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: عمر کا قول صحیح ہے۔ ہمارے ائمہ کرام کا مذہب صحیح و معتمد یہی ہے کہ در بارۂ ہلال رمضان وعید، اختلاف مطالع کا کچھ اعتبار نہیں، اگر مشرق میں رویت ہو، مغرب پر حجت ہے اور مغرب میں تو مشرق پر، مگر ثبوت بروجہ شرعی چاہیے۔ خط یا تار یا افواہ بازار یا حکایت امصار محض بے اعتبار۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| • بخوف ترقی مرض | مرض بڑھنے کے خوف سے | • حالتِ صوم | روزہ کی حالت |
| • بوجہ ضعف و ناطاقتی | کمزوری کے سبب | • شارع | حضور علیہ السلام |
| • علم و واقفیت قطعی | پورے طور پر معلوم ہونا | • در بارۂ ہلال رمضان وعید | رمضان وعید کے چاند کے معاملہ میں |
| • اختلاف مطالع | مطلع کے اختلاف، یعنی چاند نکلنے کی جگہ کا مختلف ہونا | | |



## سحری کا وقت ختم ہونے کے بعد سحری کا وقت سمجھ کر سحری کیا تو حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے طعام سحری ساڑھے چار بجے سے پانچ بجے تک کھایا۔ باہر صحن مکان میں نکلنے سے کچھ سفیدی شرق میں آسمان پر معلوم ہوئی اور اذان صبح بھی ہوگئی چونکہ تین روزہ ہو چکے تھے، روزہ رکھ لیا گیا۔ دن میں کچھ اشخاص نے کہا یہ روزہ نہیں ہوا، اس واسطے ایک بجے دن کو توڑ ڈالا۔ پس اندریں صورت ایک روزہ قضا واجب ہوا، یا ساٹھ۔

دیگر یہ کہ ماہ صیام میں جو روزے قضا ہو گئے ہوں اور وہ قضا بھی ادا نہ ہوئے تو بقول بعض، بالعوض ایک قضا کے کیا ساٹھ کا حکم ہے یا ہر وقت میں ایک ہی رکھنا ہوگا ۔بینوا توجروا

الجواب: اس رمضان شریف میں پانچ بجے تک کسی طرح وقت نہ تھا۔ جب کہ پانچ بجے تک سحری کھائی تو روزہ بلاشبہ ہوا ہی نہیں، کہ توڑنا صادق آئے۔ قضا لازم ہے۔ اور کفارہ نہیں۔ ہاں رمضان مبارک میں اگر کسی وجہ سے روزہ نہ ہو تو غیر معذور شرعی کو دن بھر روزہ کی طرح رہنا واجب اور کھانا پینا حرام۔ ایک بجے کھانا کھالیا، یہ دوسرا گناہ ہوا توبہ فرض ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

ایک روزہ کی قضا ایک ہی ہے۔ ساٹھ کا حکم کفارہ میں ہے کہ کسی نے بلاعذر شرعی رمضان مبارک کا ادا روزہ جس کی نیت رات سے کی تھی بالقصد کسی غذا یا دوا یا نفع رساں شئی سے توڑ ڈالا اور شام تک کوئی ایسا عارضہ لاحق نہ ہوا جس کے باعث شرعا آج روزہ رکھنا ضرور نہ ہوتا، تو اس جرم کے جرمانہ میں ساٹھ روزے پے در پے رکھنے ہوتے ہیں۔ ویسے جو لوگ روزہ نہ رکھے ہوں اس کی قضا ایک



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● مشرق | پورب طرف | ● مغرب | پچھم |
| ● بروجہ شرعی | شرعی طور پہ | ● حکایت امصار | شہروں کی خبریں |
| ● طعام سحری | سحری کا کھانا | ● شرق | پورب |
| ● غیر معذور شرعی | جو شرعی طور پہ معذور نہ ہو | ● نفع رساں شئی | نفع پہنچانے والی چیز |

روزہ ہے۔ واللہ تعالی اعلم

## سحری کے بعد انزال ہوا تو کیا حکم ہے؟

سوال: ماہ رمضان المبارک میں ایک شخص قبل صبح صادق سحری کھا کر روزے کی نیت کرکے کھانا پینا بند کیا۔ بعد اس کے اپنی منکوحہ سے خوش طبعی کرتے ہوئے بلا جماع منزل ہوا اور یہ امر، قبل صبح صادق واقع ہوا۔ اب اس کا روزہ رہا یا قضا کرے یا کفارہ دے۔ اور عورت کے لئے کیا حکم ہے۔

الجواب: عورت کے لئے کچھ حکم نہیں اور مرد پر بھی کفارہ نہیں اور اگر انزال قبل صبح صادق ہوا اور اس وقت مس وغیرہ نہیں کر رہا تھا اس کے بعد مجرد بقائے تصور سے واقع ہوا، جب بھی قضا نہیں، ورنہ اس روزہ کو پورا کرے اور ایک روزہ اس کے عوض رکھے **واللہ تعالی اعلم**

## اگر کوئی کسی کا زبردستی روزہ تڑوادے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر دو صاحب کسی شخص کا روزہ زبردستی توڑوادیں، ان کے لئے کیا حکم ہے اور جو صاحب روزہ توڑیں وہ کیا کریں اور ان کے لئے کیا حکم ہے۔

الجواب: بلا ضرورت و مجبوری شرعی، فرض روزہ زبردستی تڑوانے والا شیطان مجسم و مستحق نار جہنم ہے۔ اور بغیر سچی مجبوری کے فقط کسی کے بار ڈالنے، یا زیر کرنے سے فرض روزہ توڑ دینے والے پر عذاب ہے اور روزہ ادائے رمضان تھا تو حسب شرائط اس پر کفارہ واجب جس میں ساٹھ روزے لگاتار رکھنے ہوتے ہیں۔ **واللہ تعالی اعلم**

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● منزل ہوا | :انزال کرلیا | ● مجرد بقائے تصور | :صرف تصور کے سبب |
| ● شیطان مجسم | :بہت بڑا شیطان | ● بار | :بوجھ |



## اگر رمضان میں روزہ رکھنے کی طاقت نہ ہو؟

## اپنے روزہ کے عوض دوسرے سے روزہ رکھوانا؟

سوال: جو شخص اس ماہ رمضان میں روزہ نہ رکھے اور بعد میں پورا روزہ رکھے جس طرح حکم رسول ہو تحریر فرمائیں کیوں کہ اس ماہ میں طاقت نہیں رکھنے کی کمزوری ناطاقتی بدن میں ہے۔ جناب کو اس وجہ کر تکلیف دیتا ہوں صاف تحریر فرمائیں اور ایک شخص روزہ نہیں رکھتا ہے اپنے عوض ایک عورت کو روزہ رکھاتا ہے۔ آپ فرمائیں مرد کا مرد کو لازم ہے یا عورت کا عورت کو۔ غیر عورت ہے جس کو روزہ رکھاتا ہے فقط۔

الجواب: جو ایسا مریض ہے کہ روزہ نہیں رکھ سکتا، روزہ سے اسے ضرر ہوگا، مرض بڑھے گا یا دن کھینچیں گے اور یہ بات تجربہ سے ثابت ہو یا مسلم طبیب حاذق کے بیان سے، جو فاسق نہ ہو تو جتنے دنوں یہ حالت رہے، اگرچہ پورا مہینہ، وہ روزہ ناغہ کر سکتا ہے اور بعد صحت اُس کی قضا رکھے۔ جتنے روزے چھوٹے ہوں، ایک سے تیس تک ـــــ اپنے بدلے دوسرے کو روزہ رکھوانا محض باطل و بے معنی ہے۔ بدنی عبادت ایک کے لئے دوسرے پر سے نہیں اتر سکتی۔ نہ مرد کے بدلے مرد کے رکھے سے نہ عورت کے۔ واللہ تعالی اعلم۔

## نماز وروزے کے فدیہ کا مستحق کون؟

سوال: ایک شخص نے انتقال کیا اور اس کے ذمہ کچھ روزہ فرض اور کچھ وقتوں کی نماز رہ گئی۔ اب اس کی نماز روزہ کا فدیہ ادا کرنا چاہتے ہیں، تو اس فدیہ کا کون مستحق ہے۔ کس قسم کے لوگوں کو دیا جائے بینوا بالدلائل فتوجروا۔

- ناطاقتی : طاقت کا نہیں ہونا
- مسلم طبیب حاذق : مسلمان ماہر حکیم، ڈاکٹر



الجواب: اس کے وہی مستحق ہیں جو زکوۃ کے مستحق ہیں۔ فقیر محتاج کہ نہ ہاشمی ہوں نہ اس کی اولاد، نہ یہ ان کی اولاد۔ **واللہ تعالی اعلم**

## شیخ فانی کسے کہتے ہیں؟

سوال: شیخ فانی کی تعریف کیا ہے اور اس کی عمر کی کچھ تعداد بھی معین ہے یا نہیں۔ احکام شرعیہ مثل نماز، روزہ، وضو غسل کے کیا حکم ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: شیخ فانی کی عمر اسی (۸۰) یا نوے (۹۰) سال لکھی ہے۔ اور حقیقۃً بنائے حکم اس کی حالت پر ہے۔ اگر سو (۱۰۰) برس کا بوڑھا روزہ پر قادر ہے، شیخ فانی نہیں۔ اور اگر وہ ستر (۷۰) برس میں بوجہ ضعف نبیہ بڑھاپے سے ایسا زار و نزار ہو جائے کہ روزہ کی طاقت نہ رہے تو شیخ فانی ہے۔ غرض شیخ فانی وہ ہے جسے بڑھاپے نے ایسا ضعف کر دیا ہو اور جب اس ضعف کی علت بڑھاپا ہو گا تو اس کے زوال کی امید نہیں۔ اسے روزے کے عوض فدیہ کا حکم ہے۔ باقی نماز وطہارت کے بارے میں پیر و جوان سب کا ایک حکم ہے۔ جو جس وقت جس حالت میں جس بات سے معذور ہو گا بقدر ضرورت تاوقت ضرورت تخفیف دی جائے گی قال تعالی لا یکلف اللہ نفسا الا وسعها۔ واللہ تعالی اعلم۔

☆☆☆

| | | | |
|---|---|---|---|
| • بنائے حکم | حکم کی بنیاد | • بوجہ ضعف | کمزوری کے سبب |
| • زار و نزار | نہایت کمزور | • بقدر ضرورت تاوقت ضرورت | ضرورت کے وقت اور ضرورت کے مطابق |
| • تخفیف | سہولت | | |



# سحری کا مسنون وقت کون سا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں:

(۱) حضور سرور عالم ﷺ کا سحری کھانا بالکل قریب صبح کے دوامی تھا یا اتفاقی۔ جیسا کہ بعض حدیثوں میں مروی ہے اور اگر معمول دوامی تھا تو کیا آخر تک رہا۔ اور اسی طرح عموماً سب کو اجازت تا آخر وقت بالقصد ہے یا اس حالت میں کہ آخر وقت ہی اس کو ملا ہو تب۔ **بینوا توجروا**

الجواب:

(۱) تاخیر سحور بمعنی مذکور مطلقاً مستحب و مسنون ہے۔ صرف اسی حالت کو خصوصیت نہیں کہ آخری وقت آنکھ کھلی ہو۔ عادت مستمرہ حضور سرور عالم ﷺ کی یہی تاخیر تھی۔ ہاں حضور اقدس ﷺ کے برابر کسی کا علم نہیں ہوسکتا۔ حضور صاحب وحی صاحب **علمته علم الاولین والآخرین** (تمام اولین وآخرین کے جامع) وصاحب **علمك مالم تعلم وكان فضل الله عليك عظيما** ہیں۔ اوقات حقیقۃً جن میں حد مشترک صرف ایک آن ہوتی ہے۔ ان کا امتیاز حقیقی طاقت بشری سے خارج ہے۔ حضور اقدس ﷺ اس پر مطلع تھے۔ ولہذا احیاناً ایسی تاخیر واقع ہوئی کہ دوسرا اس پر قادر نہیں۔ ایک شب سحری تناول فرمانے کے بعد صرف اتنے وقفہ پر کہ آدمی پچاس آیت پڑھ لے، نماز صبح شروع فرمادی۔ ایسے امور میں اتباع کی قدرت نہیں، ہمارے لئے وہی حکم ہے جو جواب سوال ثانی میں مذکور ہوا۔ **واللہ تعالی اعلم**

# روزہ کس چیز سے افطار کرنا چاہئے؟

سوال:

(۱) روزہ افطار کرنا کس چیز سے مسنون ہے۔

(۲) رمضان مبارک میں روزہ افطار کر کے بعد نماز مغرب بہت سے آدمی جمع ہو کر حقہ پیتے ہیں جس سے بیہوش ہوتے ہیں۔ کچھ خبر نہیں رہتی۔ ہاتھ پیروں میں رعشہ ہو جاتا ہے۔ آیا یہ حالت شرعاً سکر میں ہے یا نہیں؟ ایسا حقہ پینا جائز



| | | | |
|---|---|---|---|
| • دوامی | ہمیشہ کا عمل | • تاخیر سحور | سحری میں تاخیر کرنا |
| • مستمرہ | ہمیشہ کا عمل | • احیانا | کبھی کبھی |
| • جواب سوال ثانی | دوسرے سوال کا جواب | • طاقت بشری خارج | انسانی طاقت سے جدا، الگ |
| • سکر | نشہ | | |

ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

الجواب:

(۱) خرما، تر اور نہ ہو تو خشک اور نہ ہو تو پانی۔ سنن ابی داؤد و جامع ترمذی میں بسند حسن انس رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے کان النبی ﷺ یفطر قبل ان یصلی علی رطبات فا ن لم تکن رطبات فتمیرات و ان لم تکن تمیرات فحسا حسوات من ماء۔ واللہ تعالی اعلم۔

(۲) ایسا حقہ پینا کبھی ہو، حرام ہے۔ اور یہ حالتِ سکر نہیں بلکہ تفتیر ہے اور تفتیر وسکر دونوں حرام۔ ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ تعالی عنہا کی حدیث میں ہے نہی رسول اللہ ﷺ عن کل مسکر و مفتر واللہ تعالی اعلم۔

## افطار کی دعا پہلے پڑھنی چاہئے یا بعد میں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ دعاء افطار اللھم لك صمت و علی رزقك افطرت قبل افطار پڑھنی چاہئے یا بعد افطار۔ مظاہر حق نواب قطب الدین حسن و اشعۃ اللمعات شیخ عبدالحق میں ترجمہ **افطرت** کا بصیغہ ماضی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ دعا حضور علیہ ﷺ بعد افطار کے پڑھتے تھے۔ لیکن بعض کتابوں میں لکھتے ہیں کہ دعائے مذکورہ بالا قبل افطار پڑھنی چاہیے **بینوا توجروا۔**

الجواب: فی الواقع اس کا محل بعد افطار ہے۔ ابوداؤد عن معاذ ابن زھرۃ انه بلغه ان النبی ﷺ کان اذا افطر قال اللھم لك صمت و علی رزقك افطرت۔ فحمل افطر علی معنی اراد الافطار صرف عن الحقیقة من دون الحاجة الیه و ذا لا یجوز و ھکذا فی افطرت (ترجمہ بے شک جب حضور پاک علیہ ﷺ افطار فرماتے تو یہ دعا پڑھتے، خدایا میں تیری رضا کے لئے روزہ رکھا اور تیرے ہی رزق سے افطار کیا، تو یہاں **افطر** سے مراد ارادۂ افطار لینا اور حقیقی معنی سے اعراض کرنا ہے حالاں کہ یہ جائز نہیں اور اسی طرح کا معاملہ **افطرت** میں ہے) مولانا علی قاری علیہ الباری مرقاۃ شرح مشکوۃ میں فرماتے ہیں (کان اذا افطر قال) ای دعاء و قال ابن ملك ای قرأ بعد الافطار الخ (ترجمہ جب افطار کرتے تو کہتے یعنی دعا کرتے۔۔۔۔) واللہ تعالی اعلم۔

***



• تفتیر

فی الواقع اس کا محل یعنی صحیح معنیٰ میں اس کا وقت

# کِتَابُ الْحَجِّ والزیارہ

[فتاوی رضویہ مترجم]

جلد نمبر ۱۰ - صفحہ ۶۵۷ تا ۸۱۱

## عورت کا حج کو جانا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عورت کا حج کو جانا درست ہے یا نہیں۔

الجواب: حج کی فرضیت میں عورت مرد کا ایک حکم ہے۔ جو راہ کی طاقت رکھتا ہو، اس پر فرض ہے۔ مرد ہو یا عورت۔ جو ادا نہ کرے گا وہ عذاب جہنم کا مستحق ہوگا۔ عورت میں اتنی بات زیادہ ہے کہ اسے بغیر شوہر یا محرم کے ساتھ لئے سفر کو جانا حرام ہے۔ اس میں کچھ حج کی خصوصیت نہیں، کہیں ایک دن کے راستہ پر بے شوہر یا محرم کے جائے گی تو گنہگار ہو گی۔ ہاں جب فرض ادا ہو جائے تو بار بار عورت کو سفر کرنا مناسب نہیں کہ وہ جس قدر پردہ کے اندر ہے، اسی قدر بہتر ہے۔ حدیث میں اس قدر ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے امہات المؤمنین کو حج کرا کر فرمایا ھذہ ثم حصر البیوت یہ ایک حج ہو گیا، اس کے بعد گھر کی چٹائیاں۔ پھر یہ بھی اولویت کا ارشاد ہے، نہ کہ عورت کو دوسرا حج ناجائز ہے۔ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اس کے بعد پھر حج کیا واللہ تعالیٰ اعلم

## اگر والدین حج کی اجازت نہ دیں؟

سوال:

(۱) زید خرچ زادراہ آمدورفت کا اپنی ذات خاص سے رکھتا ہے۔ اگر والدین اجازت حج مکہ معظمہ کی نہ دیں تو حج نامبردہ کا ہو سکتا ہے یا کیا؟

(۲) والدین پر قرضہ قلیل اور حقیقت زمین داری اس سے کہیں زیادہ قیمت کی ہے

(۳) زید مذکور کی اہلیہ نیز عیال اطفال سے کوئی نہیں ہے۔

الجواب: جب کہ زید اپنے ذاتی روپے سے استطاعت رکھتا ہے تو حج اس پر فرض ہے اور حج فرض میں والدین کی اجازت درکار نہیں۔ بلکہ والدین کو ممانعت کا اختیار نہیں۔ زید پر لازم ہے کہ حج کو چلا جائے اگرچہ والدین مانع ہوں۔ والدین پر قرضہ ہونا اس شخص پر فرضیت میں خلل انداز نہیں واللہ تعالیٰ اعلم و علمہ جل مجدہ اتم و احکم۔

- اولویت : بہتر ہونے کا
- زادراہ آمدورفت : سفر خرچ
- نامبردہ : جس کا نام لیا جا چکا
- عیال اطفال : اولاد، بچے



# جس پر حج ہوا اُسے حج بدل کرانا!

سوال: میں اس سال جو حج بیت اللہ کو جاتی ہوں تو بارادۂ حج بدل اپنے پیرومرشد جناب نانا صاحب حضرت شاہ آل رسول صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جاتی ہوں۔ مارہرہ آ کر ایک امر جدید دریافت ہوا کہ جس سے آج تک اور اب تک بے خبر محض تھی۔ وہ امر یہ کہ جناب مرحومہ مغفورہ والدہ صاحبہ جو بیت اللہ شریف تشریف لے گئی تھیں وہاں جا کر ان کو مرض الموت پیدا ہوا اور بتاریخ آٹھویں ذی الحجہ مقام منی پہنچ کر انتقال ہوگیا اور حج نہیں ہوا، تو مجھ پر اب حج والدہ مغفورہ لازمی ہوگیا۔ چونکہ میں اپنے ہمراہ بوجہ محرمیت برادرزادہ کو لئے جاتی ہوں، جس کی عمر ۱۹ رسال کی ہے اور اول مرتبہ یہ برادرزادہ بیت اللہ جاتا ہے تو دریافت طلب آپ سے یہ امر ہے کہ میں اس بچہ سے حج والدہ مغفور کرادوں اور خود حج بعوض پیرومرشد کروں اور میں سابق میں اپنے شوہر اور اپنے والد مغفور کا حج کر کے آئی ہوں اور میرا ذاتی حج عرصہ اٹھارہ سال ہوا کہ ہو چکا تھا اگر برادرزادہ سے حج والدہ مرحومہ نہ ہوسکتا ہو تو میں خود قیام کر کے ایک سال تک دونوں حج مرشد و والدہ ادا کروں ان امور کا جواب جلد مرحمت ہو۔

الجواب: بعد ادائے تسلیم خادمانہ ملتمس اگر حضرت کی والدہ ماجدہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا اسی سال حج فرض ہوا تھا، اس سے پہلے کسی برس میں مال وغیرہ اتنا نہ تھا کہ حج فرض ہوتا تو جب تو ان کا حج بفضلہٖ تعالیٰ ادا ہوگیا، بلکہ ایسا ادا ہوا کہ ان شاء اللہ تعالیٰ قیامت تک ہر سال حج ادا کرتی رہیں گی اور اگر اس سال سے پہلے فرض ہو چکا تھا تو البتہ حج فرض ان پر باقی رہا۔ حضرت ان کی طرف سے ادا فرمائیں یا ادا کرادیں تو اجر عظیم ہے۔ اب دیکھا جائے کہ یہ صاحب زادے جب سے بالغ ہوئے کسی سال زمانۂ حج میں مال وغیرہ اتنا سامان ان کے پاس تھا کہ ان پر حج فرض ہوگیا یا اب تک ان پر حج فرض نہ ہوا اور اگر اصلاً ان پر فرض نہ ہوا تو حضرت ان کو والدہ ماجدہ کی طرف سے حج کرادیں اور خود حضور پرنور پیرومرشد برحق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف سے کریں اور اگر خود ان پر حج فرض ہوگیا ہو تو یہ دوسرے کی طرف سے حج کرنے سے گنہگار ہوں گے، مگر حج جس کی طرف سے کریں گے ادا ہو جائے گا۔ ان پر گناہ رہے گا اور ایسی صورت میں ان سے حج غیر کرانا بھی مکروہ ہے کہ ایک گناہ کا حکم دینا ہے۔

- بارادۂ حج بدل : حج بدل کے ارادہ سے
- امر جدید : نیا معاملہ
- بوجہ محرمیت برادرزادہ : بھتیجے کے محرم ہونے کے سبب



## حج بدل کی شرائط کیا ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حج بدل کی کیا کیا شرائط ہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: حج بدل یعنی نیابۃً دوسرے کی طرف سے حج فرض ادا کرنا کہ اس پر سے اسقاط فرض کرے، ان شرائط سے مشروط ہے:

(۱) جس کی طرف سے حج کیا جائے قبل احجاج اس پر حج پر فرض ہوا۔ اگر فقیر نے حج کرادیا پھر غنی ہوا خود حج کرنا فرض ہوگا۔

(۲) مجوج عنہ حج بدل یعنی نائب کے وقوف عرفہ کرنے سے پہلے خود ادا سے عاجز ہو۔ اگر بحال قدرت حج کرایا پھر عاجز ہوگیا از سر نو احجاج لازم ہوگا۔

(۳) عجز اگر ممکن الزوال تھا مثل حبس و مرض، تو شرط ہے کہ تا دم مرگ دائم رہے اگر بعد حج خود قادر ہوا خود ادا فرض ہوگی بخلاف اس عجز کے کہ قابل زوال نہیں جیسے نابینائی اگر بطور خرق عادت بعد احجاج زائل بھی ہوجائے اعادہ ضرور نہیں۔

(۴) حج بدل کرنے والا تنہا ایک مجوج عنہ کی طرف سے حج واحد کی نیت کرے مثلاً احرمت عن فلان یا اللھم لبیك عن فلان اگر اس کی طرف سے نیت نہ کی یا دو حج کی نیت کی ایک اس کی طرف سے ایک اپنی طرف سے یا دو شخصوں کی طرف سے نیت کی ایک اس کی جانب ایک منیب آخر کی جانب سے تو کافی نہ ہوگا۔

(۵) یہ حج بامر مجوج عنہ ہو بلا اجازت دوسرے کی طرف سے حج کافی نہ ہوگا مگر جب کہ وارث اپنے مورث کی طرف سے حج کرے یا کرائے لقیامه مقامه خلافة

(۶) مصارف آمد و رفت و سائر نفقۂ حج کل یا اکثر مال مجوج عنہ سے ہوں۔

(۷) حج اگر بحیات مجوج عنہ ہو تو جسے اس نے امر کیا، وہی حج کرے، وہ دوسرے سے کرادے گا تو ادا نہ ہوگا اور اگر بعد وفات مجوج عنہ ہے تو مامور دوسرے کو بھی اپنی جگہ قائم کرسکتا ہے۔ اگرچہ میت نے اس کا نام لے کر وصیت کی ہو کہ

- نیابۃً: اصل کا نائب ہوکر، بدلے میں
- قبل احجاج: حج کرانے سے پہلے
- وقوف عرفہ: عرفات کے میدان میں ٹھہرنا
- عجز: مجبوری
- حبس: قید
- قابل زوال: ختم ہونے کے قابل
- بامر مجوج عنہ: جس کی طرف سے حج ہوتا ہے اس کے حکم سے ہو
- سائر نفقہ: تمام اخراجات
- اگر بعد وفات مجوج عنہ: جس کی طرف سے حج کیا گیا اس کی موت کے بعد
- اسقاط فرض: فرض کا ذمے سے ادا ہوجانا
- مجوج عنہ: جس کی طرف سے حج کیا جائے
- احجاج: حج کرانا
- ممکن الزوال: جس کا ختم ہونا ممکن ہو
- تا دم مرگ دائم رہے: موت تک قائم رہے
- منیب آخر: دوسرا نائب
- مصارف آمد و رفت: سفر خرچ
- بحیات مجوج عنہ: جس کی طرف سے حج کیا جارہا ہے اس کی زندگی میں



فلاں میری طرف سے حج کرے۔ ہاں اگر صراحۃً اس نے نہی کردی تھی کہ وہی کرے نہ دوسرا، تو اب دوسرا کافی نہیں۔

(۸) حج بدل کرنے والا اکثر راستہ سواری پر قطع کرے۔ اگر باوصف گنجائش نفقہ، پیادہ حج کرے گا، نفقہ واپس دے دے گا اور حج اس کی طرف سے نہ ہوگا۔

(۹) محجوج عنہ جب اہل آفاق سے ہو تو لازم ہے کہ اس کی طرف سے حج آفاقی کیا جائے۔ اگر اس نے حج کو بھیجا، اس نے عمرہ کا احرام باندھا۔ بعد عمرہ، موسمِ (حج) میں مکہ معظمہ سے احرامِ حج باندھا، اس کی طرف سے حج نہ ہوگا کہ یہ حج مکی ہوا نہ آفاقی۔ ہاں اگر قریب حج، میقات کی طرف نکل کر احرامِ حج میقات سے باندھے، تو جائز ہے کہ حج آفاقی ہوا نہ مکی۔

(۱۰) مخالفت نہ کرے مثلاً تنہا حج کے لئے امر کیا تھا، اس نے قران یا تمتع کیا۔ نفقہ واپس دے گا اور حج اس کی طرف سے نہ ہوگا۔

(۱۱) حج بدل کرنے والا حج صحیح اس دفعہ میں ادا کرے۔ نا عاقل بچے یا مجنوں کا حج کافی نہیں۔ ہاں مراہق کا کافی ہے۔ یونہیں اگر وہ حج فاسد کردیا، کافی نہ ہوگا اگرچہ قضا بھی کرے۔ بیس شرطیں "منسک متقسط" میں ہیں انہیں گیارہ میں آگئیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## کیا حج بدل کراکر بھی حج فرض باقی رہتا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک بیوہ پچپن برس کی عمر ہے۔ دوبار پہلے اپنی طرف سے لوگوں کو بھیج کر حج بدل کرا چکی ہے۔ اس سے بعض صاحبوں نے کہا کہ وہ حج نہ ہوئے خود حج کو جا۔ اس نے محرم نہ ہونے کی وجہ سے نکاح کیا مگر ضعیفہ مریضہ ہے اس صورت میں اس کے وہ حج بدل ادا ہوگیے یا اب خود اس پر حج لازم ہے یا کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: زندگی میں جو کوئی حج بدل اپنی طرف سے بوجہ عجز و مجبوری کرائے اس حج کی صحت کے لئے شرط ہے کہ وہ مجبوری آخر عمر تک مستمر رہے۔ اگر حج کے بعد مجبوری جاتی رہی اور بذات خود حج کرنے پر قدرت پائی، تو اس سے پہلے جتنے حج بدل اپنی طرف سے کرائے ہوں، سب ساقط ہوگئے۔ حج نفل کا ثواب رہ گیا فرض ادا نہ ہوا۔ اب اس پر فرض ہے کہ خود حج کرے۔ پھر اگر غفلت کی اور وقت گزر گیا اور اب دوبارہ مجبوری لاحق ہوئی تو از سرنو حج بدل کرانا ضرور



| | |
|---|---|
| ● نہی | : روکنا |
| ● پیادہ | پیدل |
| ● مراہق | : بے داڑھی والا |
| ● باوصف گنجائش نفقہ | اخراجات کی سہولت کے باوجود |
| ● مستمر | : ہمیشہ رہے |

ہے۔ ہاں اگر کسی کی معذوری ایسی ہو جو عادۃً اصلاً زوال پذیر نہیں، اور اس نے حج بدل کرالیا اور اس کے بعد محض قدرت الٰہی مثلا کسی ولی کی کرامت سے وہ عذر نا قابل الزوال زائل ہو گیا، مثلا اندھے نے حج بدل کرایا تھا، پھر رب العزت نے اسے آنکھیں دے دیں، تو اس کا وہ حج بدل ساقط نہ ہوا وہی کافی ہے۔ خود اگر حج کرے سعادت ہے، ورنہ فرض ادا ہو گیا۔ ایسا زوال عذر کہ کرامت و خرق عادت ہو، معتبر نہیں۔

مسئلہ شرعیہ تو یہ ہے۔ اور صورت سوال سے ظاہر کہ عورت نے پہلے جو دو حج بدل کرائے یا تو وہ حقیقۃً ایسی مجبور نہ تھی کہ خود نہ جاسکتی یا مرض وضعف وغیرہا کی وجہ سے مجبور تھی اور بعد کو وہ مجبوری زائل ہو گئی کہ اس نے خود حج کا قصد کیا جس پر دلیل روشن اسی نیت سے اس کا نکاح کرنا ہے، ورنہ پچپن سالہ عورت کو نکاح کی کیا حاجت تھی۔ بہر حال ان دونوں صورتوں میں کوئی شکل ہو وہ دونوں حج بدل یا تو سرے سے ناکافی تھے، یا اب ساقط ہو گئے۔ صرف ثواب نفل رہا۔ فرض گردن پر باقی ہے۔ خود ادا کرے اور مجبور و ناامید ہو تو پھر حج بدل کرائے و باللہ التوفیق واللہ تعالی اعلم۔

# رمضان شریف کے مہینہ میں طواف وغیرہ کا ثواب حج کے ایام کے برابر ہے یا نہیں؟ مدینہ شریف کی حاضری کے بعد حج کرنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ:

(۱) اگر ماہ شعبان میں کوئی شخص مکہ معظمہ پہنچ جائے اور رمضان شریف میں وہاں قیام کرے اور نہایت اطمینان سے طواف و سنگ اسود شریف کا بوسہ وغیرہ ادا کرے تو جیسا ثواب ایام حج میں ہوتا ہے ویسا ہی ہوگا یا اس میں کچھ فرق ہو گا اور وہی ثواب ایک نماز کا ملے گا جیسا کہ ایک لاکھ کا اور صدقات وغیرہ میں بھی اسی کے مثل ہوگا یا نہیں۔ حالانکہ شخص مذکور ایام حج میں بھی ارکان حج ضرور ادا کرے گا۔

(۲) اگر ماہ شعبان میں کوئی شخص مدینہ پہنچ جائے اور وہاں رمضان المبارک میں قیام کرے اور روضہ مطہرہ کی زیارت کرتا رہے۔ اور ہمراہ قافلہ مدینہ منورہ کے مکہ معظمہ پہنچ کر حج کے ارکان ادا کرے۔ یا ماہ شوال میں اول مدینہ منورہ جائے اور وہاں زیارت حضور اقدس ﷺ سے اطمینان کے ساتھ فراغت پا کر مکہ معظمہ جائے اور وہاں حج کے

- زوال پذیر : زائل ہونے والا
- عذر نا قابل الزوال : وہ عذر جو بظاہر ختم ہونے والا نہ ہو
- خرق عادت : عادت کے خلاف



ارکان ادا کر کے اپنے مکان کو چلا آئے، تو ان صورتوں میں شخص مذکور کو ثواب اسی درجہ کا ملے گا جیسا کہ حج بیت اللہ شریف کے بعد مدینہ طیبہ جانے کا ہوتا ہے یا کچھ کم ہوگا۔ حاصل کلام یہ کہ اول مدینہ منورہ جانا اور وہاں سے قافلہ کے ساتھ بیت اللہ شریف آنا اور ارکان حج ادا کر کے مکان کو واپس آجانا درست ہے یا نہیں اور اس کا ثواب مثل بعد میں مدینہ شریف جانے کے ہے یا نہیں؟ عنداللہ جواب سے مشرف فرمایئے اس کے اوپر یہاں بہت جھگڑا ہو رہا ہے اللہ تعالیٰ ثواب دارین عطا فرمائے۔

الجواب:

(۱) حرم محترم کے اعمال کا ثواب اس زمین پاک کے اعتبار سے ہے، نہ زمان حج کی خصوصیت سے۔ ایک نیکی پر لاکھ کا ثواب جیسے زمانۂ حج میں ہوگا ویسے ہی دیگر اوقات میں۔ اور طواف کعبہ معظمہ جو حج میں کیا جائے گا اگر وہ طواف فرض ہے، جب تو ظاہر ہے کہ فرض کے ثواب کو دوسری چیز نہیں پہنچ سکتی اور اگر وہ طواف عمرہ ہے تو رمضان مبارک میں اس کا طواف ذی الحجہ سے بہت زیادہ ہوگا۔ حدیث میں ہے حضور سید عالم ﷺ فرماتے ہیں عمرة فی رمضان تعدل حجة معی رمضان مبارک میں ایک عمرہ میرے ساتھ حج کے برابر ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) علماء کرام نے دونوں صورتیں لکھی ہیں۔ (۱) چاہے پہلے سرکار اعظم ﷺ میں حاضر ہو، اس کے بعد حج کرے۔ یہ ایسا ہوگا جیسے صبح کے فرضوں سے سنتیں مقدم ہیں اور حاضری بارگاہ مقدس اس کے لئے قبول حج کا سامان فرمادے گی انشاء اللہ الکریم ثم رسوله الرؤف الرحیم علیه و علی آله اکرم الصلوٰة و التسلیم (۲) اور چاہے تو حج کے بعد حاضر ہو، یہ ایسا ہوگا جیسے مغرب کے فرضوں کے بعد سنتیں۔ حج اگر مبرور ہے، اسے گناہوں سے پاک کر کے اس قابل کردے گا کہ زیارت قبر انور کرے ع

پاک شو اول وپس دیدہ برآں پاک انداز

یہ سب اس صورت میں ہے کہ مکہ معظمہ کو جاتے میں مدینہ طیبہ راستہ میں نہ پڑے۔ اگر ایسا ہے جیسا کہ شام سے آنے والوں کے لئے تو پہلے حاضری دربار انور ضروری ہے۔ خلاف ادب ہے کہ بے حاضر ہوئے حج کو چلا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

---



- طواف کعبہ معظمہ : کعبہ شریف کا طواف
- مبرور : مقبول

# شرائط حج

## جس عورت کا کوئی محرم نہ ہو وہ حج کیسے کرے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ادائے حج ہندہ پر مدت سے فرض تھا۔ اب جانے کا قصد کیا، تو محارم اس کے بجہت موانع نہیں جاسکتے۔ ایک محرم کو کہ ارتکاب مناہی سے بے باک ہے اور انصرام سفر کے کاموں کا اس سے متوقع نہیں لے جاممکن ہے۔ اور ایک عورت متقیہ اور ایک بھتیجہ شوہر ہندہ کا کہ بچپن سے اس کے سامنے دین دار و ہوشیار ہے جاتے ہیں ان کے ساتھ نہ جائے گی تو پھر جانے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی فرض رہ جائے گا اس صورت میں ہندہ کو جانا چاہئے یا نہیں اور جائے تو کس کے ساتھ جائے۔ بینوا توجروا

الجواب: عورت کو بے غیر محرم کے حج خواہ کسی اور کام کے واسطے سفر کرنا ناجائز ہے۔ اور بھتیجہ شوہر کا محرم نہیں۔ اور محرم فاسق بے کار ہے۔ اس کا ہونا نہ ہونا برابر ہے۔ اور معیت زن متقیہ کی امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک کافی نہیں۔ لیکن اگر بے غیر محرم کے چلی گئی اور حج کر لیا تو فرض ساقط اور حج مع الکراہت ادا۔ اس فعل ناجائز کی معصیت جدا۔ پس جب ہندہ پر بسبب اجتماع شرائط کے حج فرض ہو گیا تھا اور اب محرم کی معیت نہیں ملتی، تو اب چارہ کار یہی ہے کہ نکاح کرے۔ اگر یہ خوف ہو کہ شاید اس نے نکاح کر لیا اور پھر نہ گیا تو یہ پھنس گئی اور حج بھی نہ ہوا۔ یا اندیشہ ہو کہ شوہر موافق مزاج نہ نکلے چاہئے تو تھا چند روز کے لئے اور پابند ہو گئی عمر بھر کی یا، سرے سے اسے پابند شوہر رہنا منظور ہی نہ ہو صرف اس ضرورت کی رفع تک نکاح چاہئے تو:

اقول اس کی تدبیر یہ ہے کہ اس شرط پر نکاح کرے کہ اگر تو اس سال میرے ساتھ حج کو نہ جائے تو مجھ پر ایک طلاق بائن ہو۔ اور جب بعد حج واپس آؤں اور اپنے مکان میں قدم رکھوں تو فوراً مجھ پر طلاق بائن ہو۔ یوں اگر وہ نہ گیا تو طلاق ہو جائے گی اور اگر گیا تو واپسی پر عورت جس وقت اپنے مکان میں قدم رکھے گی نکاح سے نکل جائے گی۔ اور بہتر و آسان تر یہ ہے کہ اس شرط پر نکاح کرے کہ مجھے ہر وقت اپنے نفس کا اختیار ہو کہ جب کبھی چاہوں اپنے آپ کو ایک طلاق

---

- پاک شو اول وپس دیدہ برآں پاک انداز: پہلے پاک ہو پھر اس پاک پہ نظر ڈال
- محارم: جن سے نکاح ہمیشہ حرام ہو
- بجہت موانع: شریعت کے منع کرنے سبب



بائن دے لوں۔ یوں اس کے نہ جانے یا واپس آنے پر اور اس کے بعد بھی ہر وقت عورت کو اختیار رہے گا۔ مرضی ہو اس کی زوجیت میں رہے، نہ مرضی ہو اپنے آپ کو ایک طلاق بائن دے کر جدا ہو جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## حلال وحرام دونوں طرح کا روپیہ ہو تو حج ہے یا نہیں؟ سفر خرچ ہے مگر تندرستی نہیں ہے!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسائل ذیل میں:

(۱) جس کے پاس روپیہ تنخواہ ورشوت وغیرہ کا شامل ہو اور اس کے خرچ خانگی وغیرہ سے فاضل ہو۔ تو اس شخص پر حج بیت اللہ شریف فرض ہے یا نہیں۔ اگر فرض ہے تو اس روپے سے حج ادا ہوگا یا نہیں۔ اگر نہیں ادا ہوگا تو اس کے واسطے کیا صورت ہونی چاہئے کہ جس شکل سے حج بھی ادا ہو جائے اور ثواب کا بھی مستحق ہو۔

(۲) جس شخص کے پاس روپیہ حج بیت اللہ شریف کے خرچ واسطے موجود ہے، لیکن وہ شخص تندرستی نہ ہونے کے سبب خود جانے سے معذور ہے، تو اس پر حج فرض ہے یا نہیں۔ اور اگر ہے تو وہ کس صورت سے ادا ہو سکتا ہے کہ جس سے یہ شخص سبک دوش ہو بینوا توجروا۔

الجواب:

(۱) اگر اس کے پاس مالِ حلال کبھی اتنا نہ ہوا جس سے حج کر سکے۔ اگرچہ رشوت کے ہزار ہا روپے ہوئے تو اس پر حج فرض ہی نہ ہوا کہ مال رشوت مثل مال مغصوب ہے۔ وہ اس کا مالک ہی نہیں۔ اور اگر مالِ حلال اس قدر اس کے پاس ہے یا کسی موسم میں ہوا تھا، اس پر حج فرض ہے۔ مگر رشوت وغیرہ حرام مال کا اس میں صرف کرنا حرام ہے۔ اور وہ حج قابلِ قبول نہ ہوگا، اگرچہ فرض ساقط ہو جائے گا۔ حدیث میں ارشاد ہوا جو مال حرام لے کر حج کو جاتا ہے جب وہ لبیک کہتا ہے فرشتہ جواب دیتا ہے لا لبیک و لا سعدیك و حجك مردود علیك حتی تردما فی یدیك نہ تیری حاضری قبول، نہ تیری خدمت مقبول۔ اور تیرا حج تیرے منہ پر مردود۔ جب تک تو یہ حرام مال جو تیرے ہاتھوں میں ہے، واپس نہ دے" اس کے لئے چارۂ کار یہ ہے کہ قرض لے کر فرض ادا کرے۔



- طلاق بائن: جس سے عورت نکاح سے نکل جاتی ہے
- خانگی: گھریلو
- سبک دوش: ذمہ داری سے آزاد

(۲) عذر اگر ایسا ہو کہ مانع سفر ہے مثلاً آنکھیں نہیں۔ یا پاؤں نہیں۔ اور اس عذر کے زوال کی کوئی امید نہیں، تو اپنی طرف سے حج بدل کرا دے اور اگر عذر مانع سفر نہیں، تو خود جائے۔ اور اگر مانع سفر ہے مگر زوال کی امید ہے جیسے تپ شدید یا درد وغیرہ، تو حج بدل نہیں کرا سکتا، بلکہ زوال کا انتظار کرے، جب شفا ہو جائے خود جائے۔ اور اگر قبل شفا، وقت آجائے، تو حج بدل کی وصیت کر جائے۔ اگر اپنی طرف سے کوئی تقصیر نہ کی تھی یعنی جب سے حج فرض ہوا تھا، عذر مانع سفر لاحق تھا اور قبل زوال وقت آگیا، تو اس پر مواخذہ نہ ہوگا۔ اور اگر ایک سال بھی ایسا گزر گیا تھا کہ جا سکتا تھا اور نہ گیا تو گنہ گار رہا۔ استغفار واجب ہے۔ اور حج بدل کرانا فرض ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مزار شریف عرش سے افضل ہے یا نہیں؟

سوال: حضور سرور کائنات ﷺ کا مزار اقدس بلکہ مدینہ طیبہ عرش و کرسی و کعبہ شریف سے افضل ہے یا نہیں۔

الجواب: تربت اطہر یعنی وہ زمین کہ جسم انور سے متصل ہے، کعبہ معظمہ بلکہ عرش سے بھی افضل ہے۔ صرح بہ ابن عقیل الحنبلی و تلقاہ العلماء بالقبول (یعنی علامہ ابن عقیل حنبلی نے اس کی صراحت کی اور علمائے حق نے اسے قبول کیا) باقی مزار شریف کا بالائی حصہ اس میں داخل نہیں۔ کعبہ معظمہ مدینہ طیبہ سے افضل ہے ہاں اس میں اختلاف ہے کہ مدینہ طیبہ سوائے موضع تربت اطہر اور مکہ معظمہ سوائے کعبہ مکرمہ، ان دونوں میں کون افضل ہے، اکثر جانب ثانی (یعنی مکہ مکرمہ) ہے اور اپنا مسلک اول (یعنی مدینہ شریف) اور یہی مذہب فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہے۔ طبرانی کی حدیث میں ہے کہ المدینة افضل من مکة (یعنی مدینہ شریف مکہ مکرمہ سے افضل ہے) واللہ تعالیٰ اعلم۔

## سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں حاضری کا طریقہ!

سوال: حبیب اکرم ﷺ کی زیارت شریفہ حاصل ہونے کا طریقہ کیا ہے؟

جواب: درود شریف کی کثرت شب میں اور سوتے وقت کے علاوہ ہر وقت تکثیر رکھے۔ بالخصوص اس درود شریف کو بعد عشاء سو ۱۰۰ بار یا جتنی بار پڑھ سکے پڑھے۔ "اللھم صل علی سیدنا محمد کما امرتنا ان نصلی علیہ اللھم



| | | | |
|---|---|---|---|
| مثل مال مغصوب | قبضہ کئے ہوئے مال کی طرح | مانع سفر | سفر سے روکنے والا |
| زوال | ختم ہونا | تپ شدید | سخت بخار |
| قبل شفا | اچھے ہونے سے پہلے | تقصیر | کمی |
| عذر مانع سفر لاحق | ایسا عذر جو سفر سے روکنے والا ہو | قبل زوال | ختم ہونے سے پہلے |
| متصل | ملا ہوا | | |

صل علی سیدنا محمد کما ھو اھلہ اللھم صل علی سیدنا محمد کما تحب و ترضی لہ اللھم صل علی روح سیدنا محمد فی الارواح اللھم صل علی جسد سیدنا محمد فی الاجساد اللھم صل علی قبر سیدنا محمد فی القبور صلی اللہ علی سیدنا محمد و مولانا محمد"۔

حصول زیارت اقدس کے لئے اس سے بہتر صیغہ نہیں، مگر خالص تعظیم شان اقدس کے لئے پڑھے، اس نیت کو بھی جگہ نہ دے کہ مجھے زیارت عطا ہو، آگے ان کا کرم بے حد و بے انتہا۔

فراق و وصل چہ خواہی رضائے دوست طلب
کہ حیف باشد از او غیر او تمنائی

☆☆☆





● سوائے موضع تربت اطہر: اس جگہ کے علاوہ جس سے حضور اقدس ﷺ کا جسم پاک لگا ہوا ہے
● تکثیر: زیادہ کرنا
● تعظیم شان اقدس: حضور ﷺ کی تعظیم
● ترجمہ شعر: فراق و وصل کیا مانگتا ہے، اس سے اس کی رضا طلب کر کہ اس کے علاوہ اس سے کچھ مانگنا افسوس کی بات ہے

# كِتَابُ الذَّبَائِحِ وَالْاُضْحِيَّهُ

## کئی مکان ہو تو قربانی واجب ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر زید کے پاس مکان سکونت کے علاوہ دو ایک اور ہوں تو اس پر قربانی واجب ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب: واجب ہے جبکہ وہ مکان تنہا یا اس کے اور مال سے کہ حاجت اصلیہ سے زائد ہو، مل کر چھپن روپے کی قیمت کو پہنچیں، (یہ اعلیٰ حضرت کے زمانہ کے کا حکم تھا اس زمانہ میں ساڑھے باون تولہ چاندی کی جو قیمت ہے اس کا اعتبار ہوگا) اگر چہ مکانوں کو کرایہ پر چلاتا ہو یا خالی پڑے ہوں یا سادی زمین ہو بلکہ مکان سکونت اتنا بڑا ہے کہ اس کا ایک اس کے جاڑے گرمی کی سکونت کے لئے کافی ہو اور دوسرا حصہ حاجت سے زائد ہو اور اس کی قیمت تنہا یا اسی قسم کے مال سے مل کر نصاب تک پہنچے جب بھی قربانی واجب ہے۔ اسی طرح صدقۂ بھی۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## کیا ذی الحجہ کا چاند نکلنے کے بعد ناخن ترشوانا گناہ ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کتاب شرح وقایہ (کتاب الاضحیہ جلد چہارم ص ۳۴) میں تحریر ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جو شخص ذی الحجہ کا چاند دیکھے اور قربانی کا ارادہ کرے، تو چاہئے کہ اپنے بال اور ناخن کو روک رکھے یعنی نہ کاٹے۔ اب ایک شخص اہل اسلام کا ارادہ قربانی کرنے کا ہے، تو وہ شخص ذی الحجہ کا چاند دیکھنے کے بعد سے اپنے بال اور ناخن نہ کاٹے یا حجامت کرالے، یا وہ شخص اگر یہ حکم نہ مانے، اور رسول مقبول صلی اللہ صلی تعالیٰ علیہ وسلم کی حکم عدولی کرے، تو اس کے واسطے شرع شریف میں سے کیا حکم ہے؟ اور کیا کہا جائے گا؟ جواب تحریر فرمائیے، اور قربانی اس کی صحیح طور پر ہوگی یا کوئی نقص اس کی قربانی میں عائد ہوگا؟ **بینوا توجروا**

الجواب: یہ حکم صرف استحبابی ہے، کرے تو بہتر ہے نہ کرے تو مضائقہ نہیں، نہ اس کو حکم عدولی کہہ سکتے ہیں، نہ قربانی میں نقص آنے کی کوئی وجہ، بلکہ اگر کسی شخص نے ۳۱ دن سے کسی عذر کے سبب خواہ بلا عذر ناخن تراشے ہوں نہ خط بنوایا ہو کہ چاند ذی الحجہ کا ہو گیا تو وہ اگر چہ قربانی کا ارادہ رکھتا ہو اس مستحب پر عمل نہیں کرسکتا۔ اب دسویں تک رکھے گا تو ناخن وخط بنوائے ہوئے اکتالیسواں دن ہو جائے گا، اور چالیس دن سے زیادہ نہ بنوانا گناہ ہے۔ فعل مستحب کے لئے گناہ

---

• مکان سکونت — رہنے والا مکان



نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## گارجین اگر قربانی کرے تو سب کی طرف سے ہوگی یا نہیں

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں۔ سائل دریافت کرتا ہے کہ قربانی ولی کرے تو سب گھر والوں کی طرف سے ہوجائے گی کیونکہ سب اولاد شامل ہے مثلاً بیٹے اور بیٹوں کی اولاد، نواسے وغیرہ اور سب مال اسباب کا دادا جو کہ ولی ہے مالک ہے۔ اور دوسروں کو اختیارات بالکل نہیں ہیں، اور ولی اپنے دل میں خیال کر کے قربانی یا دیگر صدقات یا زکوٰۃ یا میلاد شریف کرتا ہے، اس صورت میں سب کی طرف سے قبول ہوگی یا ولی کی طرف سے؟ بینوا توجروا

الجواب: ایک قربانی نہ سب کی طرف سے ہوسکتی ہے، نہ سوا مالک نصاب کے کسی اور پر واجب ہے۔ اگر اس کی نابالغ اولاد میں کوئی خود صاحب نصاب ہو تو وہ اپنی قربان جدا کرے، یونہی زکوٰۃ جس جس پر واجب ہے یہ الگ الگ دیں، ایک کی زکوٰۃ سب کی طرف سے نہیں ہوسکتی، جو چیز واجب شرعی نہیں مثلاً صدقہ نفل و میلاد مبارک، وہ بھی ایک کے کرنے سے سب کی طرف سے نہ قرار پائے گا، ہاں کرنے والا ہر ایک کا اگرچہ فرض ہو اپنی اولاد اور گھر والوں جن کو چاہئے پہنچا سکتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## قربانی کے نصاب کی مقدار کیا ہے؟

## ہزاروں روپے کمانے والے کے پاس قربانی کے دنوں میں ایک روپیہ بھی نہ ہو

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ نصاب کے لئے یہ بھی شرط ہیکہ ۵۲۔۱/۲ (ساڑھے باون) تولے چاندی، یا ۷۔۱/۲ (ساڑھے سات) تولے سونا بمقدار اس کے روپیہ موجود ہوں جب قربانی واجب ہے یا کہ اتنے مقدار کی مالیت ہو چاہے اس کے پاس کاشت ہو یا چوپائے ہوں تو اس پر قربانی ہے یا نہیں۔

---

● نفل مستحب: مستحب کام، جس کا کرنا ضروری نہیں

● واجب شرعی: جسے شریعت نے واجب قرار دیا ہو



کسی شخص کو ہزار روپیہ ماہوار کی آمدنی ہے لیکن بزمانہ قربانی ایک روپیہ بھی اس کے پاس موجود نہیں، وہ شخص قرض لے کر قربانی کرے گا یا کہ نہیں، علی ہذا القیاس کاشت فروخت کر کے قربانی کرے گا یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب: قربانی واجب ہونے کے لئے صرف اتنا ضرور ہے کہ وہ ایام قربانی میں اپنی تمام اصل حاجتوں کے علاوہ ۶۵ روپیہ (یہ اعلیٰ حضرت کے زمانہ کے کا حکم تھا۔ اس زمانہ میں ساڑھے باون تولہ چاندی کی جو قیمت ہے اس کا اعتبار ہوگا) کے مال کا مالک ہو، چاہے وہ مال نقد ہو یا بیل بھینس یا کاشت، کاشتکار کے بیل اس کی حاجت اصلیہ میں داخل ہیں ان کا شمار نہ ہو، ہزار روپیہ ماہوار کی آمدنی والا آدمی قربانی کے دن ۶۵ روپیہ (یعنی ساڑھے باون تولہ چاندی کی قیمت) کا مالک نہ ہو، یہ صورت، خلاف واقعہ ہے۔ اور اگر ایسا فرض کیا جائے کہ اس وقت وہ فقیر ہے تو ضرور اس پر قربانی نہ ہوگی، اور جس پر قربانی ہے اور اس وقت نقد اس کے پاس نہیں وہ چاہے قرض لے کر کرے یا اپنا کچھ مال بیچے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

## جو گائے کی قربانی سے منع کرے کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ آج کل ہندوستان میں گائے کی قربانی بعض مسلمان مشرکوں کی خوشنودی کیلئے منع کرتے ہیں اور کہتے ہیں بکری کی قربانی کی جائے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: مشرکوں کی خوشنودی کے لئے گائے کی قربانی بند کرنا حرام حرام سخت حرام ہے۔ اور جو بند کرے گا جہنم کے عذاب شدید کا مستحق ہوگا اور روز قیامت مشرکوں کے ساتھ ایک رسی میں باندھا جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## نماز عید سے پہلے قربانی جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں شہر میں قبل نماز عید بعد طلوع شمس قربانی جائز ہے یا نہیں؟ اور اہل قریہ یا کہ شہر والے اپنی قربانی کو گاؤں بھیج دیں تو ان کو بعد صبح قبل نماز عید قربانی کر لیں تو جائز ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب: شہر میں قربانی اگر چہ ساکن دِہ کی طرف سے وہ روز اول پیش از نماز عید (اور اگر نماز عید کسی عذر سے نہ پڑھیں تو پیش



- کاشت: کھیتی
- علی ہذا القیاس: اسی پر قیاس کرتے ہوئے
- یہ صورت خلاف واقعہ ہے: یعنی ایسا حقیقت میں ہونا واقعہ کے خلاف معلوم ہوتا ہے

ازخروج وقت نماز عید) ناجائز و نامعتبر ہے۔ اور بیرون شہر اگرچہ فنائے مصر غیر متصل بمصر ہو، اگرچہ قربانی ساکن شہر کی ہو، پیش نماز بعد طلوع فجر تاریخ دہم جائز ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## جانور کا صدقہ کیسے دیا جائے؟

سوال: صدقہ کا جانور بلا ذبح کئے اگر کسی مصرف صدقہ کو دے دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: اگر صدقہ واجبہ ہے اور وجوب خاص ذبح کا ہے، تو بے ذبح ادا نہ ہوگا۔ مگر اس حالت میں کہ ذبح کے لئے وقت معین تھا، جیسے قربانی کے لئے ذی الحجہ کی دسویں، گیارہویں، بارہویں اور وہ وقت نکل گیا تو اب زندہ تصدق کیا جائے گا۔

## کتے کا پکڑا ہوا شکار حلال ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کتے کا پکڑا ہوا شکار مسلمان کھا سکتا ہے یا نہیں؟ ایک خرگوش کو کتے نے اس طرح پکڑا ہے کہ اس کے دانت خرگوش کے جسم میں پیوست ہو گئے ہیں اور بہت سا جسم اس کا چبا ڈالا ہے کہ خرگوش کے جسم میں خون جاری ہے۔ ابھی جان باقی ہے پس اس کو ذبح کر کے کھا سکتا ہے کہ نہیں؟ **بینوا توجروا**

الجواب: اگر مسلمان یا کتابی عاقل نے کہ احرام میں نہ ہو، بسم اللہ کہہ کر تعلیم یافتہ کتے کو جو شکار کر کے مالک کے لئے چھوڑ دیا کرے، خود نہ کھانے لگے، غیر حرم کے حلال جانور وحشی پرندہ جو اپنے پروں یا پاؤں کی طاقت سے بچاؤ پر قادر تھا چھوڑا۔ اور کتا اس کے چھوڑنے سے سیدھا شکار پر گیا۔ یا اس کے پکڑنے کی تدبیر میں مصروف ہوا، بیچ میں اور طرف مشغول یا غافل نہ ہو گیا اور اس نے شکار کو زخمی کر کے مار ڈالا، یا ایسا مجروح کر دیا کہ اس میں اتنی ہی حیات باقی ہے جتنی مذبوح میں ہوتی ہے کہ کچھ دیر تڑپ کر ٹھنڈا ہو جائے گا۔ اور کتے کے چھوڑنے میں کوئی کافر، مجوسی یا بت پرست یا ملحد یا مرتد جیسے آج کل کے اکثر نصاریٰ اور رافضی، اور عام نیچری وغیرہم، خلاصہ یہ کہ مسلمان یا کتابی کے سوا کوئی شریک نہ تھا۔ نہ شکار کے قتل میں کتے کی شرکت کسی دوسرے کتے ناتعلیم یافتہ یا سگ نیچری یا اور کسی نئے جانور کی جس کا شکار ناجائز ہو اور چھوڑنے والا چھوڑنے کے وقت سے شکار پانے تک اسی طرف متوجہ رہا، بیچ میں کسی دوسرے کام میں مشغول نہ ہوا، تو وہ جانور بے ذبح حلال ہو گیا۔ اور ان چودہ شرطوں سے ایک میں بھی کمی ہو اور



| | |
|---|---|
| ● بعد طلوع شمس | سورج طلوع ہونے کے بعد |
| ● ساکن دہ | دیہات۔ کے رہنے والے |
| ● پیش از خروج وقت نماز عید | نماز عید کے نکلنے سے پہلے |
| ● اہل قریہ | دیہات والے |
| ● پیش از نماز عید | نماز عید سے پہلے |
| ● فنائے مصر | شہر سے باہر |
| ● غیر متصل بمصر | جو شہر سے ملا ہوا نہ ہو |

جانور بے ذبح مرجائے، توحرام ہوجائے گا۔ ورنہ حرم کا شکار تو ذبح سے بھی حلال نہیں ہوتا۔ باقی صورتوں میں ذبح شرعی سے حلال ہوجائے گا۔

ان سب شرائط کے ساتھ جس خرگوش کو کتے نے مار ڈالا مطلقا حلال ہے۔ اور اگر ہنوز مذبوح سے زیادہ زندگی باقی ہے تو بعد ذبح حلال ہے۔ اس کے دانت جسم میں پیوست ہوجانا وجہ ممانعت نہیں ہوسکتا۔ قرآن عظیم نے اس کا شکار حلال فرمایا اور شکار بے زخمی کئے نہ ہوگا۔ اس کے دانت اس کے جسم کو شق کرکے اندر داخل ہوں اور یہ خیال کہ اس صورت میں اس کا لعاب کہ ناپاک ہے، شکار کے بدن کو نجس کرے گا دو وجہ سے غلط ہے۔

اولاً شکار حالت غضب میں ہوتا ہے اور غضب کے وقت اس کا لعاب خشک ہوجاتا ہے۔

ثانیاً اگر لعاب لگا بھی تو آخر جسم سے خون بھی نکلے گا، وہ کب پاک ہے؟ جب اس سے طہارت حاصل ہوگی اس سے بھی ہوجائے گی۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**





● غیر حرم — حرم شریف کے علاوہ
● مذبوح — ذبح کیا ہوا
● ناتعلیم یافتہ — جو سدھایا ہوا نہ ہو
● وجہ ممانعت نہیں — ممانعت کا سبب نہیں

# کون سا علم طلب کرنا فرض ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حدیث طلب العلم فریضة علیٰ کل مسلم و مسلمة میں عموماً ہر علم مراد ہے یا کوئی علم خاص مقصود ہے۔ اگر علم خاص مقصود ہے، تو وہ کون سا علم ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: حدیث طلب العلم فریضة علی کل مسلم کہ بوجہِ کثرتِ طرق وتعددِ مخارج، حدیث حسن ہے۔ اس کا صریح مفاد ہر مسلمان مرد وعورت پر طلبِ علم کی فرضیت ——— تو یہ صادق نہ آئے گا مگر اس علم پر، جس کا تعلّم فرض عین ہو ——— اور فرض عین نہیں، مگر ان علوم کا سیکھنا جس کی طرف انسان بالفعل اپنے دین میں محتاج ہو۔ اعم واشمل واعلیٰ واکمل واہم واجل علم اصول عقائد ہے، جن کے اعتقاد سے آدمی مسلمان سنی المذہب ہوتا ہے اور انکار ومخالفت سے، کافر یا بدعتی۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

(۱) سب سے پہلا فرض آدمی پر اسی (اصول عقائد) کا تعلّم ہے اور اس کی طرف احتیاج میں سب یکساں۔ (۲) پھر علم مسائل نماز یعنی اس کے فرائض وشرائط ومفسدات جن کے جاننے سے نماز صحیح طور پر ادا کر سکے (۳) پھر جب رمضان آئے تو مسائل صوم (۴) مالک نصاب نامی ہو تو مسائل زکوٰۃ (۵) صاحب استطاعت ہو تو مسائل حج (۶) نکاح کرنا چاہے تو اس کے متعلق ضروری مسئلے (۷)، تاجر ہو تو مسائل بیع وشرا، (۸) مزارع پر مسائل زراعت، (۹) موجر ومستاجر پر مسائل اجارہ وعلیٰ ھذا القیاس، ہر شخص پر اس کی حاجتِ موجودہ کے مسئلے سیکھنا فرض عین ہے اور انہیں میں سے ہیں مسائل حلال وحرام کہ ہر فرد بشر ان کا محتاج ہے اور مسائل علم قلب یعنی فرائض علم قلبیہ مثل تواضع واخلاص وتوکل وغیرہا، اور ان کے طرق تحصیل اور محرمات باطنیہ، تکبر وریا وعجب وحسد وغیرہا ——— اور ان کے معالجات کہ ان کا تعلّم بھی ہر مسلمان پر اہم فرائض سے ہے۔ جس طرح بے نمازی فاسق وفاجر ومرتکب کبائر ہے۔ یوں ہی بعینہٖ ریا سے نماز پڑھنے والا انہیں مصیبتوں میں گرفتار ہے۔ نسئل اللہ العفو والعافیة تو صرف یہی علوم حدیث مراد ہیں وبس۔ اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ میں تحت حدیث فرماتے ہیں:

**مراد بعلم دریں جا علمیست کہ ضروری وقت مسلمان ست مثلاً چوں در اسلام در آمد واجب شد بروَے معرفت صانع تعالیٰ وصفات وعلم بہ نبوت رسول ﷺ وجز آں از انچہ صحیح نیست**



| | |
|---|---|
| بوجہ کثرتِ طرق وتعددِ مخارج | یعنی کئی طریقوں سے مروی ہونے کے سبب |
| صریح مفاد | یعنی واضح مفہوم |
| احتیاج میں | ضرورت مند ہونے میں |
| مزارع | کھیتی کرنے والا |
| موجر ومستاجر | اجرت دینے اور لینے والا |
| طرق تحصیل | حاصل کرنے کے طریقے |
| اہم واشمل واعلیٰ واکمل واہم واجل | یعنی سب سے اہم |
| نصاب نامی | بڑھنے والا مال |
| مسائل زراعت | کھیتی کے مسائل |
| مسائل اجارہ | اجرت کے مسائل |
| مرتکب کبائر | گناہ کبیرہ کرنے والا |

**ایمان بے آں و چوں وقت نماز آمد واجب شد آموختن علم باحکام صلاۃ و چوں رمضان آمد واجب گردید تعلم احکام صوم الخ۔**

ترجمہ: اس علم سے وہ علم مراد ہے جو اسلام لانے کے وقت ضروری ہو جیسے جب اسلام میں آئے تو خدائے تعالیٰ اور اس کی صفات کی معرفت، جلد ۲۲

غرض اس حدیث میں اسی قدر علم کی نسبت ارشاد ہے۔ ہاں آیات واحادیث دیگر کہ فضیلت علماو ترغیب علم میں وارد۔ وہاں ان کے سوا، اور علوم کثیرہ بھی مراد ہیں، جن کا تعلم فرض کفایہ یا واجب یا مسنون یا مستحب —— اس کے آگے کوئی درجہ فضیلت وترغیب، اور جو ان سے خارج ہو ہرگز آیات واحادیث میں مراد نہیں ہوسکتا۔ اور ان کا ضابطہ یہ ہے کہ وہ علوم جو آدمی کو اس کے دین میں نافع ہوں خواہ اصالۃً جیسے فقہ وحدیث وتصوف بے تخلیط وتفسیر قرآن بے افراط وتفریط خواہ وسالۃً مثلاً نحو وصرف ومعانی وبیان کہ فی حد ذاتہا امر دینی نہیں، مگر فہم حدیث وقرآن کے لئے وسیلہ ہیں اور فقیر غفرہ اللہ تعالیٰ اس کے لئے عمدہ معیار عرض کرتا ہے۔ مراد متکلم جیسے خود اس کے کلام سے ظاہر ہوتی ہے دوسرے کے بیان سے نہیں ہوسکتی۔

مصطفی علیہ ﷺ جنہوں نے علم وعلما کے فضائل ارشاد فرمائے انہیں کی حدیث میں وارد ہے کہ علماء وارث انبیا کے ہیں انبیا نے درم و دینار ترکہ میں نہ چھوڑے، علم اپنا ورثہ چھوڑا ہے۔ جس نے علم پایا، اس نے بڑا حصہ پایا اخرج ابوداؤد و الترمذی و ابن ماجہ و ابن حبان والبیہقی عن ابی درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول (فذکر الحدیث فی فضل العلم و فی آخرہ) ان العلماء ورثۃ الانبیاء و ان الانبیاء لم یورثوا دینارا او لا درھما وانما ورثوا العلم فمن اخذہ بحظ وافر بس ہر علم میں اسی قدر دیکھ لینا کافی کہ آیا یہ وہی عظیم دولت، نفیس مال ہے، جو انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام نے اپنے ترکہ میں چھوڑا جب تو بیشک محمود اور فضائل موعودکا مصداق، اور اس کے جاننے والے کو لقب عالم ومولوی کا استحقاق۔ ورنہ مذموم وبد ہے۔ جیسے فلسفہ ونجوم یا لغو وفضول جیسے قافیہ وعروض یا کوئی دنیا کا کام جیسے نقشہ ومساحت بہرحال ان فضائل کا مورد نہیں، نہ اس کے صاحب کو عالم کہہ سکیں۔ ائمہ دین فرماتے ہیں جو "علم کلام" میں مشغول رہے اس کا نام دفتر علما سے محو ہو جائے فی الطریقۃ المحمدیۃ عن التاتار



- اصالۃً: یعنی اصلاً، اسی علم کا سیکھنا
- بے افراط وتفریط: بے کمی زیادتی کے
- مراد متکلم: یہاں مراد حضور ﷺ ہیں کہ گفتگو آپ ہی کے فرمان پر ہورہی ہے
- فضائل موعود: جس فضیلت کا وعدہ کیا ہے
- مورد نہیں: یعنی ان فضائل کا مستحق نہیں
- تصوف بے تخلیط: ایسا علم تصوف جس میں غلط وفاسد عقائد نہ ملائے گئے ہوں
- وسالۃً: وسیلہ ہو کر، تابع ہو کر
- فی حد ذاتہا: یعنی اصل میں
- قافیہ وعروض: فن شاعری کے قواعد۔

خانیۃ عن ابی اللیث الحافظ وھو کان بسمر قند متقدما فی الزمان علی الفقیہ ابو اللیث قال من اشتغل بالکلام محی اسمہ عن العلماء سبحان اللہ! جب متاخرین کا علم کلام جس کی اصل، اصول عقائد سنت و اسلام ہیں بوجہِ اختلاف فلسفہ وزیاداتِ مزخرفہ، مذموم ٹھہرا۔ اور اس کا مشتغل، لقب عالم کا مستحق نہ ہوا۔ تو خاص فلسفہ و منطق فلاسفہ ودیگر خرافات کا کیا ذکر ہے۔ ولہذا حکم شرعی ہے کہ اگر کوئی شخص علمائے شہر کے لئے کچھ وصیت کر جائے، تو ان فنون کا جاننے والا ہرگز اس میں داخل نہ ہوگا فی الھندیۃ عن المحیط اذا وصی لاھل العلم ببلدۃ کذا فانہ یدخل فیہ اھل الفقہ واھل الحدیث و لا یدخل من یتکلم بالحکمۃ الخ ونقل مثلہ فی شرح الفقہ الاکبر للمتکلمین عن کتب الفتاوی لاصحابنا و سمی منھا الظھریۃ فقیر غفر اللہ تعالی لہ، قرآن حدیث سے صدہا دلائل اس معنی پر قائم کرسکتا ہے کہ مصداقِ فضائل، صرف علوم دینیہ ہیں وبس، ان کے سوا کوئی علم، شرع کے نزدیک علم، نہ آیات و احادیث میں مراد —— اگرچہ عرفِ ناس میں، یا باعتبارِ لغت، اسے علم کہا کریں —— ہاں آلات ووسائل کے لئے حکم مقصود کا ہوتا ہے، مگر اسی وقت تک کہ وہ بقدرِ توسل وتقصد سیکھے جا ئیں۔ اس طور پر وہ بھی موردِ فضائل ہیں: جیسے نماز کے لئے گھر سے جانے والوں کو حدیث میں فرمایا کہ "وہ نماز میں ہے" جب تک نماز کا انتظار کرتا ہے۔ نہ یہ کہ انہیں مقصود قرار دے لیں اور ان کے تشغل میں عمر گزار دیں۔ نحوی، لغوی، ادیب، منطقی، کہ انہیں علوم کا ہو رہے اور مقصودِ اصلی سے کام نہ رکھے، زنہار عالم نہیں کہ جس حیثیت کے صدقے میں انہیں نام ومقامِ علم حاصل ہوتا، جب وہی نہیں، تو یہ اپنی حد ذات میں نہ ان خوبیوں کے مصداق تھے، نہ قیامت تک ہوں۔ ہاں اسے یہ کہیں گے کہ ایک صنعت جانتا ہے۔ جیسے آہن گر ونجار ---- اور فلسفی کے لیے یہ بھی مثال ٹھیک نہیں، کہ لوہار بڑھئی کوان کا فن، دین میں ضرر نہیں پہنچاتا اور فلسفہ تو حرام، مضرِ اسلام ہے۔ اس میں منہمک رہنے والا لقبِ اجہل، بلکہ اس سے زائد کا مستحق ہے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ ہیہات ہیہات ویسے علم سے کیا مناسبت، علم وہ ہے جو مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کا ترکہ ہے۔

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بوجہِ اختلافِ فلسفہ وزیاداتِ مزخرفہ | یعنی فلسفہ میں شدید اختلافات ہونے اور اس کے واہیات وفضول ہونے کے سبب | | |
| ● عرفِ ناس | لوگوں کی عادتیں | ● آہن گر ونجار | لوہار وبڑھئی |
| ● مشتغل | اس میں مشغول رہنے والا | ● وہ بقدرِ توسل وتقصد | یعنی اصل علم سیکھنے کے لئے مقصد اور وسیلہ سمجھ کر |
| ● لقبِ اجہل | سب سے بڑے جاہل ہونے کا لقب | ● صدہا دلائل | سینکڑوں دلائل |
| ● موردِ فضائل | یعنی فضیلت ملنے کا مستحق | | |
| ● مصداقِ فضائل | جس پر فضائل صادق آئے | | |
| ● تشغل | مشغول رہنا | | |
| ● ہیہات ہیہات | افسوس افسوس | | |



# تعزیہ داری کا کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ تعزیہ داری کا کیا حکم ہے بینوا توجروا۔

الجواب: تعزیہ کی اصل اس قدر تھی کہ روضۂ پر نور، حضور شہزادۂ گلگوں قبا، حسین شہید ظلم و جفا صلوات اللہ تعالی و سلامہ علی جدہ الکریم و علیہ کی صحیح کی نقل بنا کر بہ نیتِ تبرک، مکان میں رکھنا، اس میں شرعاً کوئی حرج نہ تھا کہ تصویر مکانات وغیرہا، ہر غیر جاندار کی بنانا، رکھنا، سب جائز —— اور ایسی چیز میں کہ مسلمان دین کی طرف منسوب ہو کر عظمت پیدا کریں، ان کی تمثال بہ نیتِ تبرک رکھنا، قطعاً جائز جیسے صدہا سال سے طبقہ بطبقہ ائمہ دین و علمائے معتمدین، نعلین شریفین حضور سید الکونین ﷺ کے نقشے بناتے اور ان کے فوائد جلیلہ و منافع جزیلہ میں مستقل رسالے تصنیف فرماتے ہیں۔ جسے اشتباہ ہو امام علامہ تلمسانی کی "فتح المتعال" وغیرہ مطالعہ کرے۔ مگر جہال بے خرد نے اس اصل جائز کو بالکل نیست و نابود کر کے صدہا خرافات وہ تراشیں کہ شریعت مطہرہ سے الامان الامان کی صدائیں آئیں:

اول: تو نفس تعزیہ میں روضہ مبارک کی نقل ملحوظ نہ رہی۔ ہر جگہ نئی تراش، نئی گڑھت، جسے اس نقل سے کچھ علاقہ نہ نسبت۔ پھر کسی میں پریاں، کسی میں براق، کسی میں اور بیہودہ طمطراق —— پھر کوچہ بکوچہ، دشت بدشت، اشاعتِ غم کے لئے ان کا گشت، اور ان کے گرد سینہ زنی اور ماتم سازی کی شور افگنی۔ کوئی ان تصویروں کو جھک جھک کر سلام کر رہا ہے، کوئی مشغول طواف، کوئی سجدہ میں گرا ہے، کوئی ان مایۂ بدعات کو معاذ اللہ! جلوہ گاہِ حضرت امام علیٰ جدہ و علیہ الصلوٰۃ والسلام سمجھ کر اس ابرک پنی سے مرادیں مانگتا، منتیں مانتا ہے، حاجت روا جانتا ہے۔ پھر باقی تماشے، باجے، تاشے، مردوں عورتوں کا راتوں کو میل اور طرح طرح کے بیہودہ کھیل، ان سب پر طرہ ہیں —— غرض عشرۂ محرم الحرام کہ اگلی شریعتوں سے اِس شریعت پاک تک، نہایت بابرکت و محل عبادت، ٹھہرا ہوا تھا، ان بیہودہ رسوم نے جاہلانہ اور فاسقانہ میلوں کا زمانہ کر دیا۔ پھر وبال ابتداع کا جوش ہوا کہ خیرات کو بھی بطور خیرات نہ رکھا، ریا و تفاخر علانیہ ہوتا ہے۔ پھر وہ بھی یہ نہیں کہ سیدھی طرح محتاجوں کو دیں، بلکہ چھتوں پر بیٹھ کر پھینکیں گے۔ روٹیاں زمین پر گر رہی ہیں، رزق الٰہی کی بے ادبی ہوتی ہے، پیسے دیتے ہیں، گر کر غائب ہوتے ہیں، مال کی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ● منسوب | یعنی اسلام کی طرف نسبت کر کے | ● اشتباہ | شبہہ میں پڑنا | ● تفاخر | اپنے آپ کو بڑا سمجھنا |
| ● تمثال | نقشہ بنا کر | ● جہال بے خرد | جاہل، بے عقل | ● اشاعت | شائع کرنا |
| ● طبقہ بطبقہ | یعنی عہد بعہد | ● مایۂ بدعات | بدعات کا مجموعہ | ● ساختہ تصویریں | فرضی بنائی ہوئی تصویریں |
| ● فوائد جلیلہ و منافع جزیلہ | عظیم فوائد، بے حد منافع | ● وبال ابتداع | بدعات کا وبال | | |



اضاعت ہو رہی ہے، مگر نام تو ہو گیا کہ فلاں صاحب لنگر لٹا رہے ہیں۔ اب بہار عشرہ کے پھول کھلے تاشے، باجے بجتے چلے۔ طرح طرح کے کھیلوں کی دھوم، بازاری عورتوں کا ہر طرف ہجوم، شہوانی میلوں کی پوری رسوم۔ جشن یہ کچھ اور اس کے ساتھ خیال وہ کچھ کہ گویا یہ ساختہ تصویریں بعینہا حضرات شہدائے کربلا رضوان اللہ تعالی علیہم کے جنازے ہیں۔ کچھ نوچ اتار، باقی توڑ تاڑ دفن کر دیئے۔ یہ ہر سال اضاعِ مال کے جرم و وبال، جداگانہ رہے۔ اللہ تعالی صدقے حضرات شہدائے کربلا علیہم الرضوان والثنا کے، ہمارے بھائیوں کو نیکیوں کی توفیق بخشے اور بری باتوں سے توبہ عطا فرمائے۔ آمین۔

اب، کہ تعزیہ داری اس نا مرضیہ کا نام ہے، قطعاً بدعت و ناجائز و حرام ہے۔ ہاں اگر اہلِ اسلام جائز طور پر حضرات شہدائے کرام علیہم الرضوان کی ارواح طیبہ کو ایصال ثواب کی سعادت پر اقتصار کرتے، تو کس قدر خوب و محبوب تھا۔ اور اگر نظر و شوقِ محبت میں نقلِ روضہ انور کی بھی حاجت تھی، تو اسی قدر جائز پر قناعت کرتے، کہ صحیح نقل بغرض تبرک و زیارت اپنے مکانوں میں رکھتے اور اشاعت غم و تصنع الم و نوحہ زنی و ماتم کنی و دیگر امور شنیعہ و بدعات قطعیہ سے بچتے، اس قدر میں بھی کوئی حرج نہ تھا۔ مگر اب ایسی نقل میں بھی اہل بدعت سے ایک مشابہت اور تعزیہ داری کی تہمت کا خدشہ اور آئندہ اپنی اولاد یا اہل اعتقاد کے لئے ابتلائے بدعات کا اندیشہ ہے اور حدیث شریف میں آیا اتقوا مواضع التُهَم اور وارد ہو من کان یؤمن باللہ و الیوم الآخر فلا یقف مواقف التهم لہٰذا روضہ اقدس حضور سید الشہداء کی ایسی تصویر بھی نہ بنائے، بلکہ صرف کاغذ کے صحیح نقشے پر قناعت کرے اور اسے بقصد تبرک بے آمیزش منہیات اپنے پاس رکھے۔ جس طرح حرمین محترمین سے کعبہ معظمہ اور روضہ عالیہ کے نقشے آتے ہیں یا دلائل الخیرات شریف میں قبر پرنور کے نقشے لکھے ہیں و السلام علی من اتبع الهدیٰ واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

## والد پر اولاد کے کس قدر حقوق ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ باپ پر بیٹے کا کس قدر حق ہے اور وہ ادا نہ کرے، تو اس کے واسطے حکم شرعی کیا ہے۔ مفصل طور پر ارقام فرمائیے۔ بینوا توجروا

الجواب: اللہ عزوجل نے اگرچہ والد کا حق ولد پر نہایت اعظم بتایا۔ یہاں تک کہ اپنے حق کے برابر اس کا ذکر فرمایا کہ ان

| | | | |
|---|---|---|---|
| اضاعِ مال | مال کا برباد کرنا | نامرضیہ | ناپسندیدہ |
| امور شنیعہ و بدعات قطعیہ | سخت برے کام اور بری بدعتیں | ابتلائے بدعات | بدعتوں میں مبتلا ہونا |
| اشاعت غم و تصنع الم | غم و الم کا بناوٹی اظہار | بے آمیزش منہیات | حرام کام کی ملاوٹ کے بغیر |



**اشکرلی و لوالدیک** حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا ـــــ مگر ولد کا حق بھی والد پر عظیم رکھا ہے کہ ولد، مطلق اسلام پھر خصوص جوار پھر خصوص قرابت پھر خصوص عیال ان سب کا حقوق جامع ہوکر، سب سے زیادہ خصوصیت خاصہ رکھتا ہے اور جس قدر خصوص بڑھتا جاتا ہے، حق اشد وآکد ہوجاتا ہے۔ علماء کرام نے اپنی کتب جلیلہ مثل "حیاء العلوم" و "عین العلوم" و "مدخل" و "کیمیائے سعادت" و "ذخیرۃ الملوک" وغیرہا میں، حقوق ولد سے نہایت مختصر پر کچھ تعرض فرمایا، مگر میں صرف احادیث مرفوعہ حضور پرنور سید عالم ﷺ کی طرف توجہ کرتا ہوں فضل الٰہی جل واعلیٰ سے امید کہ فقیر کی یہ چند حرفی تحریر ایسی نافع وجامع واقع ہو کہ اس کی نظیر کتب مطولہ میں نہ ملے۔ اس بارے میں جس قدر حدیثیں بحمدہٖ تعالیٰ میرے حافظہ اور نظر میں ہیں، انہیں بالتفصیل مع تخریجات تو ایک رسالہ ہوتا ہے اور غرض صرف افادہ احکام۔ لہٰذا اس دست فقط وہ حقوق کہ یہ حدیثیں ارشاد فرما رہی ہیں، کمال تلخیص واختصار کے ساتھ شمار کروں **و باللہ التوفیق**

(۱) سب سے پہلا حق وجود اولاد سے بھی پہلے یہ ہے کہ آدمی اپنا نکاح کسی رذیل قوم سے نہ کرے کہ بری رگ ضرور رنگ لاتی ہے۔

(۲) دیندار لوگوں میں شادی کرے کہ بچے پر نانا و ماموں کی عادات وافعال کا بھی اثر پڑتا ہے۔

(۳) زنگیوں، حبشیوں میں قرابت نہ کرے کہ ماں کا سیاہ رنگ بچہ کو بدنما نہ کرے۔

(۴) جماع کی ابتداء بسم اللہ سے کرے ورنہ بچے میں شیطان شریک ہوجاتا ہے

(۵) اس وقت شرم گاہ زن پر نظر نہ کرے کہ بچہ کے اندھے ہونے کا اندیشہ ہے۔

(۶) زیادہ باتیں نہ کرے کہ بچہ کے گونگے یا توتلے ہونے کا خطرہ ہے

(۷) مرد و زن کپڑا اوڑھ لیں جانوروں کی طرح برہنہ نہ ہوں کہ بچہ کے بے حیا ہونے کا خدشہ ہے

(۸) جب پیدا ہو، فوراً سیدھے کان میں اذان، بائیں میں تکبیر کہے کہ خللِ شیطان وام الصبیان سے بچے۔

(۹) چھوہارا وغیرہ کوئی میٹھی چیز چبا کر اس کے منہ میں ڈالے کہ حلاوت، اخلاق کی فال حسن ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● خصوص جوار | پڑوسی کا حق | ● خصوص قرابت | رشتہ داری کا حق |
| ● خصوص عیال | اولاد کا حق | ● حق اشد وآکد ہوتا جاتا ہے | حق اور بڑھ جاتا ہے |
| ● کتب مطولہ | ضخیم اور مستند کتابیں | ● بالتفصیل مع تخریجات | تفصیلی طور پر حوالوں کے ساتھ |
| ● وجود اولاد | یعنی پیدائش سے پہلے | ● افادہ احکام | احکام کا پہنچانا |
| ● ام الصبیان | بچوں کو ہونے والی بیماری | ● احادیث مرفوعہ | وہ حدیث جس کی سند حضور ﷺ تک پہنچے |
| ● کمال تلخیص واختصار | نہایت ہی مختصر انداز میں | ● شاکی | شکایت کرنے والے |

(۱۰) ساتویں (۷) اور نہ ہو سکے تو چودھویں (۱۴) ورنہ اکیسویں (۲۱) دن عقیقہ کرے۔ دختر (لڑکی) کے لئے ایک اور پسر (لڑکا) کے لئے دو ۲ ر کہ اس میں بچہ کو گویا رہن سے چھڑانا ہے

(۱۱) ایک ران دائی کو دے کہ بچہ کی طرف سے شکرانہ ہے۔

(۱۲) سر کے بال اتروائے

(۱۳) بالوں کے برابر چاندی تول کر خیرات کرے۔

(۱۴) سر پر زعفران لگائے

(۱۵) نام رکھے یہاں تک کہ کچے بچے کا بھی جو کم دنوں کا گر جائے، ورنہ اللہ عزوجل کے یہاں شاکی ہوگا

(۱۶) برا نام نہ رکھے کہ فال بد ہے۔

(۱۷) عبداللہ، عبدالرحمٰن، احمد، حامد وغیرہ۔ یا انبیاء اولیاء یا اپنے بزرگوں میں جو نیک لوگ گزرے ہوں، ان کے نام پر نام رکھے کہ موجب برکت ہے، خصوصا نام پاک محمد ﷺ کہ اس مبارک نام کی بے پایاں برکتیں بچہ کے دنیاو آخرت میں کام آتی ہیں

(۱۸) جب محمد نام رکھے تو اس کی تعظیم وتکریم کرے۔

(۱۹) مجلس میں اس کے لئے جگہ چھوڑے۔

(۲۰) مارنے، برا کہنے میں احتیاط رکھے۔

(۲۱) جو مانگے بروجہ مناسب دے

(۲۲) پیار میں چھوٹے لقب، بے قدر نام نہ رکھے کہ پڑا ہوا نام مشکل سے چھوٹتا ہے۔

(۲۳) ماں، خواہ نیک دایہ، نمازی، صالحہ، شریف القوم سے دو سال تک دودھ پلوائے

(۲۴) رذیل یا بدفال عورت کے دودھ سے بچائے کہ دودھ طبیعت کو بدل دیتا ہے۔

(۲۵) بچہ کا نفقہ، اس کی حاجت کے سب سامان مہیا کرنا خود واجب ہے۔ جن میں حفاظت بھی داخل

(۲۶) اپنے حوائج وادائے واجبات شریعت سے جو کچھ بچے، اس میں عزیزوں قریبوں محتاجوں غریبوں سب سے پہلے حق،

- بروجہ مناسب: مناسب طور پر
- اپنے حوائج وادائے واجبات شریعت: اپنی ضروریات اور شریعت کے واجب کردہ اعمال ادا کرنے بعد



عیال واطفال کا ہے،جوان سے بچے وہ اوروں کو پہنچے

(۲۷) بچہ کو پاک کمائی سے پاک روزی دے، کہ ناپاک مال ناپاک ہی عادتیں لاتا ہے

(۲۸) اولاد کے ساتھ تنہا خوری نہ برتے، بلکہ اپنی خواہش کو ان کی خواہش کا تابع رکھے۔جس اچھی چیز کو ان کا جی چاہے، انہیں دے کر،ان کے طفیل میں آپ بھی کھائے۔زیادہ نہ ہو تو انہیں کو کھلائے

(۲۹) خدا کی ان امانتوں کے ساتھ مہر ولطف کا برتاؤ رکھے۔انہیں پیار کرے۔بدن سے لپٹائے۔کندھے پر چڑھائے۔

(۳۰) ان کے ہنسنے کھیلنے کی باتیں کریں۔ان کی دل جوئی،دل داری،رعیت ومحافظت ہر وقت حتی کہ نماز وخطبہ میں بھی ملحوظ رکھے۔

(۳۱) نیا میوہ، نیا پھل، پہلے انہیں کو دے کہ وہ بھی تازے پھل ہیں۔نئے کو نیا مناسب ہے۔

(۳۲) کبھی کبھی حسب ضرورت انہیں شیرینی وغیرہ کھانے، پہننے، کھیلنے، کی اچھی چیز کہ شرعاً جائز ہے، دیتا رہے۔

(۳۳) بہلانے کے لئے جھوٹا وعدہ نہ کرے، بلکہ بچہ سے بھی وہی وعدہ جائز ہے،جس کو پورا کرنے کا قصد رکھتا ہو۔

(۳۴) اپنے چند بچے ہوں تو جو چیز دے،سب کو برابر ویکساں دے۔ایک کو دوسرے پر فضیلت دینی ترجیح نہ دے۔

(۳۵) سفر سے آئے،توان کے لئے کچھ تحفے ضرور لائے۔

(۳۶) بیمار ہوں تو علاج کرائے۔

(۳۷) حتی الامکان سخت وموذی علاج سے بچائے۔

(۳۸) زبان کھلتے ہی اللہ اللہ پھر پورا کلمہ لا الٰہ الا اللہ پھر پورا کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ سکھائے۔

(۳۹) جب تمیز آئے،آداب سکھائے۔کھانے پینے ہنسنے بولنے اٹھنے بیٹھنے چلنے پھرنے،حیا،لحاظ،بزرگوں کی تعظیم،ماں باپ،استاد اور دختر کو شوہر کی بھی اطاعت کے طرق وآداب بتائے۔

(۴۰) قرآن مجید پڑھائے۔

(۴۱) استاذ،نیک صالح متقی،صحیح العقیدہ،سن رسیدہ کے سپرد کرے اور دختر کو نیک پارسا عورت سے پڑھوائے۔



- باعث بقائے ایمان : ایمان باقی رہنے کا سبب
- تہدید وتخویف : ڈرانا دھمکانا
- سلامت صدر ولسان : زبان ودل کی سلامتی
- قانع : یعنی کام چلاتا ہے
- عُجب : گھمنڈ،تکبر
- بلائے عقوق : نافرمانی کی مصیبت
- رذائل : بری عادتیں
- یار بد مار بد سے بدتر : برا دوست زہریلے سانپ سے زیادہ خطرناک ہے
- کتب عشقیہ وغزلیات فسقیہ : مجازی عشق ومحبت کی کہانیوں اور اخلاق وعادات بگاڑنے والے اشعار سے محفوظ رکھے۔اسی سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ جب ان کتابوں کے پڑھنے کی ممانعت ہے تو ٹی وی اور موبائل سے بچنا کتنا ضروری ہے جس سے گھر کا گھر تباہ ہو رہا ہے۔
- چشم نمائی : کڑی نگاہ رکھے
- مکر زنان : عورتوں کی مکاریاں
- رعایت قوم ودین : یعنی رشتہ میں دین داری اور کفو کا خیال رکھے

(۴۲) بعد ختمِ قرآن، ہمیشہ تلاوت کی تاکید رکھے۔

(۴۳) عقائد اسلام وسنت سکھائے کہ لوحِ سادہ فطرت اسلامی وقبول حق پر مخلوق ہے۔اس وقت کا بتایا پتھر کی لکیر ہوگا۔

(۴۴) حضور اقدس رحمت عالم ﷺ کی محبت وتعظیم ان کے دل میں ڈالے کہ اصل ایمان، عین ایمان ہے۔

(۴۵) حضور پر نور ﷺ کے آل واصحاب واولیاء وعلماء کی محبت وعظمت تعلیم کرے کہ اصل سنت وزیور ایمان بلکہ باعث بقائے ایمان ہے۔

(۴۶) سات برس کی عمر سے نماز کی زبانی تاکید شروع کردے۔

(۴۷) علم دین، خصوصاً وضو، غسل، نماز وروزہ کے مسائل، توکل، قناعت، زُہد، اِخلاص، تواضع، امانت، صدق، عدل، حیا، سلامتِ صدر ولسان وغیرہا خوبیوں کے فضائل، حرص وطمع، حُبِ دنیا وحُبِ جاہ، ریا، عُجب، تکبر، خیانت، کذب، ظلم، فحش، غیبت، حسد، کینہ وغیرہا برائیوں کے رذائل پڑھائے۔

(۴۸) پڑھانے سکھانے میں رفق ونرمی ملحوظ رکھے۔

(۴۹) موقع پر چشم نمائی، تہدید کرے، مگر کوسنا نہ دے، کہ اس کا کوسنا ان کے لئے سبب اصلاح نہ ہوگا بلکہ اور زیادہ افساد کا اندیشہ ہے۔

(۵۰) مارے تو منھ پر نہ مارے۔

(۵۱) اکثر اوقات تہدید وتخویف پر قانع رہے۔کوڑا، قمچی اس کے پیش نظر رکھے کہ دل میں رعب رہے۔

(۵۲) زمانہ تعلیم میں ایک وقت کھیلنے کا بھی دے کہ طبیعت نشاط پر باقی رہے۔

(۵۳) مگر زنہار زنہار بری صحبت میں نہ بیٹھنے دے، کہ یار بد مار بد سے بدتر ہے۔

(۵۴) نہ ہرگز ہرگز "بہار دانش، مینا بازار، مثنوی غنیمت" وغیرہا کتب عشقیہ وغزلیات فسقیہ دیکھنے دے، کہ نرم لکڑی جدھر جھکائے جھک جاتی ہے۔صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ لڑکیوں کو سورہ یوسف شریف کا ترجمہ نہ پڑھایا جائے کہ اس میں مکرِ زنان کا ذکر فرمایا ہے۔پھر بچوں کو خرافات شاعرانہ میں ڈالنا کب بجا ہوسکتا ہے۔

(۵۵) جب دس برس کا ہو نماز مار کر پڑھائے۔

(۵۶) اس عمر سے اپنے خواہ کسی کے ساتھ نہ سلائے۔جدا بچھونے، جدا پلنگ پر، اپنے پاس رکھے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بندش کردے | بند کردے | ● جدال ونزاع | لڑائی جھگڑا |
| ● زنداں | قید خانہ | ● جبر حاکم وچارہ جوئی | حاکم کی سختی اور انصاف مانگنے کی گنجائش |
| ● بالاخانوں | مکان کی اوپری منزل | ● مرورِ عدت | عدت گزرنے کے بعد |
| ● احادیث مرفوعہ | جس حدیث کی سند حضور ﷺ تک پہنچی ہوئی ہو | | |

(۵۷) جب جوان ہو شادی کردے۔ شادی میں وہی رعایتِ قوم و دین و سیرت و صورت، ملحوظ رکھے۔
(۵۸) اب جو ایسا کام کہنا ہو، جس میں نافرمانی کا احتمال ہو، اسے امر و حکم کے صیغہ سے نہ کہے، بلکہ برفق و نرمی بطور مشورہ کہے، کہ وہ بلائے عقوق میں نہ پڑ جائے۔
(۵۹) اسے میراث سے محروم نہ کرے، جیسے بعض لوگ اپنے کسی وارث کو نہ پہنچنے کی غرض سے کل جائداد، دوسرے وارث یا کسی غیر کے نام لکھ دیتے ہیں۔
(۶۰) اپنے بعد مرگ بھی ان کی فکر رکھے۔ یعنی کم سے کم دو تہائی ترکہ چھوڑ جائے۔ ثلث سے زیادہ خیرات نہ کرے۔ یہ ساٹھ (۶۱) حق تو پسر و دختر سب کے ہیں بلکہ دو ۲ ر حق اخیر میں سب وارث شریک اور خاص پسر کے حقوق سے ہے کہ اسے لکھنا پیرنا، سپہ گری سکھائے، ۔ سورہ مائدہ کی تعلیم دے۔ اعلان کے ساتھ اس کا ختنہ کرے۔

خاص دختر کے حقوق سے ہے کہ اس کے پیدا ہونے پر ناخوشی نہ کرے، بلکہ نعمت الہیہ جانے۔ اسے سینا پرونا کاتنا کھانا پکانا سکھائے۔ سورہ نور کی تعلیم دے۔ لکھنا ہرگز نہ سکھائے کہ احتمال فتنہ ہے (یہاں حاشیہ لگانا ہے) بیٹوں سے زیادہ دل جوئی و خاطر داری رکھے کہ ان کا دل بہت تھوڑا ہوتا ہے۔ دینے میں انہیں اور بیٹوں کو کانٹے کی تول برابر رکھے۔ جو چیز دے، پہلے انہیں دے کر بیٹوں کو دے۔ نو ۹ ر برس کی عمر سے نہ اپنے پاس سلائے نہ بھائی وغیرہ کے ساتھ سونے دے۔ اس عمر سے خاص نگہداشت شروع کرے۔ شادی برات میں جہاں گانا ناچ ہو، ہرگز نہ جانے دے۔ اگرچہ خاص اپنے بھائی کے یہاں ہو کہ گانا سخت سنگین جادو ہے۔ اور ان نازک شیشوں کو تھوڑی ٹھیس بہت ہے۔ بلکہ ہنگاموں میں جانے کی مطلق بندش کرے۔ گھر کو اس پر زنداں کردے۔ بالا خانوں پر نہ رہنے دے۔ گھر میں لباس و زیور سے آراستہ کرے کہ پیام رغبت کے ساتھ آئیں۔ جب کفو ملے، نکاح میں دیر نہ کرے۔ حتی الامکان بارہ برس کی عمر میں بیاہ دے۔ زنہار زنہار کسی فاسق، فاجر، خصوصاً بد مذہب کے نکاح میں نہ دے۔ یہ اسی (۸۰) حق ہیں کہ اس وقت کی نظر میں احادیث مرفوعہ سے خیال میں آئے۔ ان میں اکثر تو مستحبات ہیں، جن کے ترک پر اصلاً مواخذہ نہیں اور بعض پر آخرت میں مطالبہ ہو۔ مگر دنیا میں بیٹے کے لئے باپ پر گرفت و جبر نہیں، نہ بیٹے کو جائز کہ باپ سے جدال و نزاع کرے، سوا چند حقوق کے کہ ان میں جبر حاکم و چارہ جوئی و اعتراض کو دخل ہے:

اول نفقہ: کہ باپ پر واجب ہو اور وہ نہ دے تو حاکم جبراً مقرر کرے گا۔ نہ مانے تو قید کیا جائے گا۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بعد تعلق حق ورثہ | وارثین کا حق ثابت ہونے کے بعد | ● مورث | ورثہ چھوڑنے والا |
| ● مہر مثل | جو بیاہی جانے والی لڑکی کے گھر کی خواتین کا مہر ہو | ● غیبت | غیر حاضری میں |
| ● غبن فاحش | کھلا دھوکہ، دغابازی | ● باندی | نوکرانی |
| ● موجب عار | شرمندگی کا سبب | | |

دوم رضاعت: کہ ماں کو دودھ نہ ہو، تو دائی رکھنا، بے تنخواہ نہ ملے، تو تنخواہ دینا واجب —— اور نہ دے، تو جبراً لی جائے گی، جب کہ بچہ کا اپنا مال نہ ہو۔ یونہیں ماں، بعد طلاق ومرور عدت بے تنخواہ، دودھ نہ پلائے، تو اسے بھی تنخواہ دی جائے گی۔ کما فی الفتح ورد المحتار وغیرھما

سوم حضانت: کہ لڑکا سات ۷ برس، لڑکی نو ۹ برس کی عمر تک جن عورتوں مثلاً ماں، نانی، دادی، خالہ، پھوپھی کے پاس رکھی جائے گی، اگر ان میں کوئی بے تنخواہ نہ مانے اور بچہ فقیر اور باپ غنی ہے، تو جبراً تنخواہ دلائی جائے گی۔ کما اوضحہ فی رد المحتار

چہارم (حفظ وصیانت) بعد انتہائے حضانت بچہ کو اپنے حفظ وصیانت میں لینا باپ پر واجب ہے۔ اگر نہ لے گا، حاکم جبر کرے گا کما فی رد المحتار عن شرح الجمیع

پنجم (بقائے ترکہ) ان کے لئے ترکہ باقی رکھنا کہ بعد تعلقِ حقِ ورثہ یعنی بحالت مرض الموت، مورث اس پر مجبور ہوتا ہے یہاں تک کہ ثلث سے زائد میں اس کی وصیت بے اجازت ورثہ نافذ نہیں۔

ششم اپنے بالغ بچے، پسر، خواہ دختر کو غیر کفو سے بیاہ دینا، یا مہر مثل میں غبن فاحش کے ساتھ مثلاً دختر کا مہر مثل ہزار ہے پانچ سو پر نکاح کر دیا۔ یا بہو کا مہر مثل پانچ سو ہے، ہزار باندھ لینا۔ یا پسر کا نکاح کسی باندی سے یا کسی ایسے شخص سے جو مذہب یا نسب یا پیشہ یا افعال یا مال میں وہ نقص رکھتا ہو جس کے باعث اس سے نکاح موجب عار ہو۔ ایک بار تو باپ کا کیا ہوا ایسا نکاح نافذ ہوتا ہے، جب کہ نشہ میں نہ ہو۔ مگر دوبارہ اپنے کسی نابالغ بچے کا ایسا نکاح کرے گا تو اصلاً صحیح نہ ہوگا۔

ہفتم: ختنہ میں بھی ایک صورت جبر کی ہے کہ اگر کسی شہر کے لوگ چھوڑ دیں، سلطان اسلام انہیں مجبور کرے گا۔ نہ مانیں گے تو ان پر جہاد فرمائے گا واللہ تعالیٰ اعلم۔

## شاگرد پر استاذ کے کیا حقوق ہیں

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شاگرد کے ذمہ استاذ ومعلم کے حقوق کس قدر ہیں اور اس کے ادا نہ ہونے میں کیا مواخذہ ہوگا اور استاد کے احکام کی نافرمانی میں شاگرد کی نسبت کیا حکم ہے اور اس مسئلہ میں کہ شاگردات



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بکمال عاجزی وزاری | بہت ہی عجز وانکساری کے ساتھ | ● غیر محارم | جن سے شادی حرام نہ ہو |
| ● مباحات | کسی کام کا جائز ہونا | ● آثار بلوغ | بالغ ہونے کے آثار |
| ● واجبات شرعیہ | جسے شریعت نے ضروری قرار دیا ہو | | |

کا پردہ استاد سے بعد بلوغ ہونا چاہئے یا قبل بلوغ بھی۔ **بینوا توجروا**

سوال: فتاویٰ ''عالمگیری'' میں ''وجیز امام حافظ الدین کردری'' سے ہے قال الزندویسی حق العالم علی الجاهل و حق الاستاذ علی التلمیذ واحد علی السواء و هو ان لا یفتح بالکلام قبله و لا یجلس مکانه و ان غاب و لا یرو علی کلامه و لا یتقدم علیه فی مشیه یعنی امام زندویستی نے فرمایا کہ عالم کا جاہل پر اور استاذ کا شاگرد پر یکساں حق ہے۔ اور وہ یہ کہ اس سے پہلے بات نہ کرے اور اس کے بیٹھنے کی جگہ اس کی غیبت میں بھی نہ بیٹھے اور چلنے میں اس سے آگے نہ بڑھے۔ اسی میں ''غرائب'' سے ہے ینبغی للرجل ان یرا عی حقوق استاذه و آدابه لا یبخل بشئی من ماله آدمی کو چاہئے کہ اپنے استاذ کے حقوق واجب کا لحاظ رکھے۔ اپنے مال میں کسی چیز سے اس کے ساتھ بخل نہ کرے۔ یعنی جو کچھ اسے درکار ہو، بخوشی خاطر حاضر کرے اور اس کے قبول کر لینے میں اس کا احسان اور اپنی سعادت جانے۔ اسی میں ''تاتارخانیہ'' سے ہے یقدم حق معلمه علی حق ابویه و سائر مسلمین و یتواضع لمن علمه خیرا و لو حرفا و لا ینبغی ان یخذله و لا یستاثر علیه احدا فان فعل ذالك فقد فصم عروة من عری السلام و من اجلاله ان لا یقرع بابه بل ینتظر خروجه یعنی استاد کے حق کو اپنے ماں باپ اور تمام مسلمانوں کے حق سے مقدم رکھے اور جس نے اسے اچھا علم سکھایا اگرچہ ایک ہی حرف پڑھایا ہو، اس کے لئے تواضع کرے اور لائق نہیں کہ کسی وقت اس کی مدد سے باز رہے۔ اپنے استاد پر کسی کو ترجیح نہ دے، اگر ایسا کرے گا تو اس نے اسلام کے رشتوں سے ایک رسی کھول دی ——— اور استاد کی تعظیم سے ہے کہ وہ اندر ہو اور یہ حاضر ہو تو اس کے دروازے پر ہاتھ نہ مارے بلکہ اس کے باہر آنے کا انتظار کرے۔ قال الله تعالی ان الذین ینا دونك من وراء الحجرات اکثرهم لا یعقلون و لو انهم صبروا حتی تخرج الیهم لکان خیرا لهم والله غفور رحیم۔ عالم دین ہر مسلمان کے حق میں عموماً اور استاذ علم دین اپنے شاگرد کے حق میں خصوصاً نائب حضور پرنور علیہ السلام ہے۔ ہاں اگر وہ کسی خلاف شرع بات کا حکم کرے، ہرگز نہ مانے کہ لا طاعة لاحد فی معصیة الله تعالی یعنی خدا کی نافرمانی میں کسی اطاعت نہیں کی جائے گی۔ مگر اس نہ ماننے میں گستاخی اور بے ادبی سے پیش نہ آئے فان المنکر لا یزال بمنکر اس لئے کہ ناپسندیدہ عمل ناپسندیدگی سے دور نہیں کیا جائے گا۔ نافرمانی احکام کا جواب اس تقریر سے واضح ہو گیا۔ اس کا وہ حکم کہ خلاف

---



| | |
|---|---|
| ● موکد | بہت ضروری |
| ● قرب بلوغ وکمال اشتہا | بالغ ہونے کے قریب اور بہت زیادہ شہوت جاگنے والا |
| ● محرم | حج وعمرہ کرنے والا جس نے احرام باندھ رکھا ہو |
| ● قبل انذار وتحذیر | ڈرانے دھمکانے سے پہلے |

شرع ہو مستثنیٰ کیا جائے گا۔ بکمال عاجزی وزاری معذرت کرے اور بچے——— اور اگر اس کا حکم مباحات میں ہے، تو حتی الوسع اس کی بجا آوری میں اپنی سعادت جانے۔

علماء فرماتے ہیں جس سے اس کے استاد کو کسی طرح کی ایذا پہنچی، وہ علم کی برکت سے محروم رہے گا اور اگر اس کے احکام واجبات شرعیہ ہیں جب تو ظاہر ہے کہ ان کا لزوم دوبارہ ہو گیا، ان میں اس (استاذ) کی نافرمانی، صریح راہ جہنم ہے۔ **والعیاذ باللہ تعالیٰ**——— رہا پردہ، اس میں استاد و غیر استاد، عالم و غیر عالم، پیر، سب برابر ہیں۔ نو ۹/ برس سے کم کی لڑکی کو پردہ کی حاجت نہیں اور جب پندرہ برس کی ہو سب غیر محارم سے پردہ واجب اور نو ۹/ سے پندرہ ۱۵/ تک اگر آثار بلوغ ظاہر ہوں، تو واجب اور ظاہر نہ ہوں تو مستحب۔ خصوصاً بارہ ۱۲/ برس کے بعد بہت موکد کہ یہ زمانہ قرب بلوغ و کمال اشتہا کا ہے **و من لم یعرف اھل زمانہ فھو جاھل** جو زمانے کے احوال سے واقف نہ ہو وہ جاہل ہے۔
**نسأل اللہ تعالیٰ العفو والعافیۃ واللہ تعالیٰ اعلم**

## سانپ کا قتل کرنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سانپ کا قتل کرنا جائز ہے یا نہیں؟ **بینوا توجروا۔**

الجواب: سانپ کا قتل مستحب ہے اور رسول اللہ ﷺ نے اس کے قتل کا حکم کیا ہے، یہاں تک کہ اس کے قتل کی حرم میں اور محرم کو بھی اجازت ہے اور جو خوف سے چھوڑ دے، اس کے لئے لفظ **لیس منی** (یعنی وہ مجھ میں سے نہیں) حدیث میں وارد۔ **فی صحیح البخاری قال عبد اللہ بینا نحن مع رسول اللہ فی غار اذ نزلت علیہ "والمرسلٰت" فالتلقینا ھا من فیہ وان فاھالرطب بھا وخرجت حیۃ فقال رسول اللہ ﷺ اقتلوھا قال فابتدرنا ھا فسبقتنا قال فقال و قیت شرکم کما وقیتم شرھا** (یعنی ہم ایک دفعہ حضور ﷺ کے ساتھ غار میں تھے جب آپ پر سورہ مرسلٰت نازل ہوئی ہم نے اسی وقت اسے لے لیا جب کہ اس وقت آپ کا مبارک دہن اس سے تر و تازہ تھا پھر اچانک وہاں سانپ نکلا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے قتل کا حکم فرمایا ہم نے اس کے مارنے میں سبقت کی مگر وہ بھاگ گیا آپ نے فرمایا وہ تم سے بچ گیا اور تم اسکے شر سے بچ گئے) اور اسی کے مثل امام نسائی نے روایت کیا۔ لیکن قتل اس سانپ کا کہ سپید رنگ ہے اور سیدھا چلتا ہے یعنی چلنے میں بل



- نہ مال تمیز — یعنی حلال وحرام کا فرق نہ معلوم
- کبود رنگ، کوتاہ دم — نیلا رنگ اور چھوٹے دم والا
- زن حاملہ — وہ عورت جو امید سے ہو، حمل والی
- ساقط — گر جائے
- نہ مستحق معلوم — یعنی نہیں معلوم کہ کس کا مال ہے

نہیں کھاتا قبل انذار وتحذیر کے ممنوع ہے۔ فی سنن ابی داؤد عن رسول اللہ ﷺ اقتلوا الحیات کلھا الا الجان الابیض الذی کانہ قضیب فضہ (یعنی تمام قسم کے سانپ مارڈالو مگر وہ سفید سانپ جو اس طرح نظر آئے کہ گویا وہ چاندی کی چھڑی ہے) و روی الزیلعی عنہ ﷺ اقتلوا ذالطفیتین و الا بتر و ایاکم و الحیۃ البیضاء فانھا من الجن (آپ نے فرمایا جس سانپ کی پیٹھ پہ دو سفید خط ہوں یا وہ چھوٹی دم والا ہو اسے مارڈالو لیکن سفید انپ کے مارنے سے پرہیز کرو اس لئے کہ وہ جنات میں سے ہے و فی الترمذی قال عبد اللہ بن مبارک انما یکرہ من قتل الحیات الحیۃ التی تکون دقیقۃ کانھا فضۃ و لا تلتوی فی مشیۃ (اس سانپ کو مارڈالنا جو مکروہ ہے جو باریک ہے جو دیکھنے میں چاندی کی طرح ہے اور بل کھاتے ہوئے نہیں چلتا) اور اسی طرح وہ سانپ جو مدینہ کے گھروں میں رہتے ہیں بے انذار وتحذیر کے نہ قتل کئے جائیں مگر ''ذوا لطفیتین'' کہ اس کی پیٹھ پر دو خط سپید ہوتے ہیں اور ''ابتر'' کہ ایک قسم ہے سانپ کی، کبود رنگ کوتاہ دم اور ان دونوں قسم کے سانپوں کا خاصہ ہے کہ جن کی آنکھ پر ان کی نگاہ پڑے، اندھا ہو جائے۔ زن حاملہ اگر انہیں دیکھ لے، حمل ساقط ہو کہ اس طرح کے سانپ اگر مدینہ کے گھروں میں بھی رہتے ہوں تو ان کا مارنا بے انذار کے جائز ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## ترکہ کا حرام مال اولاد کے لئے حلال ہے یا نہیں؟

**سوال:** باپ نے سود وغیرہ حرام مال چھوڑ کر انتقال کیا، اب وہ مال لڑکے کے واسطے حلال ہوگا یا نہیں۔ لڑکا حرام خوری میں نا راض تھا۔

**الجواب:** جس جس شخص کی نسبت معلوم ہو کہ فلاں سے اتنا مال سود، یا رشوت یا غصب یا چوری میں اس کے باپ نے لیا تھا، اس پر فرض ہے کہ ترکہ سے اتنا اتنا مال ان لوگوں یا ان کے وارثوں کو واپس دے۔ اگرچہ وہ مال بعینہ جدا نہ معلوم ہو۔ جو ان ناجائز طریقوں سے لیا۔ اور جس مال کی نسبت بعینہ معلوم ہو کہ یہ خاص وہی مالِ حرام ہے، تو فرض ہے کہ اسے مالِ غیر وغصب سمجھے، اگرچہ وہ لوگ معلوم نہ ہوں جن سے لیا تھا پھر بحالتِ علم ان مستحقوں یا ان کے وارثوں کو دے۔ ورنہ ان کی نیت سے فقراء پر تصدق کرے اور اگر اجمالاً صرف اتنا معلوم ہو کہ ترکہ میں مال حرام بھی ملا ہے مگر نہ مال متمیز نہ مستحق معلوم تو دیانۃً افضل احتراز اور حکمِ جواز۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**



- سعی بجالانا: کوشش کرنا
- عشر: یعنی کھیت کی پیداوار پر جسے خود سے سینچا ہو، دسواں حصہ نکالنا

# بعد وفات والدین کے حقوق اولاد پر کیا ہیں؟

سوال: ما قولکم رحمکم الله تعالیٰ اندریں مسئلہ (اللہ تعالیٰ آپ لوگوں پر رحم فرمائے، اس مسئلہ میں آپ کا کیا فرمانا ہے) کہ وفات کے بعد والدین کے اولاد پر کیا حقوق ہیں۔ **بینوا بالکتاب، توجروا بالثواب**

الجواب:

(۱) سب سے پہلا حق بعد موت، ان کے جنازے کی تجہیز، غسل وکفن ونماز ودفن ہے۔ اور ان کاموں میں سنن ومستحباب کی رعایت، جس سے ان کے لئے ہر خوبی وبرکت ورحمت ووسعت کی امید ہو۔

(۲) ان کے لئے دعاء واستغفار ہمیشہ کرتے رہنا اس سے کبھی غفلت نہ کرنا۔

(۳) صدقہ وخیرات واعمال صالحات کا ثواب انہیں پہنچاتے رہنا، حسب طاقت اس میں کمی نہ کرنا۔ اپنی نماز کے ساتھ ان کے لئے بھی نماز پڑھنا۔ اپنے روزوں کے ساتھ ان کے واسطے بھی روزے رکھنا بلکہ جو نیک کام کرے سب کا ثواب انہیں اور سب مسلمانوں کو بخش دینا کہ ان سب کو ثواب پہنچ جائے گا اور اس کے ثواب میں کمی نہ ہوگی، بلکہ بہت ترقیاں پائے گا۔

(۴) ان پر کوئی قرض کسی کا ہو، تو اس کی ادا میں حد درجہ کی جلدی وکوشش کرنا اور اپنے مال سے ان کا قرض ادا ہونے کو دونوں جہاں کی سعادت سمجھنا، آپ قدرت نہ ہو تو اور عزیزوں، قریبوں پھر باقی اہل خیر سے اس کی ادا میں امداد لینا

(۵) ان پر کوئی فرض رہ گیا تو بقدر قدرت اس کی ادا میں سعی بجالانا۔ حج نہ کیا ہو تو خود ان کی طرف سے حج کرنا یا حج بدل کرانا۔ زکوٰۃ یا عشر کا مطالبہ ان سے رہا، تو اسے ادا کرنا۔ نماز یا روزہ باقی ہو، تو اس کا کفارہ دینا۔ وعلیٰ ھذا القیاس ہر طرح ان کی برأتِ ذمہ میں جدو جہد کرنا

(۶) انہوں نے جو وصیت جائزہ شرعیہ کی ہو حتی الامکان اس کے نفاذ میں سعی کرنا، اگرچہ شرعاً اپنے اوپر لازم نہ ہو، اگرچہ اپنے پر بار ہو۔ مثلاً وہ نصف جائداد کی وصیت اپنے کسی عزیز غیر وارث یا اجنبی محض کیلئے کر گئے، تو شرعاً تہائی مال سے زیادہ میں بے اجازت وارثان نافذ نہیں مگر اولاد کو مناسب ہے کہ ان کی وصیت ماننے اور ان کی خوشی پوری کرنے کو اپنی خواہش پر مقدم جانے۔

| | |
|---|---|
| ● حرج شرعی | شرعی مجبوری |
| ● مدام تر | ہمیشہ |
| ● نکوئی | بھلائی، نیکی |



(۷) ان کی قسم بعد مرگ بھی سچی ہی رکھنا۔ مثلاً ماں یا باپ نے قسم کھائی تھی کہ میرا بیٹا فلاں جگہ نہ جائے گا یا فلاں سے نہ ملے گا یا فلاں کام کرے گا، تو ان کے بعد یہ خیال نہ کرنا کہ اب وہ تو ہیں نہیں، ان کی قسم کا کیا خیال—نہیں، بلکہ اس کا ویسا ہی پابند رہنا، جیسا ان کی حیات میں رکھا، جب تک کوئی حرج شرعی مانع نہ ہو اور کچھ قسم ہی پر موقوف نہیں، ہر طرح امور جائزہ میں بعد مرگ بھی ان کی مرضی کا پابند رہنا۔

(۸) ہر جمعہ کو ان کی زیارت قبر کیلئے جانا، وہاں یٰسین شریف، ایسی آواز سے کہ وہ سنیں، پڑھنا۔ اور اس کا ثواب ان کی روح کو پہنچانا۔ راہ میں جب کبھی ان کی قبر آئے، بے سلام وفاتحہ نہ گزرنا۔

(۹) ان کے رشتہ داروں کے ساتھ عمر بھر نیک سلوک کئے جانا۔

(۱۰) ان کے دوستوں سے دوستی نبھانا، ہمیشہ ان کا اعزاز واکرام رکھنا۔

(۱۱) کبھی کسی کے ماں باپ کو برا کہہ کر جواب میں انہیں برا نہ کہلوانا۔

(۱۲) سب میں سخت تر و عام تر و مدام تر یہ حق ہے کہ کبھی کوئی گناہ کر کے انہیں قبر میں رنج نہ پہنچانا۔ (کیوں کہ) اس کے سب اعمال کی خبر ماں باپ کو پہنچتی ہے۔ نیکیاں دیکھتے ہیں، تو خوش ہوتے ہیں۔ ان کا چہرا فرحت سے چمکتا اور دمکتا رہتا ہے اور گناہ دیکھتے ہیں تو رنجیدہ ہوتے ہیں اور ان کے قلب پر صدمہ ہوتا ہے۔ ماں باپ کا یہ حق نہیں کہ قبر میں بھی انہیں رنج پہنچائے۔ وہ اللہ غفور الرحیم، عزیز، کریم، **جل جلالہ** صدقہ، اپنے حبیب رؤف ورحیم **علیہ وعلی اٰلہ افضل الصلاۃ والتسلیم** کا ہم سب مسلمانوں کو نیکیوں کی توفیق دے۔ گناہوں سے بچائے۔ ہمارے اکابر کی قبروں میں نور وسرور پہنچائے، کہ وہ قادر ہے اور ہم عاجز— وہ غنی ہے ہم محتاج۔ وحسبنا اللہ و نعم الو کیل نعم المولی ونعم النصیر ولاحولا ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالی علی الشفیع الرفیع العفو الکریم الرؤف الرحیم سیدنا محمد واٰلہ واصحابہ اجمعین آمین والحمد للہ رب العلمین۔

اب وہ حدیثیں جن سے فقیر نے یہ حقوق استخراج کئے، ان میں سے بعض بقدر کفایت ذکر کروں۔

حدیث (۱) کہ ایک انصاری **رضی اللہ تعالی عنہ** نے خدمت اقدس حضور پر نور سید عالم ﷺ میں حاضر ہو کر عرض کی، یا رسول اللہ! ماں باپ کے انتقال کے بعد کوئی طریقہ ان کے ساتھ نکوئی کا باقی ہے، جسے میں بجالاؤں؟ فرمایا نعم

● بزرگ داشت    خدمت گزاری، مہمان داری



اربعة الصلاة علیهما والاستغفار بهما و انفاذ عهدهما من بعدهما و اکرام صدیقهما و صلة الرحم التی لا رحم لك الا من قبلها فهذا الذی بقی من برهما بعد موتهما ہاں چار باتیں ہیں، ان پر نماز، ان کے لئے دعاء مغفرت، ان کی وصیت نافذ کرنا اور ان کے دوستوں کی بزرگ داشت اور جو رشتہ صرف انہیں کی جانب سے ہو نیک برتاؤ سے انہیں قائم رکھنا، یہ وہ نکوئی ہے کے ان کے موت کے بعد ان ساتھ کرنی باقی ہے (چیک کرنا ہے)

## کسی ولی کی قبر کو بوسہ دینا کیسا؟

سوال: ہمارے سنی حنفی علماء کثرهم الله تعالی و ابقاهم الی یوم الجزاء اس میں کیا فرماتے ہیں کہ خالد نے زید سے سوال کیا کہ کسی ولی کی قبر شریف کو بوسہ دینا جائز ہے یا نہیں؟ زید نے جواب دیا، اس میں علماء کا اختلاف ہے بعضے ناجائز فرماتے ہیں اور بعضے جائز کہتے ہیں۔ لیکن جواز ان کا قولاً وفعلاً بہت سے اکابر سے منقول ہے۔ "مطالب المومنین" میں ہے۔ بسند جید وارد ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ تعالی عنہ جب شام سے مزار اقدس کی زیارت کے لئے حاضر ہوئے تو روتے تھے اور اپنے چہرہ مبارک کو لٹاتے، یعنی مزار اقدس سے ملتے تھے اور مسند امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ میں ہے کہ ایک روز مروان نے ایک شخص کو مزار اقدس پر منہ رکھے ہوئے دیکھا تو کہا کہ اے شخص! تو جانتا ہے کہ کیا کرتا ہے؟ پھر نزدیک آکر دیکھا تو ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالی عنہ تھے۔ "خلاصۃ الوفا" میں ہے کہ حضرت امام حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے صاحب زادے فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے باپ سے پوچھا کہ اگر کوئی شخص تبرکا منبر شریف کو بوسہ دے اور ہاتھ لگائے مزار اقدس کے ساتھ بھی ثواب کی امید پر ایسا ہی کرے تو فرمایا "کوئی حرج نہیں ہے" اور فتاوی عالم گیری میں ہے لا باس بتقبیل قبر والدیه اور عینی وشرح بخاری میں ہے ان تقبیل الا ما کن الشریفة علی قصد التبرك و کذالك تقبیل ایدی الصالحین و ارجلهم فهو حسن محمود باعتبار القصد والنیة اور شاہ عبد العزیز صاحب کا اپنے باپ دادا کی قبروں کو بوسہ دینا "بوارق محمدیہ" میں منقول ہے۔ باقی رہا عدم جواز سو بعضے اس کی علت اس کا عادت نصاریٰ سے ہونا بتاتے ہیں اور بعضے اس کا مسنون ہونا فرماتے ہیں۔



- حکم شبہ: شبہ کا حکم
- شنبہ: سنیچر
- کتب فقہ: فقہی کتابیں
- مصرح: صراحت کے ساتھ
- لمس و تقبیل: چھونا اور بوسہ دینا
- داعی و مانع کے درمیان دائر: یعنی بوسہ کی طرف بلانے اور اس کام سے روکنے کے درمیان دائر ہے
- احوط: زیادہ احتیاط
- تقبیل: بوسہ دینا
- جدار مزار انور: حضور ﷺ کے مزار پاک کی دیوار

تو پہلی (صورت) میں تو یہ ہے کہ یہ مسئلہ شرعی ہے۔ جب ہمارے اور غیر کے درمیان کسی امر میں کچھ فرق ہو گیا تو حکمِ تشبہ باطل ہوتا ہے۔ تنہا عاشورے کا روزہ نیز روز شنبہ کے روزے کا مکروہ ہونا اور نویں یا گیارہویں اور جمعہ یا یکشنبہ کا ملا دینے سے بلا کراہت جائز ہونا، اسی طرح اہل مصیبت کے لوگوں کی تعزیت کے لئے آنے کی غرض سے گھر کے دروازے پر بیٹھنے کا مکروہ ہونا اور گھر کے اندر بیٹھنے کا بلا کراہت جائز ہونا کتب فقہ میں مصرح ہے۔ بس کسی ولی کے مزار شریف کو صرف بوسہ دے کے چلا آنا بعلت مذکورہ مکروہ ہوگا اور جب سلام بھی عرض کیا اور بوسہ بھی دیا اور آنکھوں سے بھی لگایا اور فاتحہ بھی پڑھی تو بلا کراہت جائز ہوگا۔

اور دوسری صورت میں یہ کہ کسی امر کے غیر مسنون ہونے کو اس کا حرام یا مکروہ ہونا، لازم نہیں۔ دیکھیئے مثلاً نماز کی نیت کے ساتھ تلفظ باوجودے کہ (علی ما قال الشرنبلالی فی حاشیہ علی الدرر الغرور جیسا کہ علامہ شرنبلانی نے "درر" اور "غرر" کے حاشیہ میں فرمایا) نہ حضور سے، نہ صحابہ کرام سے، نہ تابعین سے، نہ ائمہ اربعہ سے ــــ کسی سے منقول نہیں، مگر فقہاء اس کو مستحب فرماتے ہیں۔ پس زید کا یہ جواب صحیح ہے یا نہیں۔

الجواب: فی الواقع بوسہ قبر میں علماء کا اختلاف ہے اور تحقیق یہ ہے کہ وہ ایک امر ہے دو چیزوں، داعی و مانع کے درمیان دائر۔ داعی محبت ہے اور مانع ادب۔ تو جسے غلبہ محبت ہو، اس سے مواخذہ نہیں کہ اکابر صحابہ رضی اللہ تعالی عنہم سے ثابت ہے اور عوام کے لئے منع ہی احوط ہے۔ ہمارے علماء تصریح فرماتے ہیں کہ مزار اکابر سے کم از کم چار ہاتھ کے فاصلے سے کھڑا ہو، پھر تقبیل کی کیا سبیل ــــ عالم مدینہ علامہ سید نور الدین سمہودی قدس اللہ سرہ "خلاصۃ الوفا شریف" میں جدار مزار انور کے لمس و تقبیل وطواف سے ممانعت کے اقوال نقل کر کے فرماتے ہیں۔ احمد بن حنبل کے صاحبزادے فرماتے ہیں میں نے باپ سے پوچھا کہ کوئی شخص رسول اللہ ﷺ کے منبر کو چھوئے اور بوسہ دے اور ثواب الٰہی کی امید پر ایسا ہی قبر شریف کے ساتھ کرے فرمایا اس میں کوئی حرج نہیں۔ امام اجل تقی الملۃ والدین علی بن عبد الکافی سبکی قدس سرہ الملکی "شفاء السقام" پھر سید نور الدین "خلاصۃ الوفا" میں بروایت یحیٰی بن الحسن عن عمر بن خالد عن ابی نباتۃ عن کثیر بن یزید عن المطلب بن عبد اللہ بن حنطب، ذکر فرماتے ہیں کہ مروان نے ایک صاحب کو دیکھا کہ مزار اعطر سید اطہر ﷺ سے لپٹے ہوئے ہیں۔ قبر شریف پر اپنا منھ رکھتے ہیں۔ مروان نے ان کی گردن پکڑ کر کہا جانتے ہو، یہ تم کیا کر رہے ہو۔ انہوں نے اس کی طرف منھ کیا اور فرمایا "ہاں میں سنگ دل کے پاس نہ آیا،



- مزار اعطر — خوشبو دار مزار
- شد الرحال — سفر کرنا
- اذن — اجازت
- تحمل — برداشت کرنا
- استغراق — ڈوب جانا

میں تو رسول اللہ ﷺ کے حضور حاضر ہوا ہوں۔ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا" دین پر نہ رو، جب اس کا والی اس کا اہل ہو۔ ہاں دین پر رو، جب نا اہل اس کا والی ہو"۔ سید قدس سرہ فرماتے ہیں رواہ احمد بسند حسن یعنی امام احمد نے یہ حدیث بسند حسن روایت فرمائی۔ نیز فرماتے ہیں۔ ابن عساکر نے بسند صحیح ابو داؤد رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا کہ" بلال رضی اللہ تعالی عنہ شام کو چلے گئے تھے۔ ایک رات خواب میں دیکھا کہ حضور اقدس ﷺ ان سے فرماتے ہیں" یہ کیا جفا ہے کیا وہ وقت نہ آیا کہ تو ہماری زیارت کو حاضر ہو" حضرت بلال رضی اللہ عنہ غمگین اور ڈرتے ہوئے جاگے اور بقصد زیارت اقدس سوار ہوئے، مزار انور پر حاضر ہو کر رونا شروع کیا اور اپنا منہ قبر شریف پر ملتے تھے۔

امام حافظ عبد الغنی وغیرہ اکابر فرماتے ہیں" زیارت اقدس کے لئے شد الرحال کرنے میں ہم فقط خواب پر اعتماد نہیں کرتے بلکہ اس پر کہ بلال رضی اللہ عنہ نے یہ کیا اور صحابہ رضی اللہ عنہم بکثرت موجود تھے۔ انہیں معلوم ہوا، اور کسی نے اس پر انکار نہ فرمایا۔ عالم مدینہ فرماتے ہیں" خطیب بن حملہ نے ذکر کیا کہ بلال رضی اللہ عنہ نے قبر انور پر اپنے دونوں رخسار رکھے اور ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما اپنا داہنا ہاتھ اس پر رکھتے" پھر کہا شک نہیں کہ محبت میں استغراق اس میں اذن پر باعث ہوتا ہے اور اس سے مقصود تعظیم ہے اور لوگوں کے مرتبے مختلف ہیں، جیسے زندگی میں ـــــ تو کوئی بے اختیارانہ اس کی طرف سبقت کرتا ہے اور کسی میں تحمل ہے، وہ پیچھے رہتا ہے۔

ابن ابی الصیف اور امام محب الطبری سے نقل کیا کہ مزارات اولیاء کو بوسہ دینا جائز ہے اور اسماعیل تیمی سے نقل کیا کہ" ابن المنکدر تابعی کو ایک مرض لاحق ہوا کہ کلام دشوار ہو جاتا۔ وہ کھڑے ہوتے اور اپنا رخسار قبر انور سید اطہر ﷺ پر رکھتے، کسی نے اس پر اعتراض کیا فرمایا" میں نبی ﷺ کے مزار اقدس سے شفا حاصل کرتا ہوں" علامہ شیخ عبد القادر فاکہی مکی رحمۃ اللہ علیہ کتاب مستطاب" حسن التوسل فی زیارت افضل الرسل" میں فرماتے ہیں" خلوت میں جہاں اس کا اندیشہ نہ ہو کہ کسی جاہل کا وہم اس کے سبب کسی ناجائز شرعی کی طرف جائے گا، ایسے وقت، بارگاہ اقدس کی مٹی اور آستانے پر اپنا منہ، رخسار اور داڑھی رگڑنا مستحب و مستحسن ہے۔ جس میں کوئی حرج معلوم نہیں۔ مگر اس کے لئے جس کی نیت اچھی ہو اور افراط شوق اور غلبہ محبت اسے اس پر باعث ہو۔ پھر فرماتے ہیں" علاوہ بریں میں تجھے یہاں ایک ایسا تحفہ دیتا ہوں جس کے معنی تجھ پر ظاہر ہو جائے وہ یہ کہ امام اجل تقی الملت والدین سبکی"



| | |
|---|---|
| ● افراط شوق | شوق کی زیادتی |
| ● حطیم شریف | خانہ کعبہ شریف کا حصہ جسے دیوار سے گھیر دیا گیا ہے |
| ● شورش | اختلاف و ہنگامہ |
| ● طنبورہ | ایک قسم کا باجا |
| ● مردنگ | ایک قسم کی ڈھولک جو طبلہ کی طرح ایک طرف سے بجائی جاتی ہے |
| ● بیلا | ایک قسم کا باجا جو سارنگی کی طرح ہوتا ہے |

دارالحدیث" کے اس بچھونے پر جس پر امام نوی قدس سرہ اللہ العزیز قدم مبارک رکھتے تھے۔ ان کے قدم کی برکت لینے اور ان کی زیارت و تعظیم کے شہرہ دینے کو اپنا چہرا اس پر ملا کرتے تھے، جیسا کہ خود فرماتے ہیں "دار الحدیث میں ایک لطیف معنی ہے جسکے ظاہر کرنے کا مجھے عشق ہے کہ شاید میرا چہرا پہنچ جائے۔ اور اس جگہ پر جس کو قدم نوری نے چھوا تھا اور ہمارے شیخ تاج العارفین امام سنت خاتمۃ المجتہدین، آستانہ بیت الحرم میں حطیم شریف پر جہاں سیدنا اسمٰعیل علیہ الصلاۃ والسلام کا مزار کریم ہے، اپنا چہرا اور داڑھی ملا کرتے تھے۔

بالجملہ یہ کوئی امر ایسا نہیں جس پر انکار واجب ہو، جب کہ اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم اور اجل ائمہ رحمہ اللہ تعالی سے ثابت ہے تو اس پر شورش کی کوئی وجہ نہیں، اگر چہ ہمارے نزدیک عوام کو اس سے بچنے ہی میں احتیاط ہے۔ امام علامہ عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی "حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ" میں فرماتے ہیں المسئلة متی امکن تخریجها علی قول من الاقوال فی مذهبنا او مذهب غیرنا فلیست بمنکر یجب انکاره والنهی عنه انما المنکر ماوقع الاجماع علی حرمته والنهی عنه واللہ تعالی اعلم۔

## بے عمل پیر کی اقتدا میں نماز!

سوال: ایک پیر مرید کرتا ہے اس طریقہ پر کہ اول ڈھول اور طنبورہ اور مردنگ اور سارنگی اور ستار اور بیلہ اور تالی بجانا اور گیت گانا اور ناچنا شروع کرتا ہے تو پھر بے ہوش ہوتا ہے اور گانا اور بجانا ایسی زور سے کرتا ہے کہ ایک میل سے سنا جاتا ہے اور اس پیر کے نزدیک جب سب مرید آتے ہیں، اول سجدہ کرتے ہیں یا پھر قدم چومتے ہے تو اس شرط میں اس ملک کے عالم منع کرتے ہیں اور وہ پیر یہ جواب دیتے ہیں کہ پیر کو سجدہ کرنا قرآن میں جائز ہے۔ سورہ یوسف کی اس آیت میں ورفع ابویه علی العرش وخر وا له سجدا اور وہ پیر یا کہ وہ مرید امامت کریں تو ان کے پیچھے اقتدا کرنے سے نماز درست ہوگی یا نہیں۔

الجواب: مزامیر ناجائز ہے اور سجدہ غیر خدا کو حرام قطعی ہے اور قرآن عظیم کی طرف اس کے جواز کی نسبت کرنا افترا ہے۔ قرآن عظیم نے اگلی شریعت والوں کا واقعہ ذکر فرمایا ہے۔ ان کی شریعت میں سجدہ تحیۃ حلال تھا، ہماری شریعت نے حرام فرمادیا۔ تو اب اس سے سند لانا ایسا ہے، جیسے کوئی شراب کو حلال بتائے کہ اگلی شریعتوں میں جہاں تک نشہ نہ دے



● سجدہ تحیۃ          سجدہ تعظیمی

حلال تھی۔ بلکہ شریعتِ سیدنا آدم علیہ الصلاۃ والسلام میں سگی بہن سے نکاح جائز تھا۔ اب اس کی سند لا کر جو حلال بتائے کافر ہو جائے گا۔ ایسے پیر اور ایسے مریدوں کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے کہ پڑھنا گناہ ہے اور پڑھی ہو تو پھیرنا واجب ہے اور انہیں امام بنانا ناجائز۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## سلام کرنے کے اسلامی آداب کیا ہیں؟

سوال: کیا فرماتے علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسلمان نے دوسرے سے السلام علیکم کہا۔ دوسرے نے بھی جواب میں السلام علیکم ہی کہا۔ دیگر یہ کہ سلام کے جواب میں آداب، بندگی، تسلیمات، وغیرہ وغیرہ کہے۔ ایسی صورت میں اول السلام علیکم کہنے والا خاموش رہے، یا کیا کہے اور سلام کا جواب مسنون طریقہ سے جس نے نہیں دیا ہے، وہ کس کا مرتکب ہوا۔

(۲) دوسرے یہ کہ بہتر اور آسان طریقہ اس کے جواب کا کیا ہے، کس قدر الفاظ کہنا چاہئے۔

(۳) تیسرے یہ کہ ایک مقام پر چند یا ایک شخص بیٹھا ہو اور کوئی شخص آئے اور بعد سلام علیکم کرنے کے اور کوئی بات چیت کر کے فوراً چلا جائے، قیام نہ کرے۔ ایسی صورت میں شخص مذکور کو جاتے وقت پھر سلام علیکم کہنا چاہئے یا نہیں۔

(۴) چوتھا یہ کہ ان لوگوں کو جن سے دوسرے دن یا روزمرہ بلکہ کبھی ایک سن میں چند بار بھی ملنے کا اتفاق پڑتا ہو، ان کو بعد سلام اور جواب سلام کے (اگر چہ دوسرا شخص اپنے ضروری کام میں مصروف ہو،) مصافحہ کرنا بھی امر ضروری ہے؟ دیگر یہ کہ مصافحہ کون کون سے موقعوں پر کرنا ضروری ہے اور مصافحہ فرض ہے یا واجب یا سنت۔

(۵) پانچویں یہ کہ اگر کوئی مسلمان اگر چہ وہ خود گنہگار ہو، اور اپنے آپ کو گنہگار جانتا بھی ہو، لیکن اپنے مسلمان بھائی کی حالت، خلاف طریقہ اور برتاؤ دیکھ کر اور باوجود نصیحت اور ہدایت کر سکنے کے، نہ کرے، تو اس مسلمان مذکور کی بابت کیا حکم ہے۔ دیگر یہ کہ اگر شخص مذکور کسی وجہ خاص یعنی دوسرے کی خفگی وغیرہ کے باعث کچھ نہ کہے، مگر خود غمگین ہو اور افسوس کرے اور اس کے حق میں دعائے خیر کرے، تو شخص مذکور کچھ اجر پانے کا مستحق ہے یا نہیں۔

(۶) چھٹی یہ کہ منافقانہ طریقہ سے ملنا اور سلام کرنا کیسا ہے، چاہئے یا نہیں۔

الجواب: السلام علیکم کے جواب میں السلام علیکم کہنے سے جواب ادا ہو جائے گا، اگر چہ سنت یہ ہے کہ

● خفگی ناراضگی
● اعادہ لوٹانا



وعلیکم السلام کہے۔ آداب، تسلیمات، بندگی، کہنا ایک مہمل بات ہے اور خلاف سنت ہے اس کا جواب کچھ ضروری نہیں۔ وہاں مصلحت پر نظر کرے، اگر صورت یہ ہے کہ اس کے جواب نہ دینے سے وہ متنبہ ہوگا اور آئندہ خلاف سنت سے باز رہے گا۔ تو کچھ جواب نہ دے اور اگر وہ دنیا کے اعتبار سے بڑا شخص ہے اور اسے جواب نہ دینے میں ضرر وایذا کا اندیشہ ہے، تو ویسا ہی کوئی مہمل جواب دے دے۔ اسی طرح اگر اسے جواب نہ دینے سے کینہ پیدا ہوگا یا اپنی ناواقفی کے باعث اس کی دل شکنی ہوگی، جب بھی جواب دینا اولیٰ ہے اور سلام جب مسنون طریقہ سے کیا گیا ہو اور سلام کرنے والا سنی مسلمان صحیح العقیدہ ہو تو جواب دینا واجب ہے اور اس کا ترک، گناہ ——— مگر اجنبی جوان عورت اگر سلام کرے، تو دل میں جواب دینا چاہئے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۲) کم از کم **السلام علیکم** اور اس سے بہتر **ورحمۃ اللہ** ملانا اور سب سے بہتر **وبرکاتہ** شامل کرنا اور اس پر زیادت نہیں۔ پھر سلام کرنے والے نے جتنے الفاظ میں سلام کیا ہے۔ جواب میں اتنے کا اعادہ تو ضرور ہے اور افضل یہ ہے کہ جواب میں زیادہ کہے اس نے **السلام علیکم** کہا، تو یہ **وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ** کہے۔ اور اگر اس نے **السلام علیکم ورحمۃ اللہ** کہا تو یہ **وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ** کہے اور اگر اس نے **وبرکاتہ** تک کہا، تو یہ بھی اتنا ہی کہے کہ اس سے زیادت نہیں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۳) جاتے وقت پھر کہے لیست الاولیٰ باحق من الأخرۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۴) مصافحہ سنت ہے اور اس کا وقت ابتدائے ملاقات ہے۔ خواہ ابتدائے حقیقی ہو، جیسے کوئی شخص ابھی آیا۔ یا حکمی ہو جیسے کوئی بدمذہب آیا اور بیٹھا اور گفتگو کرتا رہا اور ہدایت پائی اور سنّی ہوا، تو جتنے حاضرین اہل سنت ہیں، ان سب کو اس سے مصافحہ چاہئے، جیسا کہ امیر المؤمنین مولیٰ علی **کرم اللہ وجہہ الکریم** نے اس کا حکم دیا۔ نماز کے بعد بھی مصافحہ اسی ابتدائے حکمی میں داخل ہے کہ نمازی نماز میں دوسرے عالم میں ہوتا ہے۔ لہٰذا جو خارج نماز، آیتِ سجدہ کی تلاوت کرے، اس کے سننے سے نمازی پر سجدہ واجب نہیں اور نمازی تلاوت کرے تو جو نماز سے باہر ہے، اس پر واجب نہیں۔ اسی لئے شریعت مطہرہ میں ختم نماز میں ایک دوسرے پر سلام رکھا ——— دن میں اگر کئی بار ملنا ہو، تو ہر بار مصافحہ کرنا چاہئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

● اتباع شرع — شرعی احکام کی پیروی
● بقدر قدرت — طاقت کے مطابق



(۵) احکام الٰہیہ بجالانا اور گناہ سے خود بچنا، ہر شخص پر فرض ہے۔ اور دوسرے کو اتباع شرع کا حکم دینا اور گناہ سے بقدر قدرت منع کرنا، ہر اہل پر فرض ہے۔ آپ گناہ کرنے کے سبب دوسرے کو نہ منع کرنا دوسرا گناہ ہے۔ ہاں اگر منع کرنے سبب فتنہ وفساد، وحشت ونفرت کا ظن غالب ہو، تو سکوت کی اجازت ہے اور اس کے ساتھ دل میں غمگین ہونا اور مسلمان بھائی کے لئے دعا کرنا، یہ ایمان کی علامت ہے اس پر ثواب پائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(٦) بلاضرورت ومجبوریٔ شرعی، حرام ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## خضاب لگانا، اور داڑھی کتروانا!

سوال:

(۱) زید کا قول ہے کہ خضاب مہندی میں ملا کر لگانا جائز ہے۔

(۲) زید کا قول ہے کہ قرآن شریف سے ثابت ہے کہ وقت جہاد داڑھی کتروانا چاہئے۔

الجواب:

(۱) مہندی میں اتنا نیل ملانا جس سے رنگ سیاہ آئے، حرام ہے۔ قیامت کے دن ان کے منھ کالے کئے جائیں گے۔ حدیث پاک میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں، جو سیاہ خضاب استعمال کرے، قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس کا منھ سیاہ کرے گا۔ ہاں مہندی میں اتنا نیل ملانا، جس سے رنگ سرخ ہی رہے، مگر اس میں ذرا پختگی آجائے۔ یہ جائز ہے۔ وھو المراد بالماثور وبما ھو فی خانیۃ وغیرھا مذکور۔

(۲) زید محض جھوٹا ہے۔ قرآن مجید پر افترا کرتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## داڑھی کی شرعی مقدار کیا ہے؟

سوال:

(۱) داڑھی کا طول ایک مشت ودو انگشت ہے۔ یا کم۔ یا کس قدر، کہ جس سے کم رکھنے میں گنہگار ہوگا

(۲) اور مونڈوانا، کتروانا ایک ہی بات ہے، یا قینچی سے چاہے جس قدر کتروا کر چھوٹا کردے۔ اس میں حرج ہے یا نہیں

| | |
|---|---|
| ● طول | لمبائی |
| ● مشت ودو انگشت | ایک مٹھی دو انگل |



ہے۔

(۳) تیسرے یہ کہنا کہ عرب شریف اسلام کا گھر ہے۔ وہاں کے لوگ داڑھی کترواکر چھوٹا کرلیتے ہیں۔ اگراور کوئی شخص داڑھی کتروائے، تو کیا مضائقہ ہے۔ ایسا کہنے والے شخص کی نسبت کیا حکم ہے؟

(۴) چوتھے یہ کہ لبوں کے بال بڑھے ہوئے شخص کا جھوٹا پانی وغیرہ پینا کیسا ہے۔

(۵) پانچویں یہ کہ ایسے لوگوں کی نسبت یعنی داڑھی منڈوانے والے، کترنے والے، لبوں کے بال بڑھانے والے، کس خطا کے مرتکب ہیں۔ چھٹے یہ کہ مثل داڑھی کے مقدار کے، لبوں کے بال کس قدر ہوں؟ اگر کوئی شخص لبوں کے بال مونڈوائے یا بہت باریک کرے تو کیا قباحت ہے؟

الجواب:

(۲) داڑھی کا طول ایک مشت یعنی ٹھوڑی سے نیچے چار انگل چاہئے۔ اس سے کم کرانا حرام ہے۔ قینچی سے کترے، خواہ استرے سے لے، سب یکساں ہے۔ ہاں ٹھوڑی کترنے سے، سب منڈا دینا سخت وخبیث تر ہے کہ حرام حرام میں فرق ہوتا ہے۔ افیون، بھنگ، چرس، شراب سب حرام ہیں، مگر شراب سب میں بدتر ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۳) شریعت پر کسی کا قول وفعل حجت نہیں۔ اللہ ورسول سب پر حاکم ہیں۔ اللہ ورسول پر کوئی حاکم نہیں۔ یہ فعل وہاں کے جاہلوں کا ہے اور جاہلوں کا فعل سند نہیں ہوسکتا، کہیں کے ہوں۔ ایسا کہنے والا اگر جاہل ہے، اسے سمجھا دیا جائے اور اگر ذی علم ہوکر ایسا کہتا ہے یا سمجھانے کے بعد بھی نہ مانے، اصرار کئے جائے، وہ سخت فاسق وگمراہ ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۴) اگر اسے وضو نہ تھا، اس حالت میں اس نے پانی پیا اور لبوں کے بال پانی کو لگے، تو پانی مستعمل ہوگیا۔ مستعمل پانی کا پینا ہمارے امام رضی اللہ تعالی عنہ کے اصل مذہب میں حرام ہے۔ ان کے نزدیک وہ پانی ناپاک ہوگیا۔ خود اس نے جو پیا، ناپاک پیا۔ اور اب جو پیئے گا۔ ناپاک پیئے گا۔ اور مذہب مفتیٰ بہ پر مستعمل پانی کا پینا مکروہ ہے۔ اس نے جو پیا، مکروہ پیا۔ اور اب جو بچا ہوا پیئے گا، مکروہ پیئے گا۔ ہاں! اگر اسے وضو تھا یا منہ دھلا تھا، تو شرعاً حرج نہیں۔ اگرچہ اس کے مونچھوں کا دھون پینے سے قلب کراہت کرے گا۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۵) حد شرع سے کم داڑھی رکھنا، یا حد شرع سے زیادہ مونچھیں رکھنا، سب خلافِ شرع اور مجوسیوں کی سنت اور نصرانیوں

● مذہب مفتیٰ بہ یعنی جس قول پہ فتویٰ دیا جائے



کی عادت ہے۔ آدمی اس سے گنہگار رہتا ہے اور اس کی عادت رکھنے سے فاسق ہوجاتا ہے۔ **واللّٰہ تعالٰی اعلم۔**

(۲) لبوں کی نسبت یہ حکم ہے کہ لبیں پست کرو کہ نہ ہونے کے قریب ہوں البتہ منڈانا نہ چاہئے۔ اس میں علماء کو اختلاف ہے۔ **واللّٰہ تعالٰی اعلم**

## سجدۂ تعظیمی جائز یا ناجائز، مختلف سجدوں کا حکم، اہل قبلہ کی تکفیر کا مسئلہ!

سوال:

(۱) زید اپنے پیر کی تصویر کو نہایت احترام سے رکھتا ہے، بوسہ دیتا ہے، سجدۂ تحیت کرتا ہے۔ لہٰذا تصویر کا رکھنا، تصویر کو بوسہ دینا اور تصویر کو سجدہ تحیت کرنا کیسا ہے؟ ہر ایک کا حکم علٰیحدہ علٰیحدہ نص صریح یا حدیث صحیح یا قول امام سے بحوالہٗ کتب تحریر فرمادیں اور زید ثبوت سجدہ تحیت میں کتاب ''انوار العیون فی اسرار المکنون'' مصنفہ شیخ عبدالقدوس کی یہ عبارت پیش کرتا ہے

**''مریدان حضرت شیخ العالم قدس سرہ پیش حضرت شیخ العالم سر پیش می آوردند و سجدۂ پیش می رفتند و می نشستند و امروز هماں سنت مریدان حضرت شیخ العالم جاری که پیش قبر حضرت شیخ العالم و پیش صاحب سجادہ سر بر زمین می نهند و سجدہ می کنند''**

اس قول کے متعلق کیا حکم ہے اور زید یہ بھی کہتا ہے کہ سجدہ تحیت کے متعلق فقہا میں اختلاف ہے۔

(۲) سجدہ عبادت، سجدہ تعظیم، سجدہ تحیت، سجدہ شکر تقبیل ارض ان سب کی تعریف و فرق معہ حوالہ کتاب تحریر فرمادیں نیز ان میں کون مخصوص ہے، زندہ بزرگوں کے لئے اور کون ہے قبور و تصاویر کے لئے۔

(۳) جو مسلمان نماز پڑھتا ہے قبلہ کی طرف، لیکن تصویر کو سجدہ کرتا ہے۔ اس کو کافر کہنا چاہئے یا نہیں۔ اگر کافر کہا جاوے تو قول امام **لا یکفر اهل القبلة** کی کیا توجیہہ ہے۔ نیز بخاری میں ہے ''حضرت انس سے روایت ہے کہ فرمایا حضور علیہ السلام نے جو ہماری طرف نماز پڑھے، ہمارے قبلہ کی طرف متوجہ ہو، ہمارا ذبیحہ کھائے، وہ مسلمان ہے۔ اس کے لئے اللہ رسول کا ذمہ ہے۔ اس کے ذمہ میں اللہ کا عہد نہ توڑو۔ اس کا کیا مطلب ہے فقط۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● سجدۂ تحیت | تعظیمی سجدہ | ● ہر چہار مذہب | مذہب حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی |
| ● نص صریح | یعنی ظاہری حکم | ● مسئلہ جلیہ واضحہ متفق علیہا | یعنی جس مسئلہ پر سب کا اتفاق ہو |
| ● قول امام | امام اعظم کے قول | ● بروجہ تحیت | تعظیم کے طور پر |
| ● تقبیل ارض | زمین کا بوسہ دینا | ● محی کفر | کفر کا انکار |
| ● بروجہ عبادت | عبادت کے طریقے پر | ● تحریم | حرام کرنا |

الجواب:

(۱) غیر خدا کو سجدہ بلاشبہ حرام ہے۔ پھر اگر بروجہ عبادت ہو تو قطعاً یقیناً اجماعاً کفر ہے اور اگر بروجہ تحیت ہو، تو کفر میں اختلاف ہے۔ اس کے حرام ہونے میں اختلاف نہیں اور حق یہی ہے کہ بے نیت عبادت حرام ہے۔ کبیرہ ہے۔ مگر کفر نہیں۔ زیلعی کی عبارت کا صاف یہی مطلب ہے نفی کفر کرتے ہیں نہ کہ نفی کی حرمت ـــــــ احادیث صحیح اس بارے میں بکثرت وارد ہیں اور کتب ہر چہار مذہب اس کی تحریم پر متفق۔ بعض ملفوظات کہ بعض اولیاء کرام کی طرف بلاسند صحیح متصل منسوب ہوں، ایسے مسئلہ جلیہ واضحہ متفق علیہا کے مقابل ہرگز قابل اسناد نہیں ـــــــ اور بالخصوص سجدہ قبر کے بارے میں وہ حدیث موجود ہے ارأیت لو مررت بقبری اکنت تسجد له فلا تفعل اور تصویر کو سجدہ تو کھلا پھاٹک بت پرستی کا ہے۔ دنیا میں بت پرستی کا آغاز تصاویر کو جانب قبلہ صرف نصب کرنے سے ہوا کما فی **صحیح البخاری وغیرہ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما** نہ کہ سجدہ کہ جانب قبلہ نصب سے ہزارہا درجہ بدتر ـــــــ اور کفر سے ایسا ہی قریب ہے، جیسے آنکھ کی سپیدی سے سیاہی۔ تصویر کی تعظیم مطلقاً حرام ہے۔ بلکہ غیر محل اہانت میں اس کا رکھنا ہی حرام و مانع دخول ملائکہ رحمت ہے۔ نبی ﷺ فرماتے ہیں **لا تدخل الملائکۃ بیتا فیہ کلب و لا صورۃ** یہ سب وساوس ابلیس ہیں۔ مسلمان اگر اس کے ہاتھوں میں نرم ہو، وہ اسے ہلاک کردے گا۔ جلد کھینچے اور عدو مبین سے جدا ہو کر شریعت مطہرہ کی رکاب تھام لے۔ **واللہ یھدی من یشاء الی صراط المستقیم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۲) سجدہ کسی قسم کا، شریعت محمدیہ **علیٰ صاحبہا افضل الصلاۃ والتحیۃ** میں جائز نہیں۔

## حلال وحرام رقم اکٹھی ہو تو خیرات کیسے دی جائے؟

سوال: زید کے پاس کچھ روپیہ تو حلال (کمائی) کا ہے اور کچھ ناجائز (کمائی) کا۔ دونوں روپیہ اکٹھا جمع ہے۔ زید یہ بات بھول گیا ہے کہ اس روپے میں جائز کمائی کا کتنا ہے اور ناجائز کا کتنا۔ اب اگر زید اس روپیہ سے خیرات کرنا چاہے، تو کس طور سے کرے۔



| | |
|---|---|
| غیر محل اہانت | جو توہین کی جگہ نہیں |
| مانع دخول ملائکہ رحمت | رحمت کے فرشتوں کے داخل ہونے کو روکنے والا |
| عدو مبین | بہت بڑا دشمن |
| وساوس ابلیس | ابلیس کے وسوسے |
| تحری | غور و فکر کرنا، تحقیق کرنا |

الجواب: تحری کرے۔زیادہ سے زیادہ جہاں تک ناجائز روپیہ ہو،اسے اصل مالکوں یا وارثوں کو واپس دے۔اگر ان کا پتانہ ہو تو اس قدر کل تصدق کردے۔باقی جتنا روپیہ اس کا رہ گیا ہے،اس کا یہ مختار ہے۔تصدق وغیرہ جس صرف میں چاہے اٹھائے۔**واللہ تعالی اعلم**

## ناپاک روپے سے قرض کی ادائیگی!

سوال: زید نے عمر کو روپیہ قرض دیا۔عمر نے زید کے روپیہ کی ادائیگی ناپاک روپے سے کی۔ایسی حالت میں زید کا روپیہ پاک رہا،یا ناپاک۔

الجواب: ناپاک روپیہ کی دو قسم ہے۔ایک وہ جو اس شخص کی ملک ہی نہیں،جیسے غصب یا رشوت یا چوری کا روپیہ۔یہ روپیہ اسے نہ کوئی اپنے قرض میں لے سکتا ہے،نہ اپنی کسی بیچی ہوئی چیز کی قیمت میں ادا۔اگر لے گا،تو وہ اس کے لئے حرام و ناپاک ہوگا۔جب کہ اسے معلوم ہو کہ دینے والے کے پاس بعینہ یہ روپیہ اس وجہ حرام سے ہے اور اگر دینے والے کے پاس،علاوہ حرام،ہر قسم کا روپیہ ہے اور لینے والے کو معلوم نہیں کہ یہ روپیہ جو کچھ دے رہا ہے،خاص وجہ حرام کا ہے۔تو اسے لینے میں حرج نہیں۔

دوسری قسم وہ کہ اس کی ملک بروجہ خبیث ہے۔جیسے وہ روپیہ کہ کسی عقد فاسد سے حاصل کیا جائے۔یہ بعد قبضہ،ملک ہو جاتا ہے اور دوسرے (شخص) کو اپنے کسی جائز ذریعہ میں لینا روا ہے۔واللہ تعالی اعلم۔

## راستہ چلتے ہوئے قرآن پڑھنا کیسا ہے؟

سوال: رستے میں چلتے ہوئے قرآن مجید پڑھتے جانا جائز ہے یا نہیں۔رستے میں نجس مکان بھی آتے ہیں جن کی بدبو سے چلنا بھی مشکل ہوتا ہے۔

الجواب: رستے میں قرآن شریف کی تلاوت دو شرط سے جائز ہے۔ایک یہ کہ وہاں کوئی نجاست نہ ہو۔دوسرے یہ کہ راہ چلنا اسے قرآن عظیم پڑھنے سے غافل نہ کرے۔جہاں نجاست یا بدبو ہو،وہاں خاموش رہے۔جب وہ جگہ نکل جائے،پھر پڑھے **واللہ تعالی اعلم۔**

---

| | |
|---|---|
| ● وجہ حرام | حرام ذریعہ |
| ● ملک بروجہ خبیث | ناجائز طور پہ قبضہ میں آیا ہوا مال |
| ● عقد فاسد | وہ عقد جو شریعت کے مطابق نہ ہو |



## شوکت اسلام کی نیت سے تعزیہ نکالنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شوکت ودبدبۂ اسلام کی بنیاد پر تعزیہ بنانا اور نکالنا وعلم وبراق اور مہندی وغیرہ نکالنا جائز ہے یا نہیں؟ نیز تعزیہ کو حاجت روا سمجھنا یا یہ کہنا کہ تعزیہ ہماری منت کا ہے۔ اگر بند کریں نہ بناویں، تو ہمارے مال واولاد کا نقصان ہوگا، کیسا ہے؟ تعزیہ دار یا تعزیہ پرست کے ہاتھ کا کھانا درست ہے یا نہیں۔

الجواب: علم، تعزیہ، بیرق مہندی جس طرح رائج ہیں۔ بدعت ہیں۔ اور بدعت سے شوکت اسلام نہیں ہوتی۔ تعزیہ کو حاجت روا یعنی ذریعہ حاجت روا، سمجھنا جہالت پر جہالت ہے اور اسے منت جاننا اور حماقت۔ اور نہ کرنے کو باعث نقصان خیال کرنا زنانہ وہم ہے۔ مسلمان کو ایسی حرکات وخیال سے باز آنا چاہئے—— بایں ہمہ تعزیہ دار، مسلمان ہے اور اس کے ہاتھ کا ذبیحہ ضرور حلال ہے۔ کوئی جاہل سا جاہل مسلمان بھی تعزیہ کو معبود نہیں جانتا۔ تعزیہ پرست کا لفظ وہابیہ شرک پرست کی زیادتی ہے۔ جس طرح تعظیم وتکریم مزارات طیبہ پر، مسلمانوں کو قبر پرست کا لقب دیتے ہیں یہ سب ان کا جہل وظلم ہے واللہ تعالی اعلم۔

## حقوق اللہ اور حقوق العبد کی تفصیل!

سوال: حقوق اللہ وحقوق العبد کی تفصیل دیکھنے کی خاص ضرورت درپیش ہے۔ اگر کتب دینیہ میں سے کسی کتاب میں مفصلاً درج ہوں، تو نام کتاب سے مطلع فرمایا جائے، ورنہ کچھ ایسی ہدایت فرمائی جائے جس سے پورے طور پر تفصیل حقوق اللہ وحقوق العبد کی دریافت ہوجائے۔

الجواب: حقوق اللہ وحقوق العبد بے شمار ہیں، بلکہ تمام شریعت مطہرہ بلکہ فقہ ین اکبر واصغر سب انہیں کی تفصیل میں ہیں۔ تمام علوم دینیہ کا کوئی حکم ان سے باہر نہیں۔ فتاوی فقیر میں حقوق والدین وحقوق زوجین وحقوق اولاد کا قدرے بیان ہے۔ کتاب مستطاب ''احیاء العلوم شریف'' میں زیادہ تفصیل ہے۔ جلد ثانی کتاب ''آداب الاخوۃ'' ملاحظہ ہو۔ واللہ سبحنہ وتعالیٰ اعلم

---

● حاجت روا — ضرورت پوری کرنے والا
● تعزیہ پرست — تعزیہ پوجنے والا



## کعبہ شریف کی جانب پشت کر کے بیٹھنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اکثر صاحبان کو دیکھا گیا کہ کعبہ شریف کی جانب پشت کر کے دیوار مسجد کے سہارے سے بیٹھ کر تسبیح وغیرہ پڑھتے ہیں۔ ایسے صاحبان کے واسطے کیا حکم ہے۔

الجواب: یہ نامناسب ہے۔ حدیث میں ہے **افضل المجالس ما استقبل به القبلة** سب میں بہتر نشست رو بہ قبلہ ہے **واللہ تعالیٰ اعلم**

## مزامیر کے ساتھ سماع اور اہل و نااہل کا مسئلہ!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جب کہ سماع میں یہ بات مقرر ہے کہ اہل کے لئے جائز نااہل کے لئے ناجائز۔ چنانچہ شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ع

سماع امر برادر نگویم کہ چیست     دنگر مستمع رابدانم کہ کیست

تو آج کل جو مشائخ مزامیر سنتے ہیں، ان کے لئے کیوں ناجائز ہوا، کیوں کہ وہ اس کے اہل ہیں۔ نااہل سنے تو اس پر اعتراض چاہئے۔ یہ تو اسے غذائے روح سمجھتے ہیں اور اپنے لئے عبادت جانتے ہیں۔ **بینوا توجروا۔**

الجواب: اہل نااہل کا تفرقہ سماع مجرد میں ہے۔ شعر حضرت شیخ سعدی قدس سرہ میں اسی کا ذکر ہے۔ مزامیر میں اہل کی اہلیت نہیں۔ نہ ان کا کوئی اہل، نہ وہ کسی کے لئے جائز۔ مگر مجاذیب از خود رفتہ کہ عقل تکلیفی نہ رکھتے ہوں، ان پر ایک مزامیر کیا؟ کسی بات کا مواخذہ نہیں کہ ع

سلطان نگیرد خراج از خراب ( کہ بادشاہ خراب مال پہ خراج نہیں لیتا ہے )

ایسی جگہ اہل عقل میں اہل و نااہل کا فرق کرنا، ہر کس و ناکس کو گناہ پر جری کرنا اور امت مرحومہ پر مکر شیطان لعین کا دروازہ کھولنا ہے۔ ہر فاسق اسی کا مدعی ہوگا، کہ ہم اہل ہیں۔ ہم کو حلال ہے۔ علانیہ ارتکاب معصیت کرے گا اور حرام خدا کو حلال بتائے گا۔ اور اپنے امثال عوام جہال کو گمراہ بنائے گا۔ کیا شریعت محمدیہ علیہ ﷺ ایسا حکم لاتی ہے حاش للہ۔ شریعت مطہرہ فتنہ کا دروازہ بند فرماتی ہے اور یہ حکم، فتنہ کے روزن کو عظیم پھاٹک کرتا ہے۔ تو کس قدر مبائن

- سماع — محفل سماع، قوالی
- سماع مجرد — بغیر مزامیر کے سننا
- مجاذیب از خود رفتہ — یعنی مست و بے خود، آپے سے باہر



شریعت غرا ہے۔اب دیکھ لیجئے کہ آج کل کتنے نامی شخص، کتنے بے تمیز، کتنے کندہ ناتراشیدہ جن کو استنجا کرنے کی بھی تمیز نہیں، یہ بھی نہیں جانتے کہ استنجا کرنے میں کیا فرض، واجب، سنت، مکروہ حرام ہیں۔ وہ گیروا کپڑے رنگ کر، یا عورتوں کے سے کاکل بڑھا کر، رات دن اسی آواز شیطانی میں منہمک ہیں۔نمازیں قضا ہوں بلا سے، مگر ڈھولک ٹھنکنا ناغہ نہ ہو۔اور پھر وہ پیر و مرشد ہیں۔ان کے پاؤں پر سجدے ہوتے ہیں اور علانیہ کہتے ہیں کہ ہم کو روا ہے۔ہما ری روح کی پاکیزہ غذا ہے۔یہ ناپاک نتیجہ اسی اہل و نااہل کے فرق پر جہل کا ہے۔اور ان کا کذب صریح یوں آشکار کہ سماع بے مزامیر جس میں اہل و نااہل کا فرق ہے۔اس کے جواز میں اس کے اہل نے یہ شرط رکھی ہے کہ جلسہ سماع میں کوئی نااہل نہ ہو۔یہاں تک کہ قوال بھی اہل باطن ہو۔جیسے بارگاہ حضور سیدنا محبوب الٰہی سلطان الاولیا نظام الحق و الدین محمد **رضی اللہ تعالی عنہ** میں حضرت سیدنا امیر خسرو و حضرت سیدی میر حسن علی سنجری قدس سرہما۔بفرض باطل اگر مزامیر میں بھی اہل و نااہل کا فرق ہوتا، تو اہل وہ تھا کہ کسی نااہل کے سامنے نہ ہوتا، یہ مجمع عام کرتے ہیں جس میں فساق، فجار، شرابی، زناکار سب کا شیطانی بازار لگتا ہے اور مزامیر کھڑکتے ہیں۔یہ اہلیت کی شکل ہے۔**ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم**۔ ان سب کی گمراہی اور عوام کی بربادی، تباہی کا وبال انہیں مولویوں کے سر ہے، جو اہل و نااہل کا فرق بتاتے ہیں اور حرام خدا کو حلال کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اقتر کی بھیڑوں کو ابلیس بھیڑیئے کے پنجے میں دیتے ہیں۔پھر مزامیر کی حالت بالکل شراب کی مثل ہے **قلیلھا یدعو الی کثیرھا** تھوڑی سے بہت کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔گناہ، گناہ کی طرف کھینچتا ہے۔ع

تخم فاسد بار فاسد آورد (غلط بیج غلط ہی پھل لاتا ہے)

یہ سب نتائج ملعونہ اسی مداہنت و تحلیل حرام کے فرق اہل و نااہل کے ہیں۔**والعیاذ باللہ رب العالمین**۔دربارۂ شطرنج تو خود روایات وجوہ عدیدہ پر ہیں۔مگر ناصحان امت نے نظر بعصر یہی فرمایا کہ اس کی اباحت میں امت مرحومہ اور خود دین اسلام پر شیطان کو مدد دینا ہے۔لہٰذا مطلقا حرام و گناہ کبیرہ ہے۔تو مزامیر کہ نفس امارہ کو شیطان لعین کی ان کی طرف رغبت بہ نسبت شطرنج ہزار ہا درجہ زائد ہے، کیوں کر مطلقا حرام و سخت کبیرہ نہ ہوں گے۔سو میں پنچانوے وہ ہوں گے جنھیں شطرنج کی طرف التفات بھی نہیں اور سو میں پانچ بھی نہیں نکلیں گے جن کے نفس امارہ کو مزامیر کی شیطانی آواز خوش نہ آتی ہو۔اہل تقوی بھی اپنے نفس کو بالجبر اس سے باز رکھتے ہیں۔حسن بلائے چشم ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● امثال | اپنی طرح | ● کندہ ناتراشیدہ | یعنی جاہل، مسائل شرعیہ سے ناواقف |
| ● جہال | جاہلوں | ● کذب صریح | کھلا ہوا جھوٹ |
| ● تحلیل حرام | حرام کو حلال کرنا | ● روزن | کھڑکی |
| ● آشکار | ظاہر | | |
| ● مبائن | مخالف | | |

نغمہ وبال گوش ہے۔ کافی شرح وافی للامام حافظ الدین النسفی پھر جامع الرموز پھر ردالمحتار میں ہے هو حرام و كبيرة عندنا و فی اباحته اعا نة الشيطان على الاسلام والمسلمين ۔ مسلمانو! زبان اختیار میں ہے شعریات باطلہ میں العسل مرة والخمر يا قاتية کہہ دینے کا ہر شخص کو اختیار ہے۔ شرابی شراب کو بھی غذائے روح و جانفزا و جان پرور کہا کرتے ہیں۔ کہنے سے کیا ہوتا ہے۔ محمد رسول اللہ ﷺ نے جو فرق بتایا ہے۔ ذرا انصاف و ایمان کے ساتھ اسے سنئے تو خود کھل جائے گا۔ ع

کہ با کہ باختہ عشق در شب دیجور

ہاں سنئے اور گوش ایمان سے سنئے کہ ارشاد اقدس رسول اکرم ﷺ سے کیا ثابت ہے۔ غذائے روح وہ ہے جس کی طرف شریعت محمدیہ علیٰ صاحبہا و آله افضل الصلاة والتحية بلاتی ہے اور جس کی طرف شریعت مطہرہ بلاتی ہے، اس پر وعدہ جنت ہے اور جنت ان چیزوں پر موعود ہے، جو نفس کو مکروہ ہیں اور غذائے نفس وہ ہے جس سے شریعت محمدیہ صلوات الله تعالى و سلامه عليه و على آله منع فرماتی ہے اور جس سے شریعت کریمہ منع فرماتی ہے، اس پر وعید نار ہے اور نار کی وعید ان چیزوں پر ہے جو نفس کو مرغوب ہیں۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ جنت ان چیزوں سے گھیر دی گئی ہے جو نفس کو ناگوار ہیں اور دوزخ ان چیزوں سے ڈھانپ دی گئی ہے جو نفس کو پسند ہیں ۔ ابوداؤد و ترمذی ونسائی نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ جب اللہ عزو جل نے جنت بنائی، جبریل امین علیہ الصلاۃ والسلام کو حکم فرمایا کہ اسے جا کر دیکھ۔ جبریل علیہ السلام نے اسے اور جو کچھ مولیٰ تعالیٰ نے اس میں اہل جنت کے لئے تیار فرمایا ہے، دیکھا۔ پھر حاضر ہو کر عرض کی، اے میرے رب ! تیری عزت کی قسم، اسے تو جو کوئی سنے گا، بے اس میں جائے نہ رہے گا۔ پھر رب عزوجل نے اسے ان باتوں سے گھیر دیا جو نفس کو ناگوار ہیں۔ پھر جبریل علیہ السلام کو حکم فرمایا کہ اب جا کر دیکھ۔ پھر حاضر ہو کر عرض کی، اے میرے رب! تیری عزت کی قسم، مجھے ڈر ہے کہ اب تو شاید اس میں کوئی بھی نہ جا سکے۔ پھر جب مولیٰ تبارک وتعالیٰ نے دوزخ پیدا کی۔ جبریل علیہ السلام سے فرمایا، اسے جا کر دیکھ۔ جبریل علیہ السلام نے دیکھا۔ پھر آ کر عرض کی، اے میرے رب! تیری عزت کی قسم، اس کا حال سن کر کوئی بھی اس میں نہ جائے گا۔ مولیٰ تعالیٰ نے اسے نفس کی خواہشوں سے ڈھانپ دیا پھر جبریل علیہ السلام کو اس کے دیکھنے کا حکم فرمایا۔ جبریل امین علیہ الصلوات والتسلیم



| | |
|---|---|
| وجوہ عدیدہ | مختلف اسباب |
| نظر بصر | زمانہ کے حالات کو دیکھتے ہوئے |
| موعود | یعنی وعدہ کیا ہوا ہے |
| جانفزا و جان پرور | یعنی جان کو خوش کرنے والا |
| وعید نار | جہنم کا وعدہ |

نے اسے دیکھ کر عرض کی، اے میرے رب! تیری عزت کی قسم، مجھے ڈر ہے کہ اب تو شاید ہی کوئی اس میں جانے سے بچے ـــــ یہ ہے وہ فرق کہ مصطفےٰ ﷺ نے بتایا اور خود رب العزت جل جلالہ قرآن عظیم میں نماز کو فرماتا ہے۔ بے شک نماز گراں ہے مگر، ان خشوع والوں پر جن کو یقین ہے کہ اپنے رب سے ملیں گے اور اسے اس کی طرف پھر کر جانا ہے۔ غذائے روح کی یہ پہچان ہے۔

اب مزامیر کو دیکھئے کفار، فساق، فجار، رات دن ان میں منہمک ہیں۔ تو واضح ہوا کہ وہ شہوات نفس ہیں۔ جب تو بندگان نفس امارہ ان پر مٹے ہوئے ہیں۔ غذائے روح ہوتے تو وہ ان کا نام نہ لیتے کہ بندگان نفس، غذائے روح کا نام لیے تھراتے ہیں۔ ہاں وہ عبادت ضرور ہیں مگر کہاں؟ مندروں اور گرجاؤں میں کہ ان کی عبادت مزامیر ہی کے ساتھ ہوتی ہے مگر حاشا وہ مسجد والوں کی عبادت نہیں۔ مسجد کا رب اس سے پاک ہے کہ شیطانی لذتوں سے کہ جن میں کافروں کا حصہ غالب ہو، اس کی عبادت کی جائے۔ یہ عجب عبادت ہے کہ مندروں گرجاؤں میں ہوتی ہے اور مسجدیں اس سے محروم۔ ہندوؤں، نصرانیوں میں دھڑلے سے رائج، اور رسول اللہ ﷺ وصحابہ وائمہ اس سے محفوظ۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ یہ اگر عبادت ہے۔ جاہلوں کی شکایت نہیں اگر چہ وہ مشائخ بن بیٹھیں، اگر چہ اولیائے کرام کا ارشاد ہے کہ صوفی بے علم مسخرۂ شیطان ست ما اتخذ اللہ جاھلا ولیا قط۔ اللہ نے کبھی کسی جاہل کو اپنا ولی نہ کیا۔ ع

کہ بے علم نتواں خدارا شناخت (ترجمہ دینا ہے)

عجب تو ان مولوی کہلانے والے مشائخ نے ڈھایا ہے کہ اپنے ساتھ عوام کو بھی شریعت پر جری و بے باک کر دیا، اہل نا اہل کا جھوٹا تفرقہ زبانی کہیں اور جلسے میں دنیا بھر کے نا اہل بھریں۔ ائمہ دین فرماتے ہیں ”اے گروہ علما! اگر تم مستحبات چھوڑ کر مباحات کی طرف جھکو گے، عوام مکروہات پر گریں گے۔ اگر تم مکروہات کرو گے۔ عوام حرام میں پڑیں گے۔ اگر تم حرام کے مرتکب ہو گے۔ عوام کفر میں مبتلا ہوں گے۔ بھائیو! للہ، اپنے اوپر رحم کرو۔ اپنے اوپر رحم نہ کرو، امت مصطفیٰ ﷺ پر رحم کرو۔ چرواہے کہلاتے ہو، بھیڑیے نہ بنو۔ اللہ تعالیٰ ہدایت دے۔ آمین وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین۔ آمین واللہ تعالیٰ اعلم۔



- بندگان نفس امارہ — نفس کے غلام
- تفرقہ — فرق کرنا
- جری — بے باک

# داڑھی اور مونچھ کی شرعی مقدار!

سوال: داڑھی کا طول ایک مشت و دو انگشت ہے، یا کم یا کس قدر کہ جس سے کم رکھنے میں گنہگار ہوگا اور مونڈ وانا استرے سے اور قینچی سے کتروانا، چھوٹا چھوٹا کروانا ایک ہی بات ہے، یا قینچی سے چاہے جس قدر کتروا کر چھوٹا کر دے، اس میں حرج نہیں ہے۔

عرب شریف اسلام کا گھر ہے وہاں کے لوگ داڑھی کتروا کر چھوٹا کر لیتے ہیں۔ اگر کوئی شخص داڑھی کتروائے، تو کیا مضائقہ ہے۔ ایسے کہنے والے شخص کی نسبت کیا حکم ہے۔ لبوں کے بال بڑھے ہوئے شخص کا جھوٹا پانی وغیرہ پینا کیسا ہے۔ ایسے لوگوں کی نسبت یعنی داڑھی منڈوانے والے، کترنے والے، لبوں کے بال بڑھانے والے، کس خطا کے مرتکب ہیں۔ ان کی نسبت کیا حکم ہے۔ مثل داڑھی کے مقدار کے لبوں کے بال کی بابت کہ کس قدر ہوں کیا حکم ہے؟ اگر کوئی شخص لبوں کے بال مونڈوائے یا بہت باریک کرے، تو کیا قباحت ہے۔

الجواب:

(۱) داڑھی کا طول ایک مشت یعنی تھوڑی سے نیچے چار انگل چاہیے۔ اس سے کم کرانا حرام ہے۔ قینچی سے کترے خواہ استرے سے، سب یکساں ہے۔ ہاں تھوڑی کترنے سے سب منڈا دینا سخت وخبیث تر ہے کہ حرام حرام میں فرق ہوتا ہے۔ افیون، بھنگ، چرس، شراب سب حرام ہیں مگر شراب سب میں بدتر ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

(۲) شریعت پر کسی کا قول فعل حجت نہیں۔ اللہ و رسول سب پر حاکم ہیں۔ اللہ و رسول پر کوئی حاکم نہیں۔ یہ فعل وہاں کے جاہلوں کا ہے اور جاہلوں کا فعل سند نہیں ہو سکتا۔ کہیں کے ہوں۔ ایسا کہنے والا اگر جاہل ہے، اسے سمجھا دیا جائے اور اگر ذی علم ہو کر ایسا کہتا ہے یا سمجھانے کے بعد بھی نہ مانے، اصرار کئے جائے، وہ سخت فاسق و گمراہ ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

(۳) اگر اسے وضو نہ تھا، اس حالت میں اس نے پانی پیا اور لبوں کے بال پانی کو لگے، تو پانی مستعمل ہو گیا۔ مستعمل پانی کا پینا ہمارے امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اصل مذہب میں حرام ہے۔ ان کے نزدیک وہ پانی ناپاک ہو گیا۔ خود اس نے

| | |
|---|---|
| ● طول | لمبائی |
| ● مشت و دو انگشت | ایک مٹھی دو انگلی |



جو پیا ناپاک پیا۔ اور اب جو پیئے گا ناپاک پیے گا۔ اور مذہب مفتیٰ بہ پر مستعمل پانی کا پینا مکروہ ہے۔ اس نے جو پیا مکروہ پیا اور اب جو بچا ہوا پیئے گا مکروہ پیئے گا۔ ہاں اگر اسے وضو تھا، یا منہ دھلا تھا تو شرعاً حرج نہیں۔ اگر چہ اس کے مونچھوں کا دھون پینے سے قلب کراہت کرے گا۔ **واللہ تعالی اعلم**

(۴) حد شرع سے کم داڑھی رکھنا یا حد شرع سے زیادہ مونچھیں رکھنا، سب خلاف شرع اور مجوسیوں کی سنت اور نصرانیوں کی عادت ہے۔ آدمی اس سے گنہگار ہوتا ہے اور اس کی عادت رکھنے سے فاسق ہوجاتا ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

(۵) لبوں کی نسبت یہ حکم ہے کہ لبیں پست کرو کہ نہ ہونے کے قریب ہوں۔ البتہ منڈانا نہ چاہئے، اس میں علما کو اختلاف ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

## جمعہ کے دن مکتب میں چھٹی ہونے کی سند کیا ہے؟

سوال: بروز جمعہ مکتب کے لڑکوں کو چھٹی ہے یا نہیں۔ اگر ہے تو مع حدیث و آیت کے آگاہ فرمادیں فقط۔

الجواب: جمعہ کی چھٹی ہمیشہ معمول علمائے اسلام ہے اور اسی قدر اس کی سند کے لیے کافی۔ ایسی جگہ بالخصوص آیت یا حدیث ہو ناضرور نہیں۔ اور آیت و حدیث سے یوں نکال بھی سکتے ہیں کہ حدیث صحیح میں جمعہ کی پہلی ساعت سے جمعہ کی طرف جانے کی ترغیب فرمائی۔ تو صبح سے فراغ جمعہ تک تو وقت اہتمام و انتظار جمعہ میں گزرا، پڑھنے کا کیا وقت ہے۔ اگر کہئے مسجد میں جاکر پڑھے تو قبل جمعہ حلقہ سے ممانعت فرمائی۔ بعد نماز فرمایا گیا **فاذا قضیت الصلاۃ فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل اللہ** جب نماز ہوچکے تو زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ کا فضل تلاش کرو۔ یہاں بھی تجارت و کسب حلال کا ذکر فرمایا، نہ تعلیم علم کا۔ تو معلوم ہوا کہ وہ دن چھٹی کا ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

## چندہ کے پیسہ کا مالک کون؟

سوال: جنگ بلقان کے وقت چند اشخاص نے مل کر چندہ مجروحین و بیوگان ترکوں کے واسطے قصبہ اور دیہات سے جمع کیا۔ اس اثناء میں چندہ فراہم کرنے والوں میں سے ایک شخص نے کچھ روپیہ اپنے صرف میں کرلیا اور آج تک نہیں دیا برابر جھوٹے وعدے کرتا رہا اور بقیہ روپیہ تھے، اس روپیہ کے نہ ملنے کی وجہ سے اب تک نہیں روانہ کیا گیا۔ اب اس



● ذی علم — عالم، علم والا
● مذہب مفتیٰ بہ — یعنی جس پر فتویٰ دیا جاتا ہے

روپیہ کو کسی صرف میں لانا چاہیے یا ان اشخاص کو واپس کر دینا چاہیے یا صرف مسجد یا مدرسہ میں یا مطبع علمان میں صرف کر چاہیے اور جس شخص نے وہ روپیہ نہیں دیا ہے اس کی بابت کیا حکم ہے۔ ایسے شخص اس بار امانت سے سبک دوش ہو جاوے جن کے پاس جمع ہے زیادہ حد ادب۔ چیک کرنا ہے

الجواب: چندہ کا روپیہ چندہ دینے والوں کا ملک رہتا ہے، جس کام کے لئے وہ دیں، جب اس میں صرف نہ ہو تو فرض ہے کہ انہیں کو واپس دیا جائے یا کسی دوسرے کام کے لیے وہ اجازت دیں۔ ان میں جو نہ رہا ہو، ان کے وارثوں کو دیا جائے یا ان کے عاقل بالغ جس کام میں اجازت دیں۔ ہاں جو ان میں نہ رہا ہو اور ان کے وارث بھی نہ رہے، یا پتا نہیں چلتا یا معلوم نہیں ہو سکتا کہ کس کس سے لیا تھا، وہ مثل مال لقطہ ہے۔ مصارف خیر مثل مسجد اور مدرسہ اہل سنت و مطبع اہل سنت وغیرہا میں صرف ہو سکتا ہے۔

# اشارہ سے سلام کرنا جائز ہے یا نہیں؟

# کیا عصر بعد سے مغرب تک نہیں کھانا پینا چاہئے؟

سوال:

(۱) سلام کرنا اشارہ کے ساتھ، یعنی وقت سلام مسنون ہاتھ پیشانی تک لے جانا جائز ہے یا نہیں۔

(۲) بعض لوگ اس ملک میں بعد نماز عصر کے اذان مغرب تک کچھ کھاتے پیتے نہیں ہیں۔ اور اس کو عصر کا روزہ کہتے ہیں۔ اس کے فوائد بہت بیان کرتے ہیں کہ وقت سکرات جب شیطان پانی لے کر دھوکھا دینے کو آئے گا، اس وقت اس روزہ رکھنے والے کو وقت، عصر کا معلوم ہوگا اور روزہ کا خیال رہے گا، تب کہہ دے گا کہ میں روزہ سے ہوں۔ ہرگز تیرا پانی نہ پیوں گا۔ چنانچہ شیطان لاچار ہو کر چلا جائے گا۔ اور اس روزہ کا رکھنے والا گمراہی سے بچ جائے گا —— اب کیا یہ روزہ اور اس کے فوائد صحیح ہیں یا نہیں۔ کسی معتبر کتاب میں اس کی کچھ اصل ہے یا نہیں۔ اگر نہیں تو اس پر ثواب سمجھ کر عمل کرنا کیسا ہے؟ فقط۔

---

- مطبع علمان: جہاں سے مذہبی علمی کتابیں چھپتی ہوں
- مال لقطہ: راستے میں گری ہوئی چیز



الجواب:

(۱) بلاضرورت فقط اشارہ پر قناعت، بدعت اور یہود ونصاریٰ کی سنت ہے۔اور سلام مسنون کے ساتھ محل حاجت عرفیہ میں اشارہ بھی ہوتو حرج نہیں۔

(۲) حدیث وفقہ میں اس کی اصل نہیں، معمولات بعض مشائخ سے ہے۔اور اس پر عمل میں حرج نہیں۔انسان جتنی دیر شہوات نفسی سے بچے بہتر ہے۔**واللہ تعالیٰ اعلم**

## شب برات کی فاتحہ جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں حضرات علمائے کرام اس مسئلہ میں کہ:

مدت مدید سے دستور چلا آرہا ہے کہ ماہ شعبان کی چودھویں تاریخ کو عوام اہل سنت، حلوا پکا کر اس پر حضرت اویس قرنی وحضرت حمزہ سید الشہداء رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور اپنے دوسرے خاندانی لوگوں کا فاتحہ کرتے ہیں اور کچھ حصہ محتاجوں کو اور باقی اعزا واقارب میں تقسیم کیا کرتے ہیں اور اس رسم کو لوگ بطور اتباع سلف کرتے ہیں۔بعض علما اس رسم کو بے اصل اور ہنود کی رسم کے مشابہ فرما کر روکتے ہیں۔اور بعض اس رواج کو بے ضرر جان کر منع نہیں فرماتے۔اور بعض کو اصرار ہے کہ یہ رواج قدیم بے سبب نہیں ہے۔لہٰذا تارک کو خاطی کہتے ہیں۔جواب دنداں شکن مفصل مدلل ارشاد فرمایا جائے۔

یہ رواج مسلمانوں میں کس زمانہ سے شروع ہوا ہے اور اس کی شریعت اسلامیہ میں کوئی اصلیت ہے یا نہیں۔

الجواب:

شریعت اسلامیہ میں ایصال ثواب کی اصل ہے۔اور صدقات مالیہ کا ثواب باجماع ائمہ اہل سنت پہنچتا ہے۔اور تخصیصات عرفیہ کو حدیث نے جائز فرمایا کہ صوم یوم السبت لا لك ولا عليك (سنیچر کا روزہ نہ تیرے لئے مفید اور نہ نقصان دہ)۔مانعین کی یہ جہالت ہے کہ جواز خصوص کے لئے دلیل خصوص مانگتے ہیں اور منع خصوص کے لئے دلیل خصوص نہیں دیتے ــــــ ان سے پوچھئے تم جو منع کرتے ہو، آیا اللہ ورسول نے منع کیا ہے یا اپنی طرف



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● محل حاجت عرفیہ | یعنی جہاں ضرورت ہو | ● دنداں شکن | یعنی مدلل |
| ● مدت مدید | لمبی مدت | | |
| ● بطور اتباع سلف | بزرگوں کی پیروی کے طریقے پر | | |
| ● تارک | چھوڑنے والا | | |

سے کہتے ہو۔ اگر اللہ و رسول نے منع فرمایا ہے تو دکھاؤ کہ کونسی آیت وحدیث میں ہے کہ حلوا ممنوع ہے یا شب برأت میں ممنوع ہے۔ یا حضرت سید الشہداء حمزہ، یا حضرت خیر التابعین اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اس کا ثواب پہنچا نا ممنوع ہے۔ یا اعزہ واحباء میں اس کا تقسیم کرنا ممنوع ہے اور جب نہیں دکھا سکتے تو جو بات اللہ و رسول نے نہیں فرما ئی تم اس کو منع کرنے والے کون۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## مستحبات کو بدعت سیئہ کہنے والے کا کیا حکم ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مستحبات کو بدعت سیئہ کہہ کر روکنے والے یا قرون ثلٰثہ میں نہ تھے" کہہ کر منع کرنے والے کے پیچھے نماز ہوتی ہے یا نہیں۔ اور ایسے لوگوں کو کسی مسجد کا امام بنانا یا مدرس مقرر کرنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: کتب عقائد میں تصریح ہے کہ تحلیل حرام وتحریم حلال دونوں کفر ہیں۔ یعنی جو شے مباح ہو، جسے اللہ و رسول جل وعلاو ﷺ نے منع نہ فرمایا، اسے ممنوع جاننے والا کافر ہے، جب کہ اس کی اباحت وحلت ضروریات دین سے ہو۔ یا کم از کم حنفیہ کے طور پر قطعی ہو۔ ورنہ اس میں شک نہیں کہ بے منع خدا ورسول، منع کرنے والا شریعت مطہرہ پر افترا کرتا ہے۔ اور اللہ عزوجل پر بہتان اٹھاتا ہے اور اس کا ادنیٰ درجہ فسق شدید وکبیرہ خبیثہ ہے۔ قال اللہ تعالیٰ **ولا تقولوا لما تصف السنتکم الکذب ھٰذا حلال و ھٰذا حرام لتفتروا علی اللہ الکذب ان الذین یفترون علی اللہ الکذب لا یفلحون۔ و قال تعالیٰ انما یفتری الکذب الذین لا یو منون۔**

فاسق ومرتکب کبیرہ ومفتری علی اللہ ہونا ہی اس کے پیچھے نماز ممنوع اور اسے امام بنانا ناجائز ہونے کے لیے بس تھا، مگر یہ وجہ منع کہ سوال میں مذکور، آجکل اصول وہابیت مردودہ مخذولہ سے ہے۔ اور وہابیہ بے دین ہے، ان کے پیچھے نماز باطل محض۔ فتح القدیر میں ہے **الصلوٰۃ خلف اھل الاھواء لا یجوز** ۔ انہیں امام ومدرس بنانا حرام قطعی اور اللہ و رسول کے ساتھ سخت خیانت اور مسلمانوں کی کمال بدخواہی۔ **صحیح مستدرک** میں ہے رسول اللہ ﷺ فر ماتے ہیں **من استعمل علی عشرۃ رجلا و فیھم من ھو ارضی للہ منه فقد خان اللہ و رسوله و المومنین** اور اگر ان کے عقائد کفر پر مطلع ہو کر ان کے استحسان یا آسان سمجھنے سے ہو، تو امام ومدرس بنانے والا خود کا



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● صدقات مالیہ | مالی صدقہ | ● جواز خصوص | کسی خاص کام کے جائز ہونے |
| ● باجماع ائمہ | تمام اماموں کے اتفاق سے | ● منع خصوص | کسی خاص کام کو منع کرنے |
| ● تخصیصات عرفیہ | کسی کام کو خاص کر لینا | ● قرون ثلٰثہ | حضور ﷺ، صحابہ کرام اور تابعین عظام کا زمانہ |
| ● مانعین | روکنے والے | ● تحلیل حرام وتحریم حلال | حرام کو حلال اور حلال حرام کرنا |

فرہوجائے گا فان الرضا بالکفر کفر و من انکر شیئا من ضروریات الدین فقد کفر و من شك فی کفرہ و عذابہ فقد کفر ۔ کسی مسجد یا مدرسہ کے مہتمم ومتولی روا رکھیں گے کہ اپنے اختیار سے اسے امام ومدرس کریں جوان کے ماں باپ کو اعلانیہ مغلظ گالیاں دیا کرے۔ ہرگز نہیں —— پھر وہابیہ تو اللہ عزوجل کے محبوب محمد رسول اللہ ﷺ کو علانیہ گالیاں دیتے لکھتے چھاپتے ہیں۔ وہ کیسا مسلمان کہ اسے ہلکا جانے اور ایسوں کو مدرس و امام مقرر کرے۔ اللہ تعالیٰ سچا اسلام دے اور اس پر سچی استقامت عطا فرمائے۔ اور اپنی اور اپنے حبیب اکرم ﷺ کی سچی محبت دے اور ان کے دشمنوں سے کامل عداوت ونفرت عطا فرمائے کہ بغیر اس کے مسلمان نہیں ہوسکتا، اگرچہ لاکھ دعویٰ اسلام کرے، اور شبانہ روز نماز روزے میں منہمک رہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں لا یومن احد کم حتی اکون احب الیہ من والدہ و ولدہ والناس اجمعین ۔ کاش مسلمان اتنا ہی کریں کہ اللہ و رسول کی محبت وعظمت کو ایک پلہ میں رکھیں، اپنے ماں باپ کی الفت وعزت کو دوسرے میں۔ پھر دشمنان وبدگویان محمد ﷺ سے اتنا ہی برتاؤ کریں جو اپنی ماں کو گالیاں دینے والے کے ساتھ برتتے ہیں۔ تو یہ صلح کل یہ بے پروائی یہ سہل انگاری یہ نیچری ملعون تہذیب، سد راہ ایمان نہ ہو، ورنہ ماں باپ کی محبت وعزت رسول اللہ ﷺ کی محبت و عزت سے زائد ہو کر ایمان کا دعویٰ محض باطل اور اسلام قطعاً یقیناً زائل ۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ ۔ قال تعالیٰ الم احسب الناس ان یترکوا ان یقولوا آمنا وھم لا یفتنون زبان سے سب کہہ دیتے ہیں کہ ہاں ہمیں اللہ و رسول کی محبت وعظمت سب سے زائد ہے مگر عملی کارروائیاں آزمائش کرا دیتی ہیں کہ کون اس دعوے میں جھوٹا ہے اور کون سچا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## کعبہ شریف کی طرف پاؤں کرنا کیسا ہے؟

سوال: ایک شخص نے کعبہ شریف کی طرف پیر کئے، لیکن اس کو خیال تھا جب اٹھوں گا تو میرا منھ زیارت مقدس کی طرف ہوگا اور میں پڑھتا اٹھوں گا۔

الجواب: کعبہ معظمہ کی طرف پاؤں کر کے سونا بلکہ اس طرف پاؤں پھیلانا خواہ جاگتے میں، لیٹے میں، خواہ بیٹھے میں ہر طرح ممنوع و بے ادبی ہے۔ اور یہ اس کا خیال حماقت ہے۔ سنت یوں ہے کہ قطب کی طرف سر کرے، اور سیدھی کروٹ

| | |
|---|---|
| ● مفتری علی اللہ: اللہ تعالیٰ پر افترا کرنے والا | ● سہل انگاری: کاہلی |
| ● وجہ منع: منع کرنے کا سبب | ● سد راہ ایمان: ایمان کا راستہ روکنے والا |
| ● اصول وہابیت مردودہ مخذولہ: وہابیوں کے مردود قاعدے | ● استحسان: اچھا سمجھنا، اچھا جاننا |



پر سوے، کہ سونے میں بھی منہ کعبہ ہی کو رہے۔ ہاں وہ مریض جس میں اٹھنے بیٹھنے کی طاقت نہیں، اس کی نماز کے لیے ایک طریقہ یہ رکھا گیا ہے کہ پائینتی قبلہ کی طرف ہو اور سر کے نیچے اونچا تکیہ رکھ دیں کہ منہ کعبہ معظمہ کو پھر یہ ضرورت کے واسطے، غیر مریض اپنے آپ کو اس پر قیاس نہیں کر سکتا۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## عورتوں کے محارم کون کون ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ عورتوں کے محارم کون کون ہیں اور رضاعی محارم کون کون اور محارم صہری کون کون ہیں۔ اور ہنسی، مذاق بھی عورتوں کو کرنا جائز ہے یا نہیں **بینوا توجروا**

الجواب: فروع یعنی اپنی اولاد، اولادِ اولادِ اولاد ——— اور اصول: جس کی اولاد میں خود ہے۔ اگر چہ وہ کتنے ہی دور ہوں۔ اور اپنے ماں باپ کی اولاد کتنے ہی دور فاصلہ پر ہو۔ اور اپنے دادا، پردادا، نانا، پرنانا، نانی، پرنانی کی خاص صلبی یا بطنی اولاد، یہ محارم نسب ہیں۔ اور یہی رشتے دودھ سے بھی ——— مرضعہ ماں ہے اور اس کا شوہر جس کے نطفہ سے دودھ تھا باپ ہے۔ اور جسے دودھ پلایا اولاد ہے۔ تو اپنی یہ اولاد اور اس کی نسبی و رضاعی کتنی ہی دور ہو اور اپنے ان ماں باپ کے اصول نسبی و رضاعی کی بلا واسطہ اولاد نسبی و رضاعی، یہ سب رضاعی محرم ہیں ——— اور صہری محرم: شوہر کے اصول و فروع نسبی و رضاعی اور اپنے اصول مثلاً ماں دادی نانی پردادی پرنانی کے شوہر اور اپنی فروع مثلاً بیٹی پوتی نواسی پرپوتی پرنواسی کے شوہر۔

جائز ہنسی، جس میں نہ فحش ہو، نہ ایذائے مسلم، نہ بڑوں کی بے ادبی، نہ چھوٹوں سے بدلحاظی، نہ وقت و محل کے نظر سے بے موقع، نہ اس کی کثرت، اپنی ہمسر عورتوں سے جائز ہے اور شوہر کے ساتھ موجب اجر، اور یہاں (شوہر کے ساتھ) کثرت میں بھی حرج نہیں۔ اگر اس کے خلاف مرضی نہ ہو۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## سادات کا احترام ضروری ہے یا نہیں؟

## جو تعظیم نہ کرے اس کا کیا حکم ہے اور تعظیم کرنے والوں کا اجر کیا ہے؟

| زائل | مختصر |
|---|---|
| ● رضاعی محارم | دودھ کے ذریعہ حرام ہونے والے افراد |
| ● محارم صہری | نکاح کے ذریعہ حرام ہونے والے افراد |



سوال:

(۱) جولوگ سیدوں کوکلمات بے ادبانہ کہا کرتے ہیں اوران کے مراتب کوخیال نہیں کرتے بلکہ کلمہ تحقیر آمیز کہہ بیٹھتے ہیں ان کا کیا حکم ہے۔

(۲) حضور سرور کائنات ﷺ نے دربارۂ محبت واطاعت آل کے لئے کچھ ارشاد فرمایا ہے یا نہیں۔

(۳) اور جولوگ سیدوں سے محبت رکھتے ہیں، ان کے لئے یوم محشر میں آسانی ہوگی یا نہیں۔

(۴) ایک جلسہ میں دومولوی صاحبان تشریف رکھتے ہیں ایک ان میں سے سید ہیں۔ تو مسلمان کسے صدر بنائیں۔

الجواب:

(۱) سادات کرام کی تعظیم فرض ہے اوران کی توہین حرام۔ بلکہ علمائے کرام نے ارشاد فرمایا جو کسی عالم کو مولویا یا کسی سید کو میروا بروجہ تحقیر کہے کافر ہے۔ مجمع الانہر میں ہے **الاستخفاف بالاشراف والعلماء کفر ومن قال لعالم عویلم او لعلوی علیوی قاصدا به الاستخفاف کفر** ۔ بیہقی امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ سے اور ابو الشیخ و دیلمی روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جو میری اولاد اور انصار اور عرب کا حق نہ پہچانے وہ تین علتوں سے خالی نہیں، یا تو منافق ہے، یا حرامی، یا حیضی بچہ —— بلکہ علما وانصار وعرب سے وہ مراد ہیں جو گمراہ و بددین نہ ہوں اور سادات کرام کی تعظیم ہمیشہ جب تک ان کی بدمذہبی حد کفر کو نہ پہنچے، کہ اس کے بعد وہ سید ہی نہیں۔ نسب منقطع ہے **قال الله تعالیٰ انه لیس من اهلك انه عمل غیر صالح** جیسے نیچری قادیانی وہابی غیر مقلد، دیوبندی اگرچہ سید مشہور ہوں نہ سید ہیں، نہ ان کی تعظیم حلال۔ بلکہ توہین وتکفیر فرض۔ اور روافض کے یہاں تو سیادت بہت آسان ہے۔ کسی قوم کا رافضی ہوجائے، دو دن بعد میر صاحب ہوجائے گا۔ ان کا بھی وہی حال ہے کہ ان فرقوں کی طرح تبرائیان زمانہ بھی عموماً مرتدین ہیں۔ **والعیاذ بالله تعالیٰ**۔

(۲) محبتِ آل اطہار کے بارے میں متواتر حدیثیں بلکہ قرآن کریم کی آیۂ کریمہ **قل لا اسئلك علیه اجرا الا المودة فی القربیٰ** ۔ ان کی محبت بحمد اللہ تعالیٰ مسلمان کا دین ہے۔ اور اس سے محروم ناصبی خارجی جہنمی ہے۔ **والعیاذ بالله تعالیٰ**۔ مگر محبت صادقہ، نہ روافض کی سی محبت کاذبہ، جنہیں ائمہ اطہار فرمایا کرتے تھے "خدا کی قسم



| | |
|---|---|
| مرضعہ | دودھ پلانے والی |
| موجب اجر | ثواب ملنے کا سبب |
| مراتب | درجے |
| تحقیر آمیز | جس میں حقارت ہو |

اتمہاری محبت ہم پر عار ہوگئی"

اطاعت عامہ اللہ ورسول کی پھر علماے دین کی ہے قال اللہ تعالیٰ اطیعو ا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم ۔اصل اطاعت اللہ ورسول کی ہے اور علماے دین ان کے احکام سے آگاہ، پھر اگر عالم سید بھی ہو تو نور علی نور امور مباح میں جہاں تک نہ شرعی حرج ہو، نہ کوئی ضرر، سید غیر عالم کے بھی احکام کی اطاعت کرے کہ اس میں اس کی خوشنودی ہے، اور سادات کرام کی خوشی میں کہ حد شرع کے اندر ہو حضور سید عالم ﷺ کی رضا ہے۔ اور حضور کی رضا اللہ عزوجل کی رضا۔

(۳) ہاں سچے محبان اہل بیت کرام کے لئے روز قیامت نعمتیں برکتیں راحتیں ہیں۔طبرانی کی حدیث میں ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ہم اہل بیت کی محبت لازم پکڑو کہ جو اللہ سے ہماری دوستی کے ساتھ ملے گا وہ ہماری شفاعت سے جنت میں جائے گا۔قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ کسی کو اس کا عمل نفع نہ دے گا جب تک ہمارا حق نہ پہچانے۔

(۴) اگر دونوں عالم دین سنی صحیح العقیدہ اور جس کام کے لئے صدارت مطلوب ہے، اس کے اہل ہوں تو سید کو ترجیح ہے ورنہ ان میں جو عالم یا علم میں زائد یا سنی ہو اور دونوں عالم دین میں مساوی ہوں تو جو اس کام کا زیادہ اہل ہو۔واللہ تعالیٰ اعلم

## ابٹن لگانا جائز ہے یا نہیں؟
## کیا عورتوں سے مذاق کا کوئی رشتہ ہوتا ہے؟

سوال: شادی سے قبل دولہا اور دولہن کو ابٹن ملا جاتا ہے، اس کے لئے اپنے خویش واقارب برادری کی عورتیں بلائی جاتی ہیں۔دولہا خود بالغ ہو یا نابالغ ان کو اکثر وہ عورتیں جن سے رشتہ مذاق کا ہوتا ہے، وہی بدن وغیرہ سارے بدن میں ابٹن لگاتی ہیں اور اس کے بعد سب کو گڑ تقسیم کیا جاتا ہے۔یہ اسراف ہے یا نہیں اور رسم مذکور جائز ہے یا نہیں۔



| | |
|---|---|
| ● سیادت | سید ہونا |
| ● تبرائیان زمانہ | شیعہ فرقہ، تبرا کرنے والا لعن طعن کرنے ولا |
| ● محبت صادقہ | سچی محبت |
| ● محبت کاذبہ | جھوٹی محبت |

الجواب: ابٹن ملنا جائز ہے۔ اور کسی خوشی پر گڑ کی تقسیم اسراف نہیں۔ اور دولہا کی عمر نو دس سال کی ہو تو اجنبی عورتوں کا اس کے بدن میں ابٹن ملنا بھی گناہ و ممنوع نہیں۔ ہاں بالغ کے بدن میں نامحرم عورتوں کا ملنا نا جائز ہے اور بدن کو ہاتھ تو ماں بھی نہیں لگا سکتی، یہ حرام اور سخت حرام ہے اور عورت و مرد کے مذاق کا رشتہ، شریعت نے کوئی نہیں رکھا۔ یہ شیطانی و ہندوانی رسم ہے **واللہ تعالیٰ اعلم**

## صلی اللہ علیہ وسلم کی جگہ "ص" لکھنا کیسا ہے؟
## لوگوں کے محمد نام پہ ؐ لکھنا جائز ہے یا نہیں؟

سوال: لوگوں کے نام کے آگے جو محمد ہے اس پر حرف ( ؐ ) اس طرح لکھنا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: حرف ( ؐ ) لکھنا جائز نہیں۔ نہ لوگوں کے نام پر، نہ حضور ﷺ کے اسم کریم پر۔ لوگوں کے نام پر تو یوں نہیں کہ وہ اشارہ درود کا ہے اور غیر انبیاء و ملائکہ علیہم الصلاۃ والسلام پر بالاستقلال درود جائز نہیں۔ اور نام اقدس پر یوں نہیں کہ وہاں پورے درود شریف کا حکم ہے ﷺ لکھے فقط ؐ یا عم یا صلعم جو لوگ لکھتے ہیں سخت شنیع و ممنوع ہے یہاں تک کہ تاتارخانیہ میں اس کو تخفیف شان اقدس ٹھہرایا والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

★★★

● اسراف: فضول خرچی ● بالاستقلال: یعنی مستقل، بغیر حضور ﷺ پر درود بھیجے



## علاج کے لئے افیون کھانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ تھوڑی سی افیون مرض کی غرض سے کھانا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

الجواب: بضرورت دوا قلیل المقدار افیون کہ اس قدر سے نشہ وسرور یا عقل وحواس میں تغیر وفتور اصلاً نہ پیدا ہو، استعمال کرنا جائز ہے۔ اور شوق کی راہ سے بطور مشغلہ کھانا، جس طرح عام کھانے والے اپنے پیچھے لت لگا لیتے ہیں، مطلقا جائز نہیں۔ اگر چہ نشہ نہ کرے۔ اگر چہ بوجہ اپنی قلت کے اس قابل ہی نہ ہو۔ ردالمحتار میں ہے (البنج والافیون استعمال الکثیر المسکر منہ حرام مطلقا واما القلیل فان کان للھو حرم وان للتداوی فلا اہ ملتقطا)۔ کھانے والے کی خاص نیت سے خدا کو خبر ہے۔ بعض دوا کا نرا بہانہ ہی کرتے ہیں۔ انہیں مفتی کا فتوی نفع نہ دے گا واللہ یعلم المفسد من المصلح اور اس خبیث چیز کی بدخو ہے کہ چند روز میں گھر کر لیتی ہے اور پھر چھڑائے نہیں چھوٹتی اور بتدریج پاؤں پھیلاتی ہے۔ یہاں تک کہ تھوڑی مدت میں آدمی کو خاصا افیونی کر لیتی ہے۔ والعیاذ باللہ —— اطبا لکھتے ہیں "اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے کھانے سے باطن کی جھلیوں میں سوراخ ہو جاتے ہیں۔ اس کے سوا کسی دوسری بلا سے نہیں بھرتے۔ ناچار عادت ڈالنی پڑتی ہے —— حتی الامکان بچے۔ اور اگر ایسی ہی ضرورت شدیدہ ہو، تو خالی کھانے سے یہ بہتر معلوم ہوتا ہے، کہ مرض کے مناسب کسی نسخہ میں اتنا جز شریک کر لیں کہ ایک دن کی قدر شربت میں بہت قلیل مقدار آئے جس پر نشہ وغیرہ کا گمان نہ ہو۔ اس تقدیر پر اس کی صورت بھی اہل لہو کی مستعمل صورت سے جدا ہو جائے گی اور موضع تہمت پر وقوف بھی نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## شراب پینے والا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ جو شخص شراب پئے وہ کیسا ہے بینوا توجروا۔

الجواب: اللھم احفظنا والمسلمین برحمتک یا ارحم الراحمین۔ شراب حرام اور پیشاب کی طرح ناپاک اور اس کا پینا سخت گناہ کبیرہ اور پینے والا فاسق، فاجر، ناپاک، بے باک، مردود، ملعون، مستحق عذاب شدید وعقاب الیم ہے۔ والعیاذ باللہ رب العالمین۔ اللہ ورسول جل جلالہ وصلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر سخت سخت وعیدیں ہولناک تہدیدیں فرما



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بضرورت دوا | دوا کی ضرورت کے سبب | ● نرا | : خالص |
| ● قلیل المقدار | : تھوڑی سی | ● عقل وحواس میں تغیر وفتور | : جس سے ہوش ہو حواس بدل جائے |
| ● بوجہ اپنی قلت کے | : اپنی قلت (کم) ہونے کے سبب | ● ضرورت شدیدہ | : سخت ضرورت |
| ● اہل لہو | : دنیا دار | ● موضع تہمت | : تہمت کی جگہ جس سے بچنے کا حکم ہے |
| ● وقوف | : ٹھہرنا | ● اطبا | : طبیب کی جمع، حکیم، ڈاکٹر |
| ● بتدریج | : آہستہ آہستہ | ● حتی الامکان | : جہاں تک ہو سکے |

ئیں۔ہم یہاں صرف بعض پر اکتفا کرتے ہیں۔

حدیث (۱) رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں شراب پیتے وقت شرابی کا ایمان ٹھیک نہیں رہتا رواہ الشیخان و غیرھما عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حدیث (۲) جو شخص شراب کے لئے شیرہ نکالے اور جو نکلوائے اور جو پیئے اور جو اٹھا کر لائے اور جس کے پاس لائی جائے اور جو پلائے اور جو بیچے اور جو اس کے دام کھائے اور جو خریدے اور جس کے لئے خریدی جائے ان سب پر رسول اللہ ﷺ نے لعنت فرمائی (رواہ الترمذی و ابن ماجہ عن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ و رجالہ ثقات)۔

حدیث (۳) کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں "جو زنا کرے یا شراب پیئے۔اللہ تعالیٰ اس سے ایمان کھینچ لیتا ہے، جیسے آدمی اپنے سر سے کرتا کھینچ لے (رواہ الحاکم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ۔)

حدیث (۴) کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں تین شخص جنت میں نہ جائیں گے۔شرابی اور اپنے قریبی رشتہ داروں سے بد سلوکی کرنے والا اور جادو کی تصدیق کرنے والا۔اور جو شرابی بے توبہ مر جائے۔اللہ تعالیٰ اسے وہ خون اور پیپ پلائے گا، جو دوزخ میں فاحشہ عورتوں کی بری جگہ سے اس قدر بہے گا کہ ایک نہر ہو جائے گا۔دوزخیوں کو ان کی فرج کی بدبو عذاب پر عذاب ہوگی۔وہ سخت بدبو، گندی، پیپ جو بدکار عورت کے فرج سے بہے گی اس شرابی کو پینی پڑے گی والعیاذ باللہ تعالیٰ۔رواہ احمد و ابن حبان فی صحیحہ والحاکم و صححہ و ابو یعلی عن ابی موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔مسلمان ذرا آنکھیں بند کر کے غور کرے کہ شراب چھوڑنا قبول ہے یا اس پیپ کے گھونٹ نگلنا۔والعیاذ باللہ تعالیٰ

حدیث (۵) رسول اللہ ﷺ تعالیٰ فرماتے ہیں "شرابی اگر بے توبہ مرے، تو اللہ تعالیٰ کے حضور اس طرح حاضر ہوگا جیسے کوئی بت پوجنے والا۔(رواہ احمد بسند صحیح عندنا و ابن حبان فی صحیحہ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما)

حدیث (۶) رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو شخص شراب کی ایک بوند پیئے، چالیس روز تک اس کی کوئی نماز قبول نہ ہو۔اور جو مر جائے اور اس کے پیٹ میں شراب کا ایک ذرہ بھی ہو، تو جنت اس پر حرام کر دی جائے گی اور جو شراب پینے سے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● عقاب الیم | : بھیانک سزا | ● تہدیدیں | : تنبیہ سرزنش |
| ● شیرہ | : جوس | ● فرج کی بدبو | : ان فاحشہ عورتوں کی شرم گاہ کی بدبو |

چالیس دن کے اندر مرے گا، وہ زمانہ کفر کی موت مرے گا والعیاذ باللہ تعالیٰ

حدیث (۷) کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں "میرے رب نے اپنی عزت کی قسم یاد فرمائی ہے کہ میرا بندہ جو ایک گھونٹ شراب کا پیئے گا، میں اسے اس کے بدلے جہنم کا کھولتا ہوا پانی پلاؤں گا، اس کی بخشش تک۔ اور جو کسی چھوٹے کو پلائے گا، جب بھی اس کی سزا میں وہ پانی پلاؤں گا، اس کی بخشش تک۔ اور میرا جو بندہ میرے خوف سے شراب چھوڑے گا اسے اپنے پاک دربار میں پلاؤں گا۔

## حقہ پینا کیسا ہے؟

سوال: علمائے دین نے حقہ کو حرام مطلق قرار دیا ہے یا مکروہ۔ کیا وہ شخص زیارت حضور سرور کائنات ﷺ سے مشرف نہ ہوگا جو حقہ پیتا ہے۔ اگرچہ درود شریف بکثرت پڑھتا ہو۔ اور کیا اس کا تحفہ حضور قبول نہ فرمائیں گے۔

الجواب: دم لگانا، جس سے ہوش وحواس میں فرق آجاتا ہے، حرام ہے۔ اور سادہ حقہ ہرگز حرام نہیں۔ نہ اس کا پینا کسی طرح کا گناہ ہے۔ ہاں اگر بو رکھتا ہے تو خلاف اولیٰ ہے۔ جیسے کچی پیاز کھانا۔ اور یہ جاہلانہ خیالات کہ حقہ پینے والا زیارت اقدس حضور پرنور ﷺ سے معاذ اللہ محروم ہے یا حضور رحمت عالم ﷺ معاذ اللہ اس کا تحفۂ درود شریف قبول نہ فرمائیں گے۔ یہ سب دروغ بے فروغ اور حضور سید عالم ﷺ پر افتراء ہے۔ بہت بندگان خدا حقہ پینے والے، خواب میں زیارت جمال جہاں آرائے حضور اقدس ﷺ سے بارہا مشرف ہوئے اور حضور رؤف ورحیم ﷺ نے غایت کرم ومہربانی کے کلمات ارشاد فرمائے۔ قل لو انتم تملکون خزائن رحمۃ ربی اذالا مسکتم خشیۃ الانفاق وکان الانسان قتورا

ہاں وردِ درود مبارک کے وقت حقہ نہ پیئے اور پی چکا ہو، تو کلی، مسواک سے منھ صاف کرکے ورد شروع کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## افیون کھانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ افیون کھانی کیسی ہے۔ افیونی فاسق و مستحق وعذاب ہے یا نہیں۔ اور جو



| | | |
|---|---|---|
| ● دروغ بے فروغ | : | فائدہ نہیں دینے والا جھوٹ |
| ● افترا | : | تہمت، بہتان |
| ● زیارت جمال جہاں آرائے حضور اقدس | : | حضور اقدس ﷺ کے پرنور چہرے کی زیارت |

لوگ اس کی ہمراہی کریں، اس کی مدد کریں، وہ کیسے ہیں۔ افیونی کو کھانا کھلانا جائز ہے یا نہیں۔ اور کھانے کے علاوہ ،دام دیئے جائیں یا نہیں۔ جب کہ اس کی عادت سے معلوم ہے کہ وہ ان داموں کو افیون میں صرف کرے گا۔

الجواب: افیونی ضرور فاسق و مستحق عذاب ہے۔ صحیح حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہر چیز کہ نشہ لائے اور ہر چیز کہ عقل میں فتور ڈالے، حرام فرمائی۔ اور مخالفتِ شرع میں کسی کی مدد کرنی، ہمراہی لینی، خود مخالفتِ شرع کرنی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ولا تأخذ کم بهما رأفة فی دین الله رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں فی کل کبد حراء رطبة اجر۔ اور کھانے کے علاوہ دام نہ دیئے جائیں، جب کہ معلوم ہو کہ افیون میں صرف کرے گا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لا تعاونوا علی الاثم والعدوان .واللہ تعالیٰ اعلم

## شراب کے حرام ہونے کی وجہ کیا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شراب کا حرام ہونا اس کے نشہ کی وجہ سے ہے یا ادویہ کے سڑ کر تیار ہونے کی وجہ سے۔

الجواب: شراب کا شراب ہونا، جوش آنے اور نشہ لانے کی حالت پر موقوف ہے۔ دوائیں اگر سڑائی جائیں اور ان میں نشہ لانے کا جوش پیدا نہ ہو، تو وہ شراب نہ ہوں گی۔ جیسے بعض مصفی عرقوں میں ادویہ کی تعفین کی جاتی ہے اور بغیر سڑائے صرف آنچ دینے یا دھوپ دکھانے یا گرم ہوا میں ٹھہرنے سے، وہ جوش آجائے، جیسے آب ونقوع، انگور و خرما، تربوز شکر آمیختہ اور تاڑی وغیرہ میں تو وہ شراب ہوجائے گی۔ پھر شراب ہوجائے، تو اس کی حرمت اس قدر پینے پر موقوف نہ رہے گی جو نشہ لائے، بلکہ وہ نجاست غلیظہ اور مطلقا حرام اگر چہ ایک بوند۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## شراب کب سے حرام ہے؟ چند واقعات کی تحقیق!

سوال: یہ چند امور حضور سے دریافت کئے جاتے ہیں۔ اول یہ کہ آنحضرت ﷺ سے پیشتر اور جو نبی گزرے ہیں ان کے وقت میں شراب حلال تھی یا حرام۔ دوسرے ایک شخص نے بیان کیا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے آنحضرت ﷺ کے وقت میں شراب پی اور حالت نشہ میں نماز میں سورہ غلط پڑھی اور تیسرے یہ بیان کیا کہ حضرت امیر حمزہ نے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● افیون | :نشہ آور چیز | ● فتور | : نقص، خرابی |
| ● مخالفت شرع | :شریعت کی مخالفت | ● ہمراہی لینی | :سہارا لینا، دوست بنانا |
| ● ادویہ | :دوا کی جمع | | |

حالت نشہ میں ایک اونٹنی بلا ذبیحہ کا دل اور جگر کھایا۔

الجواب: اگلی شریعتوں میں بلکہ خود شریعت اسلام کی ابتداء میں شراب کی تحریم نہ تھی۔ ہاں نشہ ہمیشہ ہر شریعت میں حرام رہا ہے۔ امیر المؤمنین سیدنا مولا علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی نسبت امر مذکور کا بیان کرنے والا، اگر اس سے شان اقدس مرتضوی پر طعن چاہتا ہے، تو خارجی ناصبی، مردود جہنمی ہے۔ ورنہ بلا ضرورت شرعیہ عوام کو پریشان کرنے والا سفیہ، احمق، بدعقل، بے ادب ہے۔ یہی حال سیدنا حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کا ہے۔ بلکہ اس میں قائل نے جھوٹ ملایا ہے۔ اسے توبہ لازم ہے۔ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ تعالیٰ اعلم

## والدین کی اطاعت فرض یا واجب؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اطاعتِ والدین و برادران واجب ہے یا فرض۔ اور درصورت ارتکابِ گناہ کبیرہ مثلاً زنا کرنا، چوری کرنا، ڈارھی منڈانا، یا کتروانا، ترک اطاعت واجب ہے۔ یا اب بھی اطاعت کرنا چاہئے۔ اور اگر بعد ارتکاب گناہ، لڑکا اپنے باپ سے یا چھوٹا بھائی بڑے بھائی سے کہے، کہ ڈارھی منڈانا یا چوری کرنا چھوڑ دو۔ اور اس کے جواب میں وہ کہے کہ یہ تو ضرور کروں گا اس حالت میں اطاعت کرے یا نہیں۔ اور اگر وہ شخص توبہ سے انکار کرے، تو کافر ہوا یا نہیں۔

الجواب: اطاعتِ والدین جائز باتوں میں فرض ہے۔ اگرچہ وہ خود مرتکب کبیرہ ہوں۔ ان کے کبیرہ کا وبال ان پر ہے۔ مگر اس کے سبب یہ امورِ جائزہ میں ان کی اطاعت سے باہر نہیں ہوسکتا۔ ہاں اگر وہ کسی ناجائز بات کا حکم کریں، تو اس میں ان کی اطاعت جائز نہیں لا طاعة لاحد فی معصیة اللہ تعالیٰ۔ ماں باپ اگر گناہ کرتے ہوں، ان سے بہ نرمی و ادب، گزارش کرے۔ اگر مان لیں تو بہتر ورنہ سختی نہیں کرسکتا۔ بلکہ غیبت میں ان کے لئے دعاء کرے۔ اور ان کا یہ جاہلانہ جواب دینا کہ یہ تو ضرور کروں گا۔ یا توبہ سے انکار کرنا، دوسرا سخت کبیرہ ہے۔ مگر مطلقاً کفر نہیں۔ جب تک کہ حرام قطعی کو حلال جاننا یا حکم شرع کی توہین کے طور پر نہ ہو۔ اس سے بھی جائز باتوں میں ان کی اطاعت نہ کی جائے گی۔ ہاں اگر معاذ اللہ یہ انکار بروجہ کفر ہو، تو وہ مرتد ہو جائیں گے۔ اور مرتد کے لئے مسلمان پر کوئی حق نہیں۔ رہا بڑا بھائی، وہ ان احکام میں ماں باپ کا ہمسر نہیں۔ ہاں اسے بھی حق تعظیم حاصل ہے۔ اور بلا وجہ شرعی ایذا رسانی تو کسی



- مصفّٰی: صاف
- تعفین: بدبودار کرنا
- شکر آمیختہ: شکر ملی ہوئی
- شان اقدس مرتضوی: حضرت علی مرتضیٰ کی شان
- آب دنقوع: بھیگی ہوئی دوا کا پانی
- تحریم: حرام کرنا
- نجاست غلیظہ: بڑی نجاست، ایک درہم کے مقدار لگنے سے اس کا پاک کرنا فرض ہو جاتا ہے
- خارجی۔ رافضیوں کے ایک فرقہ جو حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اچھا کہتے اور حضرت علی کو نہیں مانتے
- ناصبی: اہل بیت سے دشمنی رکھنے والا فرقہ
- سفیہ: بے وقوف

مسلمان کی حلال نہیں۔واللہ تعالیٰ اعلم

## مہوا سے بنائی ہوئی شراب حلال یا حرام ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اس زمانے میں جو شراب مہوا سے بناتے ہیں اور عرق کی طرح کھینچے جاتے ہیں اور اس کا نام شراب ہے اور تمام ملک میں مستعمل ہے۔ پس ایک حکیم صاحب فقہ اور اہل علم سے ہیں ان کی رائے ہے کہ تیزاب کی طرح نکالا جاتا ہے۔ اگر چہ بسبب مسکر کے حرام تو ہے، لیکن دوا میں استعمال کرنا یا دوا کے واسطے پینا جائز ہے۔ اور آٹھ قسم فقہ میں جو ہے اس میں سے کسی قسم میں یہ شراب نہیں۔ ہاں سکر کرے، جب حرام ہے۔ دوا میں پینا تھوڑا پینا کسی بیماری میں حرام نہیں۔ اور حد اس پر نہیں۔ یہ کہنا حکیم صاحب کا صحیح ہے یا غلط اور اس پر ایک درمختار کا مسئلہ افیون کا بھی پیش کرتے ہیں الافیون حرام الا لصاحب التداوی وغیرہ کی طرح اس کو بھی سمجھنا یا خمر کے موافق یہ شراب کیسے ہے۔ اور حکم اس کا کیا ہے۔ بینوا توجروا اجرکم اللہ اجرا وافیا۔

الجواب: صحیح یہ ہے کہ مائعات مسکر ہے یعنی جتنی چیزیں رقیق و سیال ہو کر نشہ لاتی ہیں۔ خواہ وہ مہوا سے بنائی جائیں یا گڑ، یا اناج، یا لکڑی یا کسی بلا سے، وہ سب شراب ہیں۔ ان کا ہر قطرہ حرام بھی اور پیشاب کی طرح نجس و ناپاک بھی۔ اور ان سے نشے میں شراب کی طرح حد بھی ہے۔ اور صحیح یہ کہ دوا میں بھی ان کا استعمال حرام ہی ہے۔ بخلاف ان چیزوں کے جو بغیر سیال ہونے کے نشہ رکھتی ہیں۔ جیسے افیون، مشک و زعفران وغیرہ، کہ یہ ناپاک نہیں اور بقدر سکر مطلقا حرام ہیں۔ یونہی بقصد لہو فساد بھی مطلقا حرام اگر چہ بقدر سکر نہ ہو۔ ورنہ مقدار قلیل بغرض صحیح، مثلِ دوا وغیرہ بے تشبہ فاسقین حلال ہے۔ تو "درمختار" کی اس عبارت کو مہوا کی شراب سے کوئی تعلق نہیں۔

## حقہ پینا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ بعض جاہل بلکہ عالم یہ کہتے ہیں کہ حقہ پینا مکروہ ہے اور اس کا پانی اگر کپڑے پر گر جائے تو کپڑا ناپاک ہو جائے گا۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● در صورت ارتکاب گناہ کبیرہ | گناہ کبیرہ کرنے کی صورت میں | ● مرتکب کبیرہ | :گناہ کبیرہ کرنے والا |
| ● غیبت | :غیر حاضری | ● ہمسر | :برابر |
| ● بسبب مسکر | :نشہ کے سبب | ● مرتد | :اسلام سے پھرا ہوا، کافر |

الجواب: حقے کے پانی کو ناپاک بتانا محض جہالت اور شریعت مطہرہ پر افترا ہے۔ اور حقہ جس طرح بعض جاہل، افطارِ رمضان کے وقت پیتے ہیں، جس سے کہ حواس میں خلل آتا ہے۔ ضرور ناجائز اور گناہ ہے۔ اور تکیے وغیرہ کا حقہ جو مدتوں تازہ نہ ہوتا ہو اور کریہہ بدبو دے، مکروہ ہے۔ اور عام حقہ جیسا کہ اہل تہذیب پیتے ہیں، جس میں بدبو نہیں ہوتی۔ وہ محض مباح ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## انگریزی دوا کا استعمال کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ادویہ انگریزی، استعمال ہوں یا نہ ہوں اور اگر ہوں تو وہ کون سی ہے، جس کو بلاتکلف استعمال کرلیں، آیا کل ادویہ ممنوع ہیں، یا صرف وہ، جن میں اثر شراب ہے۔ خواہ پینے کی ہو خواہ مالش کی ہو۔ اور عطریات کا بھی حال معلوم ہو جائے کہ کل عطر منع ہے یا جس میں آمیزش شراب کی ہو۔ بظاہر آمیزش شراب معلوم ہو یا نا ہو، مگر اس میں خلط ہو اور ایسی عطریات کی مالش کی جاویں یا سونگھیں جاویں۔ اس کی تفصیل بھی ہو جائے۔

الجواب: انگریزی رقیق دوائیں جو ٹنچر کہلاتی ہیں۔ ان میں عموماً اسپرٹ پڑتی ہے۔ اور اسپرٹ یقیناً شراب بلکہ شراب کی نہایت بدتر قسموں میں سے ہے۔ وہ نجس ہے۔ ان کا کھانا حرام، لگانا حرام، بدن یا کپڑے یا دونوں کی مجموع پر ملا کر اگر روپیہ بھر جگہ سے زیادہ میں ایسی شئی لگی ہوئی ہو نماز نہ ہوگی۔ ہاں خشک دوا جس میں کسی نجاست کی خلط کا حال معلوم نہ ہو لگانا جائز ہے۔ اور اگر کسی حرام شئی کا اختلاط معلوم نہ ہو، تو کھانے کی بھی اجازت ہے۔ اور افضل احتیاط ہے۔ انگریزی عطروں کا حال فقیر کو معلوم نہیں۔ سوا اس کے کہ بہت بدبو کریہہ الرائحہ ہوتی ہیں۔ رقیق اشیاء میں ان کی قوت رکھنے کے لئے ڈاکٹری نسخوں میں اسپرٹ ہی کا مطلقاً استعمال ہے۔ لہٰذا ان سے احتراز ہی چاہئے اور اگر ثابت ہو جائے کہ ان میں اسپرٹ ہے تو ان کا نہ صرف لگانا بلکہ سونگھنا بھی ناجائز ہے کہ شراب کے مول لینے والے، اٹھانے والے پر بھی لعنت فرماتے ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● سکر: | نشہ | ● خمر | :شراب |
| ● مائعات | :بہنے والی چیزیں، جیسے شراب، الکحل وغیرہ | ● رقیق وسیال | پتلی اور بہنے والی |
| ● حد: | سزا | ● بقدر سکر | :نشہ کے مقدار |
| ● بقصد لہو وفساد | : لہو اور فساد کے ارادے سے | ● بے تحبہ فاسقین | :فاسقین کی مشابہت نہ ہو تو |

## حقہ پینے والے کیسے ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں بروز قیامت حقہ پینے والے سے حضور سرور کائنات علیہ السلام روئے مبارک پھیر لیں گے اور درود شریف اس کا پڑھنا قبول نہ ہوگا؟ یہ بیان غلط ہے یا صحیح۔

الجواب: یہ سب دروغ کاذب ہے۔ اور شریعت مطہرہ محمد رسول اللہ علیہ السلام پر افترا ـــــ حقہ تو مباح ہے، اگر بفرض غلط، حرام بھی ہوتا تو اتنا گناہ نہ ہوتا، جس قدر رسول اللہ علیہ السلام پر افترا کرنا کبیرہ شدیدہ ہے۔ جس کے بعد بس کفر ہی کا درجہ ہے۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ تعالیٰ اعلم۔

## اللہ کے واسطے سے مانگنے والا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک سائل کوچہ وبازار میں پھرتا ہے اور ہر ایک سے سوال کرتا ہے کہ مجھے اللہ کے واسطے روٹی یا کپڑا یا پیسہ دو۔ بعض دیتے ہیں اور اکثر نہیں دیتے۔ اول اکثروں کے واسطے جو نہیں دیتے ہیں کیا حکم ہے۔ و نیز ایک شخص کسی دوسرے شخص سے کہتا ہے تو اپنی بیٹی کا اللہ کے واسطے میرے ساتھ نکاح کردے لیکن وہ نہیں کرتا اس کے واسطے کیا حکم ہے و نیز ایک شخص کسی صاحب ریاست و امارت سے کہتا ہے کہ ایک ہزار روپیہ مجھے اللہ کے واسطے دیدے مگر وہ نہیں دیتا۔ اس کے واسطے کیا حکم ہے۔ بعض سائل ان الفاظ میں سوال کرتے ہیں کہ خدا اور رسول کے واسطے مجھے کچھ دو یا کوئی شخص کسی سے کہہ بیٹھے کہ خدا اور رسول کے واسطے مجھے معاف کرو۔ ان پر ہر شخص کے واسطے از روئے شرع شریف کیا حکم ہے؟ بالتفصیل جواب عنایت ہو۔ یہ سوالات خالصاً لوجہ اللہ ہیں۔ جو شرع شریف کا حکم ہو بیان فرمائیے۔

الجواب: رسول اللہ علیہ السلام فرماتے ہیں ملعون من سأل بوجہ اللہ و ملعون من سئل بوجہ اللہ ثم منع سائلہ ما لم یسئل ھجرا ملعون ہے جو اللہ کا واسطہ دے کر کچھ مانگے اور ملعون ہے جس سے خدا کا واسطہ دے کر مانگا جائے پھر اس سائل کو نہ دے۔ جب کہ اس نے کوئی بے جا سوال نہ کیا ہو۔ اور فرماتے ہیں علیہ السلام جس سے خدا کا واسطہ دے کر کچھ مانگا جائے اور وہ دے دے، تو اس کے لیے ستر (۷۰) نیکیاں لکھی جائیں۔ اور مروی کہ فرماتے ہیں



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● ادویہ انگریزی | :انگریزی دوائیں | ● آمیزش | : ملاوٹ |
| ● خلط | :ملنا | ● رقیق | :پتلی |
| ● ٹنکچر | : جراثیم کش دوا | ● اسپرٹ | : شراب |
| ● اختلاط | :ملنا | ● کریہہ الرائحہ | : ناپسندیدہ مہک |

ﷺ جو تم سے خدا کا واسطہ دے کر مانگے، اسے دو۔ اور اگر نہ دینا چاہو، تو اس کا بھی اختیار ہے۔ اور فرماتے ہیں ﷺ اللہ کے واسطے سے، سوا جنت کے کچھ نہ مانگا جائے۔ علماء نے بعد توفیق و تطبیق احادیث، یہ حکم منقح فرمایا کہ اللہ عزوجل کا واسطہ دے کر سوا اخروی، دینی شی کے، کچھ نہ مانگا جائے۔ اور مانگنے والا خدا کا واسطہ دے کر مانگے اور دینے والے کا اس شی کے دینے میں کوئی حرجِ دینی و دنیوی نہ ہو، تو مستحب و موکد دینا ہے۔ ورنہ نہ دے۔ بلکہ امام عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو خدا کا واسطہ دے کر مانگے، مجھے یہ خوش آتا ہے کہ اسے کچھ نہ دیا جائے۔ یعنی تاکہ یہ عادت چھوڑ دے۔ اس تفصیل سے سب سوالات کا جواب واضح ہوگیا۔ جو خدا کا واسطہ دے کر بیٹی مانگے اور اس سے مناکحت کسی دینی یا دنیوی مصلحت کے خلاف ہے، یا دوسرا اس سے بہتر ہے، تو ہرگز نہ مانا جائے کہ دختر کے لئے صلاح و اصلح کا لحاظ اس بے باک سے اہم و اعظم ہے۔

اور روپیہ پیسہ دینے میں اپنی وسعت و حالت اور سائل کی کیفیت و حاجت پر نظر درکار ہے۔ اگر یہ سائل قوی و تندرست گدائی کا پیشہ ور، جوگیوں کی طرح ہے، تو ہرگز ایک پیسہ نہ دے، کہ اسے سوال حرام ہے۔ اور اسے دینا حرام پر اعانت کرنا ہے۔ دینے والا گنہگار ہوگا۔

اور اگر صاحب حاجت ہے اور جس سے مانگا، اس کا عزیز و قریب بھی حاجت مند ہے اور اس کے پاس اتنا نہیں کہ دونوں کی مواسات کرے، تو اقربا کی تقدیم لازم ہے۔ ورنہ بقدر طاقت و وسعت ضرور دے اور روگردانی نہ کرے۔

یہ سوالات کا جواب تھا اور اتنی بات گزارش ہے کہ بے ادب سائل ہونا نہ چاہئے، سوال کیا جائے علماء کرام سے کہ کیا فرماتے ہیں علمائے دین و شرع مفتیان شرع متین اور آخر میں ہدایت یہ کی جائے کہ رورعایت کسی کی نہ پائی جائے۔ یہ کھلی دریدہ دہنی ہے۔ علمائے دین و مفتیان شرع متین کو کسی کی رورعایت سے کیا تعلق۔ جو احکام الٰہیہ ہیں، بتاتے ہیں۔ جو کسی کی رورعایت سے معاذ اللہ قصداً غلط حکم بتائیں، وہ علمائے دین کب ہوئے۔ نائبان شیاطین ہوئے۔ عوام پر علمائے دین کا ادب باپ سے زیادہ فرض ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ”تین شخص ہیں جن کے حق کو ہلکا نہ جانے گا مگر منافق کھلا منافق، از انجملہ ایک بوڑھا مسلمان، دوسرا عالم، کہ مسلمانوں کو نیک بات بتائے، تیسرا بادشاہ مسلمان عادل۔ واللہ تعالیٰ اعلم





| | | | |
|---|---|---|---|
| ● دروغ کاذب | : بہت بڑا جھوٹا | ● کبیرہ شدیدہ | : سخت بڑا گناہ |
| ● بعد توفیق و تطبیق احادیث | : حدیثوں میں موافقت و مطابقت کے بعد | ● منقح | : واضح |
| ● موکد | : ضروری | ● صلاح و اصلح | : یعنی اچھی تربیت |
| ● مواسات | : برابری | ● اقربا کی تقدیم | : یعنی پہلے قریبی رشتہ داروں کو دے |
| ● سائل | : مانگنے والا | ● دریدہ دہنی | : بدتمیزی |
| ● نائبان شیاطین | : شیطان کی پیروی کرنے والے | ● ازاں جملہ | : انہیں میں سے |

# گروی زمین سے نفع اٹھانا!

سوال: گروی زمین ومکان سے نفع اٹھانا جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: اس قسم کے مسائل میں قول منقح ومحرر واصل محقق ومقرر یہ ہے کہ بر بنائے قرض کسی قسم کس نفع لینا مطلقا سود وحرام ہے۔ حدیث پاک میں ہے حضور سید عالم ﷺ فرماتے ہیں کل قرض جر منفعة فهو ربا۔ رواه الحارث فی مسنده عن امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی الله عنه ''جو قرض کوئی نفع کھینچ لائے وہ سود ہے اور اگر اس بنا سے جدا، ویسی ہی باہمی سلوک کے طور پر کوئی نفع وانتفاع ہو تو وہ مدیون کی مرضی پر ہے۔ اس کی خالص رضا واذن سے ہو تو روا، ورنہ حرام۔

اب یہ بات کہ یہ انتفاع، بر بنائے قرض ہے یا بطور سلوک، اس کے لئے معیار، شرط وقرارداد ہے۔ یعنی اگر قرض اس شرط پر دیا کہ نفع لیں گے، تو وہ نفع بر بنائے قرض، حرام ہوا۔ اور اگر قرض میں اس کا کچھ لحاظ نہ تھا، پھر آپس کی رضامندی سے کوئی منفعت، محض بطور احسان ومروت حاصل ہوئی، تو وہ بر بنائے حسن سلوک ہے۔ نہ بر بنائے قرض۔ تو مدارِ کار شرط پر ٹھہرا۔ یعنی نفعِ مشروط سود، اور نفعِ غیر مشروط سود نہیں، بلکہ باذنِ مالک، مباح۔ پھر شرط کی دو صورتیں ہیں:

(۱) نصاً یعنی بالتصریح قراردادِ انتفاع ہو جائے۔

(۲) عرفاً کہ زبان سے کچھ نہ کہیں مگر بحکم رسم ورواج قرارداد معلوم۔ اور داد وستد خود ہی ماخوذ ومفہوم ہو۔

ان دونوں صورتوں میں وہ نفع حرام وسود ہے فان المعهود عرفا كالمشروط لفظا (اس لئے کہ جو عرف کے اعتبار سے معہود ہو وہ ایسا ہی ہوتا ہے جیسے لفظوں میں مشروط ہو) ـــــ جب یہ اصل کلی معلوم ہوئی، حکمِ مسئلہ واضح ہو گیا کہ اگر مکان وغیرہ شئے مرہون سے مرتہن کا بذریعہ سکونت وغیرہ نفع لینا مشروط ہو چکا ہے، جیسا کہ دخلی رہن ناموں میں اس کی صاف تصریح ہوتی ہے۔ جب تو اس کا صریح سود حرام ہونا ظاہر ـــــ ورنہ غالب عرف وعادت

---

● قول منقح ومحرر واصل محقق ومقرر یہ ہے کہ :یعنی محققانہ اور قول راجح قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● انتفاع | :فائدہ حاصل کرنا | ● مدیون | :جس نے قرض لیا |
| ● رضا واذن | :اجازت | ● مدارِ کار | :بنیادی طور پر |
| ● بالتصریح قراردادِ انتفاع | :صراحت کے ساتھ نفع حاصل کرنے کا معاہدہ | | |
| ● داد وستد | :معاملہ، خرید وفروخت، لین دین | ● شئے مرہون | :جس کو گروی رکھی جائے |
| ● مرتہن | :گروی لینے والا | ● اس بنا سے جدا، | :اس معاہدہ سے الگ |



رسم ورواج زمانہ صراحۃً حاکم، ابنائے زمان اسی نفع کی غرض سے قرض دیتے ہیں اور لینے دینے والے سب بغیر ذکر، اسے قرار یافتہ سمجھتے ہیں۔ اگر مرتہن جانے کہ مجھے انتفاع نہ ملے گا، ہرگز عقد نہ کرے اور راہن بوجہ قرض دبا ہوا نہ ہو تو کبھی مجبوراً اجازتِ انتفاع نہ دے ـــــــ ولہٰذا مرتہن اس نفع وسود کو اپنا حق واجب جانتے ہیں اور راہن کو اس پر مجبور کرتے ہیں۔ تو یہ انتفاع اگرچہ لفظاً مشروط نہ ہو، عرفاً بے شک مشروط ومعہود ہے۔ تو حکم، مطلق حرمت وممانعت ہے۔
ہاں! اگر مرتہن بے لحاظ انتفاع قرض دے اور صرف بغرض وثوقِ وصول جو تشریع رہن سے مقصود شارع ہے، رہن لے ۔اور عاقدین وقتِ عقد صراحۃً شرط کرلیں کہ مرتہن کسی طرح نفع اٹھانے کا مجاز نہ ہوگا۔ پھر راہن اپنی خوشی سے مرتہن کو انتفاع کی اجازت دے اور مرتہن صرف بربنائے اجازت نہ کہ اپنا استحقاق جان کر نفع اٹھائے۔ اور حال یہ ہو کہ اگر راہن اس وقت روک دے تو فوراً رک جائے یعنی بعد اس شرطِ عدمِ انتفاع کے، مالک نے برضائے خود، مکان رہن میں رہنے کا اذن دیا، یہ آکر بیٹھا ہی تھا کہ اس نے منع کیا تو معاً باز رہے۔ اور اصلاً چوں وچرا نہ کرے، تو ایسا انتفاع جب تک رضائے راہن رہے، حلال ہوگا۔ مگر حاشا! ہندوستان میں اس صورت کی صورت کہاں۔ اللہ عزوجل مسلمانوں کی اصلاح فرمائے آمین۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## گروی رکھی ہوئی چیز سے نفع اٹھانا!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کو شے مرہون سے نفع اٹھانا با اجازت راہن جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: مرہون سے انتفاع حرام محض ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں **کل قرض جر منفعة فهو ربا** ۔ با اجازت راہن نفع اٹھانے کے یہ معنی تھے کہ قرض کے دباؤ سے نہ ہو اور اس کی اجازت ہی کا پابند رہے۔ جب وہ خوشی سے کہہ دے، انتفاع کرے اور جس وقت منع کردے، فوراً باز رہے۔ مثلاً اس نے اپنی خوشی سے کہہ دیا کہ مکان میں رہو۔ یہ آکر رہا۔ اسی وقت اس نے کہہ دیا، مجھے منظور نہیں۔ تو فوراً نکل جائے۔ کچھ عذر وحیلہ درمیان میں نہ لائے۔ ایسا یہاں ہرگز نہیں ہوتا بلکہ قطعاً دباؤ پر رہتے ہیں اور راہن دباؤ ہی کے باعث اجازت دیتا ہے اور وہ رجسٹری کے کا

- ابنائے زمان: دنیادار لوگ
- قرار یافتہ: یعنی اس لین دین پہ معاہدہ ہو چکا
- راہن بوجہ قرض: گروی رکھنے والا قرض کے سبب
- مشروط ومعہود: شرط ٹھہرایا ہوا، معاہدہ کیا ہوا
- بے لحاظ انتفاع: نفع لینے کی غرض کے بغیر
- بغرض وثوق وصول: یعنی صرف اعتماد کے لئے
- تشریع رہن: رہن کا جائز ہونا
- مقصود شارع: شریعت نافذ کرنے والے یعنی حضور ﷺ کا مقصد
- استحقاق: اپنا حق جان کر
- عاقدین وقتِ عقد: یعنی گروی رکھنے والے اور گروی لینے والے معاہدہ کے وقت
- شرط عدم انتفاع: نفع نہ لینے کی شرط
- مکان رہن: گروی رکھا ہوا مکان



غذوں میں لکھی جاتی ہے کہ اس کے سبب انتفاع بالجبر کر سکیں اور اگر لاکھ کہے کہ نکل جاؤ ہر گز نہ نکلیں گے اور یہی جواب دیں گے کہ پہلے ہمارا قرض دے دو، تو جائیں۔ تو یہ صورت اجازت سے اصلاً متعلق نہیں۔ بالا جماع حرام و ربا ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

## گروی رکھی ہوئی زمین کو جوتنا کیسا ہے؟

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مرہون شئی سے فائدہ اٹھانا مثلاً زمین رہن رکھا۔ اس کو جوتتا ہے اور اس میں زراعت بوتا ہے اور اس کے مینڈھ وغیرہ بندھواتا ہے۔ اس کے نیچے اس کا منافع کھاتا ہے۔ اور اس کو قیاس کرتا ہے بکری اور گھوڑے کے اوپر۔ اس کا منافع کھانا جائز ہے یا نہیں فقط۔

**الجواب:** مرتہن کو مرہون سے نفع اٹھانا حرام اور نرا سود ہے۔

## کیا گروی رکھی ہوئی چیز سے نفع اٹھانے کی کوئی دلیل ہے؟

**سوال:** مولوی عبداللہ صاحب ٹونکی افسر مدرس مدرسہ ندوہ کی رائے یہ معلوم ہوئی کہ وہ منافع جائداد مرہونہ مرتہن بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ عالم گیری میں ایک جزئیہ موجود ہے الا ان یأذن الراھن براہ دستگیریِ عاجزان اس کے متعلق جو تحقیقِ صحیح حضور والا کی رائے میں ہو، اس سے آگاہ فرما کر سرفرازی بخشیں۔

**الجواب:** اس فتوی میں اس وہم کے تین رد موجود ہیں۔

(۱) یہاں رہن ہی نہیں، محض قرض ہے۔ اور قرض پر نفع سود۔ اور سود کسی کی اجازت سے حلال نہیں ہو سکتا۔

(۲) اگر رہن بھی مانئے، تو اجازتِ راہن جسے شرع اجازت مانتی ہے، یہاں عنقا ہے۔ ہر گز محض اس کی اجازت بروجہ احسان و تبرع کے طور پر نفع نہیں لیتے بلکہ دَین کے دباؤ سے، جس پر اس مرتہن کا راہن کو در بارۂ کرایہ نوٹس دینا شاہد ہے۔ احسان وغیرہ پر نوٹس نہیں ہوتا۔ لاجرم اِسے اپنا حق سمجھا اور بالجبر حاصل کرنا چاہا۔ پھر اجازت سے ہونا کیسا۔

(۳) ان سب سے قطع نظر ہو، تو جب سائل نے تصریح کر دی کہ یہ اجازت بعد انقضائے میعاد بر بنائے قرارداد تھی، تو قطعاً نفع کی شرط ہوگئی اور دین پر جو نفع شرط کر لیا جائے بالاجماع ربا و حرام قطعی ہے۔ اسے بہ اجازت راہن لینا نہیں کہہ



- انتفاع بالجبر: زبردستی نفع حاصل کرنا
- زراعت: کھیتی
- مینڈھ: کھیت کو باندھنے والا پشتہ،
- براہ دستگیری عاجزان: پریشان لوگوں کی مدد کے لئے

سکتے، بلکہ معاہدہ فاسدہٗ محرمہ والاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۔ وھو تعالیٰ اعلم۔

## امانت رکھنے کے نام پر پیسہ لینا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ:

(۱) اگر ایک مسلمان کچھ زیور، دوسرے مسلمان کے پاس لے کر گیا اور اس سے کچھ روپیہ قرض لیا اور زیور اپنا اس کے پاس روپیہ کی ضمانت میں رکھ دیا جس مسلمان کے پاس زیور رکھا گیا ہے، وہ زیور کا حق حفاظت یا کرایہ حاصل کر سکتا ہے یا نہیں؟ اور اگر لے، تو جائز ہوگا یا نہیں؟ زیور جس کے پاس رکھا گیا وہ بندۂ خدا، سود سے بچنا چاہتا ہے اور اس طرح سے نفع جائز حاصل کرنا چاہتا ہے۔

(۲) اگر ایک مسلمان دوسرے مسلمان کے پاس کچھ روپیہ لینے گیا اور اس روپیہ کی ضمانت میں ایک دستاویز لکھا جس میں کوئی جائداد منقولہ یا غیر منقولہ اس روپیہ کی ضمانت میں تحریر کی۔ اب جس مسلمان نے کہ روپیہ دوسرے مسلمان کو دیا اور اس جائداد کی حفاظت کرنے کا روپیہ مانگتا ہے۔ لہٰذا اس کو لینا جائز ہے یا نہیں؟
مکرر یہ ہے کہ یہ سنا ہے کہ حضور نے رہن دخلی کی کوئی ایسی صورت نکالی ہے جو کہ جائز ہے۔ امید کہ اس سے بھی مطلع فرمایا جاؤں گا۔

(۳) ایسی کون کون سی صورتیں پیدا ہو سکتی ہیں کہ جن سے مسلمان آپس میں ایک دوسرے سے یا غیر قوم سے روپیہ کا لین دین کر سکیں اور فائدہ بھی اٹھا سکیں۔ امید کہ ایک یا دو صورتیں تحریر فرما دی جائیں، جو حسب تصریح فقہائے کرام ثابت یا حدیث نبوی میں واقع ہوں۔ اللہ تعالیٰ اس کا اجر دے گا۔

الجواب:

(۱) زیور کہ روپیہ کی ضمانت میں دیا گیا اس کے معنی بعینہ رہن رکھنے کے ہیں اور رہن کی حفاظت ذمۂ مرتہن ہے کہ وہ اسی کے حق میں محبوس ہے۔ اس پر اجرت لینے کے کوئی معنی نہیں۔ اگر لے گا، خالص سود ہوگا۔ یہ نفع جائز نہیں ہو سکتا بلکہ قطعی حرام ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

(۲) جائداد ضمانت میں دینا یہاں دو طریقے پر رائج ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● اجازت راہن | گروی رکھنے والے کی اجازت | ● احسان وتبرع | ذاتی منفعت کی امید کے بغیر کسی کو دینا |
| ● دَین | قرض | ● دربارۂ کرایہ | کرایہ کے سلسلہ میں |
| ● لاجرم | یقینا | ● بالجبر | زبردستی |
| ● بعد انقضائے میعاد | مدت پوری ہونے کے بعد | ● معاہدۂ فاسدۂ محرمہ | حرام لغو معاہدہ |

ایک یہ کہ جائداد مالک ہی کے پاس رہتی ہے اور وہ دائن کو لکھ دیتا ہے کہ یہ میں نے تیرے دَین میں مکفول کی۔ اسے کفالت یا استغراق کہتے ہیں۔ یہ شرعاً محض باطل ومہمل ہے۔ نہ اس میں کسی حق حفاظت کا وہم ہوسکتا ہے کہ جائداد مرتہن کے قبضہ میں دی نہیں جاتی۔

دوسری صورت رہن دخلی کی ہے، وہ خود ہی حرام وسود ہے۔

تیسری صورت جو شرعی ہے اور یہاں جاری نہیں۔ وہ یہ کہ جائداد مرتہن کے قبضہ میں دے دی جائے اور مرتہن صرف اس پر قبضہ رکھے، کسی طرح کا نفع اس سے حاصل نہ کرے۔ یہ صورت جائز اور یہی رہن شرعی ہے اور اسکی حفاظت کا وہی حکم ہے جو جواب اول میں گزرا کہ اس پر کچھ لینا محض سود اور حرام قطعی ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

(۳) رہن دخلی کے جواز کی یہاں کوئی شکل نہیں، نہ میں نے نکالی ہے، نہ کوئی نکال سکتا ہے۔ اس کے جواز کی صرف یہ صورت ہے کہ زید نے عمرو کے پاس اپنا مکان رہن رکھا اور کوئی شرط اس کی سکونت کی قرار نہ پائی۔ پھر زید نے محض اپنی خوشی سے، صرف بطور احسان، اسے سکونت کی اجازت دی۔ اور وہ اس کی اجازت ہی کی بنا پر اس میں رہنا چاہتا ہے، نہ اس پر اصرار کرے گا، نہ اس پر قرض کا بار ڈالے گا۔ یہاں تک کہ اگر اس نے اجازت دی اور یہ مکان میں رہنے کو آیا، ایک پاؤں دروازے کے باہر اور ایک اندر ہے کہ اس نے کہا، اب میں اجازت نہیں دیتا، تو فوراً پاؤں باہر نکال لے۔ ایسا رہنا ہو تو ممکن ہے، مگر کیا یہاں ایسی صورت کا احتمال ہے، حاشا! ہرگز نہیں۔ **وللہ تعالی اعلم**

## مشروط طور پر زمین لے کر نفع اٹھانا!

سوال: زید نے بکر سے ایک بیگہ زمین مبلغ ایک صد (۱۰۰/ر) روپیہ دے کر لے لی، اس شرط پر کہ جب تک روپیہ ادا نہیں کریں گے، زمین اس کے قبضہ میں رہے گی اور نفع بھی اٹھائیں گے اور اصل روپیہ میں سے مبلغ عا (۲/ر روپے) ہر سال میں کم ہوتا جائے۔ یہ شرعاً جائز ہے یا نہیں۔

الجواب: یہ صورت رہن واجارہ جمع کرنے کی ہے اور وہ جمع نہیں ہو سکتے۔ رہن یوں باطل ہوا کہ دو روپے سال، اجرت منافعِ زمین، رہن ٹھہرے۔ اجارہ یوں فاسد ہوا کہ مدت مجہول رہی کہ جب تک روپیہ ادا ہو۔ لہٰذا یہ شرعاً جائز نہیں گناہ ہے۔ اس کا فوراً فسخ کرنا دونوں پر واجب ہے۔ زمین فوراً واپس کردے یا اس اجارۂ فاسدہ کو فسخ کرکے



- ذمۂ مرتہن: گروی لینے والے کے ذمہ
- اسی کے حق میں محبوس ہے: یعنی اس کی حفاظت اسی کے ذمہ رکھی گئی ہے۔
- دائن: قرض دینے والا
- مکفول: ضمانت وکفالت میں دیا گیا ہے

از سر نو صحیح اجارہ متعین مدت کر لے جس میں یہ شرط نہ ہو کہ تا ادائے قرض، زمین پر قبضہ رہے گا۔ رہا اس کا قرض ہے، اسے اختیار ہے کہ اب وصول کرے یا جب چاہے۔ قرض کے لئے کوئی میعاد لازم نہیں ہو سکتی۔ **واللہ تعالی اعلم**

## عاریۃً لئے ہوئے مکان کو کرایہ پر لگانا!

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید ایک مکان کا مرتہن ہے۔ اگر وہ اس مکان کو راہن سے عاریت لے کر اس میں سکونت اختیار کرے، یا اس کو کرائے پر اٹھائے، تو یہ فعل اس کا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** بہ اجازتِ راہن عاریۃً رہے کہ جس وقت راہن منع کرے، فوراً سکونت چھوڑ دے، مقفل کر کے صرف قبضۂ رہن رکھے، جائز ہے۔ اور کرایہ پر چلانا بے اجازت راہن ہو تو حرام ہے۔ اور با اجازت ہو تو رہن جاتا رہا۔ کرایہ کا مالک راہن ہوگا۔
**واللہ تعالی اعلم**





| | | | |
|---|---|---|---|
| ● رہن | گروی رکھنا | ● اجارہ | اجرت پر دینا |
| ● مدت مجہول رہی | یعنی وقت متعین نہیں کیا گیا | ● مقفل | بند کر کے |
| ● قبضۂ رہن | گروی رکھے ہوئے سامان پہ قبضہ | | |

## فالج کا مریض کتنے سال تک اپنا مال ہبہ کرسکتا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جس شخص کو عارضہ فالج ہوا اور وہ عارضہ کے ساڑھے تین برس بعد بیع یا ہبہ یا کوئی تصرف، وارث یا غیر وارث کسی کے نام کرے، تو وہ تصرف شرعا جائز رہے گا یا نہیں۔ اور مرض شرعا مرض الموت قرار پائے گا یا نہیں۔

الجواب: ہمارے ائمہ کرام نے فالج ودق وسل وغیرہا امراض مزمنہ کے مرض الموت ہونے کے لئے سال بھر کی حد مقرر فرمائی ہے۔ اگر اس کے اندر موت ہو تو وہ مرض الموت قرار پاتے ہیں اور جب ایک سال سے تجاوز ہو جائے تو اس مریض کا حکم شرعا بعینہ مثل صحیح وتندرست کے ٹھہرتا ہے اور جو کچھ تصرفات، بیع خواہ ہبہ خواہ کچھ اور، وارث خواہ غیر وارث کسی کے نام کرے مثل تصرفاتِ صحیح کے صحیح ونافذ قرار پاتا ہے فی الفتاویٰ للامام قاضی خان ازا تصرف بعد سنة فهو كالصحيح يجوز تصرفاته انتهى. والله تعالىٰ اعلم

## مرض موت میں مریض کو بیع کا اختیار ہے کہ نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندہ نے اپنے مرض موت میں ایک مکان اور ایک دوکان کہ قریب سولہ سو روپیہ کی قیمت کی تھی چھ سو روپیہ کو اپنے شوہر ودختر کے ہاتھ بیع کی۔ بعد پندرہ روز کے مرگئی اس صورت میں یہ بیع جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

الجواب: صورت مستفسرہ میں بیع صحیح نہیں کہ مرض موت میں کم قیمت کو باتفاق امام اعظم وصاحبین رحمہم اللہ ناجائز ہے اور وارث کے ہاتھ تو برابر قیمت کو بھی بے

---

● دق وسل: پھیپھڑے کی بیماری

● امراض مزمنہ: ہمیشہ رہنے والا مرض



اجازت دیگر ورثہ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک جائز نہیں۔ فی التلویح لو باع احد الورثۃ عینا من اعیان الترکۃ بمثل القیمۃ فلا یجوز عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ انتہیٰ ملخصا۔

## مرض موت میں مہر معاف کرنے سے معاف ہوگا یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندہ نے اپنے مرض موت میں کل مہر اپنا اپنے شوہر کو بخش دیا۔ صرف اس میں سے پانچ سو روپیہ پانچ دینار کی نسبت کہا کہ اس قدر میں معاف نہیں کرتی۔ اس کی مالک میرے بعد میرے والدین ہیں۔ اس کے بعد ہندہ نے شوہر، و والدین و چار بہن چھوڑ کر انتقال کیا۔ اب مادر و پدر ہندہ، معافی مہر اور شوہر ان پانسو روپیہ پانچ دینار، والدین کو دینے میں کلام کرتا ہے اس صورت میں ترکۂ ہندہ کس حساب سے تقسیم ہوگا اور اس قدر مہر معاف اور مابقی کی وصیت کہ والدین کو کی تھی صحیح ہوئی یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

الجواب: صورت مسئولہ میں ہبہ مہر شوہر کو کہ ہندہ سے اس کی مرض موت میں واقع ہوا تھا اور ورثہ باقین اس کی اجازت نہیں دیتے، باطل ہوگیا۔ اسی طرح ان پانسو روپیہ پانچ دینار کی وصیت کہ والدین کے لئے کی تھی اسی وجہ سے صحیح نہ رہی۔ پس کل مہر ہندہ، ذمۂ شوہر لازم۔ اور اس کے ترکہ میں سب وارث مشترک۔ برتقدیر صدق مستفتی وعدم موانع ارث ووارث آخر وتقدیم مقدم کالدین والوصیۃ الصحیحۃ کل مہر ہندہ اور جو کچھ اس کا ترکہ ہو چھ سہام پر منقسم ہو کر تین سہم زوج اور ایک مادر (ماں) اور دو پدر (باپ) کو ملیں گے اور خواہروں (بہنوں) کو کچھ نہ پہنچے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مرض موت میں کی گئی وصیت نافذ ہوگی یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص موت کے قریب



- مادر و پدر ہندہ: ہندہ کے ماں باپ
- ترکۂ ہندہ: ہندہ کا چھوڑا ہوا مال
- باقی: بچا ہوا
- سب وارث مشترک: سارے وارث برابر
- سہام: حصے
- برتقدیر صدق مستفتی وعدم موانع ارث ووارث آخر وتقدیم مقدم کالدین والوصیۃ الصحیحۃ: یعنی سوال پوچھنے والا اگر سچ بول رہا، اور دوسری کوئی رکاوٹ اور کوئی دوسرے وارث نہ ہوں تو تقسیم مال سے پہلے میت کے قرض اور اس کی وصیت پر شرعی اعتبار سے عمل کرنے کے بعد۔

زبانی وصیت کر جائے کہ فلاں وارث کو مال میرا ملے اور فلاں وارث کو نہ ملے۔ یہ وصیت درست ہے یا نہیں۔ **بینوا توجروا**

الجواب: اگر وصیت مذکورہ کو ورثۂ میت سے کوئی عاقل بالغ روا نہیں رکھتا تو وہ وصیت اس وارث موصی لہ کے حصہ میں باطل محض ہوگئی اور ان وارثوں میں کوئی مجنون یا نابالغ اجازت کو روا رکھتا ہے تو نامعتبر ہے اور جو سب وارث جائز رکھتے ہیں اور وہ سب عاقل بالغ ہیں، تو وصیت مذکورہ حق موصیٰ لہ میں تمام وکمال جائز ونافذ ہوجائے گی۔ پس بعد ادائے دیون مقدمہ علی الوصایا، اگر ذمۂ میت ہوں، کل یا بعض جس قدر کی نسبت وصیت کی ہے اس وارث موصیٰ لہ کو دیا جائے گا اور جوان میں بعض جائز رکھتے اور بعض ناجائز تو جو جائز رکھتے ہیں بشرطیکہ وہ عاقل بالغ ہوں بقدران کے حصص کے، وصیت نافذ ہوجائے گی اور بقدر حصوں اجازت نہ دینے والوں اور اطفال ومجانین کے اگرچہ وہ جائز بھی رکھیں باطل۔ **وکان لم یکن** (گویا کہ ہوئی ہی نہیں) تصور کی جائے گی۔ اور میت کا یہ کہنا کہ فلاں وارث کو میرا مال نہ ملے، محض لغو عبث ہے۔ توریث ورثہ بحکم شرع ہے کہ کسی کے ابطال سے اس کا بطلان ممکن نہیں۔ حتی کہ خود وارث کو اختیار نہیں کہ حق ارث سے دست بردار ہو۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## کیا تبرعا کیا ہوا وعدہ بعد موت بھی واجب الادا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی جائداد سے بقید حیات اپنے عمرو کے واسطہ اور بعد انتقال عمرو کی زوجہ کے واسطہ مبلغ دو روپیہ مشاہرہ مقررہ کیا تھا۔ بقضائے الٰہی زید اور عمرو نے انتقال کیا اور زوجہ عمرو متوفی موجود ہے۔ اس حالت میں زوجۂ مذکورہ اس مشاہرہ مقرر کی

---



- وارث موصیٰ لہ: وہ وارث جس کے لئے وصیت کی گئی
- بعد ادائے دیون مقدمہ علی الوصایا: قرض کا ادا کرنا جو وصیت پر مقدم ہے
- اطفال ومجانین: بچے اور دیوانے
- ابطال سے اس کا بطلان: وارث کے چھوڑنے سے ختم نہیں ہوگا
- ورثائے زید: زید کے وارثین
- تبرع: نیکی
- حق موصیٰ لہ: جس کے لئے وصیت ہے اس کا حق
- بقدران کے حصص کے: ان کے حصے کے مطابق
- توریث ورثہ بحکم شرع: ترکۂ میت کا وارث ہونا شریعت کے حکم سے ہے
- حق ارث: ترکہ کا حق
- مظہر: ظاہر کر رہا ہے

جو زید نے یعنی بقیدِ حیات مقرر کیا تھا، شرعاً ورثاء زید سے پانے کی مستحق ہے یا نہیں۔

الجواب: سائل مظہر کہ بعد انتقال سے مراد، بعد انتقال عمرو ہے، تو یہ وصیت نہ ہوئی فان الوصیۃ انما تکون مضافۃ الیٰ مابعد الموت (ترجمہ: وصیت بعد موت ہی نافذ ہوتی ہے) بلکہ صرف اپنی زندگی تک ایک تبرع کا وعدہ تھا ولاجبر علی تبرع ولاعلی وفاء وعدہ (یعنی تبرع اور وعدہ پورا کرنے پر جبر نہیں ہوتا)۔ اور سائل مظہر کہ زید نے اپنی حیات تک وعدہ وفا بھی کیا۔ انتقال، عمرو سے پیشتر ہوا۔ غرض صورت مذکورہ میں خواہ وفائے وعدہ ہوا یا نہ ہوا، زوجۂ عمرو اس مشاہرہ کا مطالبہ نہ ورثائے زید سے کرسکتی ہے نہ ترکۂ زید سے۔ **واللّٰہ تعالیٰ اعلم**

## وصیت اگر تہائی مال سے کم میں ہے تو نافذ ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک جگہ کی نسبت وصیت کی کہ میرے باپ کے اور میرے وقت سے جو جو جس جس کا مقرر ہے وہ اس کی توفیر (آمدنی) سے ادا ہوتا رہے۔ خالد نے موضع مذکور کا ٹھیکہ لیا اور تین برس تک حقوق مستحقین کو نگاہ رکھا اب اس نے بالکل بند کرلیا۔ شرعاً خالد کو ایسا اختیار حاصل ہے یا نہیں؟ اور وصیت مذکورہ شرعاً درست ہے یا نہیں **بینوا توجروا**

الجواب: وصیت جب کہ ثلثِ کل متروکہ موصی، بعد ادائے دین سے زائد نہ ہو، تو واجب النفاذ ہے۔ وارث بھی اسے بند نہیں کرسکتے۔ نہ کہ کارندہ یا ٹھیکہ دار۔ تو کل موضعِ مذکور، اگر ثلث متروکۂ زید سے زائد نہیں، تو یہ وصیت بتمامہا ہمیشہ نافذ رہے گی۔ **واللّٰہ تعالیٰ اعلم**



- پیشتر: پہلے
- حقوق مستحقین: مستحقین کے حقوق
- بعد ادائے دین: قرض ادا کرنے کے بعد
- کارندہ: اس کے یہاں کام کرنے والے
- بتمامہا: کل کی کل
- توفیر: آمدنی
- ثلثِ کل متروکہ موصی: وصیت کرنے والے کے کل مال کا تہائی
- واجب النفاذ: نافذ کرنا ضروری
- ثلث متروکۂ زید: زید کے چھوڑے ہوئے مال کا تہائی حصہ
- عہ: غالبا ۲روپے

## امانت کے روپے میں صاحب مال کے حج کے لئے تصرف جائز ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کے پاس ص روپے بکر کے جمع ہیں اور بکر مر گیا۔ اور اس کی وارث ایک بیوی ہے کہ اس نے اب دوسرا نکاح کر لیا ہے اور ایک بھائی حقیقی اور دو بھائی چچا زاد ہیں تو ہر ایک کو اس میں سے کس قدر حصہ ملنا چاہئے۔ اور سوائے اس کے، ارادہ بکر کا حج کا تھا اور حج اس پر فرض بھی تھا لیکن مرتے وقت کوئی وصیت اس روپے کے بابت نہیں کی تھی۔ سو اس صورت میں زید اگر چاہے تو اس کی طرف سے حج بھی کرا سکتا ہے یا نہیں۔ فقط مکرر یہ کہ مرتے وقت بکر کے حواس بھی درست نہیں تھے۔ **بینوا توجرو**

الجواب: زید کو اس روپے میں کسی تصرف کا اختیار نہیں کہ وہ امانت دار تھا۔ اب اس امانت کے مالک وارثان بکر ہوئے۔ زید پر واجب ہے کہ سب روپے انہیں واپس دے قال اللہ تعالی ان اللہ یامرکم ان تأدوا الامانات الی اھلھا بے شک اللہ عزوجل حکم دیتا ہے کہ امانتیں امانت والوں کو پہنچا دو۔ روپے اور جو کچھ ترکۂ بکر ہو، بر تقدیر عدم موانع ارث وانحصار ورثہ فی المذکورین وتقدیم دین ومہر ووصیت چار سہم پر منقسم ہو کر ایک سہم اس کی زوجہ اور تین حقیقی بھائی کو پہنچیں گے۔ چچا زاد بھائیوں کا کچھ حق نہیں۔ نکاح ثانی کر لینا عورت کے مہر یا میراث کو ساقط نہیں کرتا۔ **واللہ تعالی اعلم**

## مرض موت کی تعریف کیا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مرض الموت کی کیا تعریف ہے اور کس کس مرض پر اس کا اطلاق ہوتا ہے اور کب تک اس کی

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| • وارثان بکر | بکر کے وارثین | • ضعیف ومغلوب | کمزور |
| • سہم | حصہ | • انحطاط کافی نہ ہوا تھا | کمزوری کافی نہیں ہوئی تھی |
| • موت متصل ہو | موت آجائے | | |
| • تصرفات کئے | اپنے مال کو استعمال کیا | | |
| • غلبہ خوف ہلاکت | ہلاک ہونے کے خوف کا غلبہ | | |

مدت مقرر ہے کہ قبل اس کے مرض الموت نہ کہا جاسکے۔

الجواب: شرعاً کسی مرض کے مرض الموت ہونے کے لئے دو باتیں درکار ہیں کہ وہ دونوں جمع ہوں تو مرض الموت ہے اور ان میں ایک بھی کم ہو تو نہیں۔

(۱) اس مرض میں خوف ہلاک و اندیشہ موت، قوت و غلبہ کے ساتھ ہو۔ اگر اصلاً خوفِ موت نہیں، یا ہے تو ضعیف و مغلوب ہے، تو مرض موت نہیں اگر چہ اتفاقاً موت واقع ہو جائے۔

(۲) اس غلبۂ خوف کی حالت میں اس کے ساتھ موت متصل ہو، اگر چہ اس مرض سے نہ مرے۔ موت کا سبب کوئی اور ہو جائے۔ مثلاً زید کو ہیضہ یا طاعون ہوا۔ اور ابھی اسے انحطاط کافی نہ ہوا تھا، خوف ہلاک غالب تھا کہ سانپ نے کاٹا مرگیا۔ یا کسی نے قتل کر دیا تو اس مرض میں جو تصرفات کئے وہ مرض الموت میں تھے۔ اگر چہ موت اس مرض سے نہ ہوئی۔ اور اگر انحطاط کافی ہو گیا تھا کہ غلبہ خوف ہلاکت جا تارہا۔ اور اب اتفاقاً اسی مرض خواہ دوسرے سبب سے یا تو وہ تصرفات مرض کے نہ تھے، اگر چہ حال اشتداد ہی میں کئے ہوں کہ انحطاط مرض و زوال خوف نے اسے مرض الموت نہ رکھا۔ یو ہیں اگر بحال انحطاط و عدم خوف تصرفات کئے اور ان کے بعد پھر اشتداد ہو کر خوف غالب اور ہلاک واقع ہوا تو یہ تصرفات حالت مرض کے نہ ہوں گے کہ بحال غلبۂ خوف نہ تھے۔ اگر چہ ان سے قبل و بعد غلبہ تھا۔

☆☆☆



| | |
|---|---|
| ● حال اشتداد | مرض کی سختی |
| ● انحطاط مرض و زوال خوف | مرض کے کم اور خوف کے ختم ہونے کے سبب |
| ● بحال انحطاط و عدم خوف | مرض کے کم اور خوف کے ختم ہونے کے سبب |
| ● اشتداد | سختی، زیادتی |

## حشر کے میدان میں مردہ قبروں سے کپڑے پہن کر اٹھیں گے یا ننگے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حشر کے میدان میں مردہ قبروں سے کپڑے پہن کر اٹھیں گے یا ننگے؟ اکثر لوگ یہ کہتے ہیں کہ دنیا میں مردہ کے واسطے جو جوڑا دیا جاتا ہے وہی پہن کر اٹھیں گے اور جس کو نہیں دیا جائے گا وہ ننگا اٹھے گا یہ قول صدق ہے یا کذب؟ **بینوا توجروا۔**

الجواب: مردے قبروں سے اپنے کفن پہنے اٹھیں گے۔ دوسری حدیث میں ارشاد ہوا کہ لوگ ننگے حشر کے لئے جائیں گے۔ اور علماء نے تطبیق یہ دی کہ قبروں سے کفن پہنے اٹھیں گے اور پھر طول مدت کے سبب وہ کفن گل کر گر پڑیں گے اور ننگے رہ جائیں گے۔ پھر مولیٰ تعالیٰ مسلمانوں کو اپنے کرم سے بہشتی کپڑے پہنائے گا۔ سب سے پہلے حضرت سیدنا ابراہیم علیہ السلام کو جوڑا پہنایا جائے گا۔ حضور ﷺ کی تعظیم ابوۃ کے سبب۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

## بھوت چڑیل کس قوم سے ہیں؟

سوال: بھوت، چڑیل، مسان یہ کس قوم سے ہیں۔ اور دنیا میں یہ مشہور ہے کہ ہندو مرتے ہیں وہ بھوت ہو جاتے ہیں اور اکثر پلیدوں پر اپنا اثر کرتے ہیں۔

الجواب: یہ اقسام شیاطین سے ہیں۔ اور وہ خیال کہ ہندو کے مردے بھوت ہو جاتے ہیں اور کسی پر آتے ہیں، محض غلط ہے۔ وہ اپنے عذاب میں محبوس ہوتے ہیں۔ انہیں اس پر قدرت کہاں۔ البتہ جن اور شیاطین بعض وقت آدمی پر دخل کرتے ہیں، کبھی بے ہوش کر دیتے ہیں اور کبھی اس کی زبان سے بولتے ہیں۔ اور طرح طرح کے حرکات کرتے ہیں۔

## شہید زندہ ہیں یا نہیں

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کہتا ہے کہ شہید کو باعتبار ظاہری موت، مردہ کہیں گے۔ اور دوسرا ایک شخص ہے وہ کہتا ہے کہ شہید محض مٹی ہے، خواہ دفن کریں یا ایسے ہی کہیں ڈال دیں اب سوال یہ ہے کہ ان دونوں میں کون برسر حق ہے۔

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● تطبیق یہ دی | دونوں حدیث کا ایسا مفہوم بتایا، | ● طول مدت | لمبی مدت |
| ● تعظیم ابوۃ کے سبب | والد ہونے کی تعظیم کے سبب | ● اقسام شیاطین سے | شیاطین کی قسم سے |
| ● محبوس | قید | | |

الجواب: قرآن عظیم نے شہدائے راہ خدا کو مردہ کہنے سے منع فرمایا ہے۔ اور صاف ارشاد فرمایا کہ وہ زندہ ہیں۔ قال اللہ تبارک وتعالیٰ **ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات، بل احیاء ولکن لا تشعرون** اور شہیدوں کو مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہیں مگر تمہیں خبر نہیں۔ اور فرماتا ہے **جل ذکرہ**: خبردار شہیدوں کو مردہ خیال نہ کرنا بلکہ وہ تو اپنے رب کے پاس زندہ ہیں، روزی دیئے جاتے ہیں، شاد ہیں، اس پر جو ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے دیا اور اپنے پیچھے آنے والوں کی خوشیاں منا رہے ہیں، جو ابھی ان سے نہ ملے۔ اسلئے کہ نہ ان پر کوئی ڈر ہے نہ انہیں غم ہو۔ خوش ہیں اللہ کے احسان اور فضل سے اور اس سے کہ اللہ تعالیٰ ایمان والوں کی نیکی ضائع نہیں کرتا۔

جو شخص شہیدوں کو محض مٹی کہتا ہے: قرآن عظیم کا منکر ہے۔ اس پر لازم ہے کہ نئے سرے سے ایمان لائے اور عورت رکھتا ہو تو نئے سرے سے اس سے نکاح کرے۔ اور اس کا وہ کہنا کہ خواہ دفن کریں خواہ ویسا ہی کہیں ڈال دیں، یہ بھی شہدائے کرام کی صریح توہین ہے اور کلمۂ کفر ہے۔ غرض بوجوہ اس پر تجدید اسلام لازم۔ اور پہلے شخص کا یہ کہنا کہ باعتبار موت ظاہری مردہ کہہ سکتے ہیں، یہ بھی محض فضول اور نامناسب ہے۔ جب قرآن عظیم نے صراحۃً انہیں مردہ کہنے، مردہ سمجھنے کی ممانعت فرمائی تو ان باتوں کی کیا حاجت ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## سید فاسق اور غیر سید پرہیز گار میں کون بہتر ہے؟

سوال: زید سید مؤمن ہے مگر فاسق فاجر ہے اور عمرو غیر سید مومن پرہیز گار۔ آیا ان دونوں میں کس کو فضیلت ہے اور عند اللہ اور عند الناس کیا حکم ہے۔

الجواب: فضل اگر تقویٰ کے لئے ہے ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم مگر تقویٰ بے علم ناممکن حدیث شریف میں المعتبد بغیر فقه کالحمار فی الطاحون۔ بے علم کے عابد بننے والا ایسا ہے جیسے چکی میں گدھا کہ محنت کرا اور اس کو کچھ حاصل نہیں۔ رواہ ابو نعیم فی الحلیه عن واثله بن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنه عن النبی ﷺ۔ درمختار میں ہے فی فتاوی المصنف: لا تقبل شهادة الجاهل علی العالم لفسقه بترك ما یجب تعلمه شرعًا فحینئذ لا تقبل شهادة علی مثله ولا علی غیره وللحاکم تعزیره علی ترك ذالك۔ فتاوی مصنف میں ہے "جاہل کی گواہی عالم پر مقبول نہیں" کیوں کہ جس علم کا طلب کرنا اس پر واجب ہے، اسے چھوڑ کر وہ فاسق ہوا، تو اس



● بوجوہ — کئی طرح سے
● تجدید اسلام لازم — یعنی نئے سرے سے کلمہ پڑھ کے مسلمان ہونا ضروری

کی شہادت نہ تو اسی جیسے جاہل پر مقبول ہے نہ غیر جاہل پر۔ اور حاکم کو اسے نہ علم حاصل کرنے پر تعزیر کرنا چاہئے۔ یہ تو فضل، جانب علم راجح ہوا اور شک نہیں کہ عالم دین سنی صحیح العقیدہ کو ہر جاہل پر مطلقاً فضیلت حاصل ہے۔

پھر بھی سید کا فضل ذاتی ہے جو فسق بلکہ بدمذہبی سے بھی نہیں جاتا۔ جب تک معاذ اللہ حد کفر تک نہ پہنچے۔ سید صحیح النسب اس سے محفوظ رہے گا بحمدہ تعالیٰ۔ اور متقی عالم کا فضل عملی وصفی ہے۔ ولہٰذا عالم معاذ اللہ اگر بدمذہب ہو، اس کی تعظیم حرام کہ اس کی عظمت نیابتِ رسول اللہ ﷺ کے سبب تھی۔ اور جب وہ بدمذہب ہوا، نائب شیطان ہوا۔ اور سید کی تعظیم بسبب جزئیت حضور اقدس ﷺ ہے۔ اور جزئیت بابقائے اسلام باقی ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## امامت کی کتنی قسمیں ہیں اور بارہ امام کس قسم میں داخل ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امامت کی کتنی قسمیں ہیں اور بارہ امام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کس قسم میں داخل ہیں **بینوا توجروا**

الجواب: امام نماز تو حسب شرائط معلومہ فقہ، عام سنی مسلمان ہو سکتے ہیں اور امام فی الدین ہر عالم کبیر وجلیل ہادی الی اللہ ہے۔ ان میں مجتہدین متورعین کو خصوصیت خاصہ ہے۔ اور ہر فن کا ماہر کامل اس میں امام کہلاتا ہے۔ امام باطن اجلہ اکابر اولیائے کاملین کو ہے۔ امام بمعنی امیر المومنین وخلیفۂ اسلام، بیعت اہل حل وعقد یا استخلاف خلیفہ سابق ہے۔ ائمہ اثنا عشر **رضی اللہ تعالیٰ عنہم** امام فی الدین ہیں۔ ائمہ باطن ہیں سب اپنے اپنے وقت کے غوث وقطب الاقطاب ہیں ان میں اکثر مجتہدین بھی ہیں۔ اور مولیٰ علی وامام مہدی رضوان اللہ تعالیٰ عنہم خلفائے کرام بھی ہیں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

## امام اعظم افضل ہیں یا سیدنا غوث پاک رضی اللہ عنہما؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں بطور اعتقاد اہل سنت کے آیا امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ افضل ہیں یا حضرت سیدنا عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ **بینوا توجروا**

---



- فضل جانب علم راجح — یعنی فضیلت علم والے کو ہوگی
- متقی عالم کا فضل عملی وصفی — یعنی متقی عالم کی فضیلت عمل اور صفت علم کے سبب ہے
- تعظیم بسبب جزئیت حضور — یعنی سید کی تعظیم حضور ﷺ سے نسبی رشتہ کے سبب ہے
- بابقائے اسلام — یعنی اور حضور ﷺ سے سادات کا یہ رشتہ نسب ان کے مسلمان رہنے تک باقی رہتا ہے
- حسب شرائط معلومہ فقہ — فقہی معلومات رکھنے کی شرط کے ساتھ
- ہادی الی اللہ — اللہ تعالیٰ کی طرف
- مجتہدین متورعین — یعنی فقہ وتصوف کے جامع
- امام باطن — معرفت کا امام
- بیعت اہل حل وعقد — یعنی بڑے اور ذمہ دار افراد کی بیعت
- ائمہ اثنا عشر — بارہ امام

الجواب: امام عبدالوہاب شعرانی میزان الشریعۃ الکبری میں ہے: الامام ابو الحنیفہ رضی اللہ تعا عنہ سئل عن الاسود والعطاء وعلقمہ ایھم افضل فقال واللہ ما نحن باھل ان نذ کرھم فکیف نفاضل بینھم۔ یعنی ایک روز امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ سے سوال ہوا کہ امام علقمہ وامام اسود شاگردان حضرت سیدنا عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہما، وامام عطاء ابن ابی رباح استاد امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین میں کون افضل ہیں۔ فرمایا" ہم ان کے ذکر کرنے کے قابل نہیں، نہ کہ ان میں ایک کو دوسرے سے افضل بتائیں۔ حضرت امام رضی اللہ تعالی عنہ کا یہ ارشاد تو اضعاً تھا اور یہاں قطعاً حقیقت امر ہے۔ حاشاللہ۔ ہمارے منھ اس قابل نہیں کہ حضور سیدنا امام اعظم یا حضور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالی عنہما کا نام پاک اپنی زبان سے لیں۔ یہ بھی رحمت الٰہیہ ہے کہ اس نے ہمیں اپنے محبوبوں کے ذکر کی اجازت دی ہے۔ ہم کس منہ سے ان میں تفاضل بیان کریں، وہ ہماری شریعت کے امام اور یہ ہمارے طریقت کے امام مفرد:

عہد ما بالب شیریں دہنا بست خدائے
ما ہمہ بندہ و ایں قوم خدا وندا نند

حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ محی الدین ہیں، احیاء دین کے لئے قائم کئے گئے اور مذہب حنبلی اسلام کا ربع ہے۔ حضور سید المرسلین ﷺ نے سیدنا امام ابن حنبل رضی اللہ تعالی عنہ سے فرمایا: **جعلتک ربع الاسلام** ہم نے تم کو اسلام کا چہارم کیا۔ یہ مذہب قریب اندراس تھا۔ لہٰذا اس کے احیاء کے لئے اس پر افتاء فرمائے۔ ہاں حضور سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے لئے حضرات عالیہ امام مالک وامام شافعی وامام احمد ومن بعدھم من الائمۃ الکرام رضی اللہ تعالی عنہم پر فضل تابعیت ہے۔ امام تابعی ہیں۔ **رأی انس رضی اللہ تعالی عنہ** (انہوں نے حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ کو دیکھا) اور باقی حضرات میں کوئی تابعی نہیں۔

## حضور کے مثل پیدا کرنے کا مسئلہ

سوال: زید کا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالی ذات پاک رسول مقبول ﷺ کے برابر پیدا کر سکتا ہے مگر اپنے وعدہ کے سبب پیدا نہیں کرے گا۔ زید کا امام نماز ہونا محققین علماء کے نزدیک درست ہے یا نہیں۔

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| ● یہاں قطعاً حقیقت امر | یعنی یہاں حقیقۃً ایسا ہی ہے | ● قریب اندراس | مٹنے کے قریب |
| ● احیاء دین | دین کا زندہ کرنا | ● ربع | چوتھائی |
| ● خصائص کریہ نا قابل اشتراک | یعنی حضور ﷺ کے خصائص میں دوسرا کوئی شریک نہیں ہوسکتا | | |
| ● تابع حق اور طالب حق | حق طلب کرنے والا اور اس کی پیروی کرنے والا | | |



الجواب: حضور علیہ السلام کے بہت فضائل جلیلہ و خصائص کریمہ نا قابل اشتراک ہیں۔ جیسے افضل الانبیاء، خاتم النبیین، سید المرسلین، اول خلق اللہ، افضل خلق اللہ، اول شافع، اول مشفع، نبی الانبیاء صلی اللہ تعالی علیہ وعلیہم وسلم۔ اگر اس وقت قائل کا ذہن اس طرف نہیں گیا محض عموم قدرت پیش نظر تھا اسے تفہیم کی جائے، اگر تابع حق اور طالب حق ہو گا ضرور سمجھ جائے گا۔ اور اپنی غلطی سے بعض آئے گا اور اگر باوصف تفہیم عناد و استکبار دلداد و اصرار کرے، تو ضرور بدمذہب ہے۔ اسے امام بنانا ہرگز جائز نہیں اور اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب۔ یہ بھی اس وقت ہے کہ قول مذکور بعلت وہابیت نہ ہو، ورنہ اب دیو بندیوں نے وہابیہ میں اسلام کا نام نہ رکھا۔ جو ان کے مثل اللہ و رسول کی شدید و واضح و نا قابل تاویل توہین کرتے ہیں، خود کافر ہیں۔ ورنہ اتنا ضرور ہے کہ ان توہینوں کے کرنے والے کو کافر نہیں کہتے، یہ ان کے صدقے میں کافر ہوئے۔ علمائے کرام حرمین شریفین، دیو بندیوں کی نسبت تحریر فرما چکے کہ من شك في كفره فقد كفر. جو ان کے کفر میں شک کرے، خود کافر ہے۔ العیاذ باللہ تعالی واللہ تعالی اعلم۔

## امام اعظم کی کتاب سے فاتحہ کا ثبوت

سوال: اگر کسی کتاب میں امام اعظم کے قول یا فعل سے کھانے پر فاتحہ ہاتھ اٹھا کر پڑھنے کا ثبوت ہو تو برائے مہربانی اس کتاب کا نام اور صفحہ سے بہت جلد اطلاع فرمائیں کیوں کہ ایسا دعوی مولوی عبد الحکیم غیر مقلد کرتا ہے جس کے پرچہ کی نقل جو میرے پاس آیا ہوا ہے کر کے خدمت میں روانہ کرتا ہوں۔ ملاحظہ فرمائیں (نقل رقعہ یہ ہے)

میں عبد الحکیم اس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ اگر کوئی عالم امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ سے یہ ثابت کر دے کہ انہوں نے کھانا آگے رکھ کر ہاتھ اٹھا کر فاتحہ پڑھنے کا حکم دیا ہے تو میں اس کام کو کروں گا اور علانیہ لوگوں میں توبہ کروں گا اور سو روپیہ کی مٹھائی اس کے شکریہ میں تقسیم کروں گا۔

الجواب: امام اعظم رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مذہب وہ ہے جو ان کی کتاب "عقائد فقہ اکبر" کی شرح میں ہے کہ: ان دعاء الاحياء للاموات و صدقاتهم عنهم نفع لهم خلافا للمعتزلة والاصل فی ذالك عند اهل السنة

● عموم قدرت: یعنی صرف قادر ہونا، قدرت والا ہونا پیش نظر تھا ● بعلت وہابیت نہ ہو: وہابی ہونے کے سبب نہ ہو
● نا قابل تاویل توہین: ایسے توہین کرتے ہیں کہ اس میں تاویل کا، بچنے کا کوئی پہلو نہیں ہوتا



ان للانسان ان یجعل ثواب عمله لغیرہ صلوٰۃ وصوما وحجا او صدقة او غیرھا وعند ابی حنیفة رحمة الله علیه واصحابه یجوز ذالك وثوابه الی المیت ۔۔ بے شک زندوں کا مردوں کے لئے دعاء کرنا اور ان کی طرف سے صدقہ دینا مردوں کو نفع دیتا ہے۔ معتزلہ گمراہ فرقہ اس میں مخالف ہے۔ اور اصل اس میں یہ ہے کہ اہل سنت کے نزدیک آدمی اپنے ہر عمل کا ثواب دوسرے کو پہنچا سکتا ہے۔ نماز ہو یا روزہ یا حج یا صدقہ یا کچھ۔ امام ابو حنیفہ اور ان کے اصحاب کے نزدیک یہ سب جائز ہے۔ اور میت کو اس کا ثواب پہنچتا ہے۔ یہ مذہب ہے امام اعظم کا، اگر اس میں کوئی ثبوت دے دے کہ امام نے قرآن مجید اور کھانے کا ثواب پہنچانا جائز تو فرمایا لیکن کھانا آگے رکھنے کو منع فرمایا ہے۔ میت کے لئے دعاء تو جائز فرمائی ہے لیکن اس میں ہاتھ اٹھانا منع فرمایا ہے۔ تو اسے دوسو روپے انعام دیئے جائیں گے۔ نیز دیوبند وغیرہ وہابی مدارس میں جو نصاب تعلیم ہے اور سالانہ جیسے طرز معلوم کیلئے امتحان اور ان کے نمبر اور روداد یں چھاپنا اور کتابیں چھاپ کر بیچنا اور ان پر کمیشن کاٹنا اگر کوئی عالم اس کا ثبوت دے کہ امام اعظم نے ان باتوں کا حکم دیا ہے تو سو روپیہ انعام پائے گا۔

## کیا شیطان خواب میں حضور علیہ وسلم ﷺ کی صورت میں آ سکتا ہے؟

## اٹھارہ ہزار عالم سے کیا مراد ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ:

(۱) خواب میں شیطان کسی اچھی صورت میں ہو کر فریب دے سکتا ہے یا نہیں کہ میں محمد رسول اللہ ہوں ﷺ۔

(۲) اٹھارہ ہزار عالم سے کیا مراد ہے۔ کل اشیاء درخت وغیرہ بھی شامل ہے یا نہیں۔

الجواب:

(۱) حضور اقدس علیہ افضل الصلوات والتسلیمات کے ساتھ شیطان تمثل نہیں کر سکتا۔ حدیث میں فرمایا: من رأنی فقد رأی الحق فان الشیطان لا یتمثل لی۔ ہاں نیک لوگوں کی شکل بن کر دھوکہ دے سکتا ہے بلکہ اپنے آپ کو الٰہ ظاہر کر سکتا ہے۔

(۲) عالم اٹھارہ ہیں اور ہر ایک میں کثرت مخلوقات کے سبب اسے ہزار سے تعبیر کیا۔ تینوں موالید جمادات، نباتات



- معتزلہ: دوسری ہجری قمری کے آغاز میں واصل بن عطائی (80-131) نے اس فرقہ کی بنیاد رکھی اس زمانے میں ارتکاب گناہ کبیرہ اور اس کے بارے میں حکم دنیوی اور اخروی کا مسئلہ مورد بحث تھا خوارج نے گناہ کبیرہ کے مرتکب ہونے والوں کو کافر اور حسن بصری نے منافق قرار دیا تھا۔
- ان کے اصحاب: جیسے حضرت امام ابو یوسف، حضرت امام محمد، حضرت امام زفر وغیرہ
- کل اشیاء: تمام چیزیں
- الٰہ: معبود، خدا
- تمثل: کسی کی شکل بننا
- کثرت مخلوقات: مخلوقات زیادہ ہونے کے سبب

،حیوانات اور چاروں عناصر اور سات آسمان اور فلک ثوابت، فلک اطلس، کرسی، عرش افادہ الشیخ الاکبر محی الدین ابن عربی قدس سرہ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## محفلوں میں سلام شروع میں کیوں نہیں پڑھا جاتا؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے قیام میلاد شریف اگر مطلقاً ذکر خیر کی وجہ سے کیا جاتا ہے تو اول وقت سے کیوں نہیں کیا جاتا۔ اس لئے کہ اول سے ذکر خیر ہی ہوتا ہے اور اگر اس خیال سے کیا جاتا ہے کہ حضور ﷺ اول وقت سے رونق افروز نہیں ہوتے، اگر ہوتے تو ابتدائے مجلس مبارک قیام ہی سے کیوں نہیں ہوتا اور اگر نہیں ہوتا تو کیا صرف مولود ہی کے وقت جلوہ افروز ہوتے اور تا قیامت تشریف فرما رہتے اور فوراً لوگوں کے بیٹھتے تشریف لے جاتے تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور کا آنا لوگوں کے قیام و نیز میلاد خواں کے صرف مولود کہنے پر موقوف ہے ۔کیا یہ زید کا کہنا لغو ہے یا نہیں اور اس کا کافی جواب کیا ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: زید کی یہ سب حماقتیں، جہالتیں، سفاہتیں ہیں مہمل ولا یعنی شقوق اپنی طرف سے ایجاد کئے اور جو وجہ حقیقی ہے اس کی طرف اسے ہدایت نہ ہوئی۔ تعظیم ذکر اقدس مثل تعظیم ذات انور ہے، ﷺ تعظیم ذات باختلاف حالات مختلف ہوتی ہے۔ معظم کے قدوم کے وقت قیام کیا جاتا ہے اور اس کے حضور کے وقت باادب اس کے سامنے بیٹھنا تعظیم ہے۔ ذکر شریف میں بھی قدوم کی تعظیم قیام سے ہے۔ اور باقی وقت کی تعظیم باادب قعود سے۔ ولکن الوھابیہ قوم لا یعقلون۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## اولیاء کرام سے استمداد کا حکم!

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین کہ

(۱) اولیاء اللہ کو دور سے مشکل کے واسطے پکارنا کیسا ہے۔ اولیاء اللہ دور سے بعض وقت سنتے ہیں یا سب وقت سنتے ہیں

(۲) اگر کوئی یارسول اللہ پکارے اور یہ اعتقاد رکھے کہ آپ بذات خود سنتے ہیں؟ بعض کہتے ہیں کہ یہ اعتقاد صحیح نہیں۔

الجواب:



- فلک ثوابت: آٹھواں آسمان جس پر وہ ستارے ہیں جو گردش نہیں کرتے۔
- فلک اطلس: وہ آسمان جس میں ستارے نہیں ہیں
- معظم کے قدوم: قابل تعظیم شخص کے آنے سے
- باادب قعود: مؤدب بیٹھنا

(۱) شاہ عبدالعزیز صاحب فرماتے ہیں کہ روح را قرب و بعد مکانی یکساں ست۔ تو وہ سب وقت سنتے ہیں مگر ملاء اعلیٰ کی طرف توجہ اوراس میں استغراق اکثر کو ہر وقت سننے سے مانع ہوسکتا ہے۔ شاہ عبدالعزیز صاحب نے تفسیر عزیزی میں لکھا ہے

استغراق آنہاں بجہت کمال وسعت تدارک آنہاں مانع توجہ بایں سمت نمی شود وارباب مطالب حاجات خود را از آنہاں می طلبند و می یابند۔

(۲) بذات خود کہ یہ معنی کہ بے عطائے الٰہی، خود اپنی ذاتی قدرت سے سنتے ہیں تو یہ بے شک باطل بلکہ کفر ہے۔ اور یہ ہر گز کسی مسلمان کا خیال بھی نہیں اور اگر بذات خود کا یہ معنی کہ بعطائے الٰہی حضور کی قوت سامعہ تمام شرق وغرب کو محیط ہے، سب کی عرضیں، آوازیں خود سنتے ہیں۔ اگر چہ آداب دربار شاہی کے لئے ملائکہ عرض درود وعرض اعمال کیلئے مقرر ہیں تو یہ بے شک حق ہے۔ بلاشبہ عرش وفرش کا ہر ذرہ ان کے پیش نظر ہے اور ارض وسما کی ہر آواز ان کے گوش مبارک میں ہے۔ شاہ ولی اللہ کی فیوض الحرمین میں ہے لا یشغلہ شأن عن شأن. وھو تعالیٰ اعلم

★★★

| | | | |
|---|---|---|---|
| روح را قرب و بعد مکانی | روح کے لئے قریب وبعید جگہ برابر ہے | استغراق | کسی میں ڈوب جانا |
| ملاء اعلیٰ | فرشتے | حضور ﷺ کی قوت سامعہ | حضور ﷺ کے سننے کی طاقت |
| مانع | روکنے | ارض وسما | زمین وآسمان |
| بعطائے الٰہی | اللہ تعالیٰ کی عطا سے | | |
| تمام شرق وغرب کو محیط ہے | یعنی پوری دنیا پہ غالب ہے | | |

## علماء وحفاظ اور شہید کا شفاعت کرنا!

سوال: حافظ کتنوں کی شفاعت کرے گا؟ سنا گیا ہے کہ اپنے اعزا سے دس شخصوں کی شفاعت کرے گا۔ کیا یہ رویت صحیح ہے

جواب: ہاں اور اس کے ماں باپ کو قیامت کے دن ایسا تاج پہنایا جائے گا جس سے مشرق سے مغرب تک روشن ہو جائے۔ اور شہید پچاس شخصوں کی (مسند الفردوس، جلد ۵ ص ۴۸۰)۔ حاجی ستر (۷۰) کی اور علما بے گنتی لوگوں کی شفاعت کریں گے، حتیٰ کہ عالم کے ساتھ جن لوگوں کو کچھ بھی تعلق ہوگا اس کی شفاعت کریں گے۔ کوئی کہے گا میں نے وضو کے لئے پانی دیا تھا۔ کوئی کہے گا میں نے فلاں کام کر دیا تھا۔ لوگوں کا حساب ہوتا جائے گا اور وہ جنت کو بھیجے جائیں گے۔ علماء کا حساب کب کا ہو چکا ہوگا اور وہ روکے جائیں گے۔ عرض کریں گے، الٰہی! لوگ جارہے ہیں، ہم کیوں روکے گئے ہیں۔ فرمایا جائے گا، تم آج میرے نزدیک فرشتوں کی مانند ہو، شفاعت کرو کہ تمہاری شفاعت سے لوگ بخشے جائیں، ہر سنی عالم سے فرمایا جائے گا، اپنے شاگردوں کی شفاعت کر، اگرچہ آسمان کے ستاروں کی برابر ہوں۔

## قرآن عظیم کا ادب!

سوال: اگر قرآن عظیم صندوق میں بند ہو اور ریل کا سفر یا کسی دوسری سواری میں سفر کر رہا ہے اور تنگی جگہ کے باعث مجبور ہے، تو ایسی صورت میں صندوق نیچے رکھ سکتا ہے یا نہیں۔

جواب: ہرگز نہ رکھے، انسان خود مجبوریاں پیدا کر لیتا ہے ورنہ کچھ دشوار نہیں، جس کے دل میں قرآن عظیم کی عظمت ہے، وہ ہر طرح سے اس کی تعظیم کا خیال رکھے گا۔

## عذاب جسم پر ہوتا ہے یا روح پر؟

سوال: عذاب فقط روح پر ہوتا ہے یا جسم پر بھی؟ اور ہر ایک کے ساتھ کتنی روحیں ہیں؟

جواب: عذاب روح وجسم دونوں پر ہوتا ہے۔ یونہی ثواب بھی۔ حدیث پاک میں ہے ایک لنجھا کسی باغ کے سامنے پڑا تھا اور میوے دیکھ رہا تھا، مگر اس تک جانہ سکتا تھا۔ اتفاقاً ایک اندھے کا اس طرف سے گزر ہوا کہ باغ میں جاسکتا تھا، مگر

● لنجھا : لنگڑا



میوے اسے نظر نہ آتے۔ لنجھے نے اندھے سے کہا، تو مجھے باغ میں لے چل، وہاں جا کر ہم اور تم دونوں میوے کھائیں گے۔ اندھا اس کو اپنی گردن پر سوار کر کے باغ میں لے گیا، لنجھے نے میوے توڑے اور دونوں نے کھائے۔ اس صورت میں کون مجرم ہوگا، دونوں ہی مجرم ہیں۔ اندھا جسم ہے اور لنجھا روح۔

ہر ایک کے ساتھ صرف ایک روح ہے، اگر مسلمان ہے تو علیین میں اور کافر ہے تو سجین میں —— جو شخص قبر پر جاتا ہے، روح اس کو بخوبی دیکھتی ہے، اس کی بات سنتی ہے۔ مرنے کے بعد روح کا ادراک بے شمار بڑھ جاتا ہے، خواہ مسلمان کی ہو یا کافر کی۔ شاہ عبدالعزیز صاحب فرماتے ہیں، روح کو قرب و بعد مکانی یکساں ہے۔ روح بصر کو دیکھو، کوئیں کے اندر سے ستاروں کو دیکھتی ہے۔ یعنی نگاہ اٹھتے ہی زمین سے فلک ثوابت تک پہنچتی ہے جو یہاں سے آٹھ ہزار برس کی راہ پر ہے۔ حدیث میں روح زندہ و مردہ کی مثال پرند کی فرمائی کہ جب تک پنجرے میں بند ہے، اسی کے لائق پر کھول سکتا ہے۔ جب قفس سے نکال دو پھر اس کی اڑان دیکھو۔

## داڑھی منڈوانا!

سوال: داڑھی منڈانا اور کتروانا گناہ صغیرہ ہے یا کبیرہ؟۔

جواب: کتروانا یا منڈانا ایک دفعہ کا صغیرہ گناہ ہے اور عادت سے کبیرہ۔ جس سے فاسق معلن ہو جائے گا۔ اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب اگر اعادہ نہ کیا گناہ گار ہوگا۔

## بیعت کیا ہے؟

سوال: بیعت کے کیا معنی ہیں؟۔

جواب: بیعت کے معنی بک جانا۔ سبع سنابل شریف میں ہے۔ ایک صاحب کو سزائے موت کا حکم بادشاہ نے دیا۔ جلاد نے تلوار کھینچی یہ اپنے شیخ کے مزار کی طرف رخ کر کے کھڑے ہو گئے، جلاد نے کہا اس وقت قبلہ کو منہ کرتے ہیں فرمایا تو اپنا کام کر میں نے قبلہ کو منہ کر لیا ہے اور ہے بھی یہی بات، کہ کعبہ قبلہ ہے جسم کا۔ اور شیخ قبلہ ہے روح کا۔ اسی کا نام ارادت ہے۔ اگر کوئی اس طرح صدق عقیدت کے ساتھ ایک دروازہ پکڑ لے، تو اس کو فیض ضرور آئے گا۔ اگر اس کا



- علیین: بہشت کا ایک نام
- سجین: دوزخ کی ایک گھاٹی
- فلک ثوابت: آٹھواں آسمان، جس کے ستارے حرکت نہیں کرتے
- قفس: پنجرہ
- فاسق معلن: اعلانیہ فسق کرنے والا
- اعادہ: لوٹانے

شیخ خالی ہے، تو شیخ کا شیخ تو خالی نہ ہوگا۔ اور بالفرض وہ بھی نہ سہی، تو حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ تو معدن فیض و منبع انوار ہیں ان سے فیض آئے گا۔ سلسلہ صحیح و متصل ہونا چاہئے۔

ایک فقیر بھیک مانگنے والا ایک دکان پر کھڑا کہہ رہا تھا "ایک روپیہ دے" وہ نہ دیتا تھا، فقیر نے کہا "روپیہ دیتا ہے تو دے ورنہ تیری ساری دکان الٹ دوں گا" اس تھوڑی دیر میں بہت لوگ جمع ہو گئے۔ اتفاقا ایک صاحب دل کا گزر ہوا، جن کے سب لوگ معتقد تھے۔ انہوں نے دکاندار سے فرمایا جلد روپیہ اسے دے، ورنہ دکان الٹ جائے گی۔ لوگوں نے عرض کی، حضرت! یہ بے شرع جاہل کیا کر سکتا ہے؟ فرمایا "میں نے اس فقیر کے باطن پر نظر ڈالی کہ کچھ ہے بھی، معلوم ہوا بالکل خالی ہے۔ پھر اس کے شیخ کو دیکھا، اسے بھی خالی پایا۔ اس کے شیخ کے شیخ کو دیکھا انہیں اہل اللہ سے پایا اور دیکھا کہ وہ منتظر کھڑے ہیں کہ کب اس کی زبان سے نکلے اور میں دکان الٹ دوں۔ تو بات کیا تھی کہ شیخ کا دامن قوت کے ساتھ پکڑے ہوا تھا۔ ائمہ دین فرماتے ہیں کہ حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے دفتر میں قیامت تک کے مریدین کے نام درج ہیں، جس قدر غلامی میں ہیں یا آنے والے ہیں۔ حضور پر نور رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں "رب عزوجل نے مجھے ایک دفتر عطا فرمایا کہ منتہائے نظر تک وسیع تھا اور اس میں قیامت تک کے میرے مریدین کے نام تھے اور مجھ سے فرمایا وھبتھم لك میں نے یہ سب تمہیں بخش دیئے۔ (بہجۃ الاسرار، ص ۱۰۰)

## بسم اللہ پڑھ کے کھانا کھانا!

سوال: کیا کھانے کے وقت بسم اللہ شریف پڑھ لینا کافی ہے۔

جواب: ہاں کافی ہے۔ بغیر بسم اللہ، شیطان اس کھانے میں شریک ہو جاتا ہے، رب العزت نے اس سے فرمایا تھا "وشارکھم فی الاموال والاولاد" مال و اولاد میں ان کا شریک ہو، جو بغیر بسم اللہ کھائے پیئے۔ اس کے کھانے میں شیطان شریک ہوتا ہے اور بغیر بسم اللہ عورت کے پاس جائے، اس کی اولاد میں شیطان کا ساجھا ہوتا ہے ،۔ حدیث میں ایسوں کو "مغربین" فرمایا، جو انسان و شیطان کے مجموعی نطفے سے بنتے ہیں۔ اگر کھانے کی ابتداء میں بھول جائے، درمیان میں یاد آ جائے فورا "بسم اللہ علی اولہ و آخرہ" پڑھ لے کہ شیطان اسی وقت قے کر دیتا ہے اور بفضلہ تعالی میں بھوکا ہی مارتا ہوں یہاں تک کہ پان کھاتے وقت بسم اللہ اور جب چھالیہ منہ میں ڈالی، تو



● معدن فیض ومنبع انوار: فیض اور انوار خزانہ
● سلسلہ صحیح و متصل: یعنی اس کی ارادت کا سلسلہ صحیح بھی ہو اور حضور ﷺ تک یہ سلسلہ پہنچا ہوا ہو
منتہائے نظر: جہاں تک نظر پہنچے

بسم اللہ شریف ـــــــــ ہاں حقہ پیتے وقت نہیں پڑھتا۔ طحطاوی میں اس سے ممانعت لکھی ہے۔ وہ خبیث اگر اس میں شریک ہوتا ہو تو ضرر ہی پاتا ہوگا کہ عمر بھر کا بھوکا پیاسا، اس پر دھوئیں سے کلیجہ جلنا، بھوک پیاس میں حقہ بہت برا معلوم ہوتا ہے۔

## جھینگہ کھانا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جھینگہ کھانا درست ہے یا نہیں؟ مکروہ ہے یا حرام، جواب تحریر فرمائیے:

الجواب: ہمارے مذہب میں مچھلی کے سوا تمام دریائی جانور مطلقا حرام ہیں۔ تو جن بعض (فقہائ) کے خیال میں جھینگہ مچھلی کی قسم سے نہیں، ان کے نزدیک حرام ہونا ہی چاہئے۔ مگر فقیر نے کتب لغت وطب و کتب علم حیوان میں بالاتفاق اسی کی تصریح دیکھی کہ وہ مچھلی ہے۔ (قاموس، صحاح وتاج العروس، صراح، منتہی الارب، مخزن، تحفۃ المؤمنین، تذکرہ داؤد انطاکی، حیاۃ الحیوان الکبریٰ)

جھینگے کی صورت عام مچھلیوں سے بالکل جدا اور گنگچے وغیرہ کیڑوں سے بہت مشابہ ہے اور لفظ ماہی غیر جنس سمک پر بھی بولا جاتا ہے۔ جیسے ماہی سقنقور۔ حالانکہ وہ ناکے کا بچہ ہے کہ سواحل نیل پر خشکی میں پیدا ہوتا ہے۔ اور ہمارے ائمہ سے حلت روبیان میں کوئی نص معلوم نہیں۔ اور مچھلی بھی ہے تو یہاں کے جھینگے ایسے ہی چھوٹے ہوتے ہیں جن پر "جواہر اخلاطی" کی وہ تصحیح وارد ہوگی۔ بہر حال ایسے شبہ واختلاف سے بے ضرورت بچنا ہی اولی ہے۔ واللہ تعالی اعلم۔

## طلاق کی کتنی قسمیں ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ طلاق کی کتنی قسمیں ہیں اور ہر ایک کی تعریف کیا ہے؟ اور کون کون لفظ ہیں جن سے طلاق ہو جاتی ہے؟ اور پھر اس کو اپنے نکاح میں کیسے لا سکتا ہے؟ **بینوا توجروا**

الجواب: طلاق تین قسم ہے:

(۱) رجعی (۲) بائن (۳) مغلظہ

رجعی: وہ ہے جس سے عورت فی الحال نکاح سے نہیں نکل سکتی۔ عدت کے اندر اگر شوہر رجعت کر لے وہ بدستور اس کی زوجہ رہے



- ضرر: تکلیف
- ماہی سقنقور: ریت میں رہنے والا ایک جانور
- سواحل نیل: دریائے نیل کے کنارے
- روبیان: مچھلی کی ایک قسم کا نام ہے، جو عراق اور کام کے سمندر میں ہوتی ہے۔
- عدت: جو طلاق کے بعد (تین حیض) یا شوہر کے انتقال کے بعد (چار ماہ دس دن) عورتیں گزارتی ہیں۔ ہاں عورت اگر حاملہ ہے تو وضع حمل بھی عدت ہے

گی۔ہاں عدت گزر جائے اور رجعت نہ کرے تو اس وقت نکاح سے نکلے گی۔ پھر بھی برضائے خود نکاح کر سکتے ہیں۔

بائن: وہ جس سے عورت فی الفور نکاح سے نکل جاتی ہے۔ہاں، برضائے خود نکاح کر سکتے ہیں۔عدت کے اندر خواہ بعد۔

مغلظ: وہ کہ عورت فوراً نکاح سے نکل بھی گئی اور اب کبھی ان دونوں کا نکاح بھی نہیں ہو سکتا۔جب تک حلالہ نہ ہو۔یہ تین طلاق سے ہوتا ہے خواہ ایک ساتھ دی ہوں خواہ برسوں کے فاصلے سے۔

رجعی دی ہوں یا بائن۔یا بعض رجعی بعض بائن۔طلاق کے سیکڑوں لفظ ہیں۔بعض سے رجعی پڑتی ہیں۔بعض سے بائن، بعض سے مغلظ۔رجعی و بائن کے تقریباً دو سو لفظ ہم نے اپنے فتاوی میں ذکر کئے۔**واللہ تعالی اعلم**

(احکام شریعت)

## کیا کسی کی بیماریاں دوسرے کو لگ سکتی ہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض لوگ بیمار آدمی کے ساتھ کھاتے ہوئے پرہیز کرتے ہیں اور اس مریض کا کپڑا نہیں پہنتے۔اور کہتے ہیں بیماری ایک آدمی کی دوسرے شخص کو لگ جاتی ہے۔آیا حدیث میں اس کی کوئی ممانعت آئی ہے یا نہیں؟

الجواب: یہ جھوٹ ہے کہ ایک بیماری دوسرے کو اڑ کر لگتی ہے۔رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں **لا عدوی** بیماری اڑ کر نہیں لگتی۔اور فرماتے ہیں فمن اعدی الاول اس دوسرے کو تو پہلے کی اڑ کر لگی اس پہلے کو کس کی لگی۔جس مریض کے بدن سے نجاست نکلتی اور کپڑوں کو لگتی ہو۔جیسے تر خارش یا معاذ اللہ جذام میں اس کا کپڑا نہ پہنا جائے۔نہ اس خیال سے کہ بیماری لگ جائے گی بلکہ نجاست سے احتیاط کے لئے۔اور جہاں یہ نہ ہو کپڑا پہننے میں حرج نہیں۔یونہی ساتھ کھانے میں، جب کہ ایمان قوی ہو کہ اگر معاذ اللہ بتقدیر الٰہی اسے وہی مرض ہو جائے تو یہ نہ سمجھے کہ ساتھ کھانے یا اس کا کپڑا پہننے سے ہو گیا۔ایسا نہ کرتا تو نہ ہوتا۔اور اگر ضعیف الایمان ہے تو وہ ان مرض والوں سے بچے، جن کی نسبت متعدی ہونا عوام کے ذہن میں جما ہوا ہے جیسے جذام۔ **والعیاذ باللہ تعالی**۔یہ بچنا اس خیال سے نہ ہو کہ بیماری لگ جائے گی۔کہ یہ تو مردود و باطل ہے بلکہ اس خیال سے کہ عیاذاً باللہ اگر بتقدیر الٰہی کچھ واقع ہوا تو ایمان ایسا قوی نہیں کہ شیطانی وسوسہ کی مدافعت کرے۔اور جب مدافعت نہ ہو سکی تو فاسد عقیدہ میں مبتلا ہونا ہوگا۔لہٰذا احتراز کرے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● فی الفور | فوراً | ● برضائے خود | اپنی مرضی سے |
| ● حلالہ | یعنی طلاق مغلظہ کے بعد اسی پہلے شوہر کے نکاح میں دوبارہ آنے کے لئے عورت کا دوسرے مرد سے نکاح صحیح کرنا اور اس شوہر کا اسے مجامعت کے بعد طلاق دینا | | |
| ● تر خارش | وہ کھجلی جس میں چپچپاہٹ ہو | ● جذام | کوڑھ کا مرض |
| ● متعدی ہونا | بڑھنا، دوسرے کو لگنا | ● مدافعت کرے | مقابلہ کرے |

ایسوں کو حدیث میں ارشاد ہوا فر عن المجذوم کما تفر من الاسد مجذوم سے بھاگ جیسا کہ شیر سے بھاگتا ہے۔ واللہ تعالی اعلم (احکام شریعت)

## نیاز و فاتحہ میں کیا فرق ہے؟

سوال: راہبران دین و مفتیان شرع متین کا کیا حکم ہے کہ نیاز اور فاتحہ میں کیا فرق ہے؟ اور نیاز و فاتحہ دینے کا مستحب طریقہ کیا ہے۔ اور یہ کہ جس کی نیاز یا فاتحہ دلائی جائے اس کو ثواب کس طریقہ سے پہنچائے؟ اور سوائے اس کے اور مسلمانوں کو کس طرح کہہ کر ثواب پہنچائے؟ بینوا توجروا

الجواب: مسلمانوں کو دنیا سے جانے کے بعد جو ثواب قرآن مجید کا تنہا یا کھانے وغیرہ کے ساتھ پہنچاتے ہیں، عرف میں اسے فاتحہ کہتے ہیں کہ اس میں سورہ فاتحہ پڑھی جاتی ہے۔ اولیاء کرام کو جو ایصال ثواب کرتے ہیں اسے تعظیماً نذر و نیاز کہتے ہیں۔

سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور تین بار یا سات بار یا گیارہ بار سورۂ اخلاص، اول و آخر ۳۔ ۳ یا زائد بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد دونوں ہاتھ اٹھا کر عرض کرے کہ الٰہی! میرے اس پڑھنے (اور اگر کھانا کپڑا وغیرہ بھی ہوں تو ان کا نام بھی شامل کرے اور اس پڑھنے اور ان چیزوں کے دینے) پر جو ثواب مجھے عطا ہو، اسے میرے عمل کے لائق نہ دے، اپنے کرم کے لائق عطا فرما۔ اور اسے میری طرف سے فلاں ولی اللہ مثلاً حضور پر نور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالی عنہ کی بارگاہ میں نذر پہنچا، اور ان کے آبائے کرام اور مشائخ عظام و اولاد امجاد و مریدین و محبین اور میرے ماں باپ اور فلاں، فلاں اور سیدنا آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے روز قیامت تک جتنے مسلمان ہو گزرے یا موجود ہیں یا قیامت تک ہوں گے سب کو۔ (عطا فرما) واللہ تعالی اعلم (احکام شریعت)

## میاں بیوی کے حقوق کیا ہیں؟

سوال: کیا ارشاد ہے اہل شریعت کا اس مسئلہ میں کہ عورت پر مرد کے اور مرد پر عورت کے کیا حقوق ہیں؟

الجواب: مرد پر عورت کا حق نان و نفقہ دینا، رہنے کو مکان دینا، مہر وقت پر ادا کرنا، اس کے ساتھ بھلائی کا برتاؤ رکھنا، اسے

---

● مجذوم جسے کوڑھ کا مرض ہو



خلاف شرع باتوں سے بچانا۔قال اللہ تعالی وعا شروھن بالمعروف اور ان کے ساتھ اچھی گزران کرو،قال تعالی:یا ایھا لذین امنوا قوا انفسھم و اھلیکم نارا ۔اے وہ لوگو!جو ایمان لائے ہو،اپنے آپ اور اپنے اہل کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ۔

اور عورت پر مرد کا حق خاص امور متعلقہ زوجیت میں اللہ ورسول کے بعد تمام حقوق حتی کہ ماں باپ کے حق سے زائد ہے ۔ان امور میں ان کے احکام کی اطاعت،اس کے ناموس کی نگاہداشت عورت پر فرض اہم ہے۔بے اس کے اذن کے محارم کے سوا کہیں نہیں جاسکتی۔اور محارم کے یہاں بھی ماں باپ کے یہاں ہر آٹھویں دن،وہ بھی صبح سے شام تک کے لئے،اور بہن بھائی،ماموں،خالہ،پھوپھی کے یہاں سال بھر بعد۔اور شب کو کہیں نہیں جاسکتی۔نبی ﷺ فرماتے ہیں ''اگر میں کسی کو کسی غیر خدا کے سجدہ کا حکم دیتا تو عورت کو حکم دیتا کہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے''۔اور ایک حدیث میں ہے'' اگر شوہر کے نتھنوں سے خون اور پیپ بہہ کر اس کی ایڑیوں تک جسم بھر گیا ہو اور عورت اپنی زبان سے چاٹ کر اسے صاف کرے،تو اس کا حق ادا نہ ہوگا'' **واللہ تعالی اعلم** **(احکام شریعت)**

## مختلف مسائل:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ان مسائل ذیل میں:

(الف) حضور سرور عالم ﷺ نے شب معراج براق پر سوار ہوتے وقت اللہ تعالی سے وعدہ لے لیا ہے کہ روز قیامت جب کہ سب لوگ اپنی اپنی قبروں سے اٹھیں گے ہر ایک مسلمان کی قبر پر اسی طرح ایک ایک براق بھیجوں گا جیسا کہ آج آپ کے واسطے بھیجا گیا ہے یہ مضمون صحیح ہے یا نہیں کیوں کہ کتاب **معارج النبوۃ** سے لوگ اس کو بیان کرتے ہیں۔

(ب) کتاب معارج النبوۃ کیسی کتاب ہے اور اس کے مصنف عالم اہل سنت معتبر محقق تھے یا نہیں۔

(ج) طوائف جس کی آمدنی صرف حرام پر ہے اس کے یہاں میلاد شریف پڑھنا اور اسی حرام آمدنی کی منگائی ہوئی شیرنی پر فاتحہ کرنا جائز ہے یا نہیں۔

(د) مجلس میلاد شریف میں بعد بیان میلاد شریف کے ذکر شہادت امام حسین رضی اللہ تعالی عنہ اور واقعات کربلا پڑھنا جائز ہے یا نہیں۔

| | |
|---|---|
| ● امور متعلقہ زوجیت | شوہر کے حقوق سے متعلق |
| ● ناموس کی نگاہداشت | شوہر کی عزت کا لحاظ |
| ● اذن | اجازت |
| ● محارم | جن سے ہمیشہ کے لئے شادی حرام ہے |



(ہ) خاتون جنت بتول زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نسبت یہ بیان کرنا کہ روز محشر وہ برہنہ سر و پا ظاہر ہوں گی اور امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خون آلودہ اور زہر آلودہ کپڑے کاندھے پر ڈالے ہوئے اور نبی اکرم ﷺ کا دندان مبارک جو جنگ احد میں شہید ہو گیا تھا، ہاتھ میں لئے ہوئے بارگاہ الٰہی میں حاضر ہوں گی اور عرش کا پایہ پکڑ کر ہلائیں گی اور خون کے معاوضہ میں امت عاصی کو بخشوائیں گی، صحیح ہے یا نہیں؟

(و) مجلس میلاد شریف پڑھنے کے لئے پیشتر ٹھہرالینا کہ ایک روپیہ دو تو ہم پڑھیں گے اور اس سے کم پر نہیں پڑھیں گے اور وہ بھی اس سے پیشگی بطور بیعانہ یا سائی جمع کرالینا جائز ہے یا نہیں؟

(ز) حضور اقدس ﷺ کا شب معراج عرش الٰہی پر نعلین مبارک تشریف لے جانا صحیح ہے یا نہیں؟

(ح) رافضیوں کے یہاں محرم میں ذکر شہادت و مصائب شہدائے کربلا و سوز خوانی و مرثیہ مصنفہ انیس و دبیر پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

(ط) بیان کیا جاتا ہے شب معراج حضور ﷺ کو آپ کے والدین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا عذاب دکھایا گیا اور ارشاد باری ہوا کہ اے حبیب یا ماں باپ کو بخشوالے یا امت کو آپ نے ماں باپ کو چھوڑا، امت اختیار کی۔ صحیح ہے یا نہیں؟

(ی) زید باوجود اطلاع پانے جوابات سوالات مذکور کے اگر اپنے قول و افعال مذکور بالا سے باز نہ آئے اور تائب نہ ہو اور ان جوابات کو جھوٹا تصور کرے اور یہی بیانات اور طریقے جاری رکھے تو اس سے مجلس شریف پڑھوانا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب:

(الف) بے اصل ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

(ب) سنی واعظ تھے۔ کتاب میں رطب و یابس سب کچھ ہے **واللہ تعالیٰ اعلم**

(ج) اس مال کی شیرنی پر فاتحہ کرنا حرام ہے۔ مگر جب کہ اس نے مال بدل کر مجلس کی ہو اور یہ لوگ جب کوئی کار خیر کرنا چاہتے ہیں تو ایسا ہی کرتے ہیں اور اس کے لئے کوئی شہادت کی حاجت نہیں۔ اگر وہ کہے کہ میں نے قرض لے کر یہ مجلس کی ہے اور وہ قرض اپنے مال حرام سے ادا کیا ہے۔ تو اس کا قول مقبول ہوگا کما نص علیه فی الهندية وغیرها بلکہ اگر شیرنی اپنے مال حرام ہی سے خریدی اور خریدنے میں اس پر عقد و نقد جمع نہ ہوئی یعنی حرام روپیہ دکھا کر اس کے بدلے خرید کر وہی حرام روپیہ دیا۔ اگر ایسا نہ ہوا ہو تو مذہب مفتیٰ بہ پر وہ شیرنی بھی حرام نہ ہوگی۔ جو شیرنی اسے خاص اجرتِ زنا یا غنا میں ملی۔ یا اس کے کسی آشنا نے تحفہ میں بھیجی یا اس کی خریداری میں عقد و نقد مال



- خون آلودہ اور زہر آلودہ: حضرت امام حسن کو زہر دے کر شہید کیا گیا اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو کربلائے معلی میں شہید کیا گیا اسی کی شہادت کی طرف اشارہ ہے
- دندان مبارک: دانت مبارک
- امت عاصی: گناہ گار امت
- سائی: بیعانہ
- سوز خوانی: غم و الم کا اشعار پڑھنا
- مرثیہ مصنفہ انیس و دبیر: مرثیہ لکھنے والے ہندوستان کے بڑے شاعر انیس و دبیر کا مرثیہ

حرام پر جمع ہوئے، وہ شیرنی حرام اور اس پر فاتحہ حرام ہے۔
یہ حکم تو شیرنی وفاتحہ کا ہوا، مگر اس کے یہاں جانا اگرچہ مجلس شریف پڑھنے کے لئے ہو، معصیت یا مظنہ معصیت یا تہمت یا مظنہ تہمت سے خالی نہیں اور ان سب سے بچنے کا حکم ہے۔ حدیث شریف میں ہے: من کان یومن با للہ والیوم الآخر فلا یقفن مواقع التھم۔
جو اللہ عزوجل اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتا ہو، وہ ہرگز تہمت کی جگہ نہ کھڑا ہو۔ اول تو ان کی چوکی اور فرش اور ہر استعمالی چیز انہیں احتمالات خباثت پر ہی ہے، جو اہل تقوی نہیں، اسے ان کے ساتھ قرب آگ اور بارود کا قرب ہے اور جو اہل تقوی ہے وہ لوہار کی بھٹی ہے کہ کپڑے جلے نہیں، تو کالے ضرور ہوں گے۔ پھر اپنے نفس پر اعتماد کرنا اور شیطان کو دور سمجھنا، احمق کا کام ہے ومن وقع حول الحمی او شك ان یقع فیه۔ جو رمنے کے گرد چرائے گا کبھی اس میں پڑ بھی جائے گا۔ **واللہ تعالی اعلم**

(د) علماء کرام نے مجلس میلاد شریف میں ذکر شہادت سے منع فرمایا ہے کہ وہ مجلس سرور ہے، ذکر حزن مناسب نہیں۔

(ھ) یہ سب محض جھوٹ ہے اور افترا، اور کذب اور گستاخی و بے ادبی ہے۔ مجمع اولین وآخرین میں ان کا برہنہ سر تشریف لانا، جن کو برہنہ سر آفتاب نے بھی نہ دیکھا وہ کہ جب صراط پر گزر فرمائیں گی، زیر عرش سے منادی ندا کرے گا "اے اہل محشر! اپنے سر جھکا لو اور اپنی آنکھیں بند کر لو، کہ فاطمہ بنتِ محمد ﷺ کی، صراط پر گزر فرماتی ہیں۔ پھر وہ نور الٰہی ایک برق کی طرح ستر ہزار حوریں جلو میں لئے ہوئے گزر فرمائے گا۔ **واللہ تعالی اعلم**

(و) اللہ عزوجل فرماتا ہے: لا تشتروا بآیتی ثمنا قلیلا۔ یہ ممنوع ہے اور ثواب عظیم سے محرومی مطلق۔ **واللہ تعالی اعلم**

(ز) یہ محض جھوٹ اور موضوع ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

(ح) حرام ہے۔ ع

کند ہم جنس باہم جنس پرواز

حدیث میں ارشاد ہوا لا تجالسوھم ان کے پاس نہ بیٹھو۔ دوسری حدیث میں فرمایا من کثر سواد قوم فھو منھم جو کسی قوم کا مجمع بڑھائے وہ انہیں میں سے ہے۔ **واللہ تعالی اعلم**

(ط) محض جھوٹ افترا اور کذب وبہتان ہے اللہ ورسول پر افترا کرنے والے فلاح نہیں پاتے۔ جل وعلا وعلیہ ﷺ۔ **واللہ تعالی اعلم**

---



| | | | |
|---|---|---|---|
| مظنہ معصیت | گناہ کا گمان | تہمت یا مظنہ تہمت | تہمت لگنے یا تہمت لگنے کا گمان |
| احتمالات خباثت | ناپاک ہونے کا احتمال | رمنے کے گرد | چراگاہ کے آس پاس |
| ذکر حزن | غم واندوہ کا ذکر | | |
| جلو میں لئے | پہلو میں لئے | | |

(ی) جو بعدِ اطلاع، احکام شرعیہ نہ مانے اور انہیں افعال پر مصر رہے اور فتوی شریعت کو جھوٹا تصور کرے، وہ گمراہ ہے۔ اس سے مجلس شریف پڑھوانا یا اس کا سننا اس سے امید ثواب رکھنا اس کی تعظیم کرنا سب ناجائز ہے۔ جب تک تائب نہ ہو۔ واللہ تعالی اعلم

## مَردوں کے لئے سونے چاندی، پیتل وغیرہ کا استعمال!

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سونے چاندی، پیتل کانسہ وغیرہ کی انگوٹھی یا بٹن یا گھڑی کی زنجیر، مرد کو پہننا جائز ہے یا نہیں؟ اور ان کو پہن کر نماز پڑھنا یا پڑھانا درست ہے یا نہیں؟ **بینوا توجروا**

الجواب: چاندی کی ایک انگوٹھی ایک نگ کی، ساڑھے چار ماشہ سے کم وزن کی، مرد کو پہننا جائز ہے اور دو انگوٹھیاں یا کئی نگ کی ایک انگوٹھی یا ساڑھے چار ماشہ خواہ زائد چاندی کی اور سونے، کانسے، پیتل، لوہے، تانبے کی مطلقا ناجائز ہیں۔ گھڑی کی زنجیر سونے چاندی کی مرد کو حرام۔ اور دھاتوں کی ممنوع ہے۔ اور جو چیزیں ممنوع کی گئی ہیں ان کو پہن کر نماز اور امامت، مکروہ تحریمی ہیں ۔ واللہ تعالی اعلم

احکام شریعت

## سود اور رشوت کا مال توبہ سے پاک ہوتا ہے یا نہیں؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سود اور رشوت کا مال توبہ سے پاک ہو جاتا ہے؟ اور اس کے یہاں نوکری کرنا اور کھانا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: زبانی توبہ سے حرام مال پاک نہیں ہوسکتا، بلکہ توبہ کے لئے شرط ہے کہ جس جس سے لیا ہے، واپس دے۔ وہ نہ رہے ہوں تو ان کے وارثوں کو دے۔ پتہ نہ چلے، تو اتنا مال تصدق کر دے۔ بے اس کے گناہ سے برأت نہیں۔ اس کے یہاں نوکری کرنا، تنخواہ لینا، کھانا کھانا جائز ہے، جب کہ وہ چیز جو اسے دے، اس کا بعینہ مالِ حرام ہونا معلوم نہ ہو۔ واللہ تعالی اعلم و علمہ اتم و احکم۔

احکام شریعت

## مردار جانور کی ہڈی پاک ہے یا ناپاک؟

● مصر رہے — وہی کام کرتا رہے
● برأت — نجات



سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مردار جانور کی ہڈی پاک ہے یا ناپاک۔ کیونکہ سینگ تو ہر جانور کا پاک ہے۔ اگر مسواک میں ہڈی ہاتھی دانت کی ہو کیسی ہے۔ بینوا توجروا

الجواب: ہڈی ہر جانور کا پاک ہے۔ حلال ہو یا حرام۔ مذبوح ہو یا مردار۔ جب کہ اس پر بدن میتہ کی کوئی رطوبت نہ ہو۔ سوا سور کے، کہ اس کی ہر چیز ناپاک ہے۔ مسواک میں ہاتھی دانت کی ہڈی ہو تو کچھ حرج نہیں۔ ہاں اس کا ترک بہتر ہے۔ **واللّٰہ تعالٰی اعلم** **(احکام شریعت)**

## ہنود سے کھانے کا سامان خریدنا کیسا ہے؟

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہنود سے اشیاء خوردنی جیسے دودھ، دہی، گھی، ترکاری شیرینی وغیرہ، تر یا خشک کا استعمال اہل سنت کے نزدیک درست ہے یا حرام اور آیہ **انما المشرکون نجس** سے اہل تشیع کا اشیاء مذکورہ میں کیا خیال ہے۔ **بینوا توجروا**

الجواب: آیہ کریمہ انما المشرکون نجس ان کے نجاستِ قلب ونجاستِ دین کے بارے میں ہے۔ اجسام اگر ملوث بہ نجاست ہیں، نجس ہیں ورنہ نہیں۔ تمام کتب فقہ، متون وشروح وفتاوی اس کی تصریحات سے مالا مال ہیں۔ ان کے یہاں کا گوشت تو ضرور حرام، مگر اس حالت میں کہ مسلمانوں نے اللہ عزوجل کے لئے ذبح کیا اور بنانے پکانے لانے کے وقت مسلمانوں کی نگاہ سے غائب نہ ہوا۔ کوئی نہ کوئی مسلمان اسے دیکھتا رہا، تو اس وقت حلال ہے ورنہ حرام۔ اور باقی اشیاء، جن میں نجاست یا حرمت متحقق وثابت ہو، نجس وحرام ہیں۔ ورنہ طاہر وحلال۔ اصل اشیاء میں طہارت وحلت ہے۔ قال اللہ تعالیٰ: خلق لکم ما فی الارض جمیعا۔ جب تک کسی عارض سے اس اصل کا زوال ثابت نہ ہو۔ حکم اصل ہی کے لئے رہے گا۔ مگر اس میں شک نہیں کہ ہنود بلکہ تمام کفار اکثر ملوث بہ نجاست رہتے ہیں بلکہ اکثر نجاستیں ان کے نزدیک پاک ہیں بلکہ بعض نجاستیں ہنود کے خیال میں پاک کنندہ ہیں، تو جہاں ایک دشواری نہ ہو، ان سے بچنا اولیٰ ہے۔ غرض فتوی جواز اور تقویٰ احتراز۔ روافض کا خیال ضلال ہے۔ **واللّٰہ تعالٰی اعلم**



| | | | |
|---|---|---|---|
| ● بدن میتہ | میت کے بدن | ● رطوبت | تری |
| ● اشیاء خوردنی | کھانے والی چیزیں | ● اجسام | جسم کی جمع |
| ● ملوث بہ نجاست | نجاست لگی ہوئی | ● عارض | سبب |
| ● کتب فقہ، متون وشروح وفتاوی | فقہ حنفی کی اولین ور مستند کتابیں، جو تین درجے "متون، شروح اور فتاوی" میں تقسیم کی گئی ہیں | | |
| ● حرمت متحقق | حرام ہونا ثابت ہو | ● طہارت وحلت | پاکی اور حلال ہونا |
| ● اصل کا زوال ثابت نہ ہو | یعنی کسی شے کی پاکی اور اس کا حلال ہونا جب تک کسی سبب سے ختم نہ ہو گیا ہو | | |

